50 سے زائد علما و مفتیان کرام کے
فتاویٰ و تصدیقات کے ساتھ

جسٹس کرم شاہ الازہری
کے اہلسنت و جماعت سے اعتزالی نظریات کا تحقیقی و

# علمی محاسبہ

از
مولانا محمد فاروق قادری رضوی (یو۔کے)



انجمن فکرِ رضا (یو۔کے)

پچاس سے زائد علماء و مفتیان کرام کے فتاوٰی و تصدیقات و تاثرات کے ساتھ

جسٹس کرم شاہ بھیروی کے

اہلسنّت و جماعت سے اعتزالی نظریات کا تحقیقی و تنقیدی و

# علمی محاسبہ

مولانا محمد فاروق قادری رضوی

ناشر: انجمن فکر رضا U.K

# ﴿فہرست﴾

# انتساب

حضور پرنور، لامع النور، موفور السرور، قامع الشرور والفسق والفجور، غوث الانام

مجمع العلم والحلم والاحترام، امام العلماء ومقدام الفضلاء

لازال بالافادۃ والعز والاکرام، عالم اہل سنت، مجدد مائۃ حاضرہ، الحافظ، القاری

## حضرت امام الشاہ محمد احمد رضا خان قادری

برکاتی بریلوی رضی اللہ عنہ

**و** جسٹس کرم شاہ کے استاد، خلیفہ اعلیحضرت، سید السادات، صدر الافاضل،

فخر الاماثل، عالم شریعت، رہبرِ طریقت،

## حضرت علامہ مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی علیہ رحمۃ الھادی

کے نام نامی اسم گرامی سے منسوب!

جنہوں نے اطیب البیان اور التحقیات لدفع التلبیسات جیسی تحقیقی کتب لکھ کر

دیابنہ وہابیہ کا رد بلیغ فرمایا۔

نیازمند

/

محمد فاروق قادری رضوی

# مقدمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**نحمده و نصلی و نسلم علی رسوله الکریم**

**وعلی آله واصحابه اجمعین اما بعد!**

اسلام دین حق ہے، باقی ادیان باطل ومردود ہیں، اسلامی تعلیمات کے حاملین کو مسلمان کہا جاتا ہے۔ بعض لوگ مسلمان کہلا کر بھی اسلام کی متعین کردہ حدود وقیود پر کماحقہٗ عمل پیرا نہیں ہوتے۔ ان کے عقائد واعمال میں کجی اور اعتزال ہوتا ہے اور خود ساختہ نظریات پر کاربند ہونے کی وجہ سے شریعت وسنت کی شاہراہ سے ہٹ جاتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو بدمذہب، بے دین اور اہل بدعت کہتے ہیں اور ان کے مقابلے میں جو لوگ جادۂ حق پر گامزن اور صراط مستقیم پر قائم رہتے ہیں انہیں اہلسنّت وجماعت کا نام دیا گیا ہے۔

احادیث مبارکہ میں جگہ جگہ اس حقیقت کو بے نقاب کیا گیا ہے کہ ناجی جماعت فقط اہلسنّت ہی ہے جیسا کہ سیدنا عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہما سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا:

**وان بنی اسرائیل تفرقت علی ثنتین و سبعین ملة وتفترق امتی علی ثلث و سبعین ملة کلهم فی النار الا ملة واحدة قالوا من هی یا رسول الله قال ما انا علیه واصحابی** (ترمذی ۲/۸۹، مشکوٰۃ ص ۳۰)

یعنی بنی اسرائیل بہتر فرقوں میں تقسیم ہوئے اور میری اُمت تہتر گروہوں میں بٹے گی۔ ایک جماعت کے سوا سارے دوزخی ہوں گے۔ انہوں (صحابہ کرام رضی اللہ

عنہم) نے پوچھا: یارسول اللہ! وہ کون سی جماعت ہے۔ فرمایا: جو میرے اور میرے صحابہ کے راستے پر ہو گی۔

یہی مضمون سیدنا امیر معاویہ، سیدنا عوف بن مالک، سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہم وغیرہ سے مروی ہے۔ تفصیل کیلئے ابوالحقائق مولانا غلام مرتضیٰ ساقی مجددی کی کتاب ''اہل جنت، اہل سنت'' دیکھئے۔

O...... امام غزالی علیہ الرحمۃ کی نقل کردہ روایت میں صراحت ہے

قال اهل السنة والجماعة (احیاء العلوم ۳/۲۴۴)

نجات پانے والے لوگ اہلسنّت و جماعت ہیں۔

O...... حضرت ملا علی قاری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

فلا شک ولا ریب انهم هم اهل السنة والجماعة.

(مرقاۃ ۱/ ۲۴۸)

اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ نجات یافتہ لوگ صرف اہلسنّت و جماعت ہیں۔

O...... امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

نجات کا طریقہ یہی ہے کہ اقوال و افعال اور اصول وفروع میں اہلسنّت و جماعت کثرھم اللہ سبحانہ، کی اتباع کی جائے کیونکہ وہی نجات پانے والی جماعت ہے اور ان کے علاوہ سب فرقے زوال کے گھیرے اور ہلاکت کے دھانے پر کھڑے ہیں۔ آج کوئی اس بات کو جانے یا نہ جانے کل ہر کوئی جان لے گا لیکن پھر فائدہ نہ ہو گا۔

(مکتوبات دفتر اوّل مکتوب ۶۹)

O...... شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

فرقہ ناجیہ اہلسنّت و جماعت اند۔ نجات پانے والا گروہ اہلسنّت و جماعت ہے۔ (اشعۃ اللمعات ١/١٤٠)

o...... امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

اسماعیل فقیہ فرماتے ہیں، میں نے خواب میں حافظ ابو حامد حاکم سے پوچھا کہ تمہارے نزدیک کون سی جماعت نجات حاصل کرتی ہے تو انہوں نے فرمایا: اہلسنّت۔ (شرح الصدور، ص ٣٧٠)

o...... علامہ اسماعیل حقی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں ہمارے شیخ حضرت روح اللہ علیہ الرحمۃ نے قبل از وصال فرمایا، آگاہ ہو جاؤ! میرے پاس دنیا کا مال نہیں کہ میں اس کے متعلق وصیت کروں، لیکن میں شریعت، طریقت، معرفت اور حقیقت ہر اعتبار سے مسلک اہلسنّت پر گامزن ہوں۔ مجھے اسی اعتبار سے پہچانو اور دنیا و آخرت میں میرے گواہ ہو جاؤ۔ بس میری یہی وصیت ہے۔ (تفسیر روح البیان ٥/١٠١)

o...... شیخ العرفاء حضرت الشیخ محمد بن سلیمان جزولی علیہ الرحمۃ بارگاہ خداوندی میں دست بدعا ہیں: وامتنا علی السنة والجماعة. (دلائل الخیرات ص ٨٢)

اے اللہ! ہمیں مسلک اہلسنّت و جماعت پر وفات عطا فرما!

o...... مفسر قرآن علامہ احمد (ملا جیون) علیہ الرحمہ فرماتے ہیں:

تحقیق اور سچائی یہی ہے کہ مسلک اہلسنّت و جماعت پر کاربند رہنے والا ہی کامیاب ہوگا۔ (تفسیرات احمدیہ ص ٤٠٧)

o...... شارح شرح عقائد علامہ عبدالعزیز پرہاری لکھتے ہیں: حق والے (صرف) اہلسنّت و جماعت ہے...... ہمارا مذہب اہلسنّت و جماعت ہے۔ (النبراس ٢٥-١٩)

O...... شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

متواتر معلومات اور احادیث و آثار کے گہرے مطالعہ کے بعد ثابت ہوا ہے کہ پہلے تمام نیک لوگ مثلاً صحابہ کرام' تابعین عظام اور ان کے بعد آنے والے تمام بزرگ اور متقی لوگ اسی (مسلک) اہلسنّت پر ہی قائم تھے اور صحاح ستہ اور دیگر کتب حدیث' جو کہ مشہور معتمد علیہ جن پر احکام اسلام کا دارومدار ہے۔ ان کے مصنفین اور مذاہب اربعہ کے مجتہدین اور دیگر ارباب فقہ تمام کے تمام اسی مسلک و مذہب (اہلسنّت وجماعت) پر ہی کاربند تھے۔ (اشعۃ اللمعات ۱/۱۴۰)

ان تمام عبارات وحوالہ جات سے معلوم ہوا کہ آج تک جتنے بھی نیک' متقی پرہیزگار' اولیاء' صلحاء اور اکابرین گزرے ہیں' ان کا مسلک صرف اور صرف اہلسنّت و جماعت تھا اور اگر کوئی شخص اس مسلک کو چھوڑ دے تو تباہ و برباد ہو جائے گا کیونکہ نجات فقط طریقۂ اہلسنّت میں ہے۔

## اہلسنّت کے تابندہ اصول:

یہاں اہلسنّت کے چند بنیادی اصول (عقائد ونظریات) لکھے جاتے ہیں تا کہ اصل اور نقل کی پرکھ ہو سکے۔

O...... صانع عالم جل مجدہٗ واجب الوجود ازلی ابدی ہے، اس کا کوئی مثل نہیں نہ ذات میں ہے، نہ صفات میں۔

O...... وجوب وجود' استحقاق عبادت' خالقیت' باختیار خود' تدبیر کائنات' کلی و جزوی اسی ذات مقدس سے مختص ہیں۔

O...... حیاۃ' قدرت' علم' کلام' سمع' بصر ارادہ، صفاتِ ذاتیہ حق سبحانہ کی ہیں' ان سب

سے ازلاً متصف ہے۔ باقی صفات فعلیہ‘ سلبیہ ‘ اضافیہ ہیں۔

o...... شفائے مریض‘ عطائے رزق‘ ازالہ تکالیف ومصائب بطور استقلال و خلق اسی کے قبضۂ قدرت میں ہے۔

o...... استواء علی العرش‘ ضحک‘ وجہ ید وغیرہ صفات منصوصہ‘ مثل صفات ثمانیہ سمع‘ بصر علم‘ ارادہ‘ کلام‘ قدرت‘ حیاۃ‘ تکوین‘ بے چون و بے چگون ہیں۔

o...... جوہر‘ عرض‘ جسم‘ مکان‘ زمان‘ جہت‘ انتقال‘ تبدیل‘ ذاتی وصفاتی‘ جہل، کذب ممکنات سے مختص ہیں، ذات حق پر سب محال بالذات ہیں۔

o...... اہلسنّت کا اجماع ہے کہ جس اسم کے معنی میں تنقیص شان الوہیت ہو اس کا ذات حق پر بولنا کلمہ کفر ہے۔ (ماخوذ)

(عقائد اہلسنّت ص ۱ تا ۴ تالیف علامہ حشمت علی خاں سکندری)

o...... جس نے کلمہ کفر بولا‘ اسے کافر قرار دیا جائے گا۔ ایسے ہی جس نے اس کلمہ کفر پر تبسم کیا‘ اسے اچھا کہا اور اس پر رضا مندی ظاہر کی" (غرضیکہ جس طریقے سے بھی اس کفر کی حمایت کی) اسے بھی کافر کہا جائے گا۔ (فتاویٰ رضویہ ۱۱/۳۸۱)

o...... علمائے اُمت کا اجماع ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو گالی دینے والا، آپ کی بے ادبی کرنے والا کافر ہے۔ اس کیلئے عذاب الٰہی کی وعید جاری ہے اور اُمت مسلمہ کے نزدیک اس کا حکم یہ ہے کہ اسے قتل کر دیا جائے اور جس نے اس کے کافر ہونے اور اس کے عذاب میں شک کیا وہ بھی کافر ہو گیا"۔

(الشفاء ۲/ ۲۱۵، الرد المختار ۳/ ۳۱۷)

o...... کفر کا حکم لاگو کرنے کا دارومدار ظاہری الفاظ پر ہوگا‘ ارادے اور نیت کو نہیں

دیکھا جائے گا۔ ایسے ہی توہین کرنے والے کے قرائن حال کو بھی نہیں دیکھا جائے گا۔

(نسیم الریاض ۴/۲۲۶)

o...... جب صریح لفظ سے توہین کی گئی ہو تو تاویل کا دعویٰ ہرگز قبول نہیں ہوگا۔

(الشفاء ۲/ ۲۱۷)

o...... جو آدمی حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو آخری نبی نہ مانے وہ مسلمان نہیں کیونکہ یہ مسئلہ ضروریات دین سے ہے۔ (الاشباہ والنظائر ص ۱۹۲)

o...... جو یہ کہے کہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی ہے وہ کافر ہے۔ اگر کسی کو دریں مسئلہ شک بھی واقع ہو جائے تو وہ بھی کافر ہے۔ کیونکہ کسی شخص سے ان کے نبی ہونے کی دلیل مانگنا اس بات کا ثبوت ہے کہ اس کا ختم نبوت پر ایمان نہیں۔ (روح البیان)

o...... انبیاء و رسل، ارکان اسلام و دیگر ضروریات دین کو ماننا ایمان اور ان میں سے کسی ایک کا بھی انکار یا توہین سراسر کفر ہے۔ (عامہ کتب)

## دیوبندیوں کی کفریہ عبارات:

اپنے مقصد کی طرف پیش قدمی کرتے ہوئے ہم یہاں صرف دیوبندی اکابر کی چند توہین آمیز عبارات پیش کر کے دعوت فکر دے رہے ہیں۔

### ا۔ اشرفعلی تھانوی کی عبارت:

اشرفعلی تھانوی دیوبندی نے لکھا ہے:

"دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے یا کل غیب اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی ہی کیا تخصیص ہے۔ ایسا علم غیب تو زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کیلئے بھی حاصل ہے۔ (حفظ الایمان ص ۸،

مطبوعہ دیوبند)

یہاں اشرفعلی تھانوی نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کیلئے کل علم غیب کا انکار کرتے ہوئے بعض علم غیب کو آپ کیلئے تسلیم کیا ہے اور ساتھ یہ بھی لکھ دیا کہ

"اس میں حضور کی ہی کیا تخصیص ہے۔ ایسا علم غیب تو زید وعمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کیلئے بھی حاصل ہے"۔

واضح رہے کہ شریعت اسلامیہ میں علم غیب ان باتوں کو جاننے کا نام ہے، جن کو بندہ عادی طور پر اپنی عقل اور اپنے حواس سے معلوم نہ کر سکے۔ زید وعمرو فرضی نام ہیں جیسے پنجابی زبان میں گاما، ماجا اور جیرا کہتے ہیں اور ہندوستانی زبان میں کلو، بدھو اور نھو بولتے ہیں۔ صبی کا معنی بچہ، مجنون کا معنی پاگل، جمیع کا معنی سب، حیوان کا معنی جانور، اس کی جمع حیوانات ہے۔ بہیمہ کا معنی چوپایہ اس کی جماع بہائم ہے۔

یہ جملہ کہ "کیا تخصیص ہے"۔ سوال ہے لیکن انکار کے معنی میں استعمال ہوا ہے یعنی کچھ خصوصیت نہیں۔ ایسے سوال کو "استفہام انکاری" کہتے ہیں۔

تھانوی عبارت کا واضح مطلب یہی بنتا ہے کہ

"بعض علم غیب جو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو حاصل ہے، اس میں حضور کی کوئی خصوصیت نہیں ہے کیونکہ ایسا علم غیب تو گامے، ماجے، جیرے بلکہ ہر بچے، ہر پاگل، ہر جانور اور ہر چوپائے کو بھی حاصل ہے"۔

اس عبارت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم مبارک کو ہرایرے، غیرے نھو خیرے، بچے، پاگل، جانور اور چوپائے کے علم سے ملا کر سخت ترین توہین کی گئی ہے۔ کوئی ایمان والا، غیرت مند امتی اس کا تصور بھی نہیں کر سکتا اور جو ایسی توہین کرے وہ ہر

گز ہرگز ایماندار نہیں ہوسکتا۔

## ۲۔ خلیل احمد انبیٹھوی کی عبارت:

خلیل احمد انبیٹھوی دیوبندی نے لکھا ہے:

''شیطان وملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی، فخر عالم کی وسعت علم کی کون سی نص قطعی ہے کہ جس سے تمام نصوص کو ردّ کر کے ایک شرک کو ثابت کرتا ہے۔ (براہین قاطعہ ص ۵۵)

نوٹ: اس کتاب کے امر ومصدق رشید احمد گنگوہی دیوبندی ہیں۔

شیطان: تمام مخلوقات میں سب سے ناپاک اور سب سے بری ذات۔ ملک الموت کا معنی موت کا فرشتہ، وسعت کا معنی وسیع اور زائد۔ وسعت علم کا معنی، علم کا زیادہ ہونا، نص کا معنی آیت قرآنی یا حدیث نبوی جس کے معنی واضح اور روشن ہوں اور وہ آیت یا حدیث اس معنی کیلئے ارشاد فرمائی گئی ہو۔ قطعی کا معنی جس کے معنی میں شک وشبہ نہ ہو، فخر عالم کے معنی وہ ہستی جس کی وجہ سے سارے جہان کو فخر حاصل ہوا ہو۔ مسلمانوں میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فخر عالم یا فخر دو عالم کہا جاتا ہے۔ نص کی جمع نصوص۔ شرک کے معنی اللہ تعالیٰ کی ذات یا کسی صفت یا عبادت میں کسی دوسرے کو شریک کرنا، شرک کرنے والا مسلمان نہیں بلکہ کافر ہوتا ہے۔

اس وضاحت کے بعد خلیل انبیٹھوی کی عبارت کا سیدھا اور صاف مفہوم یہی بنتا ہے کہ ''شیطان اور موت کے فرشتے کیلئے علم کا زیادہ ہونا قرآن وحدیث کے کھلے ہوئے ارشادات سے ثابت ہے، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کا زیادہ نہ ہونا قرآن وحدیث سے ثابت ہے۔ شیطان اور موت کے فرشتے کیلئے جو شخص وسیع اور زائد

علم مانے وہ تو مومن، مسلمان ہے، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم کو وسیع اور زائد ماننے والا مشرک' کافر اور بے ایمان ہے۔

گویا تھانوی جی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم مبارک کو جانوروں اور چوپایوں کے علم سے ملا کر توہین کی اور یہ رشید گنگوہی اور خلیل انبیٹھوی ان سے دو قدم آگے نکلے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم پاک کو موت کے فرشتے اور شیطان لعین کے علم سے بھی کم بتا کر شدید گستاخی کا ارتکاب کیا ہے' کیا کوئی صاحب ایمان ایسی سوچ کا مالک ہوسکتا ہے؟ ہر گز نہیں۔

## ۳۔محمد قاسم نانوتوی کی عبارت:

محمد قاسم نانوتوی دیو بندی نے لکھا ہے:

''عوام کے خیال میں رسول اللہ صلعم کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانے کے بعد اور آپ سب میں آخر نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن ہوگا کہ تقدم یا تأخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں پھر مقام مدح میں ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین فرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہوسکتا ہے۔(تحذیر الناس ص ۳)

عوام کے معنی عام لوگ' اہل فہم کے معنی سمجھدار لوگ' جس وقت اہل فہم کے مقابلے میں عوام کا لفظ بولا جائے تو عوام کے معنی ناسمجھ' جاہل اور ناآشنا لوگ مراد ہوں گے۔ تقدم کے معنی پہلے اور آگے ہونا' تأخر کے معنی بعد اور پیچھے ہونا' زمانی کے معنی زمانے کے لحاظ سے' بالذات کے معنی اپنی ذات سے یا اپنی ذات کے اندر' فضیلت کے معنی خوبی اور بزرگی' مدح کے معنی تعریف۔

بات یہ ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے قرآن پاک میں ارشاد فرمایا:

ماکان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین۔(الاحزاب،۴۰)

یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں لیکن وہ اللہ کے رسول اور سب نبیوں کے پچھلے نبی ہیں۔

چودہ صدیاں بیت جانے کے باوجود تمام اگلے پچھلے' اولیاء علماء وعوام اہل اسلام کا اس بات پر اجماع واتفاق ہے کہ اس آیت میں خاتم النبیین کا صرف یہی معنی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے پچھلے نبی ہیں اور جو شخص اس ضروری دینی معنی کے خلاف کوئی اور معنی بتائے وہ ہرگز مسلمان نہیں بلکہ شرعی حکم سے کافر' مرتد اور بے دین ہے لیکن قاسم نانوتوی دیوبندی کی اس عبارت کا صاف صریح اور واضح مطلب یہی ہوا کہ

''آیت بالا میں خاتم النبیین کے یہ معنی سمجھنا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سب سے آخری نبی ہیں' یہ ناسمجھ' ناواقف اور جاہل لوگوں کا خیال ہے۔سمجھدار لوگوں کے نزدیک یہ معنی غلط ہے کیونکہ زمانے کے لحاظ سے سب سے پہلے یا سب سے بعد ہونا' اپنے اندر کوئی خوبیٔ اور بزرگی نہیں رکھتا۔ بلکہ اگر آیت مذکورہ میں خاتم النبیین کے معنی سب سے آخری نبی لئے جائیں تو چونکہ یہ آیت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف میں ہے۔لہٰذا اس تعریف کے مقام میں خاتم النبیین فرمانا ہی سرے سے غلط ہو جائے گا''۔

یعنی خاتم النبیین کا معنی آخری نبی مراد لے کر آپ کو اس لقب سے یاد کرنے سے آپ کی کوئی تعریف نہیں ہوتی بلکہ تعریف کرتے ہوئے آپ کو خاتم النبیین کہنا ہی غلط ہے۔

o...... نانوتوی جی نے اس کتاب میں خاتم النبیین کے یہ معنی گھڑے ہیں کہ

''سواسی طور پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خاتمیت کو تصور فرمایئے یعنی آپ موصوف بوصف نبوت بالذات ہیں اوروں کی نبوت آپ کا فیض ہے۔ آپ کی نبوت کسی اور کا فیض نہیں۔(ص ۴)

وصف کے معنی صفت' نبوت کے معنی پیغمبری' خاتمیت کے معنی خاتم ہونا' موصوف بالذات وہ ہستی جس کو بغیر کسی کے واسطے کے خود اپنی ذات سے کوئی صفت حاصل ہوئی ہو۔

اب اس عبارت کا معنی یہ بنا کہ

''جس آیت میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین فرمایا گیا ہے اس کے معنی صرف یہ تصور کرنا چاہیے کہ حضور کو بغیر کسی دوسرے کے واسطے کے خود کو اپنی ذات سے نبوت حاصل ہے اور دوسروں کو آپ کے فیض سے۔

نانوتوی صاحب کا یہ خود ساختہ معنی کہ

''آپ موصوف بوصف نبوت بالذات ہیں''۔

قرآن وحدیث صحابہ وتابعین' فقہاء ومحدثین' تفسیر' فقہ' کلام' اصول اور لغت میں کسی جگہ بھی موجود نہیں۔ یہ سراسر قرآن کی تحریف' ختم نبوت کے اسلامی معنی کا انکار' نئے نبی کیلئے راستہ ہموار کرنے کا خفیہ پروگرام اور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم' صحابہ کرام سے لے کر آج تک کے تمام مسلمانوں کو ناسمجھ' ناواقف اور جاہل قرار دینے کی صریح اور سنگین گستاخی وشدید توہین وبے ادبی ہے۔

○...... بلکہ انہوں نے ایک مقام پر کھلے لفظوں سے کہہ دیا ہے:

''اگر خاتمیت بمعنی اتصاف ذاتی بوصف نبوت لیجئے جیسا اس ہیچمدان نے

عرض کیا ہے تو پھر سوائے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور کسی کو افراد مقصود بالخلق میں سے مماثل نبوی نہیں کہہ سکتے بلکہ اس صورت میں فقط انبیاء کے افراد خارجی ہی پر آپ کی افضلیت ثابت نہ ہوگی۔ افراد مقررہ پر بھی آپ کی افضلیت ثابت ہو جائے گی بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔

(تحذیر الناس، ص ۴۸)

کہنے کا مطلب یہ ہے کہ اگر خاتم النبیین کے وہ معنی مراد ہوں جو نانوتوی جی نے کہے ہیں یعنی حضور بغیر کسی دوسرے کے واسطے سے خود بخود نبی ہیں اور باقی نبی آپ کے فیض سے ہیں اول تو اس میں یہ خوبی اور بہتری ہے کہ جو نبی دنیا میں پیدا نہیں ہوئے ان سے بھی حضور کا افضل ہونا ثابت ہو جائے گا اور جو نبی پیدا ہوئے اور جو ابھی پیدا ہونے والے ہیں ان میں سے کسی کا بھی آپ کے مثل نہ ہونا ثابت ہوگا۔ بلکہ اگر یہ بھی مان لیا جائے کہ آپ کے زمانہ کے بعد بھی اور نبی پیدا ہوں گے تو بھی آپ کے خاتم النبیین ہونے میں کچھ فرق نہیں آئے گا۔ کیونکہ بعد میں پیدا ہونے والے نبی بھی اپنی ذات سے نہیں بلکہ حضور کے واسطے سے ہی نبی ہوں گے اور آپ اسی طرح اصل نبی ہی رہیں گے۔

اب دیکھئے! نانوتوی جی نے جو معنی گھڑ لئے ہیں ان سے قیامت تک ہزاروں' لاکھوں نئے نبیوں کیلئے نبوت کا کھول دیا ہے۔ اب ہر کوئی کہہ سکتا ہے کہ میں نبی ہوں لیکن از خود نہیں بلکہ حضور کے واسطہ وفیض سے نبی ہوں۔ چنانچہ مرزا قادیانی نے اپنے رسالہ ''ایک غلطی کا ازالہ'' اور دوسری کتب میں بالکل اسی طرح اپنے نبی اور پیغمبر ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔ قادیانی نے بھی خاتم النبیین کے یہی معنی لکھے ہیں کہ کسی شخص کیلئے مرتبہ نبوت حاصل کرنے کیلئے بغیر حضور کے واسطے کے کوئی راستہ نہیں۔

## ۴۔رشید احمد گنگوہی کی عبارت:

رشید گنگوہی دیوبندی کے دستخط اور مہر کے ساتھ ایک فتویٰ، جس میں کسی آدمی کے ایک سوال کا جواب دیا گیا ہے۔سوال کا خلاصہ یہ ہے کہ

''دو شخص کذب باری میں گفتگو کر رہے تھے ایک کی طرفداری کیلئے، تیسرے شخص نے کہا: میں نے کب کہا ہے کہ میں وقوع کذب کا قائل نہیں ہوں بتایا جائے کہ یہ قائل مسلمان ہے یا کافر؟

گنگوہی دیوبندی نے اس کا جواب دیا ہے کہ جس کا خلاصہ یہ ہے:

''کذب بولتے ہیں قول خلاف واقع کو سووہ گاہ وعید ہوتا ہے گاہ وعدہ گاہ خبر اور سب کذب کے انواع ہیں اور وجود نوع، وجود جنس کو مستلزم ہے۔لہٰذا وقوع کذب کے معنی درست ہو گئے۔اگرچہ بضمن کسی فرد کے ہو۔پس بناءً علیہ اس ثالث کو کوئی سخت کلمہ نہ کہنا چاہیئے''۔

نوٹ: اس فتویٰ کا عکس دیوبندی مذہب ص ۵۹۱ پر دیکھیئے۔اس کا عکس جامعہ حزب الاحناف لاہور کی لائبریری میں بھی ہے۔گنگوہی دیوبندی کا یہ فتویٰ ۱۳۰۸ھ میں چھپا اور وہ ۱۳۲۳ھ میں شہر خموشاں کی طرف چلے گئے۔

اس عبارت کا صاف اور سیدھا سا مطلب یہی ہے کہ جس شخص نے یہ کہا ہے کہ ''میں نے کب کہا کہ میں وقوع کذب باری کا قائل نہیں ہوں، یعنی وہ اس بات کا قائل ہے کہ معاذ اللہ خدا تعالیٰ جھوٹ بول چکا اور خدا جھوٹا ہے، ایسا کہنے والا نہ کافر، نہ گمراہ، نہ گناہگار بلکہ نیک مسلمان ہے۔اسے کوئی سخت کلمہ بھی نہیں کہنا چاہیئے اور خود گنگوہی جی کے نزدیک بھی وقوع کذب باری تعالیٰ کے معنی درست ہو گئے۔یعنی یہ

بات ٹھیک ہے کہ خدا جھوٹ بول چکا' جھوٹ بولتا ہے اور جھوٹ بولے گا۔(معاذ اللہ)

o...... اسی طرح خلیل احمد انبیٹھوی نے رشید گنگوہی کے حکم سے کذب کو اصل اور خلف وعید کو اس کی فرع بتا کر کہہ دیا کہ خدا جھوٹ بول سکتا ہے۔(براہین قاطعہ ص ۲۔۳)

o...... گنگوہی جی نے انبیٹھوی جی کی تائید کرتے ہوئے مزید لکھا ہے کہ:

''امکان کذب سے مراد دخول کذب تحت قدرت باری تعالیٰ ہے''۔

(فتاویٰ رشیدیہ ص ۲۳۷، کامل مبوب بطرز جدید)

o...... مزید لکھا ہے:

''کذب داخل تحت قدرت باری تعالیٰ جل وعلیٰ ہے کیوں نہ ہو۔

وهو علی کل شیء قدیر۔(ایضاً:ص ۲۳۸)

یعنی جب اللہ تعالیٰ ہر شئے پر قادر ہے تو وہ جھوٹ بھی بول سکتا ہے۔لہٰذا دیوبندیوں کے نزدیک درست ہے کہ اللہ تعالیٰ جب چاہے جھوٹ بولتا ہے۔(معاذ اللہ)

ان عبارات کو ملا کر یہ نتیجہ واضح طور پر نکل آتا ہے کہ دیوبندیوں نے منہ بھر کر اللہ تعالیٰ کی بھی سخت توہین کی ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بھی شدید بے ادبی کے مرتکب ہوئے ہیں۔

## علمائے اہلسنّت کا تعاقب:

اللہ تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس قدر توہین' تنقیص اور تحقیر و بے ادبی کو کوئی بھی مسلمان برداشت نہیں کر سکتا۔ایسی توہین آمیز عبارات پڑھ کر ہر مسلمان کے جذبات کا مشتعل ہونا ایک ایمانی و دینی تقاضہ ہے۔غیرت ایمانی کسی بھی گستاخی کو گوارا نہیں کر سکتی' وفادار اُمتی اپنے آقا و مولیٰ کی بے ادبی کو دیکھ کر کیسے خاموش بیٹھ سکتا

ہے۔ چنانچہ اللہ بھلا کرے علمائے اہلسنّت کا کہ انہوں نے جب یہ دلخراش، ایمان سوز، کفر افروز اور توہین آمیز عبارتیں دیکھیں تو ان کے تن بدن میں آگ لگ گئی، ان کا سکون چھن گیا، امن تباہ ہو گیا، قرار لٹ گیا۔ انہوں نے اپنی شرعی ذمہ داری کو خوب خوب نبھایا۔ ایسے کے سامنے ڈٹ گئے، ان کے محاسبے کئے، ان کا بھرپور تعاقب فرما کر جھوٹوں کو گھر تک پہنچایا۔ انہیں مناظروں، مباہلوں اور مباحثوں کے چیلنج دے کر کہا کہ اگر تمہارے اندر رتی بھر بھی غیرت و جرأت ہے تو ان عبارتوں کو اسلامی ثابت کرو، ہمت ہے تو آؤ میدان میں، لیکن جب وہ ہر طرح سامنے آنے یا کوئی وضاحت کرنے سے گریزاں رہے تو اپنی آخری ذمہ داری ادا کرتے ہوئے ان پر شرعی فتاویٰ جاری کئے۔ ان کے پول کھولے اور سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بھولے بھالے غلاموں کو ان کے خطرناک نظریات سے دور رہنے کی تلقین فرمائی۔

**شکر اللہ سعیھم و جزاھم اللہ احسن الجزاء**

## علمائے اہلسنّت کے چند فتاویٰ و فیصلہ جات:

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ یہاں چند اکابر کے فتوے اور ان کے فیصلے درج کر دیئے جائیں تا کہ اطمینان قلب اور تسکین باطن کا سامان ہو۔

### علامہ غلام دستگیر قصوری علیہ الرحمۃ:

آپ نے ۱۳۰۶ھ میں خلیل انبیٹھوی اور رشید گنگوہی کی کتاب براہین قاطعہ کا محاسبہ کرتے ہوئے اس کی توہین آمیز عبارت کا شرعی تعاقب کیا، خلیل دیوبندی کو مناظرہ کا چیلنج دیا، چنانچہ بہاولپور (جہاں اسلامی مدرسہ میں خلیل انبیٹھوی عربی مدرس تھا) میں ایک تاریخی مناظرہ طے پایا۔ حضرت خواجہ غلام فرید (چاچڑاں شریف والوں)

کو ثالث مقرر کیا گیا۔ حضرت علامہ قصوری علیہ الرحمۃ نے نہایت زوردار دلائل سے دیوبندیوں کا ناطقہ بند کر کے رکھ دیا۔ حضرت خواجہ صاحب نے لکھ دیا کہ دیوبندیوں کے عقائد وہابی گروہ سے ملتے ہیں جس کے نتیجے میں خلیل دیوبندی کو ریاست بدر کر دیا گیا۔

علامہ قصوری علیہ الرحمۃ نے اس مناظرہ کی تفصیل ''تقدیس الوکیل عن توہین الرشید والخلیل'' کے نام سے تحریر فرمائی۔ برصغیر کے علماء نے اس کی تصدیق کی اور آپ نے اس کا عربی ترجمہ حجاز مقدس کے اکابر علماء کو پیش کیا تو انہوں نے بھی دیوبندی عبارات کو غلط قرار دیتے ہوئے اپنے فتاویٰ و آراء رقم فرمائیں، ان میں دیوبندیوں کے مرکزی پیر حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کے خلیفہ اور دیوبندی اکابر کے پیر بھائی مولانا رحمت اللہ کیرانوی مہاجر مکی بھی تھے

## امام اہلسنّت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ:

آپ نے آج سے تقریباً ایک سو بارہ سال قبل ۱۳۲۰ھ میں دیوبندیوں کے مذکورہ چاروں اکابر (اشرفعلی تھانوی، قاسم نانوتوی، رشید گنگوہی اور خلیل انبیٹھوی) پر فتوائے شرعیہ صادر فرمایا کہ چاروں اشخاص اپنی ان عبارتوں میں اللہ تبارک وتعالیٰ کی تکذیب، حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین وتنقیص اور عقیدہ ضروریہ دینیہ ختم نبوت کا انکار کرنے کے سبب شریعت مطہرہ کے حکم سے قطعاً یقیناً کافر و مرتد ہیں۔ آپ نے اسی وقت ''المعتمد المستند'' نامی کتاب میں اس فتویٰ کو ''مطبع اہلسنّت و جماعت پٹنہ'' سے شائع فرمادیا۔

## علمائے حرمین کا فتویٰ:

بعدازیں ۱۳۲۳ھ میں اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ کا یہ فتویٰ مبارک مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے جید علمائے کرام ومفتیان عظام کے سامنے پیش

کر کے سوال کیا گیا کہ یہ فتویٰ حق وصحیح ہے یا نہیں؟ تو ان سب حضرات نے متفق علیہ اجماعی فتوے صادر فرمائے کہ ایسی گندی کفری عبارتیں لکھنے کے سبب تھانوی' انبیٹھوی' نانوتوی اور گنگوہی حضرات بحکم شریعت مطہرہ بے شک و بلاشبہ کافر' مرتد' بے دین اور بے ایمان ہیں۔ علمائے حرمین کے یہ اجماعی' اتفاقی فتوے ۱۳۲۴ھ میں'' حسام الحرمین'' کے نام سے مطبع اہلسنّت و جماعت بریلی شریف سے چھپ کر ہندوستان بھر میں شائع ہو گئے۔

## علمائے ہندو پاک کا فتویٰ:

اس کے بعد ہندوستان بھر کے مشہور و معروف حضرات علماء اسلام و مشائخ دین کے سامنے مکہ معظمہ و مدینہ طیبہ کے ان فتاویٰ مبارکہ کا خلاصہ پیش کر کے سوال کیا گیا کہ کیا علماء و مفتیان حرمین شریفین کے یہ فتاویٰ حق و صحیح ہیں یا نہیں؟ اور ان فتوؤں کے مطابق مذکورہ چاروں افراد کافر و مرتد ہیں یا نہیں؟ تو ہندو پاک، سندھ' پنجاب' بنگال' مدارس' برما' دکن' کوکن' بلوچستان' سرحد' گجرات و کاٹھیاوار کے تین سو اڑسٹھ (368) علمائے و مفتیان دین و ملت و مشائخ طریقت نے بالاجماع و بالاتفاق فتاویٰ صادر فرمائے کہ بیشک مکہ مکرمہ و مدینہ مطہرہ کے علماء و مفتیان کرام کے یہ تمام فتاویٰ حق' صحیح اور درست ہیں اور بے شک ان کے لکھنے والے شریعت اسلامیہ کے احکام کے مطابق کافر' مرتد اور بے دین ہیں۔ علمائے ہندو پاک کے یہ فتاویٰ ۱۳۴۵ھ میں ''مطبع حسنی'' بریلی شریف سے ''الصوارم الہندیہ'' کے نام سے چھپ کر شائع ہو گئے۔

## پاکستانی علماء کا فتویٰ:

ہندو پاک کے علمائے اسلام نے دیوبندیوں کی عبارات کو کفریہ قرار دیتے

ہوئے ان کے کافر و مرتد اور بے دین و بے ایمان ہونے پر جن اکابرین نے دستخط کئے ان میں ملک پاکستان سے تعلق رکھنے والے درج ذیل حضرات کے اسمائے گرامی بھی شامل ہیں:

## دربار علی پور شریف:

امیر ملت حضرت پیر سید جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری

حضرت صاحبزادہ سید محمد حسین شاہ علی پوری، مہتمم مدرسہ نقشبندیہ علی پور سیداں

جناب محمد اکرم الٰہی بے اے، سیکرٹری انجمن خدام الصوفیہ علی پور سیداں

محترم خان محمد، مدرس اوّل مدرسہ اسلامی ٹولہ ضلع اٹک

جناب محمد کامران۔ (الصوارم الہندیہ ص ۹۴، کراچی)

## مرکزی انجمن حزب الاحناف ہند لاہور:

شیخ المحدثین ابو محمد سید دیدار علی شاہ نقشبندی مجددی قادری، سابق مفتی مسجد جامع شاہی اکبر آباد، حال خطیب و مدرس مسجد وزیر خان واقع دار الخلافہ لاہور

حضرت ابو البرکات سید احمد سنی حنفی قادری رضوی الوری، مدرس دار العلوم حنفیہ مرکزی، انجمن حزب الاحناف ہند لاہور

سید فضل حسین نقشبندی مجددی قادری گجراتی

سید عبد الرزاق نقشبندی مجددی حیدر آبادی

حضرت نور محمد قادری شیخوپوری

مفتی محمد شاہ پونچھری

جناب عبد الغنی ہزاروی کارکری

حاجی احمد نقشبندی

محمد عبدالغنی لاہور (ایضاً ص ۹۸-۹۷)

## گڑھی اختیار خان بہاولپور:

محدث عظیم علامہ ابو یوسف محمد شریف حنفی کوٹلوی

ابوالیاس علامہ امام الدین حنفی قادری رضوی از کوٹلی لوہاراں ضلع سیالکوٹ

سید میر حسین امام مسجد کوٹلی لوہاراں (ایضاً ص ۱۰۵)

## لودھیانہ:

حضرت مولانا قاضی فضل احمد نقشبندی مجددی لودھیانہ پنجاب (ایضاً ص ۱۰۷)

## دیگر لاہور:

حضرت علامہ محمد نبی بخش حلوائی لاہوری (ایضاً ص ۱۱۵)

## وزیر آباد:

ابوالمنظور مولانا محمد نظام الدین ملتانی حنفی قادری۔ (ایضاً ص ۱۱۶)

## علمائے سندھ:

علامہ صاحبزادہ خان سندھی سیالکوٹی

علامہ محمد حسن کتباری

علامہ خادم حسین بلہیڈنہ آبادی

علامہ محمد ابراہیم یاسینی، ناظم جمعیت الاحناف صوبہ سندھ

علامہ قمر الدین عطائی مدیر رسالہ ''مہر''

علامہ عبدالستار صدر مدرس مدرسہ اللہ آباد، بلوچستان

علامہ عبدالباقی ہمایونی

حضرت خواجہ محمد حسن الفاروقی مجددی (ایضاً ص ۱۷۰)

## ڈیرہ غازی خاں:

علامہ احمد بخش، ڈیرہ غازی خاں بلاک نمبر ۳

علامہ فضل الحق مدرس اوّل مدرسہ نعمانیہ ڈیرہ غازی خاں

علامہ محمد امانت رسول قادری برکاتی نوری لکھنوی (ایضاً ص ۱۷۲۔۱۷۱)

## کھنڈرہ ضلع ہوشیار پور:

علامہ امجد علی کھنڈرہ ضلع ہوشیار پور پنجاب (ایضاً ص ۱۱۴)

## علمائے اہلسنّت کا اجماعی موقف:

تمام علمائے اہلسنّت و مفتیان ملت کا اجماعی موقف ہے کہ دیوبندیوں کی مذکورہ عبارتیں کفریہ ہیں اور ان پر مطلع ہو کر، وجہ کفر واضح ہو جانے کے بعد بھی ان کی تائید کرے اس پر وہی حکم صادر ہوگا۔

o...... حضرت محدث اعظم سید محمد کچھوچھوی علیہ الرحمۃ رقمطراز ہیں:

"(اعلیٰ حضرت نے) جرائم پیشہ (دیوبندی) مجرموں کے ایک ایک جرم کو آشکار اس طرح کر دیا کہ کفر وارتداد کے ملزموں کو عرب وعجم کے علماء ومشائخ کے سامنے ننگا کر کے کھڑا کر دیا اور ان عادی مجرموں کو حل وحرم میں اتنے اکابر مشائخ نے مجرم کفر و ارتداد کا فتویٰ دیا کہ چودہ صدیوں میں کسی فرقے کے کسی مجرم فرد پر اتنی بڑی تعداد کا

اتفاق تاریخ میں موجود نہیں۔ (انوار رضا ص ۲۶۸)

○...... شارح مکتوبات امام ربانی حضرت علامہ ابوالبیان پیر محمد سعید احمد مجددی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

''علمائے اہلسنّت (بریلوی) کا متفقہ مسلک یہی ہے کہ دیوبندیوں کی گستاخانہ عبارات یقیناً کفریہ ہیں اوران پر مطلع ہونے کے باوجود جو شخص بھی (خواہ کسے باشد) ان علماء اوران کی کفریہ عبارات کی تائید وتصدیق کرے گا وہ بھی اسی حکم میں شامل ہوگا۔ (مقالات ابوالبیان ص ۴۴۷)

○...... خطیب الاسلام حضرت صاجزادہ پیر سید فیض الحسن شاہ مجددی آلومہاری علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

''حسام الحرمین میں بیان کردہ (گستاخانہ) عبارات کی بناء پر اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے (ان) دیوبندی علماء کی جو تکفیر کی ہے میں اس کی پوری پوری تائید کرتا ہوں جولوگ ایسے اعتقادات کے حامل ہیں جن سے شانِ رسالت کی ادنیٰ سی تنقیص بھی ہوئی ہے۔وہ قطعی کافراور دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔الحمدللہ اس مسئلہ میں علماء اہلسنّت وجماعت میں قطعاً کوئی اختلاف نہیں پایا جاتا''۔

(ماہنامہ دعوت تنظیم الاسلام گوجرانوالہ ستمبر ۱۹۹۷ء، ص ۱۱)

○...... اجمل العلماء حضرت قبلہ مفتی سید محمد اجمل شاہ سنبھلی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

''ان تھانوی' دیوبندی' مودودی کی تصنیفات میں اقوال کفری موجود ہیں' جن پر علماء اسلام نے ان کے قائلین پر (بالاتفاق) کافر ہونے کے فتوے صادر فرمائے تو جو شخص ان فتوؤں کو نہ مانے اوران اقوال کفریہ پر اپنی رضا ظاہر کرے ان کی تائید کرے تو

وہ بھی کافر ہو گیا''۔ (فتاویٰ اجملیہ ۱/۲۲۱، لاہور)

o...... اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

''بے شک وہ تمام دیوبندی مولوی جنہوں نے توہین آمیز عبارتیں لکھی کفار ہیں اور جو ان کے اقوال پر مطلع ہو کر انہیں کافر نہ جانیں وہ بھی کافر ہیں۔ علمائے کرام حرمین طیبین نے بالاتفاق ان کی نسبت فرمایا:

**من شک فی کفرہ و عذابہ فقد کفر** (جو ان کے کفر وعذاب میں شک کرے وہ بھی کافر ہے)۔ (فتاویٰ رضویہ ۲۱/۲۸۳، جدید لاہور)

## علاوہ ازیں:

غزالیٔ زماں حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی علیہ الرحمۃ نے ''الحق المبین'' میں یہی مؤقف لکھا ہے اور درج ذیل کتب بھی دیوبندیوں کے ردّ میں لکھیں۔ التبشیر برد التحذیر الاھداء، تسبیح الرحمٰن وغیرہ۔

o...... علامہ غلام علی اوکاڑوی رحمۃ اللہ علیہ نے ''التنویر لدفع ظلام التحذیر'' میں تحذیر الناس کا ردّ بلیغ فرمایا۔

o...... شیخ الاسلام علامہ نقی علی خاں علیہ الرحمۃ نے ''تحذیر الناس'' کے مؤقف کی خوب تردید کرتے ہوئے ایک استفتاء علمائے رامپور کو ارسال کیا' جس کے جواب میں درج ذیل علماء نے دیوبندی مؤقف کی پرزور تردید کی۔ اسے خلاف اہلسنّت بلکہ خارج از اسلام ٹھہرایا۔

۱۔ مولانا مفتی نور النبی رامپوری

۲۔ مولانا سدید الدین خان خلف الرشید مولانا رشید الدین خان

۳۔ مولانا مفتی ولی النبی رامپوری

۴۔ مولانا سید حسین شاہ محدث رامپور

۵۔ مولانا محمد وحید علی رامپوری

۶۔ مولانا شیخ محمد علی مطوف رامپوری

۷۔ مولانا عبدالحق خیر آبادی بن علامہ فضل حق خیر آبادی

۸۔ مولانا عبدالعلی رامپوری

۹۔ مولانا محمد یعقوب علی خاں رامپوری

۱۰۔ مولانا اظہر الدین رامپوری

۱۱۔ دنیائے اسلام کی عظیم ہستی مفتی ارشاد حسین مجددی فاروقی

آپ کے فتویٰ پر مزید کئی علماء کے تصدیقی دستخط تھے۔

۱۲۔ مولانا عبدالحئ فرنگی محلی

۱۳۔ مولانا فضل مجید بدایونی

۱۴۔ مفتی حافظ بخش آنولوی

۱۵۔ مولانا شیخ محمد تھانوی

ان فتاویٰ کی وجہ سے دیوبندیوں کی تکفیر شہرت پذیر ہوئی۔

(علامہ مولانا نقی علی خاں علیہ الرحمۃ' حیات اور علمی و ادبی کارنامے ص ۱۰۶ تا ۱۰۹' از: ڈاکٹر محمد حسن صاحب)

o...... شیخ الاسلام حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی علیہ الرحمۃ کے تکفیر پر تین فتوے موجود ہیں۔ ملاحظہ ہو! دعوت فکر' ص ۱۳۴' از علامہ محمد منشاء تابش قصوری۔ عبارات اکابر

کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ، از غلام نصیر الدین سیالوی حصہ دوم، ص ۳-۴۔

o...... مولانا محمد اشرف سیالوی نے مشہور مناظرہ جھنگ میں دیوبندی عقائد کو کفریہ ثابت کیا، جس پر منصفین نے ان کے حق میں فیصلہ دیا۔ ملاحظہ ہو: "مناظرہ جھنگ" اور کوثر الخیرات ص ۹۶، ۲۱۵ میں بھی دیوبندیت کا رڈ کیا ہے۔

o...... علامہ غلام رسول سعیدی صاحب نے تفسیر القرآن میں دیوبندیوں کی کفریہ عبارات کو لکھ کر کہا ہے کہ یہ عبارتیں دل آزار، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذا دینے والیں اور کھلی ہوئی توہین کی حامل ہیں۔ ملاحظہ ہو! تبیان القرآن ۹/۵۵۳-۵۵۲۔

مزید لکھا ہے:

اس سورت اللہب سے ہمیں یہ تعلیم ملتی ہے کہ اگر ہمیں برا کہا جائے تو ہم اس پر صبر کریں لیکن اگر کوئی بد بخت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو برا کہے تو ہم اس پر بالکل صبر نہ کریں اور برا کہنے والے کو ایک کی دس سنائیں۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں قدس سرہٗ نے اسی سنت پر عمل کرتے ہوئے جن لوگوں کی کتابوں میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں توہین آمیز عبادات تھیں، ان پر صبر نہیں کیا اور ایک کے بجائے دس سنائیں۔ ان کی زبردست تکفیر کی اور ان کے خلاف الکوکبہ الشہابیہ، تمہید ایمان اور حسام الحرمین وغیرہ لکھیں، اللہ تعالیٰ، ان کو اجر جزیل عطا فرمائے اور ہمیں ان کے مؤقف پر قائم رکھے۔ آمین۔ (تبیان القرآن جلد ۱۲، ص ۱۰۳۳)

ان کے علاوہ دیگر علمائے اہلسنّت بھی اسی مؤقف کے حامل ہیں، جن پر ان کی سیکڑوں کتب، مضامین، تقاریظ، تصدیقات اور تقاریر گواہ ہیں۔ (والحمد للہ علی ذالک)

**خلاصۃ الکلام:**

مذکورہ حوالہ جات سے روز روشن کی طرح واضح ہو گیا کہ:

o...... توہین کرنے والا اس سے خوش ہونے والا اس کی تائید کرنے والا کافر و مرتد ہے۔

o...... دیوبندیوں نے اپنی کتب میں اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ اور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی شان مبارک میں نہایت قبیح، سخت ترین اور شدید قسم کی توہین، تحقیر و تنقیص اور اہانت و بے ادبی پر مشتمل عبارات لکھی ہیں۔

o...... ان عبارات کو لکھنے والے اور ان کی حمایت کرنے والے ان سے راضی ہونے والے سب کافر مرتد اور بے دین و بے ایمان ہیں۔

o...... ان کی کفریہ عبارات پر مطلع ہونے کے بعد جو کوئی بھی ان کے کفر میں شک کرے، انہیں کفریہ نہ مانے، ان کی تاویل اور حمایت کرے وہ بھی اسی حکم میں شامل و داخل ہے۔

o...... علمائے حرمین شریفین کا بالاتفاق یہی فتویٰ ہے۔

o...... پاک و ہند کے تمام سنی علماء کا اس پر اجماع و اتفاق ہے۔

o...... یہ مسئلہ کسی کی ذات کا نہیں بلکہ دین اسلام، ذات خداوندی اور ذات نبوی کی عظمت و غیرت کا مسئلہ ہے۔

o...... اگر کوئی شخص (خواہ وہ پیر ہو، مفتی ہو، قاضی ہو، عالم ہو، محقق ہو، مفکر ہو، کوئی بھی ہو جو) اس مؤقف کے برخلاف ہو تو اس کا اہلسنّت و جماعت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔

فقیر محمد فاروق قادری رضوی

## جسٹس محمد کرم شاہ بھیروی کا شذوذ و اعتزال:

بڑے دُکھ اور نہایت ہی افسوس کے ساتھ اس حقیقت سے پردہ اُٹھایا جا رہا ہے کہ "بھیرہ شریف" سے تعلق رکھنے والے، خانقاہ بھیرہ کے جانشین، مدرسہ محمدیہ غوثیہ

بھیرہ کے مہتمم، پاکستان شرعی عدالت کے سابق جسٹس ''محمد کرم شاہ صاحب'' نے اس نہایت ہی باریک، بنیادی، نازک اور اہم مسئلہ کو ذرا بھی اہمیت نہ دی، کفر و اسلام کے فرق کو کچھ بھی ملحوظ خاطر نہیں رکھا، ادب اور توہین میں کوئی حد فاصل قائم نہیں کی، عشق اور فسق میں ذرا بھی امتیاز کرنے کی زحمت گوارا نہیں فرمائی، اسلام کے ان روشن اصولوں کی قطعاً پرواہ نہیں کی، علمائے اسلام، مفتیان حرمین اور فضلائے اہلسنّت کے ان فتاویٰ و آراء کو حقیقت بین نگاہ سے دیکھنے کی کوشش نہیں کی، عظمت خداوندی اور رفعت نبوی، ناموسِ رسالت اور ختم نبوت جیسے بنیادی مسائل کو خاطر میں لاتے ہوئے ''دل دردمند'' کے ساتھ ایک بار بھی سوچنے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔

سنیت کا لیبل لگا کر، بریلویت کا لباس پہن کر، ختم درود، عرس و گیارھویں وغیرہ جیسے فروعی امور کا جھانسہ دے کر سادہ لوح سنی عوام الناس اور کچھ سطحی سوچ رکھنے والے سادہ ذہن کے حامل علماء کو اپنا گرویدہ بنانے میں کامیاب ہو گئے۔ اوّلاً تو ان کی باطنی کیفیت مخفی ہی رہی کیونکہ مدرسہ غوثیہ، ختم درود و عرس و گیارھویں و دیگر معمولات اہلسنّت پر ظاہری عمل لوگوں کی آنکھوں میں دھول جھونکتا رہا، لیکن جب ''ضیاء القرآن'' کے نام سے آپ کو تفسیر لکھ کر مفسرین میں نام لکھوانے کی سوجھی تو اس کے معرض وجود میں آتے ہی متعدد اہل علم تو ان کی حقیقت جان گئے، جبکہ سطحی ذہن رکھنے والے اور کچھ عوامی مزاج کے افراد خصوصاً عوام الناس پر ان کا بھرم صرف قائم ہی نہ رہا بلکہ ان کی عقیدتوں میں اور اضافہ ہو گیا۔ اس کے ساتھ ساتھ درمیانے طبقے کے وہ افراد بھی تھے جو ''کرم شاہ صاحب'' کو ''سیال شریف'' کے مرید حضرت صدر الافاضل علامہ سید نعیم الدین مراد آبادی علیہ الرحمۃ کے ''شاگرد'' جامع ازہر سے فارغ التحصیل، قدیم و جدید علوم میں ماہر

اور سنیت کا لیبل لگانے کی وجہ سے ''سنی مفسر قرآن'' اور ''جامعہ غوثیہ'' کے نام سے سنی مدرسہ کے مہتمم ہونے کی وجہ سے حضور غوث پاک علیہ الرحمۃ کے ''عقیدت مند'' خیال کرتے رہے اور اپنی عقیدتوں میں اضافہ کرتے رہے لیکن انہوں نے ''کرم شاہ صاحب'' کو پہچاننے اور ان کی تحریروں کو پرکھنے کی کوشش نہ کی جبکہ اکابر علمائے اہلسنت نے ان کی زندگی ہی میں ان کی بھرپور فہمائش کی اور جب وہ نہ مانے تو پھر خوب تردید بھی فرمائی۔

جن میں محدث اعظم پاکستان حضرت علامہ مولانا محمد سردار احمد قادری چشتی فیصل آبادی' حضرت مولانا سید ابوالبرکات شاہ قادری (جامعہ حزب الاحناف لاہور)' مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری' مولانا ابوداؤد محمد صادق وغیرہ کے نام سرفہرست ہیں لیکن ''کرم شاہ صاحب'' اپنی ضد کے پکے اور انانیت میں اٹکے رہے۔ لوگوں کو خوف خدا' شرم نبی اور فکر آخرت کے درس دیتے رہے اور خود ان امور کی روشنی میں ایک بار بھی اپنے ایمان، قبر' حشر اور آخرت کی فکر نہیں فرمائی۔ (لا حول ولا قوۃ الا باللہ)

انہیں اتنا بھی احساس نہ ہوا کہ جس خدا اور رسول (جلا جلالہٗ وصلی اللہ علیہ وسلم) کے ذکر و نام کی برکت سے میرا رعب و دبدبہ قائم ہے' ان کی توہین کرنے والوں کے سامنے کچھ تو غیرت ایمانی کا مظاہرہ کروں' جس مسلک اہلسنت کا لیبل لگانے کی وجہ سے میری دھاگ بیٹھی ہوئی ہے' اس کے اصولوں کا خون کرتے ہوئے کچھ تو فکر آخرت دامن گیر ہونی چاہیئے بلکہ اس سوچ کے بجائے وہ اپنی ادب دانی اور قادر الکلامی کے گھمنڈ اور ترنگ میں آکر اس قدر دور نکل گئے کہ جہاں سے واپس آنا تقریباً ناممکن ہوتا ہے۔ حتیٰ کہ انہوں نے بارگاہ الوہیت میں سخت نازیبا کلمہ (ستم ظریفی)

بولتے ہوئے خدا تعالیٰ کو (معاذ اللہ ثم معاذ اللہ، نقل کفر کفر نباشد) ستم ظریف (مذاق مذاق میں ظلم کرنے والا) کہہ دیا۔ ختم نبوت کے منکرین اور نئے نبی کی آمد کے دروازے کو چوپٹ کھولنے والوں کی سر توڑ حمایت کر ڈالی۔ پتھر کی بنی ہوئی مورتیوں کے اختیار کا قول کر دیا۔ اہلسنّت و جماعت اور دیوبندیوں کے بنیادی، ایمانی اور دینی اختلاف کو فروعی اور معمولی اختلاف گردانتے ہوئے کفر و اسلام کے درمیان قائم کی گئی دیوار کو گرانے کی بھرپور سعیٔ نامسعود کی۔ بلکہ کفریہ عبارات پر شرعی فتوے جاری کرنے والوں کی عمروں کو برباد قرار دیا اور خود یہاں تک کہہ دیا کہ گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر گیا ہے۔ **استغفر اللہ العظیم**

آئندہ سطور میں ہم یہ تمام حقائق مستند حوالہ جات کے ساتھ پیش کر رہے ہیں، دل پہ ہاتھ رکھ کر انہیں پڑھ لیجئے، دل دردمند اور عقل سلیم کی روشنی میں اپنے ضمیر کا فیصلہ سننے کیلئے گوش برآواز رہیے۔ **وباللہ التوفیق**

## اللہ تعالیٰ کیلئے ''ستم ظریفی'' کا لفظ:

جسٹس محمد کرم شاہ بھیروی نے اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف قرار دیتے ہوئے لکھا ہے:

''قدرت کی کرشمہ سازی ملاحظہ ہو۔ ایک طرف مظاہر فطرت کو اتنا حسین بنا دیا کہ دل بے ساختہ ان کی طرف کھچے چلے جاتے ہیں۔ دوسری طرف ان میں اتنا غموض رکھ دیا کہ لاکھ ٹپخئیے ان کی دل کشی اور حسن کا راز معلوم نہیں ہوتا اور اس پر ''ستم ظریفی'' یہ فرمائی کہ کھوج لگانے کی تڑپ اور سراغرسانی کی بے تابیاں مضمر کر دیں''۔

(تفسیر ضیاء القرآن جلد اوّل، ص ۱۳۰، زیر آیت یسئلونک عن الاھلۃ طبع ۱۹۹۵ء)

## ستم ظریفی کا معنی:

آیئے اپنی طرف سے متعین کرنے کے بجائے ''ستم ظریفی'' کا معنی اُردو لغت سے ہی معلوم کر لیں تا کہ ہم پر بے جا مخالفت اور تعصب وتنقید کا الزام نہ آئے۔

۱...... فیروز اللغات میں ہے:

ستم ظریف: ہنسی ہنسی میں ستانے والا، ہنس ہنس کر ظلم توڑنے والا، ایسا ظریف جس کی باتوں یا حرکتوں میں شرارت بھی ہو، ظلم میں ہنسی کا پہلو رکھنے والا۔

ستم ظریفی: مذاق مذاق میں ظلم کرنا، ظلم میں مذاق کا پہلو رکھنا۔

(فیروز اللغات ص ۷۷۹، جامع اُردو)

۲...... کفایت اُردو لغت میں ہے:

ستم ظریفی: ظرافت کے پردے میں ظلم، مذاق مذاق میں ظلم کرنا۔

ستم ظریف: مذاق مذاق میں ظلم کرنے والا، ہنستے ہنستے قیامت ڈھانے والا، وہ جس کی ظرافت میں شوخی اور شرارت ہو۔ (کفایت اُردو لغت ص ۴۵۹، کفایت اکیڈمی کراچی)

علاوہ ازیں دیگر اُردو لغات میں ان جملوں کے یہی معانی بیان کئے گئے ہیں ان معانی کو دوبارہ ملاحظہ کر لیجئے اور پھر عظمت الٰہی کے پیش یہ بار بار سوچئے کہ کیا ان میں سے کوئی بھی معنی قدرت باری تعالیٰ کے لائق ومناسب ہے؟ یقیناً نہیں۔ تو پھر ایسا لفظ بولنا کہ جس میں نہ صرف ظلم بلکہ دھوکہ وفریب کا پہلو بھی موجود ہو، کیا وہ بارگاہ خداوندی میں دوہری بے ادبی کا موجب نہیں؟ اور یہ بات شان باری تعالیٰ کے ہرگز ہرگز لائق نہیں۔ کیونکہ مذاق مذاق میں ظلم کرنا، ظلم اور دھوکہ دونوں کو مستلزم ہے۔

## اللہ تعالیٰ کی طرف ظلم کی نسبت کرنے کا حکم؟

اللہ تعالیٰ ہر عیب سے پاک ہے، اس لیے وہ ظلم کرنے سے بھی پاک ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**وان اللہ لیس بظلام للعبید۔ (آل عمران ۱۸۲)**

اور بے شک اللہ تعالیٰ بندوں پر ظلم وستم نہیں کرتا۔

مزید فرمایا:

**وما اللہ یرید ظلما للعالمین۔ (آل عمران، ۱۰۸)**

اور اللہ بندوں پر ظلم کرنے کا ارادہ نہیں کرتا۔

علمائے اسلام نے لکھا ہے:

**یکفر اذ وصف اللہ تعالی بمالا یلیق**

(فتاویٰ عالمگیری ۲/ ۲۵۸، کوئٹہ)

اگر اللہ تعالیٰ کی طرف ایسے اوصاف کی نسبت کرے جو اس کی شان کے لائق نہیں تو اسے کافر قرار دیا جائے گا۔

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ ارقام پذیر ہیں:

''اتنا سمجھ لیجئے کہ ظلم کہتے ہیں ملک غیر میں تصرف بیجا کو جب باری تعالیٰ کو اس پر قادر مانیں گے تو پہلے بعض اشیاء کو اس کی ملک سے خارج اور غیر کی ملک مستقل مان لیجئے، مسلمانوں کو تو بزور زبان و بزور بہتان مشرک کہیے ہو خود سچے پکے کافر مشرک بن جائیے۔ قال تعالی للہ ما فی السموات ومافی الارض۔ اللہ ہی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمیں میں۔ وقال اللہ قل لمن ما فی السموات و

الارض قل لله ۔تو فرما کس کا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے تو فرما اللہ کا ہے۔
وقال تعالی ام لهم شرک فی السمٰوات والارض ۔کیا ان کا ساجھا ہے
آسمانوں اور زمین میں۔ ولہٰذا اہلسنّت و جماعت کا اجماع قطعی قائم کہ باری جل مجدہٗ
سے ظلم ممکن ہی نہیں۔شرح فقہ اکبر میں ہے:

لا یوصف اللّٰه تعالی بالقدرة علی الظلم لان المحال لا یدخل
تحت القدرة و عند المعتزلة انه یقدر و لا یفعل۔

باری تعالیٰ کو ظلم پر قادر نہ کہا جائے گا کہ محال زیر قدرت نہیں آتا۔معتزلہ کے
نزدیک قادر ہے اور کرتا نہیں۔ بیضاوی وعمادی وغیرھما تفاسیر میں ہے:

الظلم یستحیل صدورہٗ عنه تعالیٰ اھ ملخصاً۔اللہ تعالیٰ سے ظلم محال
ہے۔

تفسیر کبیر میں ہے:الذی یدل علی ان الظلم محال من الله تعالی
ان الظلم عبارة عن التصرف فی ملک الغیر والحق سبحانه لا یتصرف
الا فی ملک نفسه فیمتنع کونه ظالما وایضا الظالم لایکون الها و
الشیء لا یصح الا اذا کانت لوازمه صحیحة فلوصح منه الظلم لکان
زوال الالٰهیة صحیحا وذلک محال اھ۔ملخصاً

ظلم الٰہی محال ہونے کی دلیل یہ ہے کہ ظلم ملک غیر میں تصرف سے ہوتا ہے۔
حق تعالیٰ جو تصرف کرے اپنی ہی ملک میں کرتا ہے تو اس کا ظالم ہونا محال اور نیز ظالم
خدا نہیں ہوتا اور شئے جبھی ممکن ہوتی ہے کہ اس کے سب لوازم ذاتیہ ممکن ہوں تو اگر ظلم
الٰہی ممکن ہو تو لازم ظلم یعنی زوال الوہیت بھی ممکن ہو یہ محال ہے۔اسی میں زیر قوله

تعالی ونضع الموازین القسط لیوم القیامة الآیه لکھتے ہیں:

الظالم سفیه خارج عن الالهیة فلو صح منه الظلم لصح خروجه عـــن الالهیة ۔ظالم بیوقوف ہے۔خدائی سے خارج تو اگر خدا سے ظلم ممکن ہوتو اس کا خدائی سے نکل جانا ممکن ہو۔(سبحان السبوح ص۷۲۔۷۴، لاہور)

معلوم ہوا کہ ذات الٰہی کے لیے ستم ظریفی اور ظلم جیسے الفاظ استعمال کرنا سرا سر کفر اور موجب شرک ہے۔

## علمائے بھیرہ کا اعتراف:

مقام مسرت ہے ہماری اس تحقیق کو خود علمائے بھیرہ نے بھی تسلیم کرلیا ہے کہ ''ستم ظریف'' ظالم اور ستم گر کو کہتے ہیں۔قارئین ورطۂ حیرت سے عالم ہوش میں آکر ملاحظہ فرمائیں۔

جسٹس کرم شاہ بھیروی کی زیر ادارت ماہنامہ ضیائے حرم شائع ہوتا رہا ہے۔ آج کل اس کے مدیران کے بیٹے محمد امین الحسنات بھیروی ہیں۔انہوں نے اہل ملت کے درد وکرب کا ساتھ دیتے ہوئے محسن پاکستان ڈاکٹر عبدالقدیر خاں کی خدمات کو سراہتے ہوئے اور ان پر جبر واستبداد اور ظلم وستم کے توڑے گئے پہاڑوں کی مذمت کرتے ہوئے ''محسن ملت ڈاکٹر عبدالقدیر خاں نمبر'' شمارہ جون' جولائی ۲۰۰۷ء شائع کرنے کی ہمت کی ہے جس کے بیرونی ٹائٹل پر یہ شعر لکھا ہے:

گذر تو گئی ہے حیات تیری اے قدیر
مگر ستم ظریف بے درد کوفیوں میں گذری

ظاہر ہے کہ انہوں نے ڈاکٹر صاحب پر ظلم وستم اور جور وجفا روا رکھنے والوں ہی کو ''ستم

ظریف'' کہہ کر دنیا والوں کو ان کا ظالم، ستم گر اور جابر و سفاک ہونا بتلایا ہے۔

o...... ایسے ہی قاضی ربنواز خاں اجمیری نے لکھا ہے:

دوسرا ایجنڈا پاکستان اور اسلام کے دشمنوں کا ہے جس کی کامیابی کا دار و مدار خدانخواستہ قومی سلامتی کو داؤ پر لگا کر عدلیہ اور پارلیمنٹ کو حسب سابق ربڑ سٹمپ بنانے کے مکروہ عزائم کی کامیابی کے ساتھ مشروط ہے...... اور ستم ظریفی یہ ہے کہ اس مکروہ ایجنڈے کے نقیب اس وطن کے ارباب بست و کشاد ہیں۔

(ماہنامہ دعوت تنظیم الاسلام گوجرانوالہ جون ۲۰۰۸ء ص ۶)

اس عبارت کو ایک بار پھر پڑھ کر بتایئے کہ کیا ''ستم ظریفی'' کا جملہ ظلم اور زیادتی بلکہ ناانصافی کیلئے استعمال نہیں کیا جاتا۔

ہماری علمائے بھیرہ اور ان کے متعلقین سے مخلصانہ گذارش ہے کہ خدارا وہ غور فرمائیں کہ جب انہوں نے خود ہی ''ستم ظریف'' کا معنی ظالم تسلیم کر لیا ہے تو کیا ان کا دین، اسلام، ایمان اس بات کی اجازت دیتا ہے کہ محض اپنے پیر و مرشد، استاذ و مربی اور بزرگ و پیشرو کے لکھنے کی بناء پر وہ خدا کو ظالم کہتے پھریں؟ کیا وہ اپنے پیر، استاد اور مربی کی ''عبارت و ذات'' کی وجہ سے عظمت خداوندی اور حرمت الٰہی سے ہی دامن کش ہو جائیں گے۔

میں خود غرض نہیں میرے آنسو پرکھ کے دیکھ
فکر چمن ہے مجھے غم آشیاں نہیں

### ترجمہ قرآن کی ایک جھلک:

بھیروی حضرات کو کرم شاہ صاحب کے ترجمہ قرآن و تفسیر پر بڑا ناز ہے، جبکہ

اس میں دیوبندیوں سے استفادہ کرتے ہوئے نامناسب بلکہ شان الوہیت کے برخلاف ترجمہ کیا گیا ہے مثلاً:

۱۔ آیت کریمہ: ولما یعلم اللہ الذین جاھدوا منکم۔(البقرہ:۱۴۲)

کا ترجمہ یوں کیا گیا ہے "حالانکہ ابھی دیکھا ہی نہیں اللہ نے ان لوگوں کو جنہوں نے جہاد کیا تم میں سے"۔

اسی سے ملتا جلتا ترجمہ دیگر دیوبندیوں' مودودیوں اور نجدیوں نے کیا ہے' جس سے واضح طور پر علم خداوندی کا انکار لازم آتا ہے کہ خدا نے ابھی تک نہ دیکھا اور نہ جانا ہے۔(معاذ اللہ)

۲۔ آیت کریمہ: ان ربک لبالمرصاد۔(الفجر،۱۴) کا ترجمہ اس طرح کیا ہے:

"بے شک آپ کا رب (سرکشوں اور مفسدوں کی) تاک میں ہے"۔

یہ ترجمہ خصوصاً عبدالماجد دیوبندی نے اور تاک میں ہے' گھات میں ہے وغیرہ کے جملوں سے عموماً دیگر دیوبندیوں نے کیا ہے۔جس کا معنی ہوتا ہے کسی سے چھپ کر بیٹھنا' نظر بچا کر بیٹھنا اور اچانک چھپ کر دوسرے پر حملہ کرنا۔ایسا ترجمہ شان الوہیت کے خلاف ہے۔یہی وجہ ہے کہ مترجمین اہلسنّت کے تراجم اس قسم کی خرابی سے پاک ہیں۔

## تحقیقات انیقہ کی ایک انوکھی مثال:

کرم شاہ بھیروی صاحب کی تحقیقات چونکہ زیادہ تر دیوبندیوں سے ہی مستفاد و ماخوذ ہیں۔اس لئے انہوں نے جگہ جگہ ٹھوکریں کھائی ہیں۔ہم ان کی "تحقیقات انیقہ" میں سے فقط ایک مثال بطور "مشتے نمونہ از خروارے" پیش کرنا چاہتے

ہیں تا کہ بھیروی گلستان کو اس بہار پر قیاس کر لیا جائے۔

سیدنا امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کے ایمان لانے کی ''تحقیق'' پیش کرتے ہوئے بھیروی صاحب نے ''آپ کب ایمان لائے'' کے عنوان کے تحت لکھا۔ ''علماء محققین کی تحقیق یہ ہے کہ آپ اعلان نبوت کے دوسرے سال مشرف با اسلام ہوئے...... یہ امر مسلم ہے کہ حضرت حمزہ غزوۂ احد میں شہید ہوئے اور غزوۂ احد سن ۳ھ میں وقوع پذیر ہوا۔ یہ امر بھی اسی قول کی تائید کرتا ہے کہ آپ دوسرے سال مشرف باسلام ہوئے''۔ (ضیاء النبی، جلد دوم ص ۲۵۸، ۲۵۷)

یہاں بھیروی صاحب نے اعلان نبوت کے دوسرے سال کو ہجرت کا دوسرا سال بنا ڈالا اور کہا کہ چونکہ تین ہجری میں آپ کا وصال ہوا' لہٰذا آپ نے اعلان نبوت کے دوسرے سال اسلام قبول کیا۔

اندازہ فرمائیے ! کہاں ہجرت کا دوسرا سال اور کہاں اعلان نبوت کا دوسرا سال لیکن بھیروی صاحب نے دونوں کو ایک ہی بنا دیا ہے۔ ایسی انوکھی تحقیق پر ہم داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتے، کیا ایسے لوگ ہی ''ضیاء الامت'' ہوتے ہیں؟

## پتھر کی مورتیوں کیلئے اختیارات کا نظریہ:

بھیرہ کی مایۂ ناز شخصیت محمد کرم شاہ اس قدر بے راہ ہوگئی کہ دیوی دیوتاؤں کے اختیارات کا باطل نظریہ بھی قائم کر لیا۔ ملاحظہ ہو! ان اللّٰہ علی کل شیء قدیر۔ کی تفسیر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے' ہندی' مصری اور یونانی دیوتاؤں کی طرح اس کے اختیارات محدود نہیں ہیں''۔ (ضیاء القرآن جلد اوّل ص ۳۹)

دیوتا' ہندوؤں کے نزدیک بھگوان کا اوتار' ان کے عقیدے کے مطابق خدا کسی جنم میں داخل ہو کر مخلوق کی اصلاح کیلئے دنیا میں آتا ہے' جس بت' پتھر وغیرہ کی وہ پوجا کرتے ہیں' اس کے متعلق ان کا یہی عقیدہ ہوتا ہے کہ یہ بھگوان (خدا) کا اوتار یعنی اس میں خدا داخل ہے اور وہ بت ان کی مشکلیں ٹالتے ہیں۔ان کے پاس اختیارات ہیں' تو ''جسٹس کرم شاہ بھیروی صاحب'' ہندوؤں کی طرف سے شکریے کے مستحق ہیں کہ اسلام نے بتوں کے اختیارات کی کلیۃً نفی کی ہے اور جناب نے اسلامی تعلیمات کو پس پشت ڈالا' مسلمانوں کو شرماتے ہوئے ان کے بتوں کے اختیارات تسلیم کر لئے ہیں اور فرق صرف یہ رکھا ہے کہ خدا تعالیٰ کے اختیارات لامحدود ہیں جبکہ ان دیوتاؤں کے اختیارات محدود ہیں ۔ یہ عقیدہ سراسر باطل' غیر اسلامی اور شرک کے مترادف ہے۔

## گستاخ رسول کا تحفظ:

مسلمانوں کے اجماع و اتفاق سے گستاخ رسول واجب القتل' مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج ہے' اسے کافر نہ کہنا بذات خود کفر ہے لیکن جناب جسٹس بھیروی نے اجماع اُمت کا انکار کرتے ہوئے گستاخ رسول کو یوں تحفظ فراہم کیا ہے' فرماتے ہیں ''کسی کو گستاخ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کہنے کا وقت گزر گیا''۔

(ملفوظات ضیاء الامت ص ۳۶، مکتبہ جمال کرم)

مزید کہتے ہیں ''کسی گستاخ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو کافر کہنے کا دور گزر گیا ہے''۔ (جمال کرم جلد سوم، ص ۶۹۴، مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور)

نوٹ: یہی عبارت ضیاء الامت نمبر ص ۳۶۱ پر بھی موجود ہے۔

## ملاحظہ فرمائیں!

کرم شاہ بھیروی صاحب نے کھلی چھٹی دے دی ہے' اب جو بھی بد بخت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو منہ بھر کے گالیاں دے' آپ کی توہین کرے' آپ کی ایذاء کا ارتکاب کرے' جس طرح بھی شانِ رسالت میں تنقیص' تحقیر اور بے ادبی' گستاخی کا مرتکب ہو' اسے قطعاً گستاخ رسول نہیں کہنا چاہیئے بلکہ گستاخ بھی نہیں قرار دینا چاہیئے کیونکہ اب اس کام کا وقت ان کے نزدیک گزر چکا ہے' اب نیا دور ہے' اس دور کو شاید بھیروی صاحب اسلام کا دور نہیں سمجھتے' انہوں نے شاید اسلام کو اپنے زمانہ وعلاقہ جات سے دیس نکالا دے دیا ہو اور وہاں پر اپنے نظریات واجتہاداتِ غیر اسلامیہ کا نفاذ کر چکے ہیں کہ جس میں گستاخ رسول جیسے موذی' خبیث' بد بخت اور بد سرشت شخص کے متعلق بھی پورے پورے تحفظات ہیں' ورنہ اسلام کے نزدیک ایسے بے ایمانوں کو کافر' مرتد' بے ایمان اور بے دین کہنا چاہیئے' جو انہیں کافر نہ کہے وہ خود کافر ہو جاتا ہے۔

دردمندان اہلسنّت سے مخلصانہ گذارش ہے کہ وہ کرم شاہ صاحب کی عبارت کے تیور دیکھیں اور سوچیں کہ کیا وہ دراصل یہ نہیں کہنا چاہتے کہ گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر چکا ہے' اب گستاخوں کو مسلمان کہنے کا دور آ گیا ہے' یہی وجہ ہے. بھیروی صاحب نے قاسم نانوتوی کی عبارت کو کفریہ نہیں کہا۔

## بھیروی حضرات کی ایک فاسد تاویل:

چاہیئے تو یہ تھا کہ دیگر مسلمانوں کی طرح اگر بھیروی گروپ سے تعلق رکھنے والے افراد بھی خود کو مومن' مسلمان' عاشق رسول اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے وفادار خیال کرتے ہیں اور غیرت ایمانی کے جذبہ کی کوئی رمق ان کے اندر موجود ہے تو وہ اس

عبارت سراسر شرارت کو دیوار سے مار دیتے لیکن جن لوگوں کے ہاں ''پیر'' کی ذات سب سے آگے ہو اور وہ سب کچھ اسے ہی سمجھتے ہوں، انہیں ایسی باتوں پر غور کرنے کی آخر ضرورت ہی کیا ہے؟ کچھ یہی انداز بھیروی حضرات نے اختیار کیا ہے۔ بجائے خدا ورسول کی عزت وحرمت پر سب کچھ قربان کر دینے کے انہوں نے اپنے ''پیر'' کی عزت کا مصنوعی ڈھونگ رچا کر حرمت الٰہی اور عزت نبوی کو داؤ پر لگا دیا (معاذ اللہ)

جب انسان اپنی اصلیت بھول جاتا ہے یا اصول کا خون کر بیٹھتا ہے تو اسے کچھ سوجھائی نہیں دیتا۔ بھیروی حضرات بھی اسی کیفیت کا شکار ہو چکے ہیں اور اپنے ''پیر'' کی اس کفریہ عبارات کی یوں تاویل کرتے ہیں

''علامہ الطاف ازہری نے آپ کے ملفوظات تحریر فرمائے جنہیں ماہنامہ ضیائے حرم کے ضیاء الامت نمبر میں شامل کیا گیا۔ ملفوظات درج کرتے وقت کتابت کے دوران ایک جملہ ادھورا رہ گیا جس کے سبب بعض حلقوں نے اس عاشق رسول کے بارے بدگمانیاں پیدا کرنے کا دھندہ شروع کر رکھا ہے...... جن احباب کے پاس جمال کرم ہے وہ وضاحت کے مطابق اس مقام پر تصحیح کر لیں، آپ نے فرمایا ''کسی کو گستاخ رسول یا کافر کہہ کر اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآ ہونے کا دور گزر گیا ہے''۔ جمال کرم میں جملے کے درمیان ''یا'' کا لفظ بھی رہ گیا ہے اور ''اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآہ ہونے'' کے الفاظ بھی درج نہیں''۔ (ضیائے حرم نومبر ۲۰۰۴ء، از حافظ احمد بخش ناظم تعلیمات مدرسہ غوثیہ بھیرہ ایڈیٹر ماہنامہ ضیائے حرم)

اس قسم کا مضمون شمارہ جولائی ۲۰۰۵ء کو دوبارہ چھاپ کر سمجھانے والوں کو دھمکی بھی دی گئی ہے۔

## تاویل یا تحریف اور عذر لنگ؟

بھیروی مدرسہ کے ناظم تعلیمات صاحب نے یہاں دروغ گوئی، تحریف و خیانت اور بے جا جانب داری سے کام لیا ہے۔ ان کا کہنا کہ "جمال کرم" میں کچھ لفظ رہ گئے ہیں، سراسر کذب بیانی ہے کیونکہ قبل ازیں "ضیاء الامت نمبر" ص ۳۶۱ پر بھی یہی جملے تھے اور جمال کرم میں بھی وہی جملے موجود ہیں۔ ملاحظہ ہو:

بھیروی گروپ کے محمد الطاف حسین ازہری نے "حضور ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ بحر علم و حکمت کے عظیم شناور" کے عنوان سے ایک مضمون لکھا، جس میں "راہِ نوردانِ علم و حکمت کیلئے مہر سپہر علم و عرفان کی چند ایمان افروز نصیحتیں" کے تحت تحریر کیا ہے۔

"اب ہم علم و حکمت کے اس رشک صد آفتاب کی زبان فیض ترجمان سے صادر ہونے والے چند ارشادات عالیہ نقل کرتے ہیں۔ اس بات کا خصوصی خیال رکھا گیا ہے کہ بعینہٖ وہی الفاظ ذکر کئے جائیں جو آپ کی زبان مبارکہ سے صادر ہوئے کیونکہ اس مرد درویش کی زبان کیمیا اثر سے نکلنے والے ہر لفظ میں وہ تاثیر ہے جو اس کے مقابلے میں صفحات کے صفحات کالے کر دینے سے حاصل نہیں ہو سکتی۔

(ضیاء الامت نمبر ۳۵۷، ۳۵۸)

اس پیرے کو دوبارہ پڑھ لیجئے تاکہ اگر آپ کے گوشہ خیال میں کوئی ادنیٰ سا شبہ بھی باقی رہ گیا ہو تو آپ اسے جھٹک کر اس حقیقت کو جان سکیں کہ "ملفوظات" لکھنے والے نے اپنی طرف سے ایک لفظ اور کوئی حرف بھی آگے پیچھے نہیں کیا بلکہ بعینہٖ کرم شاہ صاحب کے الفاظ نقل کئے ہیں، جس کے مقابلے میں کچھ لکھنے کو وہ "اوراق کالے کرنا" تصور کرتے ہیں۔ اب واضح ہے کہ اس ملفوظ کے مقابلے میں جو حضرات اپنی تحریف و تاویل اور

تبدیل کی حرکت کے مرتکب ہیں وہ الطاف بھیروی کے نزدیک سیاہی اوراق کے ساتھ ساتھ اپنا نامہ اعمال بھی سیاہ کرنے والے ہیں۔

الطاف ازہری بھیروی نے اپنے پیر صاحب کا یہ ملفوظ نقل کیا ہے کہ ''فرمایا کسی کو گستاخ رسول' کافر کہنے کا دور گذر گیا ہے''۔

(ضیاء الامت نمبر ص ۳۶۱)

اور یہی مؤقف دوسری جگہ یوں نقل کیا ہے کہ ''کسی گستاخ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو کافر کہنے کا دور گزر گیا ہے۔ (جمال کرم جلد سوم، ص ۹۹۴)

یہاں بھی اقرار کیا ہے کہ یہ بعینہ کرم شاہ صاحب کے الفاظ ہیں۔

تیسرے مقام پر بھی لکھا گیا ہے:

''کسی کو گستاخ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کہنے کا وقت گزر گیا ہے''۔

(ملفوظات ضیاء الامت' ص ۳۶، مکتبہ جمال کرم)

اب نئے ایڈیشن میں ملفوظات ضیاء الامت سے یہ عبارت نکال دی گئی ہے۔

غیرت ایمانی کی روشنی میں فیصلہ کیجئے کہ صرف ''جمال کرم'' نہیں تین مقامات پر ایک ہی مؤقف ہے کہ گستاخ رسول کو نہ گستاخ کہنا چاہیئے اور نہ ہی کافر۔ گویا کہ 295.C ایکٹ یعنی تحفظ ناموسِ رسالت کے قانون کے بخیے ادھیڑ دیئے ہیں لیکن بھیروی حضرات کے کانوں پر جوں تک نہیں رینگتی۔ انہیں ابھی بھی اپنے پیر کی مصنوعی عزت کو بچانے کی فکر ہے' ناموس رسالت کا کوئی احساس نہیں۔

## تبدیل شدہ جملے کا حال:

بڑی محنت کے بعد اپنے پیر کی عزت کو تحفظ دینے کی خاطر' ان کے ملفوظ کے

مقابلے میں (بقول الطاف بھیروی) جو اوراق کا لے کر کے ایک نیا تبدیل شدہ جملہ بنایا گیا اگر لمحہ بھر کیلئے اسے تسلیم بھی کر لیا جائے تو کیا بھیرویوں کے زعم میں اس کی وجہ سے چھٹکارا ہو سکتا ہے؟ کیا ناموس رسالت کا تحفظ ہو گیا؟ کیا گستاخ رسول کی سرکوبی ہو گئی؟ نہیں، نہیں ہرگز نہیں۔ چنانچہ ملاحظہ ہو! حافظ احمد بخش بھیروی نے لکھا ہے۔

آپ نے فرمایا ''کسی کو گستاخ رسول یا کافر کہہ کر اپنی ذمہ داریوں سے عہدہ برآہ ہونے کا دور گزر گیا''۔ (ضیائے حرم شمارہ نومبر ۲۰۰۸ء)

یعنی کسی فرد کو گستاخ یا کافر قرار دے کر اپنی ذمہ داریوں کو پورا کرنے کا دور گزر گیا ہے۔ لہٰذا نہ کسی کو گستاخ اور کافر کہو اور نہ ہی ذمہ داریوں کو پورا کرنے کی زحمت اُٹھانا پڑے۔ مزید کوئی فیصلہ کرنے سے پہلے ذرا اُردو لغت میں ''عہدہ برآء ہونے'' کا مطلب دیکھ لیجئے تاکہ ہم پر الزام دھرنے کا شبہ نہ ہو۔ ملاحظہ ہو لکھا ہے:

O...... عہدہ برآء: ادا کرنے والا، سبکدوش ہونے والا۔

O...... عہدہ برآء ہونا: ذمہ داری سے سبکدوش ہونا، بری الذمہ ہونا، فرض ادا کرنا وعدہ پورا کرنا (کفایت اُردو لغت ص ۵۵٦)

بات یہ ہے کہ خدا اور رسول کی طرف سے مسلمانوں پر یہ ذمہ داری عائد ہے کہ اگر کوئی بدبخت توہین اور گستاخی کا مرتکب ہو تو وہ اسے کافر قرار دے کر اپنی ذمہ داری پوری کریں۔ یہ ان کا فرض ہے، خدا اور رسول کے ساتھ ان کا وعدہ ہے، جبکہ بھیروی کرم شاہ کا کہنا ہے کہ ''اب وہ وقت نہیں رہا کہ کوئی گستاخی اور بے ادبی کر دے تو تم اسے گستاخ اور کافر قرار دے کر مسلمان ہونے کے ناطے جو تم پر فرض اور ذمہ داری عائد ہوتی ہے، اسے پورا کرتے رہو بلکہ یہ کام چھوڑ کر خود کو کسی اور کام کیلئے وقف کر دو کیونکہ اب یہ دینی فرض ادا کرنے کا دور گزر چکا ہے۔

یعنی نہ کسی کو گستاخ اور کافر کہو اور نہ اس کے خلاف کوئی کاروائی کرو' کیونکہ اب اس کا دور گزر گیا ہے کہ آدمی یہ فریضہ ادا کرے۔

نوٹ: یاد رہے کہ بھیروی حضرات کی طرح ہماری طرف سے یہ کرم شاہ صاحب کی عبارت میں تحریف نہیں بلکہ ان کی عبارت کی صحیح توجیہ ہے جیسا کہ الطاف حسین بھیروی نے لکھا ہے ''فرمایا کسی کو گستاخ رسول' کافر کہنے کا دور گزر گیا' کسی کام کیلئے اپنے آپ کو وقف کر دیں۔الخ۔ (ضیاء الامت نمبر ۳۶۱)

یعنی کوئی کام کرنا چاہیئے۔ یہ بھی کوئی کام ہے کہ کسی گستاخ رسول کو کافر کہا جائے اور پھر اس کے خلاف کاروائی کی جائے۔ (معاذ اللہ)

گویا قرآن و حدیث' صحابہ و تابعین اور دیگر اکابرین و علمائے دین کا گستاخوں کو کافر کہنا اور اُمت مسلمہ کا صحابہ کرام سمیت گستاخوں کے خلاف اپنی توانائیاں صرف کرنا' تحفظ ناموس رسالت کی خاطر کٹ مرنا اور گستاخوں کو تہہ تیغ کرنا' سب فضول چیزیں ہیں' یہ کوئی کام نہیں ہے' کام تو وہ ہے جو بھیروی حضرات کر رہے' شاید اسی لئے کرم شاہ صاحب نے دیوبندیوں پر کفر کے فتوے صادر کرنے والوں کی عمروں کو برباد قرار دیا ہے۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)

فیصلہ کیجئے کیا عاشق رسول ﷺ ایسے ہی ہوتے ہیں جو عشاق رسول ﷺ کی محبت رسول ﷺ کا مذاق اُڑائیں اور پھر جو ایسے بدنصیبوں کی سرکوبی کرے مکروہ دھندا انہوں نے شروع کر رکھا ہے یا جو گستاخ رسول کو تحفظ دے وہ لوگ مکروہ دھندے سے کام لے رہے ہیں۔

## بھیروی صاحب کا اعتراف توہین رسالت:

کرم شاہ بھیروی صاحب لکھتے ہیں:

کاش ہم نے ذات پاک حبیب کبریا علیہ الصلوٰۃ والثناء کو تو ہدف تنقید نہ بنایا ہوتا کاش یار لوگوں کی زبانیں بارگاہ رسالت میں گستاخی سے تو باز رہتیں۔

(ضیاء القرآن ج ا ص ۲۶۲، ارشادات ضیاء الامت ص ۸۶)

اس عبارت میں بھیروی صاحب نے اس بات کا اعتراف کرلیا ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارک کو ہدف تنقید بنایا ہے۔ جو کہ سراسر توہین، بے ادبی اور گستاخی ہے۔ یہ بات طے شدہ ہے جو شخص از راہِ مذاق یا کسی بھی صورت میں خود کو کفر و ارتداد اور توہین و تنقیص کی طرف منسوب کرے وہ کافر ہو جاتا ہے۔

کتب فقہ و فتاویٰ مثلاً: فتاویٰ عالمگیری وفتویٰ رضویہ وغیرہ میں اس کی تصریحات موجود ہیں۔ لہٰذا اب کہا جاسکتا ہے:

ع...... مدعی لاکھ پہ بھاری ہے گواہی تیری

## کفر کی تردید، عمر برباد کرنا ہے:

چونکہ کرم شاہ صاحب کے نزدیک گستاخ رسول کافر نہیں ہوتا' اس لئے انہوں نے دیوبندیوں کی مخالفت کرنے والوں کے خلاف بڑے ہی زور سے سنیوں اور دیوبندیوں کو ایک قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ

''بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی کے باعث غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور باہمی سوءِ ظن ان غلط فہمیوں کو ایک بھیانک شکل دے دیتا ہے اگر تقریر و تحریر میں احتیاط و اعتدال کا مسلک اختیار کیا جائے اور اس بدظنی کا قلع قمع کر دیا جائے تو اکثر مسائل میں اختلاف ختم ہو جائے اور اگر چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے سارے تقاضوں

سے چشم پوشی کیئے آستین چڑھائے لٹھ لئے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں۔ (تفسیر ضیاء القرآن جلد اوّل ص ۱۱، طبع ۱۹۹۵ء)

کہنے کا مطلب یہ ہے کہ اہلسنّت و جماعت اور دیوبندی فرقہ میں جو علماء و عوام کا اس قدر شدید اختلاف و تردید ہے اور انہیں گستاخ رسول قرار دیتے ہیں۔ یہ محض غلط فہمیوں کی بناء پر بدظنی کی پیداوار ہے۔ ورنہ دیوبندیوں میں ایسی کوئی بنیادی چیز نہیں ہے کہ دورِ حاضر کے سارے بھیروی تقاضوں سے چشم پوشی کر کے ان کو برا کہا جائے' ایسا کرنے والے اپنی عمریں برباد کر رہے ہیں۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)

تقدیس الوکیل سے لے کر حسام الحرمین کی تائید و تصدیق کرنے والوں کی گذشتہ صفحات میں گذری ہوئی ایک طویل فہرست پر آپ دوبارہ طائرانہ نظر ڈال لیجئے اور پھر نام لے کر بتائیں کہ ہمارے کون سے اکابر باقی رہ گئے ہیں کہ بھیروی فتوے کے مطابق ان کی عمریں ضائع ہونے سے بچ گئی ہیں' کوئی ایک بھی نہیں بچتا۔

نہ صرف ماضی قریب کے اکابر کی عمریں برباد گئیں بلکہ دیوبندیوں کے کفر کا فتویٰ جو ان کی کفریہ عبارات کی وجہ سے ہے وہ دراصل کہ قرآن وسنت اور اجماعِ اُمت کا فتویٰ ہے' اب بھیرویوں کے نزدیک یہ سب کچھ برباد اور ضائع ہو جاتے ہیں۔

استغفر اللہ العظیم

## تحذیر الناس کی حمایت:

کرم شاہ صاحب کے نزدیک چونکہ ضروریات دین کا منکر کافر نہیں ہوتا' اس لئے انہوں نے قاسم نانوتوی دیوبندی کی عبارت کے کفریہ ہونے کا بھی قول نہیں کیا بلکہ نانوتوی صاحب کی حمایت کر رکھی ہے۔ حالانکہ یہ وہ کام ہے جو دیوبندیوں سے بھی نہ ہو

سکا۔ جیسا کہ اشرفعلی تھانوی نے دوٹوک لکھا ہے کہ

''جس وقت مولانا قاسم نانوتوی بانی دارالعلوم دیوبند نے تحذیر الناس لکھی کسی نے ہندوستان بھر میں مولانا کے ساتھ موافقت نہیں کی، بجز مولانا عبدالحئی کے۔

(الافاضات الیومیہ ۴/۵۸۰)

دیوبندیوں کے ہی صرف ایک فرد نے نانوتوی کی حمایت کی، ورنہ ان کے دیگر ہم مسلک وہم مکتب بھی ان کی حمایت کرنے کی جرأت نہ کر سکے۔ لیکن کرم شاہ دیوبندیوں کی طرف سے شکریہ کے حق دار ہیں کہ جناب نے یہ چوٹی بھی سر کر لی ہے اور تحذیر الناس کی تعریف میں یوں رطب اللسان ہیں۔

''حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمٰی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور وتامل سے پڑھا اور ہر بار نیا لطف وسرور حاصل ہوا...... حضرت مولانا قدس سرہٗ کی یہ نادر تحقیق کئی شپرہ چشموں کیلئے سرمہ بصیرت کا کام دے سکتی ہے۔ رہے فریفتگان حسن مصطفوی تو ان کے بے قرار دلوں اور بے تاب نگاہوں کی وارفتگیوں میں اضافہ کا ہزار ساماں اس میں موجود ہے۔ (عکس خط کرم شاہ مندرج مقدمہ تحذیر الناس ص ۳۰، گوجرانوالہ)

نوٹ: کرم شاہ بھیروی نے یہ خط ۲۲ جون ۱۹۶۴ء کو بھیرہ کے ایک قریبی موضع ''رتو کالا'' کے دیوبندی مولوی ''کامل دین'' کو لکھا۔ اس نے اس خط کی عبارت اپنی کتاب ''ڈھول کی آواز'' میں شائع کی۔ اس سے بیس برس بعد ۱۹۸۴ء میں مکتبہ حفیظیہ گوجرانوالہ نے ڈاکٹر خالد محمود سیالکوٹی دیوبندی کے مقدمے کے ساتھ تحذیر الناس کا نیا ایڈیشن شائع کیا۔ ڈاکٹر خالد نے اپنے مقدمے میں بھیروی صاحب کا خط چھاپ دیا اور دنیائے اہلسنّت کو ''دعوت فکر'' دے دی کہ دیکھو! تمہارے ہم مسلک اور فاضل

بریلوی کے عقیدت مند نے بھی تحذیر الناس کی تعریف کر کے اعلیٰ حضرت کی تردید و تغلیط اور دیوبندیوں کی حمایت و تائید ڈنکے کی چوٹ پر کردی ہے۔

واضح رہے کہ وہ خط تاہنوز چھپ رہا ہے۔ کرم شاہ آف بھیرہ نے اپنی زیست میں کسی موقع پر بھی اس کا انکار یا اظہار برأت نہیں کیا جبکہ وہ ان کی زندگی میں تقریباً پندرہ سال (۱۹۸۴ء تا ۱۹۹۸ء) تک چھپتا رہا ہے۔

بلکہ انہوں نے اپنے ''تحذیر الناس میری نظر میں'' نامی کتابچہ میں اس خط کا اعتراف کیا ہے اور اس پر مستزاد یہ کہ ''ضیائے حرم'' کے ایڈیٹر حافظ پروفیسر احمد بخش نے دوٹوک اقرار کیا ہے کہ وہ خط بھیروی صاحب ہی کا تھا۔

(ملاحظہ ہو! جمال کرم جلد اوّل، ص ۶۹۴)

## عذر گناہ بدتر از گناہ:

اب ظاہر بات تھی کہ علمائے حق اہلسنّت و جماعت کی کرم شاہ صاحب آف بھیرہ سے وضاحت طلبی ضروری تھی جب ایک طرف سے علمائے اہلسنّت استفسار فرما رہے تھے تو دوسری جانب ڈاکٹر خالد محمود دیوبندی نے ''تحذیر الناس'' کے مقدمے میں بھیروی کے خط کو آڑ بنا کر اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے خلاف خوب بازاری زبان استعمال کی اور نہایت سنگین جملے لکھے۔ معاذ اللہ۔ وہ فاضل بریلوی کو جاہل اور خائن جیسے القاب دینے سے بھی نہ شرمائے۔ یہ سب کچھ بھیروی صاحب کے خط کی بدولت ہوا۔ ممکن ہے بھیروی میاں سب کچھ برداشت کر لیتے اور چپ سادھ لیتے، لیکن انہیں خالد محمود دیوبندی کے ''دو جملے'' سخت ناگوار گزرے۔ چنانچہ ان کا قلم حرکت میں آیا اور ایک دم اکسٹھ صفحات پر مشتمل ''تحذیر الناس میری نظر میں'' تحریر کر ڈالا۔ بھیروی

صاحب لکھتے ہیں ''یہ فقیر اپنی گوناگوں مصروفیات اور ناتوانیوں کے باعث یہ مقالہ تحریر کرنے کیلئے وقت نہ نکال سکتا۔ اگر تحذیر الناس کے اس جدید ایڈیشن کے مقدمہ کے دو جملے نہ پڑھتا' یہ مقدمہ علامہ ڈاکٹر اور ڈائریکٹر اسلامک اکیڈمی جناب خالد محمود صاحب نے تحریر کیا ہے۔ یہ دو جملے انہوں نے اس فقیر کے اس خط کے تناظر میں لکھے ہیں جس کا ذکر میں نے ابتداء میں کیا ہے۔ دل تو گوارا نہیں کرتا کہ وہ دلخراش اور جذبات کولہولہان کرنے والے جملے لکھ کر قارئین کرام کو ایک روحانی کرب میں مبتلا کروں لیکن کیونکہ ان جملوں کی ذمہ داری انہوں نے میرے خط پر ڈالی ہے۔ اس لئے بامر مجبوری دل پر پتھر رکھ کر ان کو نقل کر رہا ہوں۔ علامہ ڈاکٹر صاحب لکھتے ہیں'' اسے بار بار مطالعہ کریں اور مولانا احمد رضا خاں کے علم و دیانت کی داد دیں۔ خان صاحب نے کسی جہل وخیانت کا لباس پہن کر......انکار ختم نبوت کا الزام لگایا ہے۔

(تحذیر الناس میری نظر میں، ص ۵۶)

لیکن بتایا جائے کہ بھیروی صاحب کو نانوتوی اور تحذیر الناس کی حمایت میں خط لکھنے کی آخر ضرورت ہی کیا تھی؟ انہوں نے ایسی حرکت ہی کیوں کی کہ جس کی وجہ سے اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کے خلاف اس قدر بکواسات و مغلظات لکھی گئیں جب تمام اکابر اہلسنّت نانوتوی کے کفر پر متفق ہیں تو ان کے دامن مبارک کو چھوڑنے کا کیا مقصد تھا؟ کیا وہ اتنا بھی نہیں جانتے تھے کہ البرکۃ مع اکابرکم برکت تمہارے اکابر (کے مؤقف) کے ساتھ ہے۔ بھیروی صاحب نے اس مقطوع البرکت راہ پر قدم ہی کیوں رکھا؟ بہر حال کرم شاہ نے اپنی صفائی دیتے ہوئے کبوتر کی طرح یوں آنکھیں بند کی ہیں کہ:

''مولانا نانوتوی نے سنگین قسم کی غلط فہمیوں کو جنم دینے والے اس مضمون کو فقط ایک بار تحذیر الناس میں ذکر کرنے پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اسے بار بار دہرایا ہے۔ مجھے افسوس ہے کہ جب پہلی بار میں نے تحذیر الناس کا مطالعہ کیا تو میری توجہ ان خطرناک نتائج کی طرف مبذول نہ ہوئی جو مولانا کی بعض عبارات پر مرتب ہوتے ہیں (ص ۴۴)

اس قدر جملے لکھ کر بھیروی صاحب اہلسنّت بریلوی حضرات کو خوش کرنا چاہتے تھے لیکن ساتھ ہی دیوبندیوں کی خوشنودی حاصل کرنے کیلئے درج ذیل عبارت لکھ کر اپنی صلح کلیت اور اپنے ''ہرجائی'' ہونے کا ثبوت دے دیا۔ لکھتے ہیں:

''یہ کہنا درست نہیں سمجھتا کہ مولانا نانوتوی عقیدہ ختم نبوت زمانی کے منکر تھے کیونکہ یہ اقتباسات بطور عبارۃ النص اور اشارۃ النص اس امر پر بلا شبہ دلالت کرتے ہیں کہ مولانا نانوتوی ختم نبوت زمانی کو ضروریات دین سے یقین کرتے تھے۔ (ص ۵۸)

اس عبارت میں جہاں کرم شاہ بھیروی نے عبارۃ النص' اشارۃ النص اور دلالت النص کو ایک ہی جملے میں جمع فرما کر اپنی علمیت کا ایک عظیم ثبوت فراہم کیا ہے۔ وہاں علمائے حرمین و پاک و ہند کے اجماعی فتوے کے مطابق ایک کفر کی بھرپور حمایت کر کے خود کو من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر کا مصداق بنالیا ہے۔

کرم شاہ کے بے جا حامی اور ناعاقبت اندیش عقیدت مند جو اس کتاب کو ''رجوع'' کا نام دیتے ہیں' وہ اس کتاب کے اکسٹھ صفحات سے ہمیں وہ الفاظ ڈھونڈ کر بتلائیں کہ جو شرعی طور پر ''رجوع'' کہلانے کی اہلیت رکھتے ہوں' جن میں قاسم نانوتوی کے اجماعی کفر کا اقرار ہو (جس طرح بھیروی صاحب کے مرشد برحق شیخ الاسلام حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی علیہ الرحمۃ کے واضح فتاویٰ وعبارات موجود ہیں جو مولانا

محمد منشاء تابش قصوری کی کتاب ''دعوت فکر'' میں دیکھے جا سکتے ہیں اور اس کتاب میں بھی درج کر دیئے گئے ہیں) تو ہم وعدہ کرتے ہیں کہ اپنی اس تحریر کو دریا برد کر کے ان کے ''رجوع'' کی خوب اشاعت کریں گے۔ رجوع کے الفاظ تلاش کرنے تک وہ ڈاکٹر خالد کی درج ذیل عبارت پڑھنے کی زحمت گوارا کریں جس نے کرم شاہ کو ساکت و مبہوت کر دیا اور تاہنوز اس کے حاشیہ نشینوں نے بھی اس کا کوئی جواب نہیں دیا۔ خالد دیوبندی نے لکھا ہے:

''اس پہلو سے پیر صاحب لائق تحسین ہیں کہ انہوں نے اپنے ایک سابقہ خط میں یہ بات کھل کر کہی کہ مولانا قاسم نانوتوی ختم نبوت زمانی کے منکر نہیں اور ان پر تحذیر الناس کے حوالے سے انکار ختم نبوت کا الزام درست نہیں۔ اب انہوں نے اپنے نئے رسالے (تحذیر الناس میری نظر میں) میں بھی نہایت کھل کر مولانا احمد رضا خاں کی تردید کی ہے...... پیر کرم شاہ نے اب بھی اپنا فیصلہ مولانا احمد رضا خاں کے خلاف دیا ہے اور اس ہمت پر ہم انہیں داد دیئے بغیر نہیں رہ سکتے۔

(مقدمہ تحذیر الناس س ۱۰، طبع گوجرانوالہ)

o...... کرم شاہ صاحب کی بے ڈھنگی عبارت نقل کر کے خالد دیوبندی نے اعلیٰ حضرت پر یوں زبان درازی کی ہے۔

''معلوم رہے کہ پیر کرم شاہ صاحب یہاں مولانا محمد قاسم نانوتوی کے عقیدہ ختم نبوت کو ''بلاشبہ'' کہہ رہے ہیں۔ یہ بلاشبہ کے الفاظ لائق توجہ ہیں۔ سوال پیدا ہوتا ہے کہ جب حضرت مولانا نانوتوی کی عبارات ان کے اس عقیدہ پر بلاشبہ دلالت کر رہی ہیں تو مولانا احمد رضا خاں انہیں کیوں نہ سمجھ پائے؟ کیا یہ جہل نہیں اور اگر وہ سمجھتے تھے مگر

جان بوجھ کر حضرت پر ختم نبوت کے انکار کی تہمت لگانا چاہتے تھے اور اپنی یہ خدمت انگریز کے کھاتے میں ڈالنا چاہتے تھے تو کیا یہ خیانت نہیں؟ (ایضاً: ص ۱۱)

کرم شاہ کی بے جا حمایت کرنے والے بتائیں کہ انہوں نے ''تحذیر الناس میری نظر میں'' لکھ کر ایک بار پھر دیوبندیوں کی حمایت کرتے ہوئے فاضل بریلوی کو جاہل، خائن اور انگریز کا وفادار ثابت کرنے کی سعی کی ہے یا اپنے سابقہ مؤقف سے رجوع کیا ہے۔

o...... اگر طبیعت پر بوجھ محسوس نہ کریں تو ڈاکٹر خالد کی مزید ایک عبارت پڑھ کر فیصلہ کیجئے کہ کرم شاہ بھیروی نے وہ کتاب لکھ کر رجوع کیا ہے یا ''نہ ادھر کے رہے اور نہ ادھر کے'' کے مصداق بنے ہیں؟ لکھا ہے:

''پیر صاحب نے بریلویوں کو خوش کرنے کیلئے ایک بات پیدا کی ہے کہ تحذیر الناس کی بعض عبارات سے کچھ غلط فہمیاں جنم لیتی ہیں لیکن پیر صاحب نے ان عبارات کو غلط نہیں کہا۔ اس فہم کو غلط کہا ہے کہ جو ان سے ختم نبوت زمانی کے خلاف کوئی دوسرا نتیجہ نکالے۔ دوسرے لفظوں میں اسے یوں سمجھئے کہ حضرت مولانا محمد قاسم نے تو بات غلط نہیں کی۔ مولانا احمد رضا خاں نے اسے غلط سمجھ لیا ہے۔ سو پیر صاحب یہاں کسی غلط بیانی کی نشاندہی نہیں کر رہے۔ مولانا احمد رضا خاں اور ان کے پیروؤں کی غلط فہمیوں کو نمایاں کر رہے ہیں ...... مخدوم محترم! جب آپ نے ان خطرناک نتائج کو خود بھی غلط فہمی پر مبنی قرار دیا ہے تو اب آپ کو افسوس کس بات کا ہے۔ کیا اس بات کا کہ آپ نے اچھی تعلیم کیوں حاصل کی کہ آپ ان غلط فہمیوں کا شکار نہ ہوئے اور مولانا احمد رضا خان اپنی کم علمی کے باعث تحذیر الناس کے ان مطالب کو نہ پا سکے جو حضرت حجۃ الاسلام کی مرادات

تھے۔کیا آپ کو اسی بات کا افسوس ہے؟ (ایضاً:۱۲)

خدا کو سمیع و بصیر جان کر بتایئے! کہ کرم شاہ بھیروی صاحب نے اسے کتاب میں بجائے قاسم نانوتوی کے خود اعلیٰ حضرت کو ہی مجرم نہیں بنا ڈالا؟ نانوتوی کے کفر کی حمایت نے انہیں کہاں سے کہاں پہنچا دیا؟ کیا اب بھی ان کی اس کتاب کو رجوع ہی کہا جائے گا؟'' یا ''عذر گناہ بدتر از گناہ'' کا نام دیا جائے گا۔

## اکابرین اہلسنّت کی مخالفت:

اکابرین اہلسنت نے بالاجماع نانوتوی نظریہ کو کفر بتایا جبکہ دیوبندی اسے قضیہ فرضیہ قرار دے کر تاویلیں کرتے ہیں اور چونکہ کرم شاہ بھیروی کو تحذیر الناس ہر بار پڑھ کر نیا لطف و سرور حاصل ہوا تھا۔اس لئے انہوں نے بھی دیوبندیوں کی سُر میں سُر ملا کر کہہ دیا۔

''اگر بالفرض جیسے الفاظ سے صرف وہ لوگ جن کے پیش نظر تلاش حق اور بیان حق ہے وہ تو مولانا (نانوتوی) کے مقصد کلام کو سمجھنے کیلئے ان قواعد کو پیش نظر رکھیں گے کہ یہاں قضیہ فرضیہ ہے اور قضیہ فرضیہ اور ہوتا ہے اور قضیہ واقعیہ حقیقیہ اور ہوتا ہے۔ان دونوں کے درمیان بعد المشرقین ہے۔ (تحذیر الناس میری نظر میں، ص ۵۱)

کہہ رہے ہیں کہ جن لوگوں نے قضیہ فرضیہ کا اعتبار کرتے ہوئے تحذیر الناس کی عبارت کو درست مانا ہے وہ حق کے متلاشی اور حق بیان کرنے والے ہیں اور جنہوں نے اس کا اعتبار نہیں کیا وہ مخالفین حق ہیں۔یعنی دیوبندی حق پر ہیں اور سنی بریلوی باطل پر ہیں۔ (معاذ اللہ)

اگر کسی شخص میں دیانت نام کی کوئی چیز ہے تو وہ بتائے کہ کیا اس سے بڑھ کر

بھی دیوبندیوں کی حمایت ہو سکتی ہے؟

○...... کرم شاہ نے اس مسئلہ میں اکابرین اہلسنّت کی مخالفت کی ہے۔اس کے متعلق ان کے سوانح نگار حافظ پروفیسر احمد بخش کی گواہی بھی ملاحظہ فرمالیں تاکہ فیصلہ کرتے وقت آسانی رہے۔لکھا ہے:

''تحذیر الناس کی الجھی ہوئی متنازعہ بحث کے متعلق حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فیصلہ فرمایا کہ ایسی عبارات انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی ہیں جبکہ حضور ضیاء الامت نے نانوتوی موصوف کی عبارت کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفریہ کہنے میں احتیاط برتی ہے۔(جمال کرم ۱/ ۶۹۵)

روز روشن کی طرح واضح ہو گیا کہ بھیروی صاحب نے اکابرین اہلسنّت کی نہیں دیوبندیوں کے مؤقف کی تائید کی ہے۔

## قضیہ فرضیہ کا ڈھکوسلا:

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ دیوبندیوں اور بھیرویوں کے ''قضیہ فرضیہ'' کے ڈھکوسلے کی بھی حقیقت بتادی جائے۔

ا۔ حضرت مولانا محمد منشاء تابش قصوری لکھتے ہیں:

فرض اگرچہ محال کو بھی کہا جاسکتا ہے مگر محال کے فرض کرنے پر فساد اور بطلان لازم آیا کرتا ہے۔محال کے فرض کو امکان یا صحت لازم نہیں آتی جبکہ یہاں بعد میں پیدا ہونے والے نبی کو فرض کرنے پر کہا گیا ہے کہ کوئی خرابی لازم نہیں آتی۔کیونکہ خاتمیت میں فرق نہیں آتا۔نیز یہاں فرض تقدیری نہیں ہے بلکہ تجویزی ہے اس لئے انہوں نے فرض کے ساتھ لفظ تجویز بھی استعمال کیا ہے(دعوت فکر ص ۳۸، رضا دار الاشاعت لاہور)

۲۔ غزالیٔ زماں حضرت علامہ احمد سعید کاظمی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں:

اگر بالفرض محال بعد زمانہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کوئی نبی پیدا ہو تو خاتمیت محمدی میں ضرور فرق آئے گا جیسا کہ بفرض محال دوسرا الٰہ پایا جائے تو اللہ تعالیٰ کی توحید میں ضرور فرق آئے گا جو شخص اس فرق کا منکر ہے وہ نہ توحید باری کو سمجھا' نہ ختم نبوت پر ایمان لایا۔ (الحق المبین ص ۶۶، جدید ایڈیشن)

بتایئے! حضرت غزالیٔ زماں کی اس عبارت سے کرم شاہ بھیروی کی شرعی پوزیشن کیا ہے؟

۳۔ شارح بخاری علامہ سید محمود احمد رضوی لکھتے ہیں:

ہم کو لفظ بالفرض پر اعتراض نہیں ہے بلکہ اعتراض مولوی قاسم کے ان لفظوں پر ہے ''تو پھر بھی خاتمیت محمدیہ میں کچھ فرق نہیں آئے گا''۔ غور سے پڑھیئے مولوی قاسم کی عبارت یہ ہے ''بالفرض بعد زمانہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا''۔ غور کیجئے بالفرض اگر نبی پیدا ہو تو حضور کی خاتمیت میں فرق آئے گا یا نہیں آئے گا اگر آپ کہیں گے نہیں آئے گا تو یہ غلط ہے کیوں اس لئے کہ

۱۔ اگر بالفرض مصنف چراغ سنت (دیوبندی) کی دونوں آنکھیں نکال دی جائیں تو پھر بھی ان کی بینائی میں کچھ فرق نہیں آئے گا۔

۲۔ بالفرض اگر مصنف چراغ سنت (دیوبندی) کے سر کو جسم سے جدا کر دیا جائے تو پھر بھی ان کے زندہ رہنے میں کچھ فرق نہیں آئے گا۔

۳۔ بالفرض اگر مصنف چراغ سنت (دیوبندی) اپنی بیوی کو تین طلاقیں دے

دیں تو پھر بھی ان کے نکاح میں کچھ فرق نہیں آئے گا۔

۴۔ بالفرض اگر مصنف چراغ سنت (دیوبندی) زنا کرلیں تو پھر بھی ان کی پاکدامنی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔

تو جناب فرمایئے! فرق آئے گا یا نہیں آئے گا تو اعتراض ان لفظوں پر ہے کہ ''فرق نہیں آئے گا'' اور یہ ہی مولوی قاسم کہتے ہیں ''بالفرض حضور کے بعد بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدیہ میں کچھ فرق نہیں آئے گا' تو فرض کا لفظ ان تمام مثالوں میں موجود ہے جو قابل اعتراض نہیں ہے۔ قابل اعتراض لفظ یہ ہیں '' کچھ فرق نہیں آئے گا'' کیونکہ اس صورت میں حضور آخری نبی نہیں رہیں گے......اب بھی اگر کوئی ہٹ دھرمی کی وجہ سے اس عبارت کو اسلام کہے تو یہ اس کی مرضی ہے۔ (چراغ ہدایت ص ۸۰۔۷۹)

۴۔ جناب سید تبسم بادشاہ بخاری لکھتے ہیں:

''اگر امام اہلسنت مجدد دین وملت اعلیٰ حضرت الشاہ احمد رضا خاں بریلوی' استاذ الاساتذہ صدر الافاضل حضرت مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی اور ولی برحق شہزادہ سیال شریف خواجہ پیر قمر الدین سیالوی رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین زندہ ہوتے تو میں انہیں منطق کی کتب پڑھنے' قضیہ فرضیہ اور قضیہ حقیقیہ میں تمیز کرنے اور تلاش حق اور بیان حق کو پیش نظر رکھنے کیلئے پیر محمد کرم شاہ صاحب کے پاس ان کے دارالعلوم میں داخلہ لینے کا مشورہ ضرور دیتا۔ البتہ اب پیر صاحب سے گذارش ہے کہ وہ اپنے ہم خیال اساتذہ کتب منطق کی میٹنگ بلا کر تحذیر الناس کی عبارت کو منطق کی کتابوں سے جانچ پرکھ کر کے اپنے دعوے کو سچ ثابت کر دکھائیں۔ (پیر محمد کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت کا انجام' ماہنامہ کنز الایمان لاہور' ختم نبوت نمبر ستمبر ۱۹۹۷ء)

۵۔ مولانا محمد اشرف سیالوی صاحب کے بیٹے غلام نصیر الدین سیالوی نے کرم شاہ آف بھیرہ کی قضیہ فرضیہ پر مشتمل تشویشناک عبارت کا رڈ کرتے ہوئے لکھا ہے:

"اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی، حضرت صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی، حضرت شیخ الاسلام خواجہ قمر الملت والدین سیالوی اور حضرت پیر سید جماعت علی شاہ صاحب اور دیگر سینکڑوں علماء ایسی لغویات بولنے والوں سے لاکھوں درجے زیادہ منطق کا علم رکھتے تھے۔ ان حضرات کو کسی مدرسے میں داخلہ لے کر ان اصطلاحوں کے سمجھنے کی ضرورت نہیں۔ (عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ ۲/۲۴۵)

ان عبارات سے واضح ہے کہ کرم شاہ صاحب نے محض دیوبندیوں کی حمایت کی خاطر منطقی اصطلاحات کو بھی دیدہ دانستہ غلط استعمال کر کے اہلسنّت کے موٴقف کی تغلیط کی ہے۔

## حافظ احمد بخش کی دروغ گوئیاں:

یہ سچ ہے کہ کسی کی اندھی عقیدت اور جھوٹی وکالت آدمی کو بے بہرہ کر دیتی ہے اور وہ اول فول اور بے تکی ہانکنے حتیٰ کہ دروغ گوئی سے بھی نہیں ہچکچاتا۔ کچھ یہی حال حافظ احمد بخش کا ہے۔ انہوں نے بے جا وکیل صفائی بنتے ہوئے ان باتوں کا ارتکاب کیا ہے جو کہ دیکھنے کے قابل ہے۔ ملاحظہ ہو!

۱۔ لکھا ہے کہ "حضور ضیاء الامت نے نانوتوی موصوف کی عبارت کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفریہ کہنے میں احتیاط برتی ہے"۔ (جمال کرم ۱/۶۹۵)

صریح کفر کو کفر نہ ماننا کفر ہے اور پھر قضیہ فرضیہ کا سہارا لینا جہالت ہے، کیونکہ قضیہ فرضیہ تجویزیہ سے یقیناً فساد اور بطلان لازم آتا ہے جسے کرم شاہ صاحب اور ان کے

حاشیہ نشین سمجھنے سے عاری ہیں کیونکہ ان پر صلح کلیت اور کفر کی حمایت کی نحوست پڑ چکی ہے۔

۲۔ لکھا ہے ''مجاہد جنگ آزادی مولانا فضل حق خیر آبادی'' نے ''صراط مستقیم'' کی عبارت کی بنیاد پر اسماعیل دہلوی پر کفر کا فتویٰ لگایا جبکہ امام اہلسنّت نے ایسا کرنے میں احتیاط برتی''۔ (ایضاً)

حافظ صاحب! آپ فقہاء و متکلمین کی اصطلاحات سے ناواقف ہیں، اعلیٰ حضرت امام اہلسنّت نے دہلوی کے کفریات پر کتب لکھی ہیں، اس کی عبارتوں کے الگ الگ کفریات گنوائے ہیں جبکہ آپ کے کرم شاہ صاحب تو عبارت کو بھی کفریہ ماننے سے سر پھیر رہے ہیں۔

ع ...... چہ نسبت خاک رابعالم پاک

۳۔ لکھا ہے ''تحذیر الناس کے بارے میں حضرت ضیاء الامت نے ایک طرف پیر مہر علی شاہ گولڑوی اور پیر جماعت علی شاہ محدث علی پوری کے مؤقف پر عمل کیا ہے''۔ ایضاً)

اس کے جواب میں ہم یہ بھی دریافت کر سکتے ہیں جب کرم شاہ کے مرشد کریم خواجہ پیر قمر الدین سیالوی نے تحذیر الناس کی عبارت کو کفریہ قرار دیا ہے تو انہوں نے اپنے پیر کے مؤقف کو کیوں چھوڑا؟ لیکن ہم اتنا کہنا چاہتے ہیں کہ یہ سراسر جھوٹ اور دونوں بزرگوں پر بہتان ہے کیونکہ بھیروی کیا آج تک دیوبندی بھی ہمارے کسی بھی مسلم بزرگ کا حوالہ ثابت نہیں کر سکے کہ ان کے سامنے دیوبندیوں کی کفریہ عبارتیں پیش کی گئیں تو انہوں نے ان کی حمایت کی یا انہیں درست قرار دیا۔ اگر ہمت ہے تو حافظ احمد بخش ان دونوں بزرگوں کی اصل عبارتیں پیش کریں۔ حالانکہ الصوارم الہندیہ میں

گولڑہ شریف اور علی پور شریف دونوں آستانوں کی تائید موجود ہے کہ وہ عبارتیں کفریہ ہیں۔ حضرت غزالیٔ زماں علامہ سید احمد سعید کاظمی علیہ الرحمۃ نے کیا خوب لکھا ہے

''ہمارے مخالفین میں سے آج تک کوئی شخص اس امر کا ثبوت پیش نہیں کر سکا کہ فلاں مسلم بین الفریقین بزرگ کے سامنے علمائے دیوبند کی عبارات متنازعہ فیھا پیش کی گئیں اور انہوں نے ان کو صحیح قرار دیا، یا تکفیر سے سکوت فرمایا۔ علاوہ ازیں یہ کہ جن اکابر اُمت مسلم بین الفریقین کی عدم تکفیر کو اپنی برأت کی دلیل قرار دیا جا سکتا ہے ممکن ہے کہ انہوں نے تکفیر فرمائی ہو اور منقول نہ ہوئی ہو کیونکہ یہ ضروری نہیں کہ کسی کی کہی ہوئی ہر بات منقول ہو جائے۔ لہٰذا تکفیر کے باوجود عدم نقل کے احتمال نے اس آخری سہارے کو بھی ختم کر دیا۔ (وللہ الحمد)

(الحق المبین ص ۴۹، قدیم ایڈیشن ص ۵۰، جدید ایڈیشن نعمان اکادمی جہانیاں منڈی)

حافظ احمد بخش اور دیگر بھیروی حضرات اس عبارت کو بار بار پڑھیں اور ہماری تحریر کے جواب میں محض ''عدم تکفیر'' یا ''عدم نقل'' کے حوالے جمع کرنے کی زحمت نہ اُٹھائیں۔ کیونکہ حضور غزالیٔ زماں نے ان کا یہ سہارا ختم کر دیا ہے کہ یہاں بھیروی صاحب کے ''شیخ طریقت'' حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی اور حضور اجمل العلماء علیہما الرحمۃ کے فتاویٰ بھی دیکھ لیئے جائیں تا کہ حقیقت مزید بے نقاب ہو جائے۔ یہ فتاویٰ آئندہ صفحات میں آرہے ہیں۔

## دیوبندیوں کو اہلسنّت بنا دیا:

آخر کرم شاہ بھیروی، قاسم نانوتوی وغیرہ کی حمایت کیوں نہ کرتے جبکہ ان کے نزدیک دیوبندی بھی اہلسنّت میں شامل ہیں اور ان کے خلاف کیا گیا پروپیگنڈہ غلط

فہمی پر مبنی ہے۔انہوں نے لکھا ہے:

''اس باہمی و داخلی انتشار کا سب سے المناک پہلو اہلسنت و جماعت کا آپس میں اختلاف ہے' جس نے انہیں دو گروہوں میں بانٹ دیا ہے۔ دین کے اصولی' مسائل میں دونوں متفق ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی و صفاتی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت و ختم نبوت' قرآن کریم' قیامت اور دیگر ضروریات دین میں کلی موافقت ہے لیکن بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی کے باعث غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور باہمی سوء ظن ان غلط فہمیوں کو ایک بھیانک شکل دے دیتا ہے۔ اگر تقریر و تحریر میں احتیاط و اعتدال کا مسلک اختیار کیا جائے اور اس بدظنی کا قلع قمع کر دیا جائے تو اکثر و بیشتر مسائل میں اختلاف ختم ہو جائے اور اگر چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کئے آستین چڑھائے لٹھ لئے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں۔ (ضیاء القرآن جلد اوّل، ص ۱۱)

## عبارت کا ماحصل:

قارئین کی سہولت کیلئے ہم نے نزاعی عبارت کو مکمل ذکر کر دیا ہے تاکہ کوئی یہ نہ کہہ دے کہ عبارت ادھوری نقل کی گئی ہے۔ اس عبارت کو ایک بار پھر پڑھ لیجئے اور انصاف کا دامن تھام کر بتایئے کیا اس پیراگراف مین دوٹوک یہ فیصلہ نہیں کر دیا گیا کہ

o...... اہلسنت و جماعت کا دیوبندیوں کے ساتھ کسی قسم کا کوئی اصولی اور بنیادی یا کوئی قابل ذکر اختلاف نہیں ہے۔

o...... بلکہ دیوبندی بھی اہلسنت و جماعت ہی کا ایک گروہ ہے۔

o...... کیونکہ دین کے اصولی مسائل میں وہ اہلسنّت کے ساتھ متفق ہیں اور اہلسنّت و جماعت کی طرح وہ بھی اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی و صفاتی، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت وختم نبوت، قرآن کریم، قیامت اور دیگر ضروریات دین پر مکمل ایمان رکھتے ہیں

o...... ان امور میں وہ اہلسنّت و جماعت کے ساتھ کلی موافقت رکھتے ہیں، ذرہ بھر بھی مختلف نہیں۔

o...... اہلسنّت اور دیوبندیوں میں اختلاف کی وجہ دونوں طرف سے بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی کی وجہ سے غلط فہمیوں کا پیدا ہو جاتا ہے۔

o...... اور دوسری وجہ ایک دوسرے سے بدگمانی ہے، جن کی بدولت یہ غلط فہمیاں ایک بھیانک شکل اختیار کر لیتی ہیں، جبکہ در حقیقت کچھ بھی نہیں ہوتا۔

o...... اگر تقریر وتحریر میں احتیاط واعتدال قائم ہو جائے تو یہ بدگمانی بھی دور ہو سکتی ہے اور اکثر وبیشتر اختلاف ختم ہو جائے گا چونکہ وہ صرف غلط فہمیوں کی وجہ سے پیدا ہوا تھا

o...... اور اگر چند امور میں جو اختلاف باقی رہ بھی جائے تو وہ اس حد تک نہیں ہو گا کہ دونوں فریق ایک دوسرے کو کافر قرار دے کر اپنی عمریں ضائع کرتے پھریں۔

## اس عبارت کے خطرناک نتائج:

کرم شاہ کی اس عبارت سے یہ نتیجہ نکلا کہ انہوں نے

۱۔ دیوبندی جیسے گستاخ لوگوں کو اہلسنّت و جماعت کا ایک گروہ قرار دے کر مسلک اہلسنّت کا مذاق اُڑایا ہے کہ اس میں گستاخ حضرات بھی شامل ہیں۔ (معاذ اللہ)

۲۔ اہلسنّت اور دیوبندیوں کو دین کے اصولی مسائل میں متفق اور ضروریات دین میں ان کی کلی موافقت بتا کر دیوبندی فرقہ کی تمام گستاخانہ عبارات اور باطل نظریات پر

پردہ پوشی کی گئی ہے اور ساتھ ہی ان کے گستاخانہ اور مبتدعانہ خیالات کو ''اصولی مسائل'' اور ''ضروریاتِ دین'' قرار دے کر اسلامی تعلیمات کے ساتھ تمسخر کیا ہے۔ (نعوذ باللہ)

۳۔ ''بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی'' اور ''باہمی سوءِ ظنی'' کے الفاظ سے اہلسنت کو بھی برابر کا مجرم قرار دیا گیا ہے اور یہ بتایا گیا ہے کہ دیوبندیوں میں بنیادی طور پر کوئی خرابی نہیں۔ ان پر فتوے لگانا صرف اور صرف بدگمانی اور سوءِ ظنی کا نتیجہ ہے۔ یوں اکابرین اہلسنت جنہوں نے اہل دیوبند سے اصولی اختلاف بتا کر ان کی کفریہ عبارات پر شرعی احکام و فتاویٰ جاری فرمائے انہیں 'بدگمان' قرار دے کر ان پر زبان طعن دراز کی ہے۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)

۴۔ گستاخ فرقہ کی تکفیر کو عمر ضائع و برباد کرنا قرار دے کر تمام اکابرین اہلسنت کی عمروں کو ضائع و برباد گردانا ہے۔ (استغفر اللہ)

درحقیقت بھیروی صاحب کو ایسا کہنا بھی چاہیئے تھا کیونکہ ان کے نزدیک کسی کو گستاخ کہنے اور گستاخ کو کافر قرار دینے کا دور گزر گیا ہے اور دیوبندی چونکہ ان کے نزدیک اہلسنت کا ہی ایک گروہ ہے تو ظاہر ہے کہ بھیروی نظریات کی تردید کرنے والا اپنی عمر ہی برباد کر رہا ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون

## دیوبندیوں سے اہلسنّت کا اصولی اختلاف:

ہمیں بھیرویوں سے کچھ نہیں کہنا کیونکہ خدا جانے ان کے نزدیک ''اہلسنت'' کا دائرہ کتنا وسیع و کشادہ ہے کہ گستاخان رسول (ﷺ) بھی اسی میں داخل و شامل ہیں جبکہ اکابرین اہلسنت کے نزدیک کسی گستاخ' بے ادب اور بے دین آدمی کو دامن اہلسنت میں پناہ نہیں مل سکتی۔ یہی حال فرقہ دیوبندیہ کا ہے کہ ان کے ساتھ ہمارا اصولی

اختلاف ہے۔ملاحظہ ہو!

۱۔ غزالیٔ زماں حضرت علامہ سید احمد سعید کاظمی شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے...... ''دیوبندی حضرات اور اہلسنّت کے درمیان بنیادی اختلافات کا موجب علمائے دیوبند کی صرف وہ عبارات ہیں جن میں اللہ تعالیٰ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اقدس میں کھلی توہین ہے۔(الحق المبین ص ۱۲، ملتان)

۲۔ وقار الملت حضرت مفتی وقار الدین قادری علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں ''دیوبندیوں سے ہمارے اختلاف اصولی ہیں وہ ایسے ہی ہیں جیسے قادیانی یا شیعہ وغیرہ سے ہیں۔

(وقار الفتاویٰ ۱/ ۲۸۵، کراچی)

۳۔ مولانا محمد منشاء تابش قصوری لکھتے ہیں ''بات معمولی نہ تھی بارگاہ رسالت کی عظمت پر براہ راست زد پڑ رہی تھی۔(دعوت فکر ص ۱۷، مکتبہ اعلیٰ حضرت لاہور)

ان کے علاوہ سینکڑوں کتب میں دوٹوک بتایا گیا ہے کہ اہلسنّت کا دیوبندی فرقہ سے بنیادی، اصولی اور نظریاتی اختلاف ہے۔یہ مسئلہ معمولی نہیں بلکہ کفر واسلام کا مسئلہ ہے۔

## دیوبندی نظریات کی ایک جھلک:

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ دیوبندی نظریات کی ایک جھلک پیش کردی جائے تاکہ ہر عام وخاص پر مزید واضح ہوجائے کہ دیوبندیوں کی ضروریات دین سے ''کلی موافقت'' اور ''اصولی مسائل'' میں متفق ہونے کی حقیقت کیا ہے؟

۱۔ اللہ تعالیٰ جھوٹ بول سکتا ہے۔

(فتاویٰ رشیدیہ ص ۲۳۷، الجہد المقل ۲/ ۴۰، بوادر النوادر ۱/ ۲۰۱)

۲۔ بندوں کے اعمال کے متعلق اللہ تعالیٰ کو پہلے کوئی علم نہیں ہوتا جب وہ عمل کرتے ہیں تب پتہ چلتا ہے۔(بلغتہ الحیر ان ص ۱۵۶)

۳۔ جوکام (خواہ اچھا ہو یا برا) بندہ کرسکتا ہے وہ خدا بھی کرسکتا ہے۔
(تذکرہ الخلیل ص ۸۶، الجہد المقل ۱/۴۴۔۸۳)

۴۔ اللہ تعالیٰ کو ہر وقت تمام معلومات حاصل نہیں ہوتیں۔(فیض الباری ۱/۵۱)

۵۔ قرآن مجید بدل چکا ہے۔(فیض الباری ۳/۳۹۵)

۶۔ لوح محفوظ میں ہر چیز لکھی ہوئی نہیں ہے۔(بلغتہ الحیر ان ص ۵۸)

۷۔ رشید احمد گنگوہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ثانی ہے۔(مرثیہ ص ۵)

۸۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مقابلہ میں گنگوہی کی مسیحائی میں زیادہ کمال ہے۔
(مرثیہ ص ۲۳)

۹۔ اشرفعلی تھانوی سنت کا تابعدار ہے۔لہٰذا لا الہ الا اللہ اشرف علی رسول اللہ اور اللھم صل علی سیدنا و نبینا و مولانا اشرف علی کہنا درست ہے۔(الامداد ص ۳۴)

۱۰۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا علم جانوروں، بچوں اور پاگلوں جیسا ہے۔
(حفظ الایمان ص ۸)

۱۱۔ اُمتی علم اور عمل دونوں میں نبی سے بڑھ سکتا ہے۔
(تحذیر الناس ص ۵، مکاتیب الیاس ۱۰۸۔۱۰۷ اضافات یومیہ ۶/ ۲۴۹)

۱۲۔ صرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رحمۃ للعالمین نہیں ہیں اور بھی کئی لوگ اس مقام پر فائز ہوسکتے ہیں۔(فتاویٰ رشیدیہ ص ۲۴۵، اشرف السوانح ۳/ ۱۵۴)

۱۳۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو آخری نبی کہنے میں کوئی فضیلت نہیں۔

(تحذیر الناس ص ۴)

۱۴۔ آپ کے بعد بھی کوئی نبی رسول آجائے تو آپ کے خاتم النبیین ہونے میں کوئی فرق نہیں آتا۔ (ایضاً: ص ۲۸)

۱۵۔ ختم نبوت کا مطلب نبوت کا دروازہ بند ہو گیا ہے کرنا دھوکہ ہے۔

(خطبات حکیم الاسلام ۱/۵۰)

۱۶۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اشرفعلی تھانوی کے ہم شکل وہم رنگ وہم مزاج تھے۔

(اصدق الرؤیا ص ۵۔۲۵۔۳۷)

۱۷۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے شیطان کا علم زیادہ ہے۔ (براہین قاطعہ ص ۵۱)

۱۸۔ انبیاء کرام کو ہر قسم کے گناہوں سے پاک ماننا غلط ہے۔

(تصفیہ العقائد ص ۲۳۔۲۵)

۱۹۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اُردو زبان تب آئی جب انکا ررابطہ دیوبندیوں سے ہوا۔ (براہین قاطعہ ص ۳۰)

۲۰۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم گر رہے تھے تو میں (حسین علی) نے آپ کو بچالیا۔

(مبشرات بلغۃ الحیران ص ۸)

۲۱۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین اور بے ادبی کر کے تاویل کرے تو کفر نہیں ہے۔ (امداد الفتاویٰ ۴/۱۲۶)

مزید تفصیلات کے لیے مولانا محمد کاشف اقبال مدنی کی کتاب ''دیوبندیت کے بلان کا انکشاف'' کا مطالعہ فرمائیں۔

سینے پہ ہاتھ رکھ کر' ایمانداری سے بتائیں؟ کیا ایسے لوگ مسلمان کہلانے کے حقدار ہیں؟ کیا کوئی مسلمان ایسے گندے عقائد کی حمایت کر سکتا ہے؟ لیکن داد دیں کرم شاہ بھیروی کے دل گردے کو کہ انہوں نے نہ صرف ایسے عقائد کے حامل افراد کو اہلسنّت میں شامل کر دکھایا بلکہ ان سے اختلاف کرنے والوں کو غلط فہم اور بدگمان ظاہر کیا اور ایسے لوگوں پر شرعی حکم جاری کرنے والے غیرت مندوں کی عمروں کو برباد قرار دے دیا۔ (العیاذ باللہ)

## حضرت ابوالبرکات شاہ علیہ الرحمۃ کا ردِّ عمل:

ضیاء القرآن جلد اوّل، ص ۱۱ کے اسی مقدمے کی عبارت کے متعلق حضرت مولانا عبدالحکیم شرف قادری علیہ الرحمۃ' مولانا پروفیسر محمد مشتاق نقشبندی (سمن آباد لاہور)، مولانا جاوید اقبال نوری خطیب جامع مسجد مدنی' شاہ عالم مارکیٹ لاہور اور مولانا الٰہی بخش ضیائی صاحب نے درج ذیل واقعہ سنایا ہے کہ

''تفسیر ضیاء القرآن'' حضرت مفتی اعظم پاکستان' سید ابوالبرکات سید احمد قادری رضوی علیہ الرحمۃ (جامعہ حزب الاحناف) کے پاس اس غرض سے پیش کی گئی کہ آپ اس پر تقریظ رقم فرمائیں۔ آپ نے مقدمہ والی عبارت دیکھی تو نہایت غضبناک ہو کر فرمایا ''ارے میں کیسے کہہ دوں کہ سیدی اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین وملت رضی اللہ عنہ کی عمر تکفیر میں برباد گئی' ارے میں یہ کیسے کہہ دوں کہ امام المحدثین حضرت سید دیدار علی شاہ رضی اللہ عنہ کی عمر تکفیر میں برباد گئی اور میں یہ کیسے کہہ دوں کہ میری اپنی عمر تکفیر میں برباد گئی (لہٰذا آپ نے تقریظ لکھنے سے انکار کر دیا)

## غلام نصیر الدین کا تبصرہ:

مولانا محمد اشرف سیالوی کے بیٹے غلام نصیر الدین سیالوی صاحب کا تبصرہ بھی

ملاحظہ ہو۔ لکھتے ہیں:

"بعض لوگ (پیر کرم شاہ جیسے) ایسے بھی ہیں جو اپنے آپ کو سنی کہلواتے ہیں اور عاشق رسول ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں لیکن باوجود ان گستاخانہ عبارات کی اطلاع کے اپنے ایمان کو خیر باد کہتے ہوئے کہہ دیتے ہیں کہ دیوبندی' بریلوی بنیادی عقائد میں متفق ہیں اور ان میں صرف فروعی اختلافات ہیں' لہٰذا گستاخانہ عبارات والوں کی تکفیر کر کے اپنی عمر ضائع نہیں کرنی چاہیئے بلکہ اپنی قیمتی زندگی کو کسی اعلیٰ کام میں صرف کرنا چاہیئے' اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں صاحب بریلوی' پیر جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری' شیخ الاسلام خواجہ قمر الدین سیالوی' حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب' حضرت صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مراد آبادی' استاذ کل حضرت مولانا عطا محمد صاحب بندیالوی اور حضرت علامہ امام المناظرین شیخ الحدیث والتفسیر ابوالحسنات محمد اشرف سیالوی صاحب مدظلہ اور دیگر اکابر علماء مثلاً حضرت شیخ الحدیث مولانا غلام رسول صاحب سعیدی' حضرت مولانا منظور احمد فیضی' فقیہ العصر مفتی محمد امین صاحب اس طرح ہزاروں اکابر علماء گویا اپنی عمر کو ضائع کرنے والے ہیں۔ اگر ان حضرات کی عمریں ضائع ہو چکی ہیں تو پھر ہم بھی اپنے اکابر کے ساتھ ہیں۔

(عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ، حصہ دوم، ص ۴۰۲)

## مولانا ابوداؤد محمد صادق صاحب کا تبصرہ:

اس عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے مولانا نے لکھا ہے:

غور فرمایئے! پیر صاحب اپنے ماڈرن "اجتہاد" کی بناء پر کس بے پرواہی کے ساتھ دیوبندی' مودودی وہابی ٹولہ کو بھی اہلسنت میں شمار کر کے انہیں اہلسنت کا ایک گروہ

قرار دے رہے ہیں۔ کفر و شرک کے صریح فتاویٰ کے باوجود دونوں میں کلی موافقت
بیان فرما کر دونوں کو ایک ترازو میں تولتے ہوئے سب کو ایک ہی نظر سے ملاحظہ کر رہے
ہیں۔ پیر صاحب کے نزدیک وہابیہ کا اہلسنت پر شرک کا اطلاق، معاذ اللہ کذب باری
تعالیٰ کا عقیدہ، ختم نبوت کی تحریف، بارگاہ رسالت کی صریح توہین و تنقیص اصولی نہیں بلکہ
فروعی مسائل ہیں۔ پیر صاحب کے نزدیک ظالم و مظلوم، حق و ناحق میں کوئی فرق نہیں۔
ان کے ہاں اہلسنّت ہیں تو دونوں اور بلا تفریق و امتیاز ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں
برباد کر رہے ہیں تو دونوں اب اس امر میں کیا شبہ باقی رہ جاتا ہے کہ پیر صاحب کا
دیوبندی مودودی وہابی مکتب فکر کا حوالہ دینا معاذ اللہ انہیں اہلسنّت اور بزرگ و معتبر سمجھنے
کی بناء پر ہے، نہ کہ کسی اور وجہ سے۔

(ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ شعبان المعظم ۱۳۹۸ھ، ص ۱۵)

## دیوبندیوں اور غیر مقلدوں کی ثقاہت کا اعتراف:

دیوبندیوں اور غیر مقلدوں کے متعلق بھیروی شاہ کا رویہ اس قدر نرم بلکہ محبت
آمیز تھا کہ جگہ جگہ ان کا ذکر اور انکی عبارات سے استدلال بلکہ ان کی ثقاہت کو
نیاز مندانہ سلام بھی پیش کرتے رہے ہیں۔ اپنی بات کو وزنی بنانے کیلئے بے دھڑک
دیوبندیوں کے یوں حوالے دیتے ہیں جیسے اکابر مفسرین کے حوالے دیئے جاتے ہیں۔
چند مقامات ملاحظہ ہوں!

۱۔ بیان القرآن: یہ دیوبندیوں کے اشرف علی تھانوی کی تفسیر کی کتاب ہے۔
ضیاء القرآن جلد اوّل کے ص ۳۹۳۔۳۸۶ پر مولانا تھانوی لکھتے ہیں اور مولانا تھانوی
نے ترجمہ یوں کیا ہے۔ جیسے جملوں سے اس کے حوالے دیئے گئے ہیں۔

۲۔ تفہیم القرآن: ابوالاعلیٰ مودودی ''جماعت اسلامی'' کے بانی کی کتاب ہے، جس کے حوالے جلد اوّل ص ۳۹۳۔۱۵۳ جلد دوم، ص ۸۷ ص ۱۶۶۔۱۸۴ پر دیئے گئے اور ص ۳۸۷ پر لکھا ''مولانا مودودی نے یہاں ایک نہایت لطیف نکتہ بیان فرمایا ہے''۔

۳۔ محمود الحسن دیوبندی کے حاشیہ قرآن سے بھی پورا پورا استفادہ کیا گیا ہے بلکہ سورہ النساء آیت نمبر ۱۱۷ کی تفسیر میں صرف محمود الحسن کی عبارت کو ''زینت تفسیر بنانے'' کیلئے کافی سمجھا ہے۔ (جلد اوّل ص ۳۹۳۔۳۹۴)

بلکہ ادریس کاندھلوی کے بیٹے محمد میاں صدیقی کے یہ جملے جو خود بھیر دیوں نے شائع کرر کھے ہیں قابل توجہ ہیں ''یہاں صرف یہ عرض کروں گا کہ مولانا محمود الحسن صاحب کے ترجمہ سے سب سے زیادہ قریب تر حضرت پیر کرم شاہ کے ترجمہ کو پایا۔

(ضیائے حرم فروری ۲۰۰۷ء ص ۵۱)

۴۔ عبدالماجد دریا آبادی دیوبندی (اشرفعلی تھانوی کا غالی مرید وخلیفہ) کی تفسیر کو بطور حجت پیش کیا ہے۔ (جلد اوّل، ص ۱۶۱، جلد دوم، ص ۴۲، ۴۵)

۵۔ اسماعیل دہلوی کو ''شاہ اسماعیل صاحب دہلوی'' کے الفاظ سے یاد کر کے اس کی کتاب کا حوالہ دیا ہے۔ (جلد ا ص ۴۶۶)

۶۔ قاسم نانوتوی کو پاکان اُمت (اُمت کے پاک لوگوں) میں شمار کیا ہے۔

(جلد اوّل ص ۲۵)

۷۔ کہیں حضرت قاضی ثناء اللہ پانی پتی علیہ الرحمۃ اور امام بوصیری علیہ الرحمۃ کے درمیان اور کہیں الگ الگ مسلمہ شخصیت اور بزرگ باور کراتے ہوئے شبیر عثمانی دیوبندی کو ''مولانا شبیر احمد عثمانی'' اور ''علامہ عثمانی'' لکھ کر تفسیر عثمانی کا حوالہ دیا ہے۔

(جلد پنجم، ص ۵۰۵، ۵۹۸، جلد دوم، ص ۲۱، ۱۶۳، ۲۲۱)

مزید لکھا ہے:

حضرت علامہ شبیر احمد عثمانی مرحوم۔ (ضیائے حرم دسمبر ۲۰۰۴ء ص ۹۲)

۸۔ کہیں سلیمان منصور پوری غیر مقلد پر فخر کرتے ہوئے اس کا حوالہ دیا۔

(ضیاء القرآن جلد پنجم، ص ۵۹۱)

اور کبھی ''ذوق'' میں آکر اس کی ثقاہت کا لوہا یوں تسلیم کیا کہ

''مشہور سیرت نگار قاضی محمد سلیمان منصور پوری نے اپنی سیرت کی کتاب ''رحمۃ للعالمین'' میں ...... تحریر فرمائی ...... قاضی صاحب نے اس کا حوالہ نہیں دیا۔ میرے پاس جتنے مراجع ہیں، مجھے ان میں سے کہیں اس کا سراغ نہیں ملا لیکن قاضی صاحب کی ثقاہت کے پیش نظر یہ کہا جاسکتا ہے کہ یقیناً ان کے پاس اس کا مستند حوالہ ہوگا۔

(ضیاء النبی ۲/ ۲۵۵، جمال کرم ج ۲ ص ۸۴۴)

ہم اس عبارت پر تبصرہ نہیں کرتے، قارئین خود ہی بھیروی صاحب کی منصور پوری کے ساتھ ''نیازمندی'' کی گہرائیوں کا اندازہ فرمالیں۔

۹۔ کہیں سلیمان ندوی کی کتاب ''خطبات مدارس'' کا حوالہ دھڑلے سے پیش کیا ہے۔ (ضیاء القرآن جلد پنجم، ص ۵۲)

۱۰۔ کہیں ابن تیمیہ کے شاگرد ابن قیم کو ''علامہ ابن قیم'' کہہ کے حوالہ پیش کیا ہے۔ (جلد دوم، ص ۱۱۶)

۱۱۔ کہیں ابوالکلام آزاد کا حوالہ دیتے ہوئے لکھا کہ ''مولانا آزاد نے یہاں خوب لکھا ہے''۔ (جلد دوم، ص ۱۹۶، ۲۵۹)

یہاں مولانا ابوداؤد محمد صادق صاحب کا یہ سوال کس قدر برموقع ہے کہ ''اگر

مودودی کی تفہیم القرآن وتھانوی کے بیان القرآن اور دیوبندی شیخ الہند کے حاشیہ قرآن وتفسیر ماجدی جیسی کتابوں کے حوالے پیش کرنا ہے تو پھر ''ضیاء القرآن'' کی کیا ضرورت ہے جبکہ ''ضیاء القرآن'' کے مذکورہ قسم کے ماخذ پہلے ہی مارکیٹ میں موجود ہیں۔ اکابر اہلسنّت نے مسلک حق وبدمذہبوں کے مابین بڑی مشکل سے جو حد فاصل قائم کی تھی ''ضیاء القرآن'' نے اسے شدید نقصان پہنچایا ہے۔

(ماہنامہ رضائے مصطفٰے گوجرانوالہ رجب ۱۳۹۸ھ، ص ۱۵)

o......ایک شخص جو کہ دیوبندی تفاسیر کا مطالعہ کرتا تھا، اس سے کہا گیا کہ آپ ''ضیاء القرآن'' کا مطالعہ کیا کریں۔ ضیاء القرآن کو پڑھنے کے بعد اس نے جواب دیا کہ آپ مجھے دیوبندی تفاسیر پڑھنے سے منع کرتے ہیں جبکہ ضیاء القرآن میں اُن تفسیروں کے حوالے بطور سند وحجت کے پیش کر کے گویا ان دیوبندی تفسیروں کو پڑھنے کی ترغیب دی گئی ہے۔ لہٰذا میں انہیں کتب ہی کو کیوں نہ پڑھ لوں!۔۔۔

یہ ہے ضیاء القرآن کی صلح کلیت کا نقصان۔

نوٹ: ضیاء القرآن کے پہلے ایڈیشن میں ''محمود الحسن دیوبندی'' کو ''شیخ الہند'' بھی لکھا گیا تھا۔ علمائے اہلسنّت کی گرفت کے بعد اسے کاٹ دیا گیا۔ بتایئے! اگر دل میں ادب نہ تھا تو لکھا کیوں اگر قابل گرفت نہ تھا تو کاٹا کیوں، تاویلیں کرنے والے جواب دیں۔

یہ بھی یاد رہے کہ دیوبندیوں، وہابیوں کے حوالے بطور ماخذ ومراجع مثبت مسائل میں ترجمہ وتفسیر کرتے ہوئے بطور سند اور اتھارٹی کے ذکر کئے گئے ہیں، کسی اور نوعیت سے نہیں۔

## صلح کلیت کا بھرپور مظاہرہ:

گو سابقہ گفتگو کی روشنی میں کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت' دیوبندیت' وہابیت اور توہین رسالت نوازی پر مزید کچھ لکھنے کی ضرورت تو نہیں رہی لیکن مزید کچھ ملاحظہ ہو!

۱۔ بھیروی صاحب ''محمد نافع'' دیوبندی کی کتاب ''رحماء بینھم'' دیوبندی تنظیم ''عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت'' کے رکن رکین' متین خالد کی کتاب ''ثبوت حاضر ہیں'' اور مودودی جماعت کے فرد ''نذر محمد'' کی کتاب ''احکام القرآن (جس میں مودودی کے ترجمہ قرآن کا التزام کیا گیا ہے) پر تقریظ و تاثرات لکھے ہیں۔

۲۔ مودودی جماعت کے رسالہ ''تکبیر'' کراچی کے ایڈیٹر ''صلاح الدین'' کی موت پر بھیروی صاحب کے رسالہ ضیائے حرم میں خراج تحسین پیش کرتے ہوئے اسے مینارۂ نور قرار دیا۔ (ضیائے حرم شعبان ۱۴۱۵ھ)

۳۔ ادارہ منہاج القرآن لاہور کے زیر اہتمام گیارہ ربیع الاوّل کی رات مینار پاکستان لاہور میں منعقدہ کانفرنس میں ''اتحاد اُمت'' کا خود ساختہ فارمولا تیار کرتے ہوئے نام نہاد ''علماء کونسل'' قائم کی گئی جس میں چار شیعہ ملاؤں کو بھی شامل کر کے بھیروی صاحب کو اس کا ''چیئرمین'' مقرر کیا گیا۔

۴۔ بھیروی صاحب کی زیر ادارت ان کے رسالہ میں لکھا گیا ''پاکستان کے قیام سے کچھ پہلے مولانا ابوالکلام آزاد' مولانا حسین احمد مدنی' سید عطاء اللہ شاہ بخاری' مولانا محمد داؤد غزنوی' علامہ مشرقی اور مولانا ظفر علی خان وغیرہ کی صورتوں میں جو مشاہیر اسلام موجود تھے' آج ہم ان سے محروم ہو چکے ہیں۔ (ضیائے حرم مئی ۱۹۷۳ء، ص ۱۹۱)

۵۔ بھیروی صاحب کی زیر ادارت چھپنے والے ضیائے حرم کے مضمون نگار محمد

یونس مئو صاحب کا مضمون چھپا' جس میں انہوں نے اکابر مفسرین کی تفاسیر کے ساتھ دیوبندیوں کی گستاخانہ کتب ''بلغۃ الحیران'' اور ''جواہر القرآن'' کو بھی اُمت مسلمہ کی کتب تفسیر کی طرح ہی متعارف کرایا ہے۔(ضیائے حرم جون ۲۰۰۳ء)

۶۔ قاضی رب نواز خان اجمیری بھیروی نے لال مسجد کے دیوبندی ''غازی'' برادران کو اسیر اور شہید قرار دیا ہے۔ملاحظہ ہو!

(ماہنامہ دعوت تنظیم الاسلام گوجرانوالہ ص ۶، اگست ۲۰۰۷ء)

کیا گستاخ و بدمذہب شہید ہوتا ہے؟

ایسے ہی رب نواز خان صاحب نے اپنے ایک فتوے میں سعودی نجدیوں کے پیچھے نماز کو جائز قرار دیا ہے۔(عکس محفوظ ہے)

اور انہوں نے تقی عثمانی دیوبندی کی یوں مدح سرائی کی ہے

''سیاست سے کوسوں دور اور سیاسی حوالوں سے بے داغ ماضی کے حامل مولانا محمد تقی عثمانی سابق رکن اپیلٹ بنچ سپریم کورٹ آف پاکستان۔

(ماہنامہ دعوت تنظیم الاسلام گوجرانوالہ ص ۱۰۔۹، جنوری ۲۰۰۷ء)

۷۔ ضیائے حرم (جس کے سرپرست جسٹس کرم شاہ بھیروی ہیں) میں دیوبندی مولوی قاضی مظہر حسین کی کتاب ''کشف خارجیت'' پر تبصرہ شائع کیا گیا ہے، اس کے تبصرہ نگار طالب ہاشمی لکھتے ہیں:

''......ہم قاضی صاحب کی بیش بہا اس علمی کاوش کو بنظر تحسین دیکھتے ہیں اور تمام اہل علم سے اس کے مطالعہ کی پرزور سفارش کرتے ہیں۔فی الحقیقت یہ کتاب ناصبیت کے سر پر گرز البرز کی حیثیت رکھتی ہے۔اس کے پڑھنے سے معلومات میں

اضافہ ہوتا ہے اور وہ تمام شبہات اور وسوسے دور ہوجاتے ہیں جو روافض، خوارج اور نواصب کے زہریلے پروپیگنڈے سے بعض ذہنوں میں پیدا ہو گئے ہیں"۔

(ضیائے حرم جولائی ۱۹۸۳ء)

۸۔ کرم شاہ بھیروی کے رسالہ میں نام نہاد جماعت اسلامی کے امیر قاضی حسین احمد کا انٹرویو شائع کر کے بھیرویوں نے نام نہاد جماعت اسلامی اور مودودی سے اپنے قلبی تعلق کا ثبوت دیا ہے۔اس انٹرویو میں قاضی مذکور نے کرم شاہ کی بھی خوب تعریف کی ہے۔ملاحظہ ہو! ضیائے حرم لاہور ستمبر ۲۰۰۹ء ص ۲۵ تا ۳۶۔

۹۔ مودودی کے نائب ملک غلام علی کے تاثرات جمال کرم کتاب میں بھیروی صاحب کے متعلق درج ہیں۔اور ذکر کیا گیا ہے کہ بھیروی صاحب کے دل میں کسی بھی مکتبہ فکر کے لیے نفرت وکدورت موجود نہ تھی۔اور پھر اسی مودودی گروپ کے ملک غلام علی کے بیٹے کی تعزیت کے لیے کرم شاہ بھیروی کا "منصورہ" جانا بھی لکھا ہوا ہے۔

(جمال کرم ج ۲ ص ۷۰۸)

۱۰۔ نیچری فکر کے حامل شبلی نعمانی کے متعلق بھیروی صاحب لکھتے ہیں:

مولانا شبلی نے اس موضوع پر جو کچھ لکھا ہے وہ بھی اس قابل ہے کہ اہل علم اس کا مطالعہ کریں۔(ضیاء النبی ج ۲ ص ۴۲۷، جمال کرم ج ۲ ص ۸۴۴)

۱۱۔ حافظ احمد بخش بھیروی نے مفتی شفیع دیوبندی کو رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے۔

(جمال کرم ج ۲ ص ۸۴۴)

۱۲۔ اسی شخص نے شبلی نعمانی کو بھی رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے۔

(جمال کرم ج ۲ ص ۸۳۱)

۱۳۔ کرم شاہ بھیروی نے امام الوہابیہ ابن تیمیہ کو رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے۔

(جمال کرم ج ۲ ص ۳۶)

## عیسائیوں کی عظمت کو سلام:

کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت اس عروج کو جا پہنچی کہ عیسائیوں کے اسلام دشمن اداروں کی عظمت کو بھی سلام کرنا اپنے لیے باعث اعزاز سمجھتے ہیں۔ بھیروی صاحب کے رسالہ میں ان کی ایک تقریر بعنوان ''دیار فرنگ میں ایک اہم تقریر'' شائع کی گئی ہے جس میں وہ کہتے ہیں:

''ہم آکسفورڈ کیمبرج لیڈز لندن وغیرہ کے علمی اداروں کی عظمت کو سلام کرتے ان کی افادیت اور اہمیت کا کھلے دل سے اعتراف کرتے ہیں''۔

(ماہنامہ ضیائے حرم لاہور جون ۱۹۸۵، ص ۱۰)

## اعتراف حقیقت:

بھیروی صاحب کی صلح کلیت پر خود بھیروی جماعت اور دیگر حضرات کی تصدیقات ملاحظہ ہوں!

۱۔ مولانا علی سندھیلوی آف لاہور کا مضمون بھیروی حضرات کی تصدیق سے چھپا ہے، جس میں ہے کہ ''آپ نے ہمیشہ (گستاخوں پر) کفر و شرک کے فتوؤں سے گریز کیا۔ ایک مرتبہ مولانا عبدالعزیز ضیاء اور راقم الحروف لاہور میں حضرت شاہ صاحب کی عیادت کیلئے گئے۔ ان دنوں آپ نے ''تحذیر الناس میری نظر میں'' تحریر کی تھی اور اس پر فریقین کے علماء میں بڑی گفتگو ہو رہی تھی۔ مولانا عبدالعزیز صاحب نے عرض کی جناب علماء ''تحذیر الناس میری نظر میں'' پر بہت ناراض ہیں۔ آپ اس پر نظر ثانی فرمائیں، حضرت پیر صاحب نے فرمایا ''میں نے جو صحیح سمجھا ہے لکھ دیا ہے''۔

(ماہنامہ ضیائے کرم بھیرہ، ضیاء الامت نمبر ۲۱۔۲۰، ماہنامہ ضیائے حرم لاہور

اپریل ۲۰۰۰ء ص ۱۸۰)

۲۔ ایسے ہی مولانا اقبال احمد فاروقی کے یہ جملے قابل غور ہیں......

''وہ اعتدال کے مالک تھے' مذہب میں سختی یک رخی اور تعصب کو نہیں لاتے تھے۔ آپ کی اس اعتدالی روش کو بعض سخت گیر سنی علماء کرام ''نرم گوشے والا پیر'' اور کچھ ''صلح کل'' کہا کرتے تھے۔ (جمال کرم، جلد سوم، ص ۹۶)

گذشتہ سطور کو بنظر انصاف ملاحظہ کرنے کے بعد یہ شکوہ کوئی حیثیت نہیں رکھتا کہ بھیروی صاحب پر حرف گیری کیوں کی گئی کیونکہ درحقیقت یہ ان کی ''اعتدالی روش'' نہیں بلکہ سراسر بے اعتدالی بلکہ بے راہروی تھی کہ وہ گستاخ رسول کو بھی کافر کہنے سے گریزاں تھے۔ (معاذ اللہ)

۳۔ مفتی اقتدار نعیمی نے کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت کی نشاندہی کرتے ہوئے لکھا ہے:

پیر محمد کرم شاہ صاحب۔۔۔ بڑی غیر ذمہ داری سے کلام فرما دیتے ہیں غالباً ان کی یہ اغیار نوازی صلح کلی کے نظریات پر مبنی ہے۔ اس لیے انہوں نے اپنی تفسیر ضیاء القرآن میں بھی بہت غیر ذمہ دارانہ جلد بازیاں اور چشم پوشیاں کی ہیں جن کی نشاندہی مجاہد ملت ابوداؤد محمد صادق صاحب نے اپنی تحریر میں رضائے مصطفے کے صفحات پر کی ہے۔ (العطایا الاحمدیہ فی فتاوی نعیمیہ ج ۱ ص ۲۰۶، طبع ضیاء القرآن لاہور)

۴۔ دارالعلوم حزب الاحناف لاہور کے مفتی غلام حسن قادری جسٹس کرم شاہ بھیروی پر علماء اہلسنت کے اتمام حجت کرنے کا ذکر کرتے ہوئے اپنے فتوی میں رقمطراز

ہیں:

پیر محمد کرم شاہ صاحب۔۔۔خدا جانے گستاخان رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کے لیے نرم گوشہ کیوں رکھتے تھے اور آخر تک اپنے غلط موقف پر ڈٹے رہے۔ جس کا فائدہ صرف بد عقیدہ لوگوں کو ہی پہنچتا رہا۔ اور اہل سنت (علماء) ان کی زندگی میں بھی ان کو ان کے اس غلط موقف کی نشاندہی کرتے رہے الحمد للہ ان کے اس اسراسر بے بنیاد خطاء پر مبنی غلط نظریہ کو اہل سنت کے کسی معتبر عالم نے تسلیم نہ کیا۔ (قلمی فتویٰ محفوظ ہے)

۵۔ بھیروی مدرسہ کے ناظم تعلیمات اور رسالہ کے مدیر ''حافظ احمد بخش'' نے بھیروی صاحب کی اس روش کو یوں تسلیم کیا ہے کہ ''آپ کی طبیعت میں ملت اسلامیہ کے تمام مکاتب فکر کیلئے برداشت کا مادہ موجود تھا۔ (ضیائے حرم نومبر ۲۰۰۴ء ص ۱۳)

۶۔ بھیروی حضرات کے مایہ ناز خطیب اور کرم شاہ صاحب کے چہیتے ''حافظ خان محمد قادری'' نے لکھا ہے:

ایک محتاط بزرگ عالم دین نے فرمایا کہ تم بھیرے جا رہے ہو اگر وہابی نہ بنے تو پکے سنی بھی نہ رہو گے۔ (کرم ہی کرم ص ۸۰)

گویا محتاط بزرگ بھی کرم شاہ صاحب کو ''صلح کل'' قرار دیتے تھے۔ بھیروی صاحب کی صلح کلیت جان لینے کے بعد حضرت مولانا محمد سعید احمد مجددی علیہ الرحمۃ کا یہ تبصرہ بھی پڑھ لیجئے ''پیشہ ور مشائخ محافل عرس میں فرق ضالہ کے لوگوں کو بھی دعوت دیتے ہیں...... اور اغیار کے متعلق ''نرم گوشہ'' رکھتے ہیں تا کہ ''خوش رہے شیطان بھی اور راضی رہے رحمان بھی'' کے مصداق سارے لوگ انہیں اچھا سمجھیں۔

(سعادت العباد شرح مبداء و معاد ۱/۲۱۱)

## سعودی نجدی امام کی اقتداء:

بھیروی صاحب نے اپنی صلح کلیت کا ثبوت دیتے ہوئے سعودی عرب کے نجدی امام کے پیچھے بھی نمازیں پڑھی ہیں ان کے عقیدت مند نے لکھا ہے:

''ایک دفعہ حضور ضیاء الامت مسجد نبوی میں معتکف تھے انوار و تجلیات الٰہیہ سے اپنا دامن بھر رہے تھے اور حسب سابق تمام نمازیں سوائے عصر کی نماز کے باجماعت ادا فرماتے تھے۔ کسی پاکستانی نام نہاد ''موحد'' نے مدینہ طیبہ کے قاضی صاحب کے پاس شکایت کر دی کہ بزرگ، امام مسجد نبوی کے ساتھ باجماعت نماز ادا نہیں کرتے...... قاضی صاحب نے پوچھا آپ نمازیں امام مسجد نبوی کے پیچھے کیوں نہیں پڑھتے۔ حضور ضیاء الامت نے جواب دیا کہ میں تمام نمازیں سوائے عصر کی نماز کے امام صاحب کے پیچھے ادا کرتا ہوں۔ (ضیاء الامت نمبر ۸۹)

بھیروی صاحب کا یہ عمل سراسر اکابر اہلسنّت کے خلاف ہے۔ سعودی نجدی اپنے گمراہانہ اور گستاخانہ عقائد کی وجہ سے امام بننے کے ہرگز اہل نہیں اور نہ ہی ان کے پیچھے ان کے عقائد سے واقف لوگوں کی نماز ہوتی ہے۔ ہمارے اکابر اس پر متفق ہیں۔ تفصیل کیلئے ملاحظہ فرمائیں! ''بدمذہب کے پیچھے نماز کا حکم'' از ابوالحقائق علامہ غلام مرتضیٰ ساقی مجددی۔

یہاں حضرت امیر ملت پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری علیہ الرحمۃ کا ایمان افروز واقعہ ملاحظہ فرمائیں۔ بھیروی صاحب تو نجدی قاضی کے سامنے گھٹنے ٹیک گئے کیونکہ صلح کل تھے جبکہ حضرت امیر ملت رحمۃ اللہ علیہ کو امیر مدینہ منورہ عبدالعزیز بن ابراہیم نجدی نے طلب کر کے پوچھا کہ تم ہمارے امام کے پیچھے نماز کیوں نہیں پڑھتے؟

حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے بے خوف اپنے سر مبارک کو اوپر اُٹھایا اور اپنی گردن پر ہاتھ رکھتے ہوئے فرمایا ''نجدیا! یہ گردن کٹ تو سکتی ہے مگر نجدی کے ساتھ مل کر جھک نہیں سکتی''۔ (سیدی ضیاء الدین احمد القادری ص ۴۰۲، از مولانا محمد عارف قادری) یہ ہے غیرت ایمانی

## طلاق ثلاثہ کا انکار:

بیک وقت تین طلاقیں دے دینے سے تینوں ہی واقع ہو جاتی ہیں اس کے بعد شرعی حلالہ کے بغیر زوجین کا رجوع سراسر حرام کاری اُور خالص زنا کاری ہے۔ آئمہ اربعہ اور ان کے پیروکاروں کا یہی مسلک اور دیگر جمہور اہل اسلام کا بھی یہی موقف ہے۔ اس کے مقابلے میں تین کو ایک قرار دینا حرام کو حلال کرنا' زنا کاری کی اجازت دینا اور اجماع اُمت کی مخالفت وسخت حرام ہے۔ بھیروی صاحب کے مرشد گرامی حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں ''ابن تیمیہ اور اس کے پیروکاروں کے بغیر اور کسی نے بھی یہ نہیں کہا کہ تین طلاقیں دینے سے ایک طلاق پڑتی ہے۔ تفسیر صاوی جلد اوّل ص ۹۶ پر ہے ''یہ وہ مسئلہ ہے جس پر علماء کا اتفاق ہے۔ ابن تیمیہ خود گمراہ اور اوروں کو بھی گمراہ کرنے والا ہے۔ (التحقیق فی التطلیق)

بلکہ خود بھیروی صاحب نے لکھا ہے: جمہور علماء جن میں ائمہ اربعہ بھی داخل ہیں کا مذہب یہ ہے کہ اس طرح تینوں طلاقیں واقع ہو جاتی ہیں اور عورت اس پر حرام ہو جاتی ہے۔ (جمال کرم ص ۶۲۱، ۶۰۲)

اتنا کچھ تسلیم کر لینے کے باوجود بھیروی صاحب اجماع اُمت کی مخالفت کرتے ہوئے قرآن وحدیث کے حرام کردہ کو حلال کرتے ہوئے مسلمانوں کو حرامکاری کی اجازت دینے پر تل گئے۔ ابن تیمیہ کی پیروی میں لگے وہی گھسے پھٹے دلائل دینے'

جن کا دیگر اکابر اہلسنّت کے علاوہ خود ان کے شیخ طریقت حضرت خواجہ سیالوی علیہ الرحمۃ نے بھی جوابات ارشاد فرمایا دیئے ہیں۔ بھیروی صاحب نے مسلمانوں کے گھروں کو ''زنا کاری'' کے اڈے بنانے کیلئے ''علماء مصر اور علماء ازہر'' کے اجماعِ اُمت کے مخالف مؤقف کی حمایت کرتے ہوئے لکھ مارا کہ اس ناچیز کی ناقص رائے میں تو ان حالات میں علماء مصر اور علماء جامع ازہر کے فتویٰ کے مطابق عمل کرنا ارجح ہے۔

(دعوت فکر ونظر مشمولہ جمال کرم جلد اوّل، ص ۶۴۸)

مزید دیکھیں: ضیائے حرم دسمبر ۲۰۰۵ء ص ۶۸۔

گویا صرف راجح ہی نہیں بلکہ ارجح ہے کہ مسلمانوں کو اب زنا کاری کی اجازت دے دی جائے۔ (معاذ اللہ)

غیر مقلد وہابی حضرات بھیروی صاحب کی مذکورہ کتاب کو اہلسنّت کے خلاف اخباروں، رسالوں اور تقریروں میں ہر جگہ پیش کر کے بے خبر عوام کو للکارتے پھرتے ہیں انہیں اتنی جرأت بھیروی صاحب نے دی ہے۔

کرم شاہ بھیروی کے رسالہ دعوت فکر ونظر در مسئلہ طلاق ثلاثہ کا تفصیلی رد مولانا غلام رسول سعیدی صاحب نے لکھا ہے۔ دیکھیئے! تفسیر تبیان القرآن ج ۱ ص ۸۲۰ تا ۸۷۹، شرح صحیح مسلم ج ۳ ص ۱۰۲۵ تا ۱۰۴۶۔

## بھیرویوں کی غلط تاویلیں:

''عذر گناہ بدتر از گنا'' کا مظاہرہ کرتے ہوئے ''بھیروی حضرات'' یہاں بھی اجماعِ اُمت کے مقابلے میں ''دامن بھیروی'' سے ہی وابستہ ہیں اور مسلک اہلسنّت کے دفاع کے بجائے اپنے پیر کے دفاع میں ٹامک ٹوئیاں مارتے پھرتے ہیں۔ مثلاً:

۱۔ انہوں نے تین طلاقوں کو ایک کہنے پر کوئی فتویٰ صادر نہیں کیا۔

جواب: کیا اتنی ضخیم کتاب جس میں اپنے گمان فاسد پر دلائل دیتے ہوئے نہیں تھکتے' وہ کسی فتویٰ سے کم ہے؟ کیا یہ کتاب تین طلاقیں ایک قرار دینے پر ہے یا تین کہنے پر؟

۲۔ علمائے اہلسنت کا رویہ باریک بین سوچ پر مبنی نہیں۔

جواب: یہ سراسر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے لے کر اب تک کے تمام علماء کی توہین ہے کیا صرف کرم شاہ ہی کو "باریک بین" سوچ نصیب ہوئی ہے؟ ایسی نرالی سوچ پر تف ہے کہ جس سے اجماع کا انکار ہوتا ہو۔

۳۔ فقہ حنفی میں ایسے قول پر فتویٰ دینا درست ہے جس سے کوئی بنیادی اصول متاثر نہ ہوتا ہو۔

جواب: تین طلاقوں کو ایک قرار دینے سے قرآن وحدیث' صحابہ کرام اور جمہور اہل اسلام کے اجماع کی مخالفت ہوتی ہے۔ کیا اس سے "بنیادی اصول" متاثر نہیں ہوتا؟

۴۔ "جدید حالات کے پیش نظر ایسا کہا گیا ہے" ایسے فتوے مختلف فیہ جدید مسائل پر تو دیئے جا سکتے ہیں۔ حالات کے پیش نظر مذہب تبدیل نہیں ہو سکتا اور نہ ہی حرام کو حلال کیا جا سکتا ہے کیا ایسے حالات میں جھوٹ اور سود جائز ہو سکتا ہے؟

## بھیروی صاحب پر اتمام حجت:

بعض غیر ذمہ دار اور بھیروی صاحب کے بے جا طرفداروں کی جانب سے کہا جاتا ہے کہ اگر بھیروی کرم شاہ کے نظریات اتنے ہی غلط تھے تو پھر ان کی زندگی میں انہیں ان پر متنبہ کیوں نہ کیا گیا' ان کو توجہ کیوں نہ دلائی گئی۔ ان سے جواب طلبی کیوں نہ ہوئی اور ان پر اتمام حجت کیوں نہ کی گئی؟ اب شور مچانے کا مقصد؟

ہمارا ایسے دردمندان بھیرویہ سے مطالبہ ہے کہ اگر وہ بھیروی نظریات کے حامی ہیں تو انہیں اسلامی تعلیمات کے مطابق درست ثابت کر دکھائیں اور اگر انہیں قبول نہیں کرتے تو پھر بتائیں کہ انہوں نے ایسے نظریات کے خلاف آواز کیوں نہ اُٹھائی' ان کی غیرت ایمانی کو جوش کیوں نہیں آیا؟ انہوں نے اپنی دینی' ایمانی اور شرعی ذمہ داری ادا کیوں نہیں کی؟ یہ کوئی اصول نہیں کہ اگر کسی فرد کی زندگی میں اتمام حجت نہیں ہوا تو بعد میں بھی اس کے "نظریات فاسدہ" کو غلط نہیں کہنا چاہیئے؟ باقی رہا معاملہ بھیروی صاحب کا تو اگر چہ کئی علماء سے ان کی عبارات پوشیدہ رہی ہیں اور وہ انہیں ایک "سنی عالم" خیال کرتے ہوئے ان کے متعلق مثبت یا عقیدت مندانہ جذبے کے حامل رہے لیکن دوسری طرف جن ذمہ دار علماء نے ان کی عبارات کو دیکھا اور ان کی شناعت وقباحت پر مطلع ہوئے انہوں نے بھرپور طریقے سے ان کی تردید کی' بھیروی صاحب پر اتمام حجت اور ان کا تعاقب ومحاسبہ کرنے میں کوئی کمی نہ کی جبکہ کرم شاہ بھیروی کی طرف سے نہ کوئی وضاحت' نہ تردید اور نہ ہی لاتعلقی کا اظہار ہوا' بلکہ اپنی ضد پر ڈٹے رہے۔ انا کا مسئلہ بنا لیا اور اہلسنّت کے مفاد کو داؤ پر لگا دیا۔

اس بات کا حساس علماء کو ہمیشہ ہی افسوس رہا کہ بھیروی صاحب نے "گومگو" کی کیفیت صلح کلیت' اور غیر واضح انداز میں اپنے مؤقف کا اظہار کرنے کی حالت سے باہر نہ نکلے' پوچھنے اور بار بار توجہ دلانے کے باوجود "کتا کنویں سے نکالنے" کی کوشش نہ کی اور مکھی کو دودھ میں ہی رہنے دیا۔ رہی سہی کسر اب ان کے حواریوں نے نکال دی ہے۔

اہلسنّت میں اتحاد ضرور ہونا چاہیئے لیکن ایسے افکار کے حاملین اس اتحاد میں

کیسے شامل ہو سکتے ہیں جنہیں مسلک سے زیادہ اپنے والد' اپنے پیر اور اپنے استاذ سے پیار ہو، وہ اہلسنّت کے کچھ نہیں لگتے۔

درج ذیل دردمندان اہلسنّت نے بھیروی صاحب کی زندگی میں ان پر اتمام حجت کردی تھی۔

ا۔ شیخ المحدثین حضرت علامہ مولانا غلام نبی نقشبندی کیلانی مدظلہ العالی' سابق شیخ الحدیث جامعہ رضویہ فیصل آباد نے متعدد حضرات کو بتایا ہے کہ

''پیر سید یعقوب شاہ صاحب آف پھالیہ ضلع منڈی بہاؤ الدین علیہ الرحمۃ' سیدی محدث اعظم پاکستان علیہ الرحمۃ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ حضور! پیر کرم شاہ سلام...... آپ نے بات کاٹتے ہوئے فوراً پوچھا ارے بندۂ خدا! کیا اس نے اپنے غلط مؤقف سے توبہ کی ہے یا نہیں؟ اگر نہیں تو نہ ہمارا سلام اسے پہنچے اور نہ اس کا سلام ہمیں پہنچے......

یہ بات طلاق ثلاثہ کو واحد قرار دینے والے مؤقف کے متعلق ہے۔ اس سے محسوس ہوتا ہے کہ حضرت محدث اعظم رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت پیر سید یعقوب شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو شاید رجوع کی دعوت دینے بھیجا تھا جو قبول نہ کی گئی۔

۲۔ مولانا محمد اشرف سیالوی صاحب نے بھیروی صاحب کو تحذیر الناس کے متعلق گیارہ سوالات لکھ بھیجے کہ ان کے جوابات دیں' ورنہ رجوع کر لیں لیکن کرم شاہ بھیروی کی طرف سے مکمل خاموشی ہی رہی۔ وہ گیارہ سوالات مولانا کے بیٹے غلام نصیر الدین کی کتاب ''عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ'' حصہ دوم ص ۳۴۹ پر ملاحظہ ہوں۔

۳۔ مولانا عبدالحکیم شرف قادری رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا محمد کاشف اقبال مدنی

صاحب اور حافظ محمد اکرم ساجد صاحب کے نام ایک خط میں اور زبانی طور پر بھی بتلایا کہ ''میں نے حضرت حکیم محمد موسیٰ امرتسری علیہ الرحمۃ کے مطب پر پیر صاحب سے کہا کہ اہلسنت کیلئے ''تحذیر الناس'' کی آپ کی طرف حمایت کا مسئلہ بڑی مصیبت ہے۔ آپ اس بارے میں کچھ کریں، وہ دو تین منٹ خاموش رہے اور پھر اُٹھ کر (بغیر توبہ کے ہی) چل دیئے۔

۴۔ حضرت مولانا ابوداؤد محمد صادق صاحب آف گوجرانوالہ نے بھی متعدد بار بھیروی صاحب کو رجوع، توبہ اور اپنے مؤقف پر نظر ثانی پر توجہ دلائی لیکن وہ اس جانب مائل نہ ہوئے ان کے مضامین آگے آرہے ہیں۔

۵۔ حضرت مولانا حافظ سلطان محمود (دریائے رحمت، حضرو ضلع اٹک) نے کرم شاہ صاحب کو ''تحذیر الناس میری نظر میں'' کے متعلق خط لکھ کر رجوع کی دعوت دی، لیکن بھیروی صاحب نے بجائے حق قبول کرنے کے ان کے بھتیجے کو اپنے مدرسہ سے خارج کر کے کہا کہ ''تم یہاں سے چلے جاؤ اور حافظ صاحب جو اچھے عالم ہیں ان کے پاس جا کر پڑھو''۔ (مقالاتِ سلطانیہ شیخ الاسلام حافظ خواجہ سلطان محمود) صفحہ 408 تا 413

۶۔ مناظر اسلام حضرت مولانا سید محمد عرفان شاہ مشہدی صاحب نے بھیروی صاحب کے ایک مرید کے گھر خود ان مسائل پر گفتگو کرتے ہوئے انہیں رجوع کی طرف متوجہ کیا مگر انہوں نے انکار کر دیا اور ہٹ دھرمی کا مزید مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے مرید سے کہا کہ انہیں یہاں سے نکال دو ورنہ میں جا رہا ہوں۔

۷۔ بھیرویوں کے شائع کردہ ''ضیاء الامت'' نمبر ص ۲۱-۲۰ پر یہ تصریح موجود ہے کہ مولانا علی احمد سندھیلوی صاحب کی معیت میں مولانا عبدالعزیز ضیاء صاحب نے

''تحذیرالناس'' کی حمایت سے رجوع کا کہا تو بھیروی صاحب نہ مانے۔

۸۔ جناب سید بادشاہ تبسم بخاری آف اٹک نے بھیروی صاحب سے اسی سلسلہ میں خصوصی ملاقات کر کے ان کے نظریات کی سنگینی پر دردمندی کے ساتھ رجوع وتوبہ کی درخواست پیش کی، لیکن وہاں دینی، مسلکی خیر خواہی کا کوئی جذبہ نہ تھا۔ اس لئے ضدو انانیت ہی آڑے رہی اور رجوع سے انکار رہا۔ بخاری صاحب نے منت سماجت تک کی لیکن کوئی شنوائی نہ ہوئی' واپس آتے ہوئے انہوں نے یہ بھی کہا کہ اب میں خاموش نہیں رہوں گا' آپ کے باطل نظریات کی تردید میں حتی الامکان کوشش کروں گا۔ سید تبسم صاحب کا یہ سارا انٹرویو CD کی شکل میں بھی موجود ہے۔

چنانچہ انہوں نے ''کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت کا انجام'' کے نام سے ان کی زندگی میں ہی ایک نہایت جاندار مقالہ سپرد قلم کیا' جسے ماہنامہ کنز الایمان لاہور نے ستمبر ۱۹۹۷ء کے ختم نبوت نمبر کی زینت بنایا۔ اہل حق نے اس پر خوب داد دی لیکن بھیروی صاحب نہ اس کا جواب دے سکے اور نہ ہی رجوع کر سکے۔ فالی اللہ المشتکیٰ

۹۔ مولانا غلام حسن قادری کی تحریر بھی گذشتہ صفحات میں گزر چکی ہے اس میں بھی علمائے اہلسنّت کی اتمام حجت کا ذکر موجود ہے۔

ہم اہل انصاف کو دعوت فکر دیتے ہوئے وہ مقالہ بھی درج کر رہے ہیں۔

وباللہ التوفیق

## پروفیسر حبیب اللہ چشتی بھیروی کی فیصلہ کن تحریر:

کرم شاہ بھیروی کے گہرے عقیدت مند حبیب اللہ چشتی صاحب کی ایک تحریر ملاحظہ فرمالیں! جو کہ فیصلہ کن بھی ہے اور چشم کشا بھی۔ انہوں نے لکھا ہے:

"الحمد للہ اہلسنّت و جماعت کے عقائد ہی قرآن و سنت کی تعلیمات کے عین مطابق ہیں۔ ان کے عقائد میں نہ غلو ہے، نہ تقصیر، نہ افراط ہے، نہ تفریط۔ انشاء اللہ العزیز اہلسنّت ہی "فرقہ ناجیہ" ہے۔ اس پر ایک دلیل یہ بھی ہے کہ عالم اسلام کے جمیع اولیاء کاملین اور اکابر و مقربین سب انہیں عقائد کے حامل تھے، جن پر اہلسنّت و جماعت بڑی استقامت سے کاربند ہیں۔ یہ ان کے عقائد کی صداقت کا منہ بولتا ثبوت ہے کیونکہ یہی لوگ قرآن و سنت کی چلتی پھرتی تفسیر اور روح دین تک رسائی پانے والے ہیں۔

عقائد اہلسنّت کے حق ہونے کا قطعاً یہ مطلب نہیں کہ اپنے آپ کو سنی کہلانے والا ہر شخص جو بھی کرے، وہی حق اور درست ہوگا۔ اپنے آپ کو اہلسنّت سے وابستہ کرنے والا کوئی بھی شخص اگر کوئی ایسا کام کرے جو اہلسنّت کے عقائد سے متصادم ہو تو نہ صرف وہ کام ناجائز ہوگا بلکہ ایسا شخص اہلسنّت کو بدنام کرنے کا ذریعہ بنے گا۔

---

اہلسنّت کے عقائد و نظریات کو سمجھنے کیلئے ان کے امہات الکتب کو دیکھا جائے گا یا مسلمہ شخصیات کی طرف رجوع کیا جائے گا۔ اپنے آپ کو سنی کہلانے والے ہر شخص کا عمل اہلسنّت کے عقائد کے مطابق ہونا ضروری نہیں۔ اس واضح حقیقت کے باوجود اس بات کا انکار بھی ناممکن ہے کہ جب اپنے آپ کو سنی کہلانے والے لوگ مذہب کے نام سے کوئی بھی کام کریں گے وہ کتنا ہی اہلسنّت کے عقائد سے متصادم کیوں نہ ہو تو مخالفین اسے سنی عقیدہ بنا کر ہی پیش کریں گے اور یہی لوگ اہلسنّت کی رسوائی کا ذریعہ بنیں گے۔ ایک دانشور کا قول ہے کہ

"جب کوئی قوم حقیقی دین کو چھوڑ دیتی ہے تو پھر وہ ایک ایسا دین ایجاد کر لیتی ہے جو اس کی خواہشات اور مفادات کے مطابق ہوتا ہے اور پھر وہ ساری دینی عقیدتیں اسی دین پر نچھاور کر دیتی ہیں"۔ وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اہلسنّت و جماعت سے

تعلق رکھنے والے کچھ لوگ بھی ایسے عقائد و اعمال اپنانے لگے جو اہلسنت کے عقائد سے صراحۃً متصادم تھے۔ بجائے اس کے کہ لوگ ان کے ایسے اعمال کو ان کا ذاتی عمل سمجھ کر ان کا رڈ کرتے لوگوں نے اہلسنت کی ہی مذمت شروع کر دی اور ایسے گمراہ نظریات کو اہلسنت کے عقائد ثابت کرنا شروع کر دیا۔

جیسے جیسے جزبہ عمل سرد پڑتا جائے گا' ایسی گمراہیاں مزید پھیلتی جائیں گی چونکہ لوگوں کو ایسے اعمال سے روکنا ان کے ذوق اور مفادات کی مخالفت کرنا ہوتا ہے اور بسا اوقات ان چیزوں کے حامل افراد معاشرہ میں کوئی اعلیٰ مقام رکھنے والے لوگ ہوتے ہیں۔ اس لئے کچھ ''دینی تاجر'' بھی ان کی تائید کر کے یا سکوت اختیار کر کے اپنے مفادات حاصل کرتے رہتے ہیں لیکن ہر دور میں ایسے علماء حق بھی موجود رہے ہیں جو کسی ملامت کرنے والے کی پرواہ کئے بغیر اور ہر خطرہ مول لے کر کلمہ حق کہتے رہے ہیں۔ اگرچہ ان کی ذات سے کی جانے والی محبتیں نفرتوں میں ہی کیوں نہ بدل جائیں اور مفادات کی جگہ خطرات ہی کیوں نہ اُمڈ آئیں۔

آئین جواں مرداں حق گوئی و بے باکی

اللہ کے شیروں کو آتی نہیں روباہی (اقبال)

......لیکن آج کل بہت سی خانقاہوں کے گدی نشین پیری کے روپ میں دین کو تجارت کا ذریعہ بنائے ہوئے ہیں۔

ع...... زاغوں کے تصرف میں ہے عقابوں کا نشیمن

اگر معاملہ صرف انہیں کی ذات تک محدود رہتا تو بات اتنی خطرناک نہ ہوتی لیکن ہوتا یہ ہے کہ ان کی ذات اہلسنت پہ تنقید کا ذریعہ بن جاتی ہے اور نہ صرف مخالفین انہیں اہلسنت کے مقتداء بنا کے اہلسنت پہ تنقید کرتے ہیں بلکہ بعض اَن پڑھ اور سادہ لوگ بھی انہیں جنید زماں اور بیہقی وقت سمجھنے لگتے ہیں اور انہیں کو اسلام کا آئیڈیل سمجھتے ہیں اور ان کی بے عملی کی روش کو

اپنا کے یہی سمجھتے ہیں کہ وہ اسلامی تعلیمات کی پیروی میں مصروف ہیں جبکہ اہلسنّت کے عقیدہ کے مطابق ''اسوہ حسنہ'' کو ترک کر کے اللہ تعالیٰ کو پانے کا کوئی ذریعہ نہیں ہے......

اپنی ذات سے بڑھ کر اہلسنّت کا وقار اور اپنے مفادات سے بڑھ کر اہلسنّت کا مفاد عزیز سمجھیں اور حق گوئی و بے باکی کو اپنا وطیرہ بنائیں لیکن یہ حوصلہ اور شرف اسی کو ملتا ہے جس کی زندگی تن پروری کیلئے نہیں گلشن اسلام کی شادابی کیلئے گزر رہی ہو جس نے اسلام کو اپنے مفادات کے حصول کے لئے سیڑھی نہ بنا رکھا ہو بلکہ خون جگر سے اس کی آبیاری کا تہیہ کیا ہو۔

وہی کرے گا حفاظت چمن کے پھولوں کی

چمن کے واسطے جس نے لہو دیا ہو گا

(ماخوذ از ماہنامہ النظامیہ لاہور، شرف ملت نمبر اکتوبر، نومبر ۲۰۰۷ء بعنوان ''عقائد اہلسنّت کا بے باک ترجمان'')

ہمارا بھیرویوں' اور کرم شاہ کے دیگر نیاز مندوں اور دردمندان اہلسنّت سے خدا کیلئے اپیل ہے کہ وہ چشتی صاحب کے اس مضمون کو سامنے رکھ کر بھیروی صاحب کی عبارات کا شرعی تجزیہ کر لیں۔

وما علینا الا البلاغ المبین

============

# ترجمۂ جمال القرآنؐ میں گرامر کی اغلاط

جسٹس کرم شاہ بھیروی کے ترجمۂ قرآن بنام ''جمال القرآن'' میں گرامر کی اغلاط کی بھرمار ہے۔ چند نمونے ملاحظہ ہوں!

۱۔ ''وبالاخرۃ ھم یوقنون'' کا ترجمہ کیا ہے ''اور آخرت پر بھی وہ یقین

رکھتے ہیں"۔ (۳۲/۱) جبکہ صحیح ترجمہ یوں ہے "اور آخرت پر وہی یقین رکھتے ہیں"
کیونکہ "ھم" کے بعد "یوقنون" لانے سے حصر کا معنی ہو جاتا ہے۔ ملاحظہ ہو۔
(روح المعانی ۱/۱۱)

۲۔ "او کصیب من السماء" کا ترجمہ کیا "یا ان کی مثال اس بارش کی سی ہے جو آسمان سے برس رہی ہے"۔ (۱/۳۸)

حالانکہ "صیب" سے پہلے "ذوی" یا "اصحاب" کا لفظ مقدر ہے۔ ملاحظہ ہو:
(تفسیر نسفی وجلالین)

جس کا معنی بنتا ہے "ان کی مثال بارش والوں کی سی ہے"۔

۳۔ "یخطف ابصارھم" کا معنی کیا "ان کی بینائی اچک لے جائے گی"۔
(۱/۳۸)

جبکہ ابصار بصر کی جمع ہے از روئے لغت معنی بنتا ہے "ان کی آنکھیں اچک لے جائے"۔

۴۔ "کلما اضآء لھم" کا ترجمہ کرتے ہیں "جب ان کیلئے کچھ چمک ہوتی ہے"۔ (۱/۳۸)

جبکہ کلما کا معنی ہے جب بھی یا جب کبھی دیکھئے! (المنجد ص ۶۹۲)
لہٰذا صحیح ترجمہ ہوگا "جب بھی ان کیلئے روشنی ہوتی ہے"۔

۵۔ "ولھم فیھا ازواج مطھرۃ" کا معنی لکھا ہے "ان کیلئے جنت میں پاکیزہ بیویاں (بھی) ہوں گی۔ (۱/۴۲)

اس میں دو غلطیاں کی ہیں۔ (۱) "فیھا" میں "ھا" ضمیر کا مرجع "جنت" کو

ٹھہرایا حالانکہ ''جنت'' نہیں ''جنات'' ہے جو جمع ہے۔ لہٰذا معنیٰ ''جنتوں یا بہشتوں'' کرنا چاہیئے تھا۔ (۳) ہوں گی' کی جگہ ہیں کرنا چاہیئے کیونکہ وہ بیویاں اب بھی موجود ہیں۔ ملاحظہ ہو: (تفسیر کبیر ۱/۱۲۶)

۶۔ ''ان الله لا یستحی'' کا ترجمہ ''نہیں شرماتا'' کیا۔ (۱/۴۲)

شرمانا یا نہ شرمانا یہ بندوں کے اوصاف ہیں۔ یہاں ''حیاء'' ترک کے معنی میں ہے۔ ملاحظہ ہو: قرطبی ۱/۲۴۲، و دیگر۔ لہٰذا صحیح معنی ہوگا ''وہ مثال بیان کرنے کو نہیں چھوڑتا''۔

۷۔ ''بعضکم لبعض عدو'' کا ترجمہ کیا ''تم ایک دوسرے کے دشمن رہو گے''۔ (۱/۴۹)

اس کا مطلب یہ ہوا کہ جنت سے اُترنے والے حضرت آدم و حضرت حوا اور ان کی اولاد سب ایک دوسرے کے دشمن ہوں گے۔ (معاذ اللہ) جو کہ بالکل غلط ہے۔ صحیح ترجمہ یہ ہے کہ ''تمہارے بعض بعض کے دشمن ہوں گے کیونکہ یہاں بعض کا بعض سے تقابل ہے۔ ملاحظہ ہو: (تفسیر نسفی ۱/۴، جلالین)

۸۔ ''لا تجزی نفس عن نفس شیئا'' کے ترجمہ میں لکھا ''کوئی جان کسی دوسری جان کی طرف سے کوئی بدلہ نہ دے سکے گی''۔ (۱/۵۲)

یہ ترجمہ عربی گرامر کے قاعدہ کے خلاف ہے۔ قاعدہ یہ ہے کہ جب کوئی اسم نکرہ مکرر آتا ہے تو پہلا نکرہ دوسرے نکرہ کا غیر ہوتا ہے۔ اس لئے مفسرین نے پہلے ''نفس'' سے ''نفس مومنہ'' مراد لیا اور دوسرے ''نفس'' سے ''نفس کافرہ'' مراد لیا ہے۔ ملاحظہ ہو: (تفسیر مدارک وغیرہ) صحیح ترجمہ یوں ہوگا:

''کوئی مومن جان کسی کافر جان کی طرف سے کچھ بدلہ نہ دے سکے گی''۔

اس ترجمہ سے عقیدہ اہلسنت کے مطابق قیامت کے دن مسلمانوں کے حق میں نفع رسانی اور شفاعت کی بھی نفی لازم نہ آئے گی۔

۹۔ ''حتی اذا فشلتم و تنازعتم فی الامر و عصیتم من بعد ما اراکم ما تحبون '' کا ترجمہ کیا ''یہاں تک کہ جب تم نے بزدلی کی اور حکم میں جھگڑا اور نافرمانی کی بعد اس کے کہ اللہ تمہیں دکھا چکا تمہاری خوشی کی بات''۔ الخ

اس میں ''اذا'' ظرفیہ متضمن ہے معنی شرط کو' ترجمہ میں اس کا جواب ذکر نہیں کیا گیا۔ ملاحظہ ہو (جلالین )

لہٰذا اس کا پورا معنی یوں ہوگا ''یہاں تک کہ جب تم نے بزدلی کی اور حکم میں جھگڑا ڈالا اور نافرمانی کی بعد اس کے کہ اللہ تمہیں دکھا چکا تمہاری خوشی کی بات' تو اس نے تم سے اپنی مدد روک لی''۔

۱۰۔ ''فمن اضطر غیر باغ '' کا ترجمہ کرتے ہیں ''جو شخص سخت مجبور ہو جائے نہ تو نافرمانی کرنے والا ہو''۔ حنفی کہلانے کے باوجود اس ترجمہ میں سیدنا امام اعظم علیہ الرحمۃ کی مخالفت کی گئی ہے۔ جبکہ اس کا حنفی ترجمہ ''خواہش کرنا' چاہنا اور چیز کی جستجو اور تلاش کرنا ہے۔'' نافرمانی کرنا'' ہمارے خلاف ہے۔ ملاحظہ ہو:

(روح المعانی ۲/ ۳۷، نسفی ۱/۹۲)

۱۱۔ ''کتب علیکم الصیام ''میں'' صیام'' کو صوم کی جمع بنا کر اس کا ترجمہ ''تم پر روزے فرض کئے گئے'' ۔کیا ہے۔(۱/۱۲۳)

جبکہ'' الصیام'' جمع نہیں بلکہ قام یقوم قیام کے وزن پر صام' یصوم' صیام' مصدر

ہے۔ملاحظہ ہو: (تفسیر کبیر، روح المعانی ۲/ ۴۸، تفسیر مدارک ا/۲۶)

"صیام" کا معنی "روزے" کرنے سے قبل اتنا ہی غور کرلیا جاتا کہ اگر بالفرض یہ جمع ہوتا تو اگلہ جملہ "کما کتب علی الذین "میں 'کتب' کی جگہ "کتبت" ہوتا۔ لہٰذا اس کا صحیح ترجمہ ہوگا "تم پر روزہ رکھنا فرض کیا گیا"۔

۱۲۔ "ان امرء هلک لیس له ولد" میں "ولد" کا معنی "اولاد" کیا۔

(۴۳۹/۱)

جبکہ یہاں اس کا معنی "بیٹا" کرنا چاہیئے تھا کیونکہ "اولاد" بیٹے اور بیٹی دونوں کیلئے استعمال ہوتا ہے جبکہ یہاں "ولد" سے صرف بیٹا مراد ہے۔ بیٹی نہیں۔ ملاحظہ ہو:

(تفسیر نسفی ا/۲۶۹)

۱۳۔ "وان احد من المشرکین استجارک فاجره" کا معنی کیا ہے "اور کوئی شخص مشرکوں میں سے پناہ طلب کرے آپ سے تو پناہ دیجئے اسے"۔

(۱۸۱/۲)

اس کا صحیح ترجمہ یہ ہے "اگر کوئی ایک مشرکین میں سے تیری پناہ چاہے تو اسے پناہ دیجئے"۔

۱۴۔ "ان الله فالق الحب والنوی" کا ترجمہ یوں کیا "بے شک اللہ دانے اور گٹھلی کو چیرنے والا ہے"۔ (۵۸۵/۱)

یہاں "الحب" حبۃ اور "النوی" نواۃ کی جمع ہے۔

ملاحظہ ہو: کتاب المعجم الوجیز ا/۶۴، روح البیان، روح المعانی، تفسیر قرطبی وغیرہ)

اس لئے صحیح ترجمہ یوں ہوگا "بیشک اللہ دانوں اور گٹھلیوں کو چیرنے والا ہے"

۱۵۔ ''حتی اذا اقلت سحابا ثقالا سقناه لبلد میت ''الخ۔کاترجمہ اس طرح کیا ہے''یہاں تک کہ جب وہ (ہوائیں) بھاری بادل کو اٹھالاتی ہیں تو ہم اس بادل کو کسی غیر آباد زمین کی طرف چلاتے ہیں''۔(۴۰/۲)

یہاں یہ غلطی کی ہے کہ سحاب وثقال کو واحد بنا دیا جبکہ''السحاب''،''السحابۃ'' کی اور''ثقال''،''ثقیل'' کی جمع ہے۔لہٰذا درست ترجمہ یہ ہوگا''یہاں تک کہ جب وہ ہوائیں بھاری بادلوں کو اُٹھالاتی ہیں تو ہم ان بادلوں کو کسی غیر آباد زمین کی طرف چلاتے ہیں''۔

۱۶۔ ''واذ کروا اذجعلکم خلفاء ''کاترجمہ کیا ہے''اور یاد کرو جب قوم نوح کے بعد اللہ نے تمہیں اس قوم کا جانشین کیا''۔(۴۵/۲)

• اسی ترجمہ میں لفظ''اذ'' کو ظرفیہ بنا کر مفعول فیہ بنایا گیا ہے۔اس لئے اسکا معنی''جب'' کیا گیا ہے۔حالانکہ یہاں''اذ'' نہ ظرفیہ ہے،نہ مفعول فیہ بلکہ یہ ''اذکروا'' کا مفعول بہ ہے۔ملاحظہ ہو:تفسیر مدارک ص ۳۷۰،جلالین،جمل ۱۵۶/۲

اس کا صحیح معنی یوں ہوگا''تم اپنے جانشین بنائے جانے کے وقت کو یاد کرو''۔

۱۷۔ ''واذا خذ براس اخیه یجره الیه ''کاترجمہ کرتے ہیں''اور پکڑلیا سر اپنے بھائی کا (اور) کھینچا اسے اپنی طرف''۔(۸۶/۲)

یہاں اپنی طرف سے''اور'' کا بریکٹوں میں اضافہ کر کے اسے''یجرہ'' سے الگ جملہ بنا دیا جو کہ عربی گرامر سے غلط ہے۔کیونکہ یہ''اخذ''،فعل مذکور میں ضمیر مستتر فاعل''ھو'' سے حال ہے۔الگ جملہ نہیں۔لہٰذا صحیح ترجمہ یوں ہوگا''اور موسیٰ اپنے بھائی (ہارون) کے سر کے بال پکڑ کر اسے اپنی طرف کھینچنے لگا''۔ملاحظہ ہو:تفسیر،

مدارک ۱/ ۳۸۸

۱۸۔ ''وان تدعوهم الی الهدی لا یتبعوکم ''میں ''تدعو ''اور''کم ''کو واحد پر محمول کر کے اس کا ترجمہ کر دیا اور اگر تو بلائے انہیں......تو نہ پیروی کریں تمہاری'' (۱۱۴/۲)

حالانکہ اگر ''تدعو'' واحد ہوتا تو اس کا ''واؤ'' حرف علت ہے جو ان شرطیہ جازمہ کی وجہ سے گر جاتا ہے جبکہ وہ نہیں گرا' البتہ اس کا نون اعرابی گر گیا ہے۔مترجم نے ''لایتبعوکم ''پر بھی غور نہیں کیا۔شاید انہیں غلطی کا احساس ہو جاتا۔صحیح ترجمہ یوں ہے:''اور اگر تم بلاؤ انہیں'' الخ

۱۹۔ ''ولو تری اذ یتوفی الذین کفروا الملئکة یضربون وجوههم وادبارهم ''کا ترجمہ یوں کیا ہے''اور اے مخاطب اگر تو دیکھے جب جان نکالتے ہیں کافروں کی فرشتے (اور) مارتے ہیں ان کے چہروں اور پشتوں پر''۔(۱۵۷/۲)

یہاں (اور) کا اضافہ کر کے اسے الگ الگ دو جملے بنا دیا۔ حالانکہ ''یضربون وجوههم وادبارهم ''الملائکہ فاعل سے حال واقع ہے۔ملاحظہ ہو!تفسیر نسفی

اس لئے صحیح ترجمہ اس طرح ہوگا''فرشتے ان کے چہروں اور پیٹھوں پر مارتے ہوئے ان کی جان نکالتے ہیں''۔

۲۰۔ ''کانما اغشیت وجوهم قطعا من اللیل مظلما'' کا ترجمہ اس طرح کرتے ہیں''گویا ڈھانپ دیئے گئے ہیں ان کے چہرے کالی رات کے کسی ٹکڑے سے'' (۲۹۴/۲)

اس میں غلطی یہ کی کہ ''قطعاً'' کو واحد بنا دیا گیا' حالانکہ وہ جمع ہے۔ ملاحظہ ہو:

تفسیر نسفی ص ۱۴۱ ج ۲۔

اس کا صحیح ترجمہ یوں ہے ''گویا ان کے چہرے اندھیری رات کے ٹکڑوں سے

ڈھانپ دیئے گئے''۔

اس ترجمہ میں اور بھی متعدد اغلاط موجود ہیں۔ یہ صرف اکیس مثالیں پیش کی گئی ہیں۔

کبھی فرصت میں سن لینا بڑی لمبی ہے داستان بھیروی

============

# فتاویٰ

## شیخ الاسلام خواجہ محمد قمرالدین سیالوی علیہ الرحمۃ

## جسٹس کرم شاہ بھیروی اپنے شیخ کی نظر میں

یہاں شیخ الاسلام حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی علیہ الرحمۃ کے چند فتاویٰ وحوالہ جات نقل کیے جا رہے ہیں۔ جو بھیروی صاحب کی شرعی پوزیشن کو واضح کرنے میں ممد و معاون ثابت ہوں گے۔ سیال شریف سے سچی عقیدت رکھنے والوں کے لیے دعوت غور وفکر ہے۔

## پہلا فتویٰ:

کچھ عرصہ پہلے سرگودھا سے ایک پمفلٹ شائع ہوا تھا جس میں یہ تاثر دینے کی کوشش کی گئی تھی کہ شیخ الاسلام حضرت خواجہ محمد قمر الدین سیالوی قدس سرہٗ مولوی محمد قاسم نانوتوی بانی دارالعلوم دیوبند اور مصنف ''تحذیر الناس'' کے مداح اور معتقد ہیں اور یہ کہ ''تحذیر الناس'' میں عقیدہ ختم نبوت کا انکار کرنے پر انہیں نانوتوی صاحب پر کوئی اعتراض نہیں ہے۔ یہی مضمون ماہنامہ ''الرشید'' دیوبند نمبر میں شائع کیا گیا' حالانکہ یہ سفید جھوٹ تھا۔

ذیل میں ہم حضرت شیخ الاسلام قدس سرہٗ کے مکتوب گرامی کا عکس پیش کرتے ہیں جس میں انہوں نے دیوبندیوں کی فریب کاری کا پردہ چاک فرمایا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وحدہٗ والصلوٰۃ والسلام علی من لانبی بعدہ و علی آلہ و اصحابہ و علی من تبعھم باحسان الی یوم الدین. امابعد:

کچھ عرصہ ہوا فقیر کے پاس ایک استفتاء پہنچا کہ زید یہ کہتا ہے کہ خاتم النبیین کے معنی صرف آخری نبی اگر نہ بھی لیا جائے بلکہ یہ معنی بھی کر لیا جائے کہ تمام انبیاء کرام حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے انوار و فیوض سے مقتبس ہیں تو نہایت مناسب ہوگا۔ کیا

زید پر فتویٰ کفر لگایا جاسکتا ہے یا نہ؟ جواب میں لکھا کہ اس قول پر زید کو کافر نہ کہا جائے گا بعد میں سنا گیا کہ بعض علماء اہلسنت نے فقیر کے اس فتویٰ کو اس وجہ سے ناپسند کیا ہے کہ مولوی قاسم نانوتوی کے رسالہ تحذیر الناس کی اس نوعیت کی عبارت پر علمائے اہلسنت نے کفر کا فتویٰ دیا ہے۔ چنانچہ رسالہ مذکور کا مطالعہ کیا تو تحذیر الناس کی عبارت اور اس استفتاء کی عبارت میں فرق بعید ثابت ہوا۔

نمبرا: رسالہ مذکورہ کی تمہید ہی مندرجہ ذیل تصریحات پر مبنی ہے۔

(۱) خاتم النبیین کا معنی لا نبی بعدہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ لینے پر مصر ہے۔ حالانکہ یہ معنی احادیث صحاح سے ثابت ہے۔ اس پر اجماع صحابہ ہے ومن بعد ھم الی یومنا ھذا متواتر متوارث یہی معنی کیا جارہا ہے۔

(۲) رسالہ مذکورہ میں واضح طور پر لکھا ہے کہ خاتم النبیین کا معنی آخر الانبیاء کرنے سے کلام ماقبل لکن وما بعد لکن یعنی مستدرک منہ و مستدرک کے مابین کوئی تناسب نہیں رہتا۔

(۳) رسالہ میں موجود ہے کہ یہ معنی کرنے سے کلام الٰہی میں حشو و زوائد کا قول کرنا پڑے گا یعنی لکن زاید حرف ماننا پڑے گا۔

(۴) کہتا ہے کہ یہ مقام مدح ہے اور آخر الانبیاء ماننے سے مدح ثابت نہیں ہوتی بلکہ عام انسانوں کے عام حالات ذکر کرتے ہیں اور یہ معنی لینے میں کوئی فرق نہیں وغیرہ ذالک من التہافہ الفئیلة الجدوی۔

اس فقیر نے ضروری خیال کیا کہ اس صورت واقعہ اور اس فرضی استفتاء میں فرق کی بناء پر رسالہ مذکورہ کی عبارت کے بارے میں اپنی ناقص رائے ظاہر کرے۔

(۱) تحذیرالناس میں کہیں بھی خاتم النبیین کا معنی خاتم الانبیاء لا نبی بعدہ صلی اللہ علیہ وسلم نہیں لیا گیا تا کہ دو معانی **مانعة الجمع** کی تاویل کی جا سکے بلکہ آخرالانبیاء کے معنی کو غیر صحیح ثابت کرنے کے الفاظ لائے گئے ہیں۔ لہٰذا احادیث صحیحہ سے انکار اور اجماع صحابہ سے فرار اور باقی اُمت کے متفق عقیدہ و اجماع سے تضاد قطعی طور پر ثابت ہے۔

(۲) مصنف رسالہ کے ذہن میں کلام ماقبل لکن و بعد لکن میں تناسب کی نفی بیٹھ گئی ہے اگر اپنے کئے ہوئے معنی پر نظر ڈالتا تھا تو اس صورت میں بھی اس کو یونہی نظر آتا تھا۔ یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تم میں سے کسی مرد کے باپ نہیں لیکن وہ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں اور تمام انبیاء کو فیض رساں ہیں۔ اب بتایئے کہ اس مستدرک منہ اور مستدرک میں فرق لکن نے کیا کیا اور کیا مناسبت اس استدراک کی وجہ سے پیدا ہوئی؟

(۳) اور معنی کے اعتبار سے بھی حرف لکن زائد ثابت نہ ہو تو کیا ہوا۔ واو عاطفہ یہ کام نہ کر سکتی تھی؟ استدراک کی ترکیب کیوں استعمال فرمائی گئی؟ اس کودک نادان کو سمجھ ہوتی تو معنی لا نبی بعدہ صلی اللہ علیہ وسلم کرنے سے مدح بالذات اس موصوف بالذات کیلئے اظہر من الشمس اور ابین من الامس موجود ہے۔ احادیث صحیحہ کے انکار کی بھی ضرورت پیش نہ آتی۔ **شذوذ عن الجماعة** بھی نہ کرنا پڑتا۔ غور فرمایئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

**ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللّٰہ و خاتم النبیین ○**

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تم مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں لیکن تم یہ مت خیال کرو کہ باپ کی سی شفقت و رأفت و رحمت سے تم محروم ہو کیونکہ وہ رحمة للعالمین کافة الناس کیلئے قیامت تک آخری رسول ہیں جن کی شفقت و رحمت باپ سے

ہزاروں درجہ زیادہ ہے۔ ہمیشہ کیلئے تمہیں نصیب رہے گی وہ تو عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمومنین رؤف رحیم کا رتبہ رکھنے والے رسول ہیں۔اب بتائیے موصوف بالذات و مقام مدح والا اشکال حل ہوا یا نہ؟ اور مستدرک منہ اور مستدرک کے مابین مناسبت سمجھ میں آئی یا نہ؟ اور مصنف کے دماغ سے حشو و زوائد خارج ہوا یا نہ؟ مصنف تحذیر الناس ان چند علمی مصطلحات کا ذکر وہ بھی بالکل بے محل اور بے ربط کرتے ہوئے اپنی عامیانہ نظر و فکر پر پردہ نہ ڈال سکا اور التزاماً منکر احادیث صحیحہ و نصوص متواتر قطعیہ ثابت ہونے کے علاوہ شاذ عن الجماعۃ و فارق اجماع ثابت ہوا۔ لہٰذا فقیر کا فتویٰ عدم تکفیر اس فرضی زید کے متعلق ہے نہ کہ مصنف تحذیر الناس کیلئے۔ والحق ما قد قیل فی حقہ من قبل العلماء الاعلام

فقیر محمد قمر الدین السیالوی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ سیال شریف

(دعوت فکر ۱۳۴ تا ۱۳۶، از مولانا محمد منشاء تابش قصوری)

دوسرا فتویٰ:

استفتاء:۔

کیا فرماتے ہیں علمائے دین بیچ اس مسئلہ کے کہ ”زید کا عقیدہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق یہ ہے کہ آپ کی ذات گرامی کو علم غیب عطائی بھی نہیں اور آپ حاضر و ناظر بھی نہیں۔ نیز نذر و نیاز و عرس بزرگان دین و معراج شریف اور نماز جنازہ کے بعد کی دعا و حیلہ اسقاط اور دیگر امور مستحبہ کو ناجائز سمجھتا ہے۔ نیز

"تحذیر الناس" کی اس عبارت کو جس میں "بالفرض آپ کے زمانے میں یا آپ کے بعد کوئی نبی آجائے تو حضور کی خاتمیت میں فرق نہیں" صحیح سمجھتا ہے اور عبارتِ "حفظ الایمان" کہ زید حضور علیہ السلام کو علم غیب کل مانتا ہے تو یہ نہیں اور اگر جزئی مانتا ہے تو ایسا علم زید۔ عمر۔ بکر۔ مجنون و بہائم کو بھی حاصل ہے۔ جس میں آپ کے علم شریف کو تشبیح مجنون و بہائم سے دی گئی، اس عبارت کو بھی صحیح سمجھتا ہے۔ کیا ایسے شخص کے پیچھے نماز جنازہ و دیگر نمازیں پڑھنا جائز ہے یا نہیں؟

## الجواب: وھوالموفق للصواب

مذکورہ عقیدہ کفر صریح ہے ایسے عقیدے رکھنے والا بے دین اور کافر و جاہل ہیں ان کے پیچھے نماز قطعاً ناجائز ہے۔ (واللہ ورسولہ اعلم) محمد قمر الدین السیالوی

(ماخوذ از دعوت فکر ص ۱۴۰، مطبوعہ رضا دارالاشاعت)

## تیسرا فتویٰ:

حضرت مولانا بشیر احمد سیالوی صدر مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ شیخوپورہ راوی ہیں کہ حضرت خواجہ قمر الدین سیالوی کھوکھا میں تشریف فرما تھے۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت میں نے سنا ہے کہ آپ دیوبندی کے بارے میں نرم گوشہ رکھتے ہیں تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ مولانا میں دیوبندی کے کفر میں شک کرنے والوں کو بھی کافر سمجھتا ہوں۔

## چوتھا فتویٰ:

حضرت مولانا اللہ بخش صاحب مدرس جامعہ محمدی شریف راوی ہیں کہ میں نے حضور شیخ الاسلام سے استفسار کیا کہ کیا دیوبندیوں اور وہابیوں کے پیچھے نماز ہو جاتی

ہے تو آپ نے ارشاد فرمایا ہرگز نہیں ہوتی۔ انہوں نے عرض کیا حضور اگر وہ سید ہو تو پھر۔ آپ نے فرمایا: اگرچہ سید ہی کیوں نہ ہو اس کے پیچھے نماز نہیں ہوتی۔

(دونوں فتوے عبارات اکابر کا تحقیقی وتنقیدی جائزہ ج ۲ ص ۸، ۷ سے ماخوذ ہیں)

## پانچواں فتویٰ:

دیوبندیوں کی تکفیر پر حضرت شیخ الاسلام علیہ الرحمۃ کا ایک عربی فتویٰ دیوبندی مذہب میں ص ۶۳۴ پر بھی موجود ہے۔

## چھٹا فتویٰ:

حضرت شیخ الاسلام سے سوال کیا گیا کہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی شان میں گستاخی کرنے والے کی اقتداء میں نماز جائز ہے تو آپ نے جواب میں ارشاد فرمایا "اعلیٰ حضرت الشاہ مولانا احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کی ارفع شان کے خلاف سب (گالی) بکنے والا صرف ان عقائد حقہ کی مخالفت کی بناء پر گستاخی کرتا اور سب بکتا ہے جو عقائد کتاب وسنت واجماع اُمت سے ثابت ہیں جن کا مخالف قطعاً بے ایمان و بے دین ہے چونکہ مجدد ملت نے ان عقائد کو واضح فرمایا اور فرقہ باطلہ کو نیچا دکھایا۔ لہٰذا ایسی ہستی کے ساتھ عناد مذہب اسلام کے ساتھ عناد ہے اور چونکہ معاند کے پاس بجز بکواس اور سب وشتم اور کوئی دلیل و برہان موجود نہیں جس سے اپنا مذہب ثابت کر سکے تو اس نے ایسی جلیل القدر مسلم الثبوت عظیم البرکت ہستی کی شان رفیع میں بکواس بکا ہے اور ظاہر ہے ایسا بکواس بکنے والا کسی دجال کا چیلہ اور بے ایمان ہے جس کی امامت قطعاً ناجائز ہے۔ واللہ ورسولہ اعلم

بروز جمعۃ المبارک ۲۱ ستمبر ۱۹۶۲ (انوار قمریہ حصہ سوم، ص ۱۸۳)

## نوٹ:

حضور شیخ الاسلام کے اس فتویٰ کے سامنے آجانے کے بعد ان لوگوں کی غلط فہمی دور ہو جائے گی جو یہ کہتے ہیں کہ شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ دیوبندیوں کی تکفیر نہیں کرتے تھے۔ اب سوچنے کا مقام یہ ہے کہ جس ہستی کا فتویٰ یہ ہے کہ فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی شان میں گستاخی کرنے والا دجال' بے ایمان اور شیطان کا چیلہ ہے تو اُن کا اس کے بارے میں کیا نظریہ ہوگا جو نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی شان اقدس میں توہین کا مرتکب ہو؟

## ساتواں فتویٰ:

حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا:

''چونکہ فرقہ لاغیہ وہابیہ صلوٰۃ وسلام علی افضل الانبیاء صلوٰۃ اللہ علیہ وسلامہ نہیں پڑھتا اس فرقے کا مابہ الامتیاز ہے۔ لہٰذا اسی صلوٰۃ وسلام کے نہ پڑھنے والے کو وہابی یقیناً کہا جا سکتا ہے اور وہابی فرقہ اسلام سے خارج ہے۔ جیسا کہ علمائے حرمین شریفین ادام اللہ تعالیٰ شرفہما کا فتویٰ موجود ہے کہ فرقہ نجدیہ وہابیہ دائرہ اسلام سے خارج ہے' جن کی امامت وذبیحہ قطعاً حرام ہے ان کے ساتھ تعلقات ازدواجی حرام ہیں''۔

(انوار قمریہ ج ۲ ص ۱۶۶)

## آٹھواں فتویٰ:

شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں:

''حق وباطل میں مابہ الامتیاز فقط محبوب کبریا صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دلی

محبت واُلفت اور دلی تعظیم وتکریم ہے۔ صرف زبانی دعویٰ جو طرز نفاق سے ہو اس کا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ آپ جانتے ہیں کہ جس شخص کے سامنے اُس کے محبوب مکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور اُس کے محاسن اور اوصاف بیان کئے جائیں اور سن کر اُس کو انبساط اور خوشی حاصل ہو تو وہ دعویٰ محبت والفت اور تعظیم وتکریم میں سچا اور مخلص ہے اور جس مدعی محبت کے سامنے اُس کے محبوب کے اوصاف ومحاسن بیان کئے جائیں تو سن کر اس کو رنج وغصہ اور انقباض وحسد اور کینہ کے تاثرات پیدا ہوں تو ظاہر ہے یہ اس دعویٰ میں جھوٹا اور کاذب ہے۔ محبوب کبریا علیہ الصلوٰۃ والسلام کے محاسن واوصاف جن میں علوم کلیہ بطریق احاطہ اور حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حاضر ناظر ہونا جو مقتضی رحمۃ للعالمین ہے جو شخص یہ اوصاف عالیہ سن کر خوش ہوتا ہے اس کا دل منبسط ہوتا ہے جب اس محبوب رب العالمین علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اسم گرامی سنتا ہے اس وقت بغرضِ تعظیم اپنی انگلیاں چوم کر آنکھوں پر رکھتا ہے' فرط محبت میں صلوٰۃ وسلام پڑھتا ہے اور دست بستہ کھڑا ہو کر پڑھتا ہے تو اس کا یہ طرز اس کے مخلص وصادق ہونے کی بین دلیل ہے اور جو کمبخت بلا دلیل ان تمام امور کا انکار کرتا چلا جاتا ہے تو اُس کا یہ انکار اُس کے زبانی دعویٰ محبت کی تکذیب کیلئے کافی دلیل ہے۔ یہ ہے صادق وکاذب کا بین امتیازی معیار۔ اس اصل کے ماتحت آپ ہر تقریر یا تحریر کا جائزہ لے کر محب مخلص اور دشمن مبغض کا صحیح اندازہ لگا سکتے ہیں"۔ (انوار قمریہ حصہ سوئم، ص ۲۳۶)

## نانواں فتویٰ:

حضرت شیخ الاسلام سے ایک شخص نے سوال کیا کہ ایک امام مسجد ہے اس کا عقیدہ یہ ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم حاضر ناظر نہیں ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم

سے مدد مانگنی حرام ہے اور اولیاء کرام کی نذر ماننا بھی حرام اور شرک ہے اور وہ آدمی تحذیر الناس کی اس عبارت کو صحیح سمجھتا ہے جس میں یہ کہا گیا ہے کہ بالفرض آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں یا آپ کے زمانہ کے بعد کوئی نبی پیدا ہوا جائے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خاتمیت میں کوئی فرق نہیں آتا اور حفظ الایمان کی اس عبارت کو بھی صحیح سمجھتا ہے جو اشرفعلی تھانوی دیوبندی نے لکھی ہے جس کا مضمون یہ ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے کل علم غیب مانا جائے یا بعض۔ کل علم غیب مانا جائے تو یہ محال ہے اور بعض علم غیب مانا جائے تو اس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی کیا تخصیص ہے۔ ایسا علم غیب زید، عمرو بلکہ ہر صبی، مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کو حاصل ہے۔ گذارش یہ ہے کہ مذکورہ عقائد رکھنے والے کے پیچھے نماز ہو جاتی ہے؟

تو حضور شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا:

''کہ مذکورہ عقائد رکھنے والا کافر و جاہل ہے ایسے آدمی کے پیچھے نماز جائز نہیں اور نہ ہی اس کا جنازہ پڑھنا جائز ہے''۔ (عبارات اکابر کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ ۲/۵)

حضرت شیخ الاسلام کے ان تمام مفصل فتوؤں سے ثابت ہو گیا کہ حضور شیخ الاسلام کے نزدیک دیوبندی حضرات اپنے گستاخانہ عقائد کی وجہ سے دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔

حضور شیخ الاسلام کے ان تمام فتاویٰ جات کے سامنے آنے کے بعد ان لوگوں کا تردد دور ہو جانا چاہیئے جو یہ کہتے ہیں کہ حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے گستاخانہ عبارات پیش کی گئیں اور انہوں نے تکفیر کرنے سے انکار کر دیا۔

نوٹ:

ایک صاحب (بظاہر القادری) جو مناظرہ جھنگ میں اہلسنت کی طرف سے معاون بھی تھے وہ اپنی ایک تقریر میں ارشاد فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ الاسلام بھی عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم تھے اور اعلیٰ حضرت بھی عاشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم تھے تو اعلیٰ حضرت نے تکفیر فرمائی' حضور شیخ الاسلام نے نہیں فرمائی لہذا میں بھی تکفیر نہیں کرتا۔

حالانکہ یہ صاحب کئی مرتبہ اپنی تقاریر کے اندر وہابیوں و دیوبندیوں کو ذوالخویصرہ کے پیروکار اور منافق قرار دیتے ہیں اور بخاری شریف کی وہ حدیث پاک جس میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ ارشاد فرمایا کہ ذوالخویصرہ کی نسل سے ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو قرآن پڑھیں گے مگر قرآن ان کے حلق سے نیچے نہیں اُترے گا اور دین سے ایسے نکل جائیں گے جیسے شکار سے تیر نکلتا ہے اور اس حدیث پاک کا مصداق وہابیوں اور دیوبندیوں کو ٹھہراتے ہیں اور ان کو منافق کے الفاظ سے یاد کرتے ہیں لیکن بعض اوقات تکفیر کرنے سے انکار کر دیتے ہیں اور اپنے ساتھ بعض بزرگان دین کو بھی ملوث کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں وہ حضرت امیر ملت پیر جماعت علی شاہ صاحب علیہ الرحمۃ کا نام بھی لیتے ہیں حالانکہ الصوارم الہندیہ میں ان کا فتویٰ موجود ہے جس میں انہوں نے ارشاد فرمایا ہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی، رشید احمد گنگوہی' خلیل احمد انبیٹھوی' اشرفعلی تھانوی' قاسم نانوتوی وغیرہ پر حسام الحرمین میں جو احکام کفر دیئے گئے وہ برحق ہیں اور جو ان احکام کو نہیں مانتا وہ گمراہ ہے۔

اب قارئین حضرات غور فرمائیں! اصل حقائق کیا ہیں اور یہ حضرات لوگوں کو کیا باور کروانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس سلسلے میں حضور شیخ الاسلام کے چند مزید حوالہ

جات درج کیے جاتے ہیں:

## خواجہ صاحب کا فرمان، کرم شاہ وہابی ہے

شیخ الاسلام خواجہ قمرالدین سیالوی رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ مجاز صاجزادہ سید ضیاء الاسلام شاہ چشتی سیالوی، سجادہ نشین آستانہ عالیہ نارووالی شریف (گجرات) کا بیان ہے کہ میں سکول پڑھنے کے بعد مدرسہ میں داخلہ کے لیے حضرت شیخ الاسلام علیہ الرحمۃ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ حضور مجھے رقع لکھ دیں میں بھیرہ میں پیر کرم شاہ صاحب کے مدرسہ میں داخل ہونا چاہتا ہوں تو آپ نے فرمایا: بیٹا وہاں نہ جانا کیوں کہ کرم شاہ وہابی ہے۔ میرے دل میں خیال آیا کہ رقع نہیں لکھنا تو نہ سہی مگر پیر صاحب کی اتنی بڑی شخصیت کو وہابی تو نہ کہیں، آپ نے رقع لکھ کر مجھے دیا اور فرمایا کہ یہ نہ کہنا کہ میں نے رقع نہیں دیا مگر وہاں نہ جانا کیونکہ وہ وہابی ہے۔ (اصل خط محفوظ ہے)

============

# پیر محمد کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت کا انجام

از علامہ سید تبسم بادشاہ بخاری۔(اٹک)

جناب پیر محمد کرم شاہ صاحب بھیروی الازہری کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں۔سنی بریلوی حلقوں میں آپ کی تحریریں انتہائی ذوق وشوق سے مطالعہ کی جاتی ہیں "تفسیر ضیاء القرآن" اور "ضیاء النبی" کی اشاعت سے عوام الناس میں آپ کی قدر ومنزلت میں مزید اضافہ ہوا۔قبول عام کی وجہ یہ بھی ہے کہ مجموعی طور پر پیر صاحب کے عقائد ونظریات سواداعظم یعنی اہل سنت وجماعت (بریلویوں) کے موافق ہیں دوسرے وہ نہ صرف اعلیٰ ادبی اسلوب اور اصناف سخن سے ہی آشنا ہیں بلکہ لفظ کی مرصع کاری کے اسرار ورموز سے بھی خوب آگاہ ہیں۔مزید برآں الازھر یونیورسٹی سے سند فراغت، شریعت کورٹ کا چیف جسٹس رہنا، اعلیٰ اخلاق، خوش گفتاری اور اپنے ہی ادارے "ضیاالقرآن پبلی کیشنز" سے آپ کی تصنیفات وتالیفات کا نئی آب وتاب سے شائع ہونا بھی آپ کی مقبولیت میں اضافے کا باعث بنا۔

آپ کی جملہ علمی کاوشیں لائق صد تحسین سہی، مگر آج میں انتہائی دلسوزی اور بڑے دکھ کے ساتھ پیر صاحب کی شخصیت کے ایک ایسے متوحش گوشے کو بے نقاب کرنے کی جسارت کر رہا ہوں اور ایک ایسی تلخ حقیقت سے پردہ اٹھا رہا ہوں کہ جس نے پیر صاحب کی علمی جلالت وثقاہت کو راسخ العقیدہ سنی اہل علم وفضل کے ہاں مجروح کر رکھا ہے۔

اس تلخ حقیقت کی اشاعت اس لیے بھی ضروری ہوگئی تھی کہ آئندہ آنے والے وقت میں کوئی دیوبندی مصنف پیر صاحب پر "بریلوی" کا لیبل لگا کر ان کی کسی

عبارت کو اپنے مؤقف کی تائید میں پیش نہ کر سکے۔ خدا ہی بہتر جانتا ہے کہ ہمارے سنی مفتیان کرام اور خطباء وواعظین اس گوشے کی وحشت اور تلخی سے آگاہ ہونے کے باوجود ان سے بے تحاشا قلبی، وابستگی کا اظہار کیوں کرتے ہیں۔ یہ امر واقعہ ہے کہ ایک سنی بریلوی ہونے کی حیثیت سے پیر صاحب کی شخصیت شدید متنازعہ ہے۔ عام لوگ تو شاید اپنی سادہ لوحی اور کم علمی کی بناء پر اس تہہ در تہہ پوشیدہ گوشے سے بے خبر ہیں مگر المیہ یہ ہے کہ جید وثقہ علماء فضلاء کی ایک بڑی تعداد سمجھ بوجھ کر بھی تسامح سے کام لے رہی ہے اور ایک شدید اختلاف کے ہوتے ہوئے آج تک کسی صاحب علم وفضل نے اپنی کسی تحریر میں دبے لفظوں میں بھی اس کا اشارہ تک نہیں فرمایا۔

بات ذرا کھل کر کہتا ہوں دیوبندیوں سے ہمارا بنیادی اختلاف ان کی کچھ کتابوں کی چند صریح کفریہ عبارات پر ہے۔ جن میں بانی دارالعلوم دیوبند مولوی محمد قاسم نانوتوی کی تصنیف ''تحذیر الناس'' سرفہرست ہے۔

ان عبارات پر تقریباً چونتیس کے قریب علماء حرمین شریفین کا فتویٰ کفر عائد ہے جس کی تائید برصغیر کے تمام علماء اہلسنت نے ''الصوارم الہندیہ'' میں فرمائی۔ لیکن اس کے برعکس پیر صاحب تحذیر الناس کے اس قدر مؤید اور حامی ہیں اور اس کی تعریف میں اتنے رطب اللسان ہیں کہ ان کی عبارت پڑھ کر ہماری آنکھوں سے لہو کے قطرے ٹپکنے لگتے ہیں۔

ایک تحذیر الناس پر کیا موقوف، خدا جھوٹ نہ بلوائے پیر صاحب تو ان کتابوں کی بھی حمایت کرتے ہوں گے اور انہیں ان کتابوں میں بھی کوئی کفریہ خرابی اور ستم نظر نہ آتا ہوگا کہ جن کتابوں کی کچھ عبارات پر تحذیر الناس کے ساتھ مفتیان عظام مکہ مکرمہ

ومدینہ منورہ کا فتویٰ کفر موجود ہے۔

ان مفتیوں میں حضرت امداد اللہ مہاجر مکی علیہ الرحمۃ کے خلیفہ اور اردو جاننے والے حضرت مولانا عبدالحق مہاجر آلہ آبادی بھی شامل ہیں جن کو "تذکرۃ الرشید" میں مولوی رشید احمد گنگوہی کے سوانح نگار عاشق الٰہی میرٹھی دیوبندی نے وسیع النظر محدث تسلیم کیا ہے۔فتوے کی زد میں آنے والے "حفظ الایمان" کے مصنف مولوی اشرفعلی تھانوی، "براہین قاطعہ" کے مصنف مولوی خلیل احمد انبیٹھوی سہارنپوری اور فتویٰ در وقوع کذب باری تعالیٰ کے لکھنے والے مولوی رشید احمد گنگوہی ہیں۔استفتاء کے اندر مرزا غلام احمد قادیانی کا نام اور اس کی کفریہ عبارات بھی درج ہیں اور الحمد للہ کہ 1974ء میں مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے ماننے والوں کو کافر قرار دے کر حکومت پاکستان نے امام احمد رضا بریلوی اور علمائے حرمین شریفین کا یہ فتویٰ تسلیم کر چکی ہے۔پیر صاحب کی "تفسیر ضیاء القران" مولوی اشرفعلی تھانوی اور ان کے ماننے والے علماء عبدالماجد دریا آبادی اور مودودی صاحب وغیرہ کے ناموں سے چمک دمک رہی ہے۔ پیر صاحب علمائے دیوبند کی عبارات اگر کسی اختلافی مسئلے میں اپنے سنی نقطہ نظر کی تائید میں لاتے تو ہمیں بھلا کیا اعتراض ہو سکتا تھا مگر انہوں نے تو عام مسائل و معاملات پیش کرتے ہوئے اپنی بات میں وزن پیدا کرنے کے لیے علماء دیوبند کی عبارات بطور سند تحریر کی ہیں۔

(امام احمد کا یہ استفتاء اور مفتیوں کی عبارات کتاب "حسام الحرمین" میں دیکھیے!)

دوٹوک الفاظ میں بات یہ ہے کہ جملہ علمائے حرمین شریفین کے علاوہ امام احمد رضا بریلوی، مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی، خواجہ پیر قمر الدین سیالوی اور برصغیر کے دیگر

جید علمائے اہل سنت کا دیوبندی کتب پر فتویٰ بھیرہ کے پیر کرم شاہ صاحب کو تسلیم نہیں۔

اب پیر صاحب کی دیکھا دیکھی، ہمارے ملک کے اندر ایک پورا طبقہ ''علماء'' کا وجود میں آچکا ہے۔ یہ طبقہ دیگر تمام اعمال وعقائد میں پکا بریلوی ہے اور سنی بریلوی اجتماعات میں شرکت کرتا ہے اس طبقے کو بھی امام احمد رضا بریلوی کا یہ فتویٰ کفر قبول نہیں۔

میری اس طبقے کے علماء سے گزارش ہے کہ وہ علمائے دیوبند کی کفریہ عبارات کو اسلامی ثابت کر دکھائیں اگر ایسا ممکن نہیں ہے تو پھر محض اس مسئلہ کو کفرِ یزید اور ائمہ مجتہدین کے اختلافی مسائل کی مانند قرار دے کر تاویلات باطلہ سے باز آجائیں بصورت دیگر قادیانیوں کا کفر بھی ایسی باطل تاویلات کی وجہ سے کمزور پڑ جائے گا۔

یہ صلح کل طبقہ ان کفریہ عبارات اور بحث مباحثہ کو محض فضول جھگڑا اور وقت کا ضیاع قرار دیتا ہے۔ بالفاظ دیگر جن کتب میں ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی شان اقدس میں صریح اور غیر مبہم گستاخیاں پائی جاتی ہیں۔ ان کے خلاف آواز اٹھانا وقت کا شدید ضیاع اور ''فرقہ واریت'' کو ہوا دینا ہے۔ مگر فقط رشوت و چور بازاری سے روکنے کا درس ان کے نزدیک اسلام کا عین منشاء ہے۔ انا للہ وانا الیہ رجعون۔

اس کا مطلب یہ ہوا کہ اعمال صالح کی قبولیت کا دارومدار عقائد صحیحہ پر نہیں، ملکی حالات و معاملات کے سنوارنے پر ہے۔ یاللعجب۔ کیسا دردناک سانحہ ہے کہ چند مولویوں کے علم وقلم کی لاج رکھنے کے لیے ناموس مصطفیٰ ﷺ کے تحفظ جیسے اہم فریضے کو قوم وملت کے تعمیری پروگرام میں رکاوٹ سمجھ لیا گیا۔ مجھے کہنے دیجیے کہ اس طبقے کو عقیدے کے استحکام کی بجائے معاشرے کا استحکام زیادہ عزیز ہے۔

جناب پیر کرم شاہ صاحب نے بھی اس اختلاف کو شغل تکفیر بازی اور فرقہ

واریت کہہ کر اس سے بچنے کی تلقین کی ہے۔ (دیکھیئے مقدمہ تفسیر ضیاء القران) لیکن ہماری سادہ لوح عوام کو اپنی اندھی عقیدت کے باعث ایسی عبارات نظر نہیں آتیں بلکہ اچھے خاصے عالم بھی اس عقیدت میں غوطہ کھائے بیٹھے ہیں۔ کئی بار میں نے سوچا کہ ''سپاہ صحابہ'' والے دیوبندی مولوی حق نواز جھنگوی کی ایک تقریر سن کر سمجھ گئے کہ شیعوں سے اختلاف کیا ہے۔ مگر یہ ہمارے سنی عوام وخواص ہیں کہ ہزاروں تقریروں اور رسائل وکتب کی اشاعت کے بعد بھی دیوبندی بریلوی کا بنیادی اختلاف نہ سمجھ سکے۔ انہیں عشق مصطفیٰ ﷺ کا دعویٰ بھی ہے اور گستاخوں کے پیچھے ہاتھ باندھے کھڑے بھی نظر آتے ہیں۔ افسوس! کہ انہیں کپڑوں کے پاکیزہ ہونے کی شرط معلوم، وضو کی شرط، قبلے کی طرف رخ کرنے کی خبر، اور سب کچھ معلوم ہے مگر یہ معلوم نہ ہوسکا کہ باجماعت نماز کی ادائیگی کے لیے صحیح العقیدہ امام کی شرط بھی ضروری ہے بصورت دیگر نہ نماز ہوگی نہ جماعت کا ثواب۔ الٹا انفرادی نماز کا ثواب بھی جائے گا اللہ تعالیٰ انہیں ہوش عطا فرمائے۔

یہ چند سطور سنی عوام کے لیے نوک قلم پر آگئیں، بات ہو رہی تھی پیر صاحب کی، تو پیر صاحب ایک جانب امام احمد رضا بریلوی کے معتقد و معترف ہیں اور دوسری جانب مولوی محمد قاسم نانوتوی دیوبندی پر بھی والہانہ عقیدت کے پھول نچھاور کرتے ہیں۔ ان کے اس دوہرے معیار (یعنی صلح کلیت) نے انہیں آج اس مقام پر لا کھڑا کیا ہے کہ وہ ایک نام نہاد دیوبندی عالم ڈاکٹر خالد محمود سیالکوٹی (مؤلف ''مطالعہ بریلویت'' وآثار الحدیث'' وغیرہ) کے سامنے یوں ساکت وصامت ہو کر رہ گئے ہیں کہ اب ان کی حالت قابل دید ہی نہیں قابل رحم بھی ہے۔

یقین نہ آئے تو مکتبہ حفیظیہ گوجرانوالہ سے چھپنے والی تحذیرالناس طبع دوم کا مقدمہ پڑھیئے جس میں ڈاکٹر صاحب نے پیر صاحب کو لاجواب کر کے رکھ دیا ہے۔حالانکہ خود ڈاکٹر صاحب کی شخصیت کا وزن کرنا ہو تو ڈاکٹر صاحب کی عبارات کے رد میں بندہ کے وہ مضامین مطالعہ فرمائے جائیں جو ماہنامہ القول السدید مصری شاہ لاہور میں پانچ قسطوں میں شائع ہو چکے ہیں۔(اور اب کتابی صورت میں بھی دستیاب ہیں۔ملاحظہ ہو! دیوبندیوں سے لاجواب سوالات) صد افسوس کہ پیر صاحب نے نام نہاد علامہ سے اپنی صلح کلیت اور تحذیرالناس کی حمایت کی ''برکت'' کے باعث بری طرح مات کھا گئے۔پیر صاحب اب آپ میدان میں اتر چکے ہیں۔پہلے تو آپ نے مولوی کامل دین کو تحذیرالناس کی خوبیوں سے آگاہ کیا۔آپ کا خط شائع ہوا تو آپ نے رسالہ ''تحذیرالناس میری نظر میں'' لکھ کر دوبارہ تحذیرالناس کی حمایت کی۔جو دو چار جملے صلح کلیت کے نبھانے کے لیے دیوبندیوں کے بظاہر خلاف لکھے۔ڈاکٹر خالد محمود نے آپ کو پھر گرفت میں لے لیا اور ایسا گرفت میں لیا کہ جواب کی کوئی صورت ممکن ہی نہیں،البتہ آپ کے پاس ضعیف العمری،گوناگوں علمی مصروفیات،شب و روز کے دینی مشاغل اور اوراد و ظائف کی مشغولیت اور اسے ایک فروعی اختلاف کا نام دے کر سکوت اختیار کرنے اور جان چھڑانے کے مضبوط بہانے موجود ہیں۔ظاہر ہے آپ تحذیرالناس کی حمایت سے ہاتھ اٹھانے سے تو رہے اور جواب آپ کے پاس ہے نہیں) سو چپ ہی بھلی۔البتہ ڈاکٹر صاحب چپ نہیں ہوں گے وہ ہمیشہ للکارتے رہیں گے اور سنی بریلویوں کو پکڑ پکڑ کر کہتے رہیں گے کہ آپ کے الازہری پیر صاحب کے پاس میرے سوالوں کا کوئی جواب ہے تو انہیں کہیں کہ عنایت فرمائیں۔اور آپ تک بھلا کس کی

پہنچ؟اور کوئی پہنچ ہی جائے تو جواب کی توقع کہاں؟

میں اس وقت مضمون لکھتے ہوئے ہاتھ اٹھا کر دعا کر رہا ہوں کہ اے خاتم الانبیاء محمد مصطفےٰ احمد مجتبےٰ ﷺ کے رب! تو پیر صاحب کو ایسی روشنی عطا فرما کہ اس روسیاہ خطا کار کے اس مضمون کو پڑھنے کے بعد وہ تحذیر الناس کی حمایت سے مکمل طور پر ہاتھ اٹھا کر علماء اہلسنت کے ہمنوا بن کر اس کی تشہیر بھی کر دیں۔آمین۔علمائے اہل سنت سے اپیل ہے کہ وہ بھی دعا کے لیے ہاتھ اٹھائیں اور پیر صاحب کے حق میں دعا فرمائیں۔کیونکہ ادھر سے یہ آواز سنائی دے رہی ہے۔

ع چراغ سحر ہوں، بجھا چاہتا ہوں

## ایک غلط فہمی کا ازالہ:

پیر صاحب نے اگست 1986ء میں اکسٹھ صفحات پر مشتمل جو رسالہ ''تحذیر الناس میری نظر میں'' شائع کیا ہے اس سے متعلق ان کے معتقدین کے ذہنوں میں خدا جانے یہ غلط فہمی کس لیے پیدا ہو گئی کہ پیر صاحب نے تحذیر الناس کی حمایت سے ہاتھ اٹھا لیا ہے حالانکہ ایسا ہرگز نہیں۔پیر صاحب نے اس رسالہ میں بھی تحذیر الناس کی مکمل حمایت فرمائی ہے۔ بلکہ تحذیر الناس کے ایک پیرے کے استدلال کے ساتھ حمایت فرمائی ہے اگرچہ یہ استدلال پر کاہ کے برابر نہیں اور باطل ہے۔یاد رہے کہ تحذیر الناس کی عبارات پر جو کفر کا فتویٰ عائد ہے وہ محض اس بنا پر ہے کہ اس میں قرآن عزیز کے لفظ خاتم کے معنی بدل کر ختم نبوت زمانی کا انکار کیا گیا ہے۔جبکہ پیر صاحب اپنے نئے رسالہ میں رقمطراز ہیں:

''مندرجہ ذیل اقتباسات پڑھنے کے بعد یہ کہنا درست نہیں سمجھتا کہ مولانا

نانوتوی عقیدہ ختم نبوت کے منکر تھے"۔ (تحذیر الناس میری نظر میں، ص 58)

جن اقتباسات کا ذکر پیر صاحب نے کیا اس کا رد دلائل کے ساتھ آخر میں کیا جارہا ہے۔ بغور ملاحظہ فرمائیں!

## تحذیر الناس کا مختصر تعارف:

پیر صاحب اور دیو بندی ملاں کے درمیان قلمی مجادلے کی اصل کہانی بیان کرنے سے پہلے تحذیر الناس کا مختصر سا تعارف کرانا ضروری خیال کرتا ہوں۔

اس کتاب کی اصلیت جانے بغیر آپ بے میل حقائق تک نہیں سکتے۔ منطق کی اصطلاحوں کے بل بوتے پر لکھی جانے والی یہ کتاب مرزا غلام احمد قادیانی کے جھوٹے دعویٰ نبوت سے تقریباً اٹھائیس سال قبل یعنی 1872ء میں منصۂ شہود پر آئی۔ یہ کتاب قادیانیوں کی جان ہے۔ اس کتاب کی ساری تحقیق کا نچوڑ یہ ہے کہ قرآن عزیز کے الفاظ خاتم النبین سے یہ مراد لینا کہ حضور ﷺ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانے کے بعد ہے اس لحاظ سے آپ آخری نبی ہیں یہ خیال عوام کالانعام کا ہے اہل فہم کا نہیں اور یہ معنی اپنے اندر کوئی فضیلت نہیں رکھتا۔ نانوتوی صاحب کے نزدیک خاتم النبین کا معنی یہ ہے کہ آپ "موصوف بوصف نبوت بالذات ہیں" اور خاتمیت کی بنیاد اسی بات پر ہے کہ آپ کی نبوت ذاتی ہے اور یہ ایسا وصف ہے جو کسی دوسرے نبی کو حاصل نہیں۔ بس اسی بناء پر آپ کو خاتم قرار دیا گیا۔ نانوتوی صاحب کا عقیدہ ہے کہ آپ مراتب نبوت کے خاتم ہیں زمانہ نبوت کے نہیں۔ کیونکہ "تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں" یعنی زمانہ اول ہو یا زمانہ آخر، دونوں اپنے اندر کوئی فضیلت نہیں رکھتے۔ الہٰذا اگر حضور ﷺ زمانہ اولیٰ میں تشریف لاتے تو بھی خاتم النبین ہوتے

اور ''اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی ﷺ کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہیں آئے گا''۔

(قوسین کے اندر دی جانے والی عبارات تحذیر الناس سے بلفظہ نقل کی گئی ہے)

ا بالذات کا لفظ محض نمائش کے طور پر ہے۔ تحذیر الناس کی صفائی میں پیش کیے جانے والے تمام استدلالات کا رد مقالات کاظمی حصہ سوم میں ملاحظہ فرمائیں۔

## تحذیر الناس پر کفر کے فتوے:

مولوی محمد قاسم نانوتوی صاحب نے تحذیر الناس لکھی تو چاروں طرف سے کفر کے فتووں کی بھرمار شروع ہوگئی۔ خیال رہے کہ یہ فتوے امام احمد رضا بریلوی کے فتوے سے بہت پہلے دیئے گئے۔ کوئی یہ نہ سمجھ بیٹھے کہ یہاں بھی (دیوبندیوں کے بقول) امام احمد رضا بریلوی کا ہاتھ ہوگا۔ گھر کی بوجھل شہادتیں ملاحظہ فرمائیں کہ یہاں یہ بات دلائل اور ثبوت کے انبار سے ہوتی ہے۔

دیوبندیوں کے سرخیل اور حکیم الامت مولوی اشرفعلی تھانوی اپنی کتاب ''ارواح ثلاثہ'' میں لکھتے ہیں کہ تحذیر الناس کی اشاعت کے بعد نانوتوی صاحب اپنے سفر خفیہ رکھنے لگے کسی دوسرے شہر جاتے تو غیر معروف سرائے میں ٹھہرتے۔ نام بدل کر لکھاتے اور کمرہ چھت پر لیتے۔ آگے لکھتے ہیں:

''یہ وہ زمانہ تھا کہ تحذیر الناس کے خلاف اہل دبدعات (بزعم تھانوی) میں ایک شور برپا تھا، مولانا کی تکفیریں تک ہو رہی تھیں۔ حضرت (نانوتوی) کی غرض سے اس اخفاء (چھپنے چھپانے) سے یہی تھی کہ میرے اعلانیہ پہنچنے سے اس (تحذیر الناس کے) بارے میں جھگڑے اور بحثیں نہ کھڑی ہو جائیں''۔ (ارواح ثلاثہ، ص 279)

دیوبندیوں کے یہی سرخیل تھانوی صاحب اپنی دوسری کتاب میں لکھتے ہیں:

''جس وقت مولانا قاسم نانوتوی بانی دارالعلوم دیوبند نے تحذیرالناس لکھی کسی نے ہندوستان بھر میں مولانا کے ساتھ موافقت نہیں کی بجز مولانا عبدالحئی کے''۔

(اضافات الیومیہ، ج4 ص580)

علاوہ ازیں علمائے دیوبند کے گردیدہ پروفیسر محمد ایوب قادری (جس کو علمائے دیوبند نامور محقق مانتے ہیں) نے اپنی کتاب بعنوان ''مولانا محمد احسن نانوتوی'' (جس پر مفتی محمد شفیع دیوبندی کراچی کی تصدیق بھی موجود ہے) میں درجن بھر ان کتابوں کے نام نمایاں طور پر تحریر کیے ہیں جو نانوتوی صاحب کی زندگی میں ہی ان کی کتاب تحذیرالناس کے رد میں منظر عام پر آئیں۔ بہرحال نانوتوی صاحب پر کفر کے فتووں کی بوچھاڑ ہوئی، مناظرے ہوئے، رجوع کے لیے کہا گیا، مگر نانوتوی صاحب اپنی بات پہ ڈٹ گئے اور بغیر توبہ تائب اس دنیا سے رخصت ہو گئے۔

قارئین! ذرا سینے پر ہاتھ رکھ کر سوچیئے کہ مولوی اشرفعلی تھانوی کے بیان کے مطابق جب ہندوستان کے سارے علماء کفر کے فتوے عائد کررہے تھے اور کوئی بھی تحذیرالناس کے حق میں نہیں تھا تو یقیناً عبارات کے اندر کفر موجود تھا لیکن افسوس کہ مصنف کو توبہ کی توفیق نہ ہو سکی۔

آیئے دیکھتے ہیں کہ پیر کرم شاہ صاحب اس تحذیرالناس کے بارے میں کیا رائے رکھتے ہیں۔ پیر صاحب ایک دیوبندی مولوی کے خط کے جواب میں لکھتے ہیں:

''جہاں تک فکر انسانی کا تعلق ہے حضرت مولانا (محمد قاسم نانوتی) قدس سرہ کی یہ نادر تحقیق کئی شپرہ چشموں کے لیے سرمہ بصیرت کا کام دے سکتی ہے''۔

(عکس خط پیر صاحب مقدمہ تحذیر الناس صفحہ نمبر 32 مکتبہ حفیظیہ گوجرانوالہ)

اگر شپرہ چشم یعنی دیوبندی، تحذیر الناس کی ان دیگر عبارتوں کو جو بقول پیر صاحب اہل سنت کے موافق ہیں، سرمہ بصیرت بنا بھی لیں تو جو کتاب کے اندر خاتم کا معنی بدل کر ختم نبوت زمانی کا انکار کیا گیا ہے۔ اس کفریہ تحقیق سے نجات کی صورت کیا ہوگی؟ گو پیر صاحب کو تحذیر الناس میں کوئی عبارت کفریہ نظر نہیں آتی یا تو پیر صاحب علمائے اہلسنت کے دلائل کا رد کر دکھائیں اور عبارات تحذیر الناس کو بے غبار اور عین اسلامی ثابت کر دکھائیں اوت یا پھر حمایت سے توبہ کر کے اہل سنت کے موافق ہو جائیں۔

پیر صاحب کو دیوبندی خط لکھ کر تحذیر الناس سے متعلق پوچھتے تو پیر صاحب فوراً جواب دیں، دیوبندی ملاں تحذیر الناس کے مقدمہ میں پیر صاحب کا خط شائع کرے تو پیر صاحب فوراً قلم اٹھا کر اکسٹھ صفحات کا رسالہ تصنیف کر ڈالیں۔

اب دیکھئے میرے سوالات کا جواب مرحمت فرماتے ہیں یا نہیں اور وہ بہانے جو دیوبندیوں کے جواب میں پیر صاحب کے رستے میں حائل نہیں ہوتے ہیں اس خطا کار کے لیے آڑے آتے ہیں یا نہیں؟

### آمدم برسر مطلب:

پیر صاحب کے جس خط کا حوالہ اوپر دیا گیا ہے۔ یہ خط انہوں نے 22 جون 1964ء کو بھیرہ کے ایک قریبی موضع رتو کالا کے دیوبندی مولوی کامل دین کو تحریر کیا تھا۔ مولوی کامل دین نے اس خط کی عبات اپنی کتاب "ڈھول کی آواز" میں شائع کردی۔ بیس برس بعد 1984ء میں تحذیر الناس کے نئے ایڈیشن میں اس خط کا عکس دے دیا گیا۔ یہ ایڈیشن مکتبہ حفیظیہ گوجرانوالہ نے چند دیوبندی ہتھیاروں سے لیس

کر کے مارکیٹ میں بھیجا۔اس ایڈیشن میں ڈاکٹر خالد محمود سیالکوٹی نے اس کا مقدمہ لکھا۔ڈاکٹر صاحب نے پیر صاحب کا خط اس لیے شائع کیا تا کہ وہ کہہ سکیں کہ امام احمد رضا بریلوی کے ایک عقیدت منداور نامور عالم کو بھی تحذیر الناس کا کفر تسلیم نہیں۔اور سچی بات یہ ہے کہ پیر صاحب کے مقابلے میں ڈاکٹر صاحب نے یہ معرکہ واقعی مارلیا ہے۔البتہ ڈاکٹر صاحب علامہ احمد سعید کاظمی علیہ الرحمہ کی کتاب ''التبشیر بردالتحذیر'' کی جانب منہ نہیں کرتے کہ وہاں منہ کالا ہو جانے کا سو فیصد خطرہ محسوس کرتے ہیں۔مفتی اعظم ہند حضرت مولانا مصطفیٰ رضا خان بریلوی، حضرت مولانا محمد اجمل سنبھلی اور حضرت مولانا غلام علی اوکاڑی کی کتب الموت الاحمر، ردشہاب ثاقب، اور التنویر کی ایک سطر کا جواب نہیں دیتے کہ انہیں اپنے گھر کے ''دلائل وشواہد'' کا دیوالیہ پن صاف دکھائی دیتا ہے۔بس لے دے کر پیر صاحب رہ گئے ہیں جن کی صلح کلیت کے سہارے وہ اپنا نام پیدا کر رہے ہیں۔جس تحذیر الناس پر پیر محمد کرم شاہ صاحب بھیروی کے استاد محترم حضرت مولانا نعیم الدین مراد آبادی اور پیر صاحب کے مرشد خواجہ پیر محمد قمر الدین سیالوی علیہما الرحمۃ کفر کا فتویٰ دے رہے ہیں، خود پیر صاحب اس کتاب کے بارے میں یوں رقمطراز ہیں:

''حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمّٰی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور وتامل سے پڑھا اور ہر بار نیا لطف وسرور حاصل ہوا۔علماء حق کے نزدیک حقیقت محمدیہ علی صاحبہا الف الف صلاۃ وسلام متشابہات سے ہے اور اس کی صحیح معرفت انسانی حیطہ امکان سے خارج ہے لیکن جہاں تک فکر انسانی کا تعلق ہے حضرت مولانا قدس سرہ کی یہ نادر تحقیق کئی شپرہ چشموں کے لیے سرمہ بصیرت کا کام دے سکتی ہے۔رہے فریفتگان حسن مصطفوی تو

ایک جگہ رقمطراز ہیں:

"تحذیر الناس کے صفحہ 56 پر حضرت مولانا نانوتویؒ نے جس کو خود مختار (اختیار کیا ہوا معنی) بتلایا ہے وہ یہ ہے کہ خاتمیت کو جنس مانا جائے اور ختم زمانی وختم ذاتی کو اس کی دونوعیں قرار دیا جائے اور قرآن عزیز کے لفظ خاتم سے یہ دونوعیں بیک وقت مراد لی جائیں"۔ (صفحہ 119)

پیر صاحب کے استدلالی پیرے کی تشریح سے قبل نامور دیوبندی مناظر کی عبارات اس لیے دی گئی ہیں تاکہ آگے چل کر پوری بات آپ کی سمجھ میں آجائے۔ یہ عبارات درحقیقت نعمانی صاحب کی معرکۃ الآرا کتاب "فیصلہ کن مناظرہ" کی ہیں جن کو دیوبندی کاریگروں نے ہتھیار کے طور پر تحذیر الناس کے جدید ایڈیشن کے آخر میں لگایا ہے۔ نعمانی صاحب کا سارا زور صرف اور صرف اس پر رہا کہ خاتمیت محمدی سے مراد بیک وقت دونوں قسم کی خاتمیت ہے ذاتی اور زمانی بھی۔ اور دونوں میں وقت کا مفہوم باقی کچھ نہیں رہتا اور اسی کو نانوتوی صاحب کا پسندیدہ معنی بتلایا ہے۔

یہ بات آپ کے ذہن میں بیٹھ گئی ہے تو اب پیر صاحب کے استدلالی پیرے کی طرف آیئے جس کو دیوبندی ماہنامہ "الرشید" نے یوں نقل کیا ہے۔ قوسین کے اندر والی عبارات بھی ان کی اپنی ہیں، ہماری طرف سے نہیں۔

"سو اگر (آیت میں خاتمیت کے تینوں اقسام کا) اطلاق اور عموم (مراد) ہے تب تو ثبوت خاتمیت زمانی ظاہر ہے ورنہ (اگر تینوں اقسام میں سے صرف ایک قسم مراد ہے تو وہ خاتمیت مرتبی ہو سکتی ہے، اندریں صورت) تسلیم لزوم خاتمیت زمانی بدلالت التزامی ضرور ثابت ہے"۔ (ماہنامہ "الرشید" لاہور دیوبند نمبر صفحہ 675)

ثابت ہوا کہ نانوتوی صاحب کے نزدیک خاتمیت محمدی سے مراد خاتمیت ذاتی یا مرتبی ہی ہے البتہ خاتمیت زمانی اس کو لازم ہے۔ خاتمیت ختمِ زمانی کا معنی نانوتوی صاحب لیتے ہی نہیں۔ کیونکہ یہ ان کے نزدیک عوامی معنی ہے۔ پیر صاحب کے استدلالی پیرے کی تشریح مولوی محمد منظور نعمانی صاحب نے تین صورتوں میں بتائی ہے:

''ایک یہ کہ لفظ خاتم کو خاتمیت زمانی اور ذاتی کے لیے مشترک معنوی مانا جائے اور جس طرح مشترک معنوں سے اس کے متعدد افراد مراد لیے جاتے ہیں اسی طرح یہاں آیۃ کریمہ میں بھی دونوں قسم کی خاتمیت مراد لی جائے۔

دوسری صورت یہ ہے کہ ایک معنی کو حقیقی اور دوسرے کو مجازی کہا جائے اور آیت کریمہ میں لفظ خاتم سے بطور عموم مجاز ایک ایسے عام معنی مراد لیے جائیں جو دونوں قسم کی خاتمیت کو حاوی ہو۔

ان دونوں صورتوں میں لفظ خاتم کی دلالت دونوں قسم کی خاتمیت پر ایک ساتھ اور مطابقی ہوگی۔

تیسری صورت یہ ہے کہ قرآن کریم کے لفظ خاتم سے صرف خاتمیت ذاتی مراد لی جائے۔ مگر چونکہ اس کے لیے بدلائل عقلیہ ونقلیہ خاتمیت زمانہ لازم ہے لہٰذا اس صورت میں بھی خاتمیت زمانی پر آیت کریمہ کی دلالت بطور التزام ہوگی۔ ان تینوں صورتوں کے لکھنے کے بعد ''تحذیرالناس'' کے صفحہ 56 پر حضرت مولاناؒ (نانوتوی) کے جس کو خود اپنا مختار بتلایا ہے وہ یہ ہے کہ خاتمیت کو جنس مانا جائے اور ختم زمانی وختم ذاتی کو اس کو دونوعیں قرار دیا جائے اور قرآن عزیز کے لفظ خاتم سے یہ دونوعیں بیک وقت مراد لی جائیں''۔ (صفحہ 118,119)

# فیصلہ کن مرحلہ

علمائے دیوبند کی شب وروز کاوشوں کا نتیجہ یہ نکلا ہے کہ اس پیرے میں تین صورتیں ہیں (۱) مشترک (۲) حقیقی ومجازی (۳) خاتمیت ذاتی کو خاتمیت زمانی لازم ہے

خاتمیت محمدی کے معنی میں چوتھی کوئی صورت نہیں بتلائی گئی۔ بار بار یہ بتایا جارہا ہے کہ خاتمیت محمدی کے معنی میں ہرجگہ، ہرمقام پر اور ہرصورت میں دونوں قسم کی خاتمیت موجود رہے گی جہاں کہیں بھی خاتمیت محمدی کی بات کی جائے گی یہ دونوں معنی ساتھ ساتھ رہیں گے۔ اس بات کو سمجھ گئے ہیں تو اب ذرا نانوتوی صاحب کی عبارت کا یہ جملہ ملاحظہ فرمایئے:

''بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی ﷺ کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا''۔ (صفحہ 85)

یہ بات تو آپ کے ذہن میں مکمل موجود ہے کہ خاتمیت محمدی کا معنی کرتے ہوئے وقت کل تین ہی صورتیں تھیں اور علمائے دیوبند کی وضاحت کے مطابق تینوں صورتوں میں دونوں قسم کی خاتمیت (ذاتی بھی اور زمانی بھی) اس لفظ خاتمیت محمدی کے اندر موجود رہے گی۔ ورنہ بیک وقت کا اور معنی ہی کیا ہے۔ تو اب نانوتوی صاحب کی عبارت کا مطلب یہ ہوگا۔

''بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی ﷺ کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی (خاتمیت ذاتی اور خاتمیت زمانی) میں کچھ فرق نہ آئے گا''۔

لیجیئے قصہ تمام ہوگیا۔ اب دیوبندی کس منہ سے کہتے ہیں کہ اس عبارت میں صرف خاتمیت مرتبہ کا بیان ہے زمانی کا نہیں۔ کیا انہیں نانوتوی صاحب کا مختار محقق

معنی اور تینوں صورتیں بھول گئیں؟ بتایئے اس عبارت کے اندر موجود لفظ ''خاتمیت محمدی'' پر مشترک، حقیقی ومجازی اور ذاتی کو زمانی لازم ہے، کا اطلاق کیونکر نہیں کیا جائے گا۔ دیوبندی علماء کی بوکھلاہٹ کا اندازہ فرمایئے کہ ایک طرف تو یہ لکھ لکھ کر اپنے قلم گھسا چکے ہیں کہ نانوتوی صاحب کے مسلک کا خلاصہ صرف اسی قدر ہے جس کا حاصل صرف اتنا ہے کہ خاتمیت ذاتی اور خاتمیت زمانی دونوں قسم کی خاتمیت لفظ خاتم النبیین (یا خاتمیت محمدی) سے نکلتی ہے اور ان دونوں قسموں کو بیک وقت مراد لیا جائے گا۔ لیکن اس کے برعکس جب بالفرض والے جملے کی عبارت دیکھی جان پر بن گئی تو بوکھلاہٹ میں پچھلی بات بھول کر نیا راگ الاپنے لگے کہ:

''ان دونوں فقروں میں حضرت (نانوتوی) مرحوم صرف خاتمیت ذاتی کے متعلق فرما رہے ہیں کہ یہ ایسی خاتمیت ہے کہ اگر بالفرض آپ کے زمانہ میں یا آپ کے بعد اور نبی ہو تب بھی آپ کی خاتمیت میں کچھ فرق نہیں آئے گا، (9) رہی خاتمیت زمانی اس کا یہاں کوئی ذکر نہیں اور نہ کوئی ذی ہوش کہہ سکتا ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد کسی نبی کے ہونے سے خاتمیت زمانی میں کوئی فرق نہیں آتا''۔

(تحذیر الناس، صفحہ: 121 مولوی محمد منظور نعمانی)

صد افسوس! کہ نعمانی صاحب کو اپنی پیش کردہ تینوں صورتیں یاد نہ رہیں۔

ڈاکٹر خالد محمود بھی کہنے لگے:

''یہاں یہی بات شرط کے ساتھ کہی جارہی ہے اور موضوع ختم نبوت مرتبی کا بیان ہے ...... آخری الفاظ ''خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہیں آئے گا'' سے ختم نبوت زمانی مراد لینا اس عبارت میں بڑا ظلم ہوگا''۔

(مقدمہ تحذیر الناس صفحہ 23)

کیا ڈاکٹر صاحب کو خاتمیت کو جنس مان کر دونوں قسم کی خاتمیت مراد لے کر بیک وقت لے لینا بھول گیا؟

علمائے دیوبند دونوں طرح سے گرفتار بلا ہیں۔اگر کہتے ہیں کہ خاتمیت محمدی سے مراد صرف ایک معنی خاتمیت ذاتی ہے تو آپ کی پیش کردہ تینوں صورتوں کا خاتمہ ہوا اور نانوتوی صاحب ختم نبوت زمانی کے منکر ٹھہرے اور جب یہ کہتے ہیں کہ خاتمیت محمدی سے تینوں صورتیں یعنی مشترک، حقیقی ومجازی، اور خاتمیت ذاتی کو زمانی لازم ہے، مراد ہے تو بالفرض بعد زمانہ نبوی.........الخ" والے جملے میں ذاتی کے ساتھ زمانی کو بھی ماننا پڑے گا۔اور جملہ پھر اس طرح ہوگا۔

"اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی ﷺ کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت زمانی اور[1] خاتمیت ذاتی میں کچھ فرق نہیں آئے گا"۔

[1] ہم پچھلے اوراق میں ثابت کر چکے ہیں کہ تکمیل دین، قیامت تک آپ کی نبوت کا جاری رہنا اور امت کی نسبت آپ کی طرف ہونے کا تعلق تاخر زمانی سے ہے اور یہ اوصاف باعث فضیلت ہیں ان کے نہ ہونے سے خاتمیت ذاتی میں بھی فرق آتا ہے۔)

اس طرح بھی نانوتوی صاحب ختم نبوت زمانی کے منکر ٹھہرے۔

الف: علمائے دیوبند کہتے ہیں کہ بالفرض والے جملے میں خاتمیت محمدی سے مراد خاتمیت ذاتی ہے۔تو مطلب یہ ہوا کہ پہلی تحقیق کے خلاف نہ مشترک معنی مانا جائے، لفظ خاتم کو جنس سمجھا جائے اور نہ نانوتوی صاحب کی پیش کردہ رجس والی مثال کو صحیح تسلیم کیا جائے۔گویا خاتم کے اندر دو نوعیں نہیں بلکہ ایک نوع ختم ذاتی مراد لی جائے۔بتائیے کہ وہ کون سی خاتمیت محمدی ہے جس میں دونوں معنی بیک وقت لیے جائیں گے اور یہ کون سی

خاتمیت محمدی ہے جس میں فقط ایک معنی ختم ذاتی لیا جائے گا دیوبندی اس گورکھ دھندے کو خود ہی حل کریں۔

ب: ''بالفرض بعد زمانہ نبوی.........الخ'' والے جملے میں خاتمیت محمدی سے مراد اگر خاتمیت مرتبی ہے تو دوسری صورت حقیقی ومجازی کا بھی خاتمہ ہوا کہ عموم مجاز تو دونوں قسم کی خاتمیت کو حاوی ہوگی اور آپ ہیں کہ پہلی تحقیق کے برعکس یہاں ایک ہی معنی ماننے پر مصر ہیں۔ ختم ذاتی تو ہو گیا حقیقی معنی، اب مجازی معنی کو یہاں پر لانے کی صورت کیا ہوگی۔ یا آپ نے منطق کی کوئی نئی کتاب پڑھ لی ہے کہ عموم مجاز میں ایک کو لے لیا گیا اور دوسرے کو ترک کر دیا۔ دونوں صورتیں تحریر کرنے کے بعد کیا نعمانی صاحب نے یہ جملہ نہیں لکھا:

''ان دونوں صورتوں میں لفظ خاتم کی دلالت دونوں قسم کی خاتمیت پر ایک ساتھ اور مطابقی ہوگی'' اور مطابقی کی تعریف ہی یہی ہے کہ وہ دلالت میں لفظ اپنے معنی موضوع لہ کے کل پر دلالت کرے۔ بتایئے آپ کی پہلی تحقیق کو قبول کر کے دونوں قسم کی خاتمیت مانی جائے یا پہلی تحقیق کے خلاف دوسری تحقیق قبول کر کے صرف ایک قسم مانی جائے۔ کہیں خاتمیت محمدی سے مراد دونوں قسم کی خاتمیت اور کہیں ایک قسم کی خاتمیت، یہ کیا دھرم ہے؟۔

ج: ''بالفرض بعد زمانہ نبوی...............الخ'' والے جملے میں خاتمیت محمدی سے مراد اگر خاتمیت ذاتی یا مرتبی ہے تو آپ لوگوں کی پیش کردہ تیسری صورت کی وجہ سے یہاں خاتمیت ذاتی بھی باقی نہیں رہتی۔ کیونکہ تیسری صورت میں یہ تھا کہ ''خاتمیت ذاتی کو خاتمیت زمانی لازم ہے'' تسلیم لزوم خاتمیت زمانی بدلالت التزامی کا

یہی مطلب ہے۔یعنی خاتمیت ذاتی ملزوم اور خاتمیت زمانی اس کا لازم۔اب جب علمائے دیوبند یہ کہتے ہیں کہ بالفرض والے جملے میں لفظ خاتمیت محمدی میں صرف خاتمیت ذاتی کا بیان ہے(جو کہ ملزوم ہے)اور خاتمیت زمانی(جو اسے لازم)اس کا بیان ہر گز نہیں؟تو اس طرح جب خاتمیت زمانی(جو کہ لازم تھی)وہ نہ رہی تو(اس لازم کا ملزوم)خاتمیت ذاتی بھی باطل ہوگئی۔کیونکہ لازم کے باطل ہونے سے ملزوم خود بخود باطل ہو جاتا ہے۔دیوبندیوں کے حکیم الامت مولوی اشرفعلی تھانوی خود لکھتے ہیں:

''اور لازم باطل ہے پس ملزوم بھی باطل ہے''۔

(حفظ الایمان مع تغییر العنوان ص 19)

امید ہے پیر صاحب کو بھی معلوم ہو گیا ہو گا اور ان کی غلط فہمی بھی دور ہو گئی ہو گی کیونکہ انہوں نے بھی نانوتوی صاحب کی حمایت میں فرمایا ہے۔

''پھر آپ ہزار بار کہیں کہ ختم نبوت زمانی ختم نبوت مرتبی کو مستلزم ہے''

(صفحہ 43)

اگر ختم نبوت زمانی، ختم نبوت مرتبی کو مستلزم ہے تو ''بالفرض بعد زمانہ نبوی.......... الخ'' والے جملے میں لفظ ''خاتمیت محمدی'' میں یہ مستلزم کہاں جائے گا؟ پیر صاحب، جواب دیں اور وہ بھی نقد۔بتایئے اس مقام پر دیوبندی کس منطق کی رو سے مستلزم کو اڑا رہے ہیں؟ لہٰذا ہر طرح گھمانے پھرانے کے بعد بھی پرنالہ وہیں کا وہیں رہا اور جملے کا مطلب یہ ہوا کہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت ذاتی اور خاتمیت زمانی میں کچھ فرق نہیں آئے گا۔

پیر صاحب کے استدلالی پیرے سے ثابت ہوا کہ نانوتوی صاحب ایک

طرف ختم نبوت زمانی کے منکر بھی ہیں اور دوسری جانب ختم نبوت زمانی کے منکر کو کافر بھی کہتے ہیں۔ یہ اقبال جرم تو ہوسکتا ہے مگر ختم نبوت کا اقرار ہونا نہیں مانا جا سکتا۔ دیکھیے!

مرزا غلام احمد نے حضور نبی کریم ﷺ کے آخری نبی ہونے کا اقرار بھی اپنی تحریروں میں کیا لیکن اس کے باوجود دعویٰ نبوت کر کے حضور ﷺ کے آخری نبی ہونے کا انکار کر دیا۔ وہ بھی تو کہتا ہے:

"اور جیسا کہ اہل سنت و جماعت کا عقیدہ ہے۔ ان سب باتوں کو مانتا ہوں جو قرآن و حدیث کی رو سے مسلم الثبوت ہیں اور سیدنا و مولانا حضرت محمد ﷺ ختم المرسلین کے بعد کسی دوسرے مدعی نبوی اور رسالت کو کاذب اور کافر جانتا ہوں"۔ (اعلان مورخہ 2 اکتوبر 1891ء منقول از کتاب "مجدد اعظم" بحوالہ مقالات کاظمی، حصہ سوم، صفحہ 491)

ان عبارات کے علاوہ بکثرت عبارات مرزا غلام احمد قادیانی کی ایسی ہیں جن میں اس نے صاف اور واضح طور پر ختم نبوت کا عقیدہ ظاہر کیا ہے۔ کیا ان عبارات کی بناء پر مرزا کو ختم نبوت کا قائل اور معتقد و مقر مان لیا جائے گا۔

دنیا جانتی ہے کہ اس نے توبہ نہیں کی اور یونہی اس دنیا سے رخصت ہو گیا۔ لہٰذا اس کی ایسی تمام عبارات ناقابل قبول ہیں جن میں وہ مدعی نبوت کو کاذب و کافر قرار دیتا ہے۔ اسی طرح پیر صاحب یا کوئی اور نانوتوی صاحب کی لاکھ عبارات دکھاتا پھرے جن میں وہ ختم زمانی کو اپنا عقیدہ قرار دے کر اس کے منکر کو کافر سمجھتے ہیں سب ناقابل قبول ہیں جب تک کہ ان کی ان عبارات سے توبہ نہ دکھائی جائے جن میں انہوں نے ختم نبوت زمانی کا انکار کیا ہے، اور ہم نے پچھلے اوراق میں ثابت کر دیا ہے کہ مولوی محمد قاسم نانوتوی ختم نبوت زمانی کے منکر ہیں۔ یہاں بار بار دہرانے کی ضرورت نہیں۔ جس طرح

پیر صاحب نے تحذیر الناس کی دیگر عبارات سے آنکھیں بند کر کے فقط ایک پیرا نانوتوی صاحب کے حق میں پیش کر دیا اسی طرح دیوبندی حضرات بھی عموماً نانوتوی صاحب کی ایسی عبارات ان کی دوسری کتب سے پیش کرتے رہتے ہیں۔ان عبارات سے متعلق حضرت مولانا علامہ غلام علی اوکاڑوی فرماتے ہیں:

"دیوبندی حضرات بتائیں کہ کسی کافر کا محض اقرار کفر اس کو مسلمان ثابت کر سکتا ہے؟ اگر اس عبارت کو نانوتوی صاحب کی عبارت تسلیم کر لیا جائے تو اس میں بقول حسین احمد صاحب، نانوتوی صاحب نے خاتم النبیّین بمعنی آخری النبیین کا انکار کرنے اور آپ کا زمانہ سب انبیاء کے زمانے کے بعد ماننے اور آپ کے بعد اور کوئی نبی کے آسکنے کو کفر قرار دیا اور خود تحذیر الناس کے صفحہ 3 پر خاتم النبیّین کو آخر النبیّین کے معنی میں لینے کو خیال عوام قرار دے کر انکار کیا اور اس طرح آپ کے زمانہ کو انبیاء کے زمانے کے بعد ماننے کو خیال عوام ٹھہرا کر اس کا انکار کیا اور اس طرح صفحہ 14 صفحہ 28 کی عبارتوں میں آپ کے بعد اور کوئی نبی آسکنے کی تصریح کر کے خود اپنے اوپر کفر کا حکم دیا تو یہ عبارت (یعنی پیر صاحب کے استدلالی پیرے کی عبارت نانوتوی کے) اپنے ہی کافر ہونے کی اقبالی ڈگری ہوئی"۔(التنویر، صفحہ:43,44)

علامہ صاحب کے کہنے کا مطلب یہ ہے کہ ایک آدمی ایک جگہ ایسی بات کر جاتا ہے کہ وہ صریح کافر ہو جاتا ہے اور کسی دوسرے مقام پر اسی بات کو کفر بھی قرار دیتا ہے تو یہ اقرار کفر اس کا پہلا کفر دفع نہیں کر سکتا اور نہ وہ مسلمان ہو سکتا ہے جب تک کہ سابقہ کفر سے توبہ نہ کرے لہٰذا اگر پیر صاحب یہ سمجھتے ہیں کہ ان کے پیش کردہ پیرے میں نانوتوی صاحب ختم نبوت زمانی کے منکر کو کافر قرار دیتے ہیں تو یہ بقول حضرت علامہ اوکاڑوی

مدظلہ اپنے ہی کافر ہونے کی اقبالی ڈگری ہوئی۔ لہٰذا نانوتوی صاحب پر علمائے حرمین شریفین کا فتویٰ اور پکا ہوگیا۔ باقی خود پیر کرم شاہ صاحب کو بھی اقرار ہے کہ نانوتوی صاحب نے خاتم النبیین کے معنی ''آخری نبی'' کو خیال عوام کہا ہے۔ وہ لکھتے ہیں:

''اس عبارت کے پڑھنے سے سب سے پہلے عقیدہ ختم نبوت کے اس مفہوم کی اہمیت ختم ہو جاتی ہے جس پر آج تک امت خاتم النبیین کا اجماع رہا کہ حضور نبی کریم ﷺ کے بعد اور کوئی نبی نہیں آسکتا''۔ (تحذیر الناس میری نظر میں صفحہ 35)

پیر صاحب کی اس عبارت کو بار بار پڑھیئے اور فیصلہ کیجیے کہ خود پیر صاحب ہی کے قلم سے نانوتوی صاحب منکر ختم نبوت ٹھہرے یا نہیں؟

پیر صاحب مزید لکھتے ہیں:

''نانوتوی صاحب کی یہ تصریح کرنا کہ خاتم النبیین کا مفہوم اگر ختم نبوت زمانی لیا جائے تو نہ آیت میں استدارک درست ہوگا اور نہ آیت مقام مدح کے لیے موزوں ہوگی ایک طرفہ تماشا ہے یعنی ایک آیت مدح مصطفیٰ کے لیے نازل ہوئی مسلّم، اب اگر مولانا (نانوتوی) کی تشریح کو مانا جائے تو آیت مقام مدح کے مطابق ہوگی اور اگر خاتم النبیین کی جو تفسیر احادیث سے مذکور ہے اگر اس کو مانا جائے تو یہ آیت مقام مدح کے لیے موزوں نہ رہے اور اس میں حبیب کبریا کی توصیف وثنا کا کوئی پہلو باقی نہ رہے''۔

(ایضاً صفحہ:39)

''گویا ختم نبوت زمانی جس کا ثبوت احادیث نبوی سے ہوتا ہے اس کے باعث تو فضیلت نبوی دوبالا نہیں ہوتی بلکہ گھٹ جاتی ہے اور (نانوتوی صاحب کی) اس نئی تشریح سے شان نبوی بلند ہو جاتی ہے''۔ (ایضاً صفحہ:45)

پیر صاحب کی عبارات سے ثابت ہوا کہ نانوتوی صاحب احادیث مبارکہ کے مقابلے میں اپنی رائے اور تحقیق کو بہتر برتر اور زیادہ مستند قرار دیتے ہیں۔چونکہ احادیث مبارکہ قرآن کی تفسیر کہلاتی ہے اس صورت میں نانوتوی صاحب کی ذاتی رائے قرآن عزیز کے مقابلہ میں ٹھہری۔گویا تفسیر بالرائے ہوئی۔اور تفسیر بالرائے سے متعلق خود نانوتوی صاحب نے تحذیر الناس میں یہ فتویٰ دیا ہے۔"من فسر القرآن برایه فقد کفر"۔(تحذیر الناس، صفحہ 99)

اب پیر صاحب کے مطابق بھی نانوتوی صاحب تفسیر بالرائے کے مجرم قرار پائے اور صفحہ 99 پر نقل کردہ حدیث شریف کے الفاظ میں من فسر القرآن ........ جس نے قرآن کی تفسیر اپنی رائے سے کی پس وہ کافر ہو گیا، نانوتوی صاحب پر ان کے اپنے ہی کافر ہونے کی اقبالی ڈگری ہوئی [1] بخدا ہم نے اپنی طرف سے کچھ اضافہ نہیں کیا۔عبارات کو تطبیق دے کر نتیجہ پیش کر دیا۔

پیر صاحب مزید فرماتے ہیں:

[1] اس اقبالی ڈگری کی تائید خود دیو بندیوں کے مشہور مولوی انور شاہ کشمیری نے یوں کی (ترجمہ) ما بالذات اور ما بالعرض عرف فلسفہ ہے عرف قرآن مجید اور محاورہ عرب نہیں ہے اور نظم قرآن کو اس معنی کی طرف کوئی اشارہ نہیں۔پس اضافہ واستفادہ نبوت محض اتباع ہوئی یعنی خواہش نفس کی پیروی کی وجہ قرآن پر زیادتی ہے"۔(رسالہ خاتم النبین، ص 38) یاد رہے کہ استفادہ نبوت کا قبول نانوتوی صاحب اور ان کے متبعین کا ہے؟ اتباع ہوئی تفسیر بالرائے ہوئی اور تفسیر بالرائے کو نانوتوی صاحب بھی کفر کہتے ہیں۔نیز شاہ صاحب نے اپنی کتاب "عقیدۃ الاسلام" کے صفحہ 256 پر بالذات اور بالعرض کی تقسیم کا شدید رد کیا ہے۔

"جب کوئی علم کلام کا ماہر یہ لکھے کہ خاتم النبیین کا حقیقی مفہوم ختم نبوت مرتبی ہے اور اگر اس سے مراد ختم نبوت زمانی لی جائے تو پھر یہ آیت اس قابل نہیں رہتی کہ اسے مقام مدح میں ذکر کیا جائے اور ساتھ ہی اس جملہ کا اضافہ کر دے "مگر اہل فہم پر

روشن ہوگا کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں'' تو اسے پڑھ کر منکرین ختم نبوت کی خوشی کی انتہا نہ رہے گی۔ یہ کہنے سے اب انہیں کون روک سکتا ہے کہ خاتم النبیین کا حقیقی مفہوم تو ختم نبوت مرتبی ہے۔ اور اس حقیقی مفہوم کو ہم نے ہی سمجھا ہے اور چاردانگ عالم میں نبوت محمدی کا پرچار کرنے والے ہم لوگ ہی ہیں۔ باقی رہا ختم نبوت زمانی کا عقیدہ تو یہ عوام کا اخذ کردہ مفہوم ہے۔

''ہم عوام کالانعام کے پیروکار نہیں کہ نبوت کے دروازے کو ہمیشہ کے لیے مقفل کردیں''۔ (تحذیر الناس میری نظر میں صفحہ 43)

پیر صاحب نے نانوتوی صاحب کے عقیدہ ختم زمانی کو ''عوام کا خیال'' کہنے کے متعلق لکھا ہے:

''اور یہ کہنے کی تو شاید کوئی بھی جسارت نہ کرسکے کہ سارے صحابہ زمرہ عوام میں سے تھے ان میں سے کوئی اہل فہم نہ تھا''۔ (ایضاً صفحہ 35:)

قارئین کرام اب جان گئے ہوں گے کہ نانوتوی صاحب نے خاتم النبیین کا معنی ''آخری نبی'' لینے والوں کو عوام کہا ہے اور یہ لفظ ''اہل فہم'' کے مقابلہ میں لائے ہیں۔ پیر صاحب نے اعتراض کرتے ہوئے صرف صحابۂ کرام کو زمرہ عوام میں شامل کرلیے جانے کا لکھا ہے حالانکہ خاتم النبیین کا معنی ''آخری نبی'' صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کو خود حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے بتایا۔ اس طرح نانوتوی صاحب کے نزدیک نہ صرف صحابہ بلکہ خود حضور ﷺ بھی (معاذ اللہ) زمرۂ عوام میں سے ٹھہرے۔ اور نانوتوی صاحب اور ان کے شیدائی اہل فہم ہوئے (معاذ اللہ ثم معاذ اللہ)۔

آخر میں پیر صاحب اور علمائے دیوبند کے لیے مشہور دیوبند مولوی انور شاہ صاحب کشمیری کی عبارت پیش کرتا ہوں۔ اس عبارت کو پڑھ کر نانوتوی صاحب کے

بارے میں بھی یہی فیصلہ سامنے آتا ہے:

''ان کی (یعنی مرزا قادیانی کی) کتابوں سے ایسے اقوال پیش کرنا جن سے ظاہر ہوتا ہے کہ وہ بعض عقائد میں اہل سنت و جماعت کے ساتھ شریک ہیں، ان کے اقوال وافعال کفریہ کا کفارہ نہیں بن سکتے جب تک اس کی تصریح نہ ہو کہ جو عقائد کفریہ انہوں نے اختیار کئے تھے، ان سے توبہ کر چکے ہیں، اور جب تک توبہ کی تصریح نہ ہو چند عقائد اسلام کے الفاظ کتابوں میں لکھ کر کفر سے نہیں بچ سکتے۔ کیونکہ زندیق اسی کو کہا جاتا ہے جو عقائد اسلام ظاہر کرے اور قرآن وحدیث کے اتباع کا دعویٰ کرے لیکن ان کی ایسی تاویل وتحریف کر دے جس سے ان کے حقائق بدل جائیں، لہٰذا جب تک اس کی تصریح نہ دکھلائی جائے کہ مرزا صاحب ختم نبوت اور انقطاع وحی کے اس معنی کے لحاظ سے قائل ہیں جس معنی سے کہ صحابہ وتابعین اور تمام امت محمدیہ قائل ہے۔ اس وقت تک ان کی کسی ایسی عبارت کا مقابلہ میں پیش کرنا مفید نہیں ہو سکتا جس میں خاتم النبیین کے الفاظ کا اقرار کیا ہو.......... یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ مرزا صاحب اپنی آخری عمر تک دعوائے نبوت پر قائم رہے اور اپنے کفریہ عقائد سے کوئی توبہ نہیں کی۔ علاوہ ازیں اگر یہ ثابت بھی نہ ہو تو کلمات کفریہ اور عقائد کفریہ کہے اور لکھنے کے بعد اس وقت (تک) ان کو مسلمان نہیں کہہ سکتے جب تک ان کی طرف سے ان عقائد سے توبہ کرنے کا اعلان نہ پایا جائے اور یہ اعلان ان کی کسی کتاب یا تحریر سے ثابت نہیں کیا گیا''۔ (کتاب ''ملفوظات محدث کشمیری'' ص: 59 مرتب سید احمد رضا بجنوری دیوبندی، ادارہ دعوت اسلام جامعہ یوسفیہ بنوریہ کراچی)

نانوتوی صاحب نے بھی خاتم النبیین کے جو معنی آخری نبی کے بجائے ختم ذاتی

کے پیش کئے یہ معنی صحابہ وتابعین اور تمام امت محمدیہ کے پیش کردہ معنی کے قطعی خلاف ہیں۔ تبھی تو خود پیر صاحب یہ کہنے پر مجبور ہوگئے کہ نانوتوی صاحب نے عقیدہ ختم نبوت کے اس مفہوم کی اہمیت ہی ختم کر کے رکھ دی جس پر آج تک امتِ خاتم النبیّن کا اجماع رہا۔ نانوتوی صاحب آخری عمر تک اسی عقیدہ پر جمے رہے اور توبہ نہیں کی۔

## نانوتوی صاحب کو اپنے گھر سے مار

نانوتوی صاحب نے خاتم النبین کے اجماعی معنی ''آخری نبی'' کو عوام کا خیال قرار دیا اور کہا:

''بعد حمد وصلوٰۃ کے قبل عرض جواب یہ گزارش ہے کہ اول معنی خاتم النبیّن معلوم کرنے چاہئیں تا کہ فہم جواب میں کچھ دقت نہ ہو۔ سو عوام کے خیال میں تو رسول اللہ ﷺ کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانہ کے بعد اور آپ سب میں آخری نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن ہوگا کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں''۔ (تحذیر الناس صفحہ 41، طبع دوم، گوجرانوالہ)

یہ جملہ لائق توجہ ہے ''عوام کے خیال میں تو رسول اللہ ﷺ کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانہ کے بعد اور آپ سب سے آخری نبی ہیں'' عوام کو اہل فہم کے مقابلے میں لایا گیا ہے۔

یعنی جو نافہم ہیں وہ یہ سمجھتے ہیں کہ خاتم النبیّن کا معنی آخری نبی ہے۔ پھر یہ بات بھی کہ ''تقدم یا تاخر زمانی'' کو بھی ''آخری نبی'' کے مقابلے میں لایا گیا ہے۔ یعنی اہل فہم کے نزدیک اول و آخر میں کوئی فضیلت نہیں۔ یہ بات ذہن میں بیٹھ گئی ہے تو اب دیوبندی مذہب کے مفتی اعظم محمد شفیع دیوبندی کراچی کی سنیے۔ لکھتے ہیں:

''خلاصہ یہ ہے کہ آیت خاتم النبیین کے معنی جو خود نبی کریم ﷺ نے ہمیں بتلائے وہ یہی ہیں کہ آپ ﷺ سب انبیاء میں آخری نبی اور تمام انبیاء کے ختم کرنے والے ہیں''۔ (ختم نبوت کامل، صفحہ:84)

## نانوتوی صاحب کا عقیدہ:

خاتم النبیین کا معنٰی ''آخری نبی'' عوام کا خیال ہے۔

## مفتی محمد شفیع دیوبندی کا عقیدہ:

خاتم النبیین کا معنٰی ''آخری نبی'' خود نبی کریم ﷺ نے بتلایا ہے۔

## نتیجہ:

مفتی صاحب کی تحریر کے مطابق نانوتوی صاحب نے نبی کریم ﷺ کو عوام اور نافہم کہا (العیاذ باللہ ثم العیاذ باللہ و نقل کفر کفر نباشد)

نانوتوی صاحب نے خاتمیت کی بنیاد ''آخری نبی'' پر نہیں بلکہ ''مراتب نبوت'' پر رکھی ہے اور آخری نبی کو خیال عوام کہہ کر اس کا رد کرتے ہوئے لکھا:

''بلکہ بنا خاتمیت اور بات پر ہے'' (صفحہ 42)

حاشیے میں اس کی تشریح حافظ عزیز الرحمن دیوبندی نے یہ کی:

''خاتمیت کا دارومدار آپ کے مرتبہ پر ہے کہ آپ کو نبوت براہ راست بلاواسطہ اللہ تعالیٰ سے حاصل ہے''۔

معلوم ہوا کہ نانوتوی صاحب نے خاتم النبیین میں خاتمیت کا دارومدار ''آخری نبی'' کی بجائے مراتب نبوت پر رکھی ہے اور لفظ خاتم کے معنٰی ''آخر اور ختم کرنے والے'' کی بجائے ''خاتم مرتبی'' کیے۔ اب ذرا مفتی صاحب کی سنیئے:

''از روئے لغت عرب آیت مذکورہ میں خاتم النبیّن کے معنی آخر النبیّن کے سوا اور کچھ نہیں ہو سکتے اور لفظ خاتم کے معنی آیت میں آخر اور ختم کرنے والے کے علاوہ ہرگز مراد نہیں بن سکتے''۔(خاتم نبوت کامل:70)

## نانوتوی صاحب کا عقیدہ:

خاتم کے معنی آخر اور ختم کرنے والے ہرگز نہیں ہو سکتے۔

## مفتی صاحب کا عقیدہ:

خاتم کے معنی آخر اور ختم کرنے والے ہیں، اس کے علاوہ دوسرا معنی ہرگز نہیں ہو سکتا۔

نانوتوی صاحب نے اپنا عقیدہ خود بیان کیا ''شایان شان محمدی ﷺ خاتمیت مرتبی ہے''۔(صفحہ:53)

نانوتوی صاحب ''آخری نبی'' کا معنی عوام کا خیال قرار دیتے ہیں۔خود یہ معنی ہرگز نہیں لیتے۔ بلکہ وہ تو خاتمیت کا معنی ختم ذاتی یا ختم مرتبی یا بالذات نبی کرتے ہیں۔سب کا مفہوم ان کے نزدیک ایک ہی ہے۔اگر پھر بھی کسی کو اعتراض ہو کہ نانوتوی صاحب نے اپنی طرف سے کوئی معنی نہیں کیا تو پھر ان جملوں کا مطلب کیا ہوگا۔

1۔ ''غرض اختتام اگر بایں معنی تجویز کیا جاوے جو میں نے عرض کیا......''۔ (صفحہ:65)

2۔ ''ہاں اگر خاتمیت بمعنی اتصاف ذاتی بوصف نبوت لیجیئے، جیسا اس ہیچمدان نے عرض کیا''۔(صفحہ:84)

3۔ ''باقی رہی یہ بات کہ بڑوں کی تاویل کو نہ مانیے تو ان کی تحقیر نعوذ باللہ لازم

آئے گی۔ یہ انہی لوگوں کے خیال میں آسکتی ہے جو بڑوں کی بات ازراہِ بے ادبی نہیں مانا کرتے ............ اگر بوجہ کم التفاتی بڑوں کا فہم کسی مضمون تک نہ پہنچا ہو تو ان کی شان میں کیا نقصان آگیا اور کسی طفلِ نادان نے کوئی ٹھکانے کی بات کہہ دی، تو کیا اتنی بات سے وہ عظیم الشان ہو گیا"۔ (صفحہ:85,86)

معلوم ہوا کہ نانوتوی صاحب نے خاتم النبیّن کے کوئی معنی اپنی طرف سے ضرور کیے ہیں۔ اور جو معنی کیے ہیں انہیں صحیح ٹھہرانے کے لیے کوئی نہ کوئی تاویل و تخصیص ضرور کی ہے۔ اب ذرا مفتی محمد شفیع دیوبندی کی سنیئے:

"خوب سمجھ لو کہ تمام امت نے خاتم النبیّن کے الفاظ سے یہی سمجھا ہے کہ یہ آیت یہ بتلا رہی ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد نہ کوئی نبی ہے نہ رسول، اور اس پر بھی اجماع و اتفاق ہے۔ کہ نہ اس آیت میں کوئی تاویل ہے اور نہ تخصیص، اور جس شخص نے اس آیت میں کسی قسم کی تخصیص کے ساتھ کوئی تاویل کی، اس کا کلام ایک بکواس و ہذیان ہے، اور اس کے اوپر کفر کا حکم کرنے سے روک نہیں سکتی، کیونکہ وہ اس نص صریح کی تکذیب کرتا ہے جس کے متعلق اُمت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتفاق ہے کہ اس میں کوئی تاویل و تخصیص نہیں ہے"۔ (ختم نبوت، صفحہ:101)

"قرآن عزیز اور احادیث نبویہ اور اجماع صحابہ اور اقوال سلف نے اس کا قطعی فیصلہ کر دیا ہے۔ کہ خاتم النبیّن اپنے حقیقی اور ظاہری معنی پر محمول ہے، نہ اس میں کوئی مجاز ہے، نہ مبالغہ اور نہ تاویل و تخصیص"۔ (ختم نبوت کامل، ص114)

## ضیاء القرآن پبلی کیشنز کو ہدیہ تبرک:

میں محترم حفیظ البرکات شاہ صاحب (فرزند ارجمند پیر کرم شاہ صاحب) کو

پوری سنی قوم کی طرف سے ہدیہ تبریک پیش کرتا ہوں کہ جو وہابیوں، دیوبندیوں کے رد میں اپنے ادارہ کی جانب سے ایمان افروز کتب انتہائی خوبصورت انداز سے شائع کررہے ہیں۔ اللہ کرے زور اشاعت اور زیادہ

دیوبندیوں کی گستاخانہ عبارات سمجھنے کے لیے اس ادارہ کی کتب ''تعارف علمائے دیوبند''، ''دیوبند سے بریلی'' اور ''سفید وسیاہ'' خاص طور پر پڑھنے کے لائق ہیں علامہ کوکب نورانی اوکاڑوی کی کتاب ''سفید وسیاہ'' کا ایک اقتباس ملاحظہ فرمایئے کتابچہ ''جہانس برگ سے بریلی'' کے دیوبندی مصنف کو جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

''رشید احمد گنگوہی، محمد قاسم نانوتوی، خلیل احمد انبیٹھوی اور اشرفعلی تھانوی وغیرہ نے اگر غلطی کی ہے، کفر کیا ہے تو آپ کفریہ عبارات لکھنے والوں کے حامی نہ بنیں اور ان کی کفریہ عبارات کے قائل اور قابل بن کر اپنے لیے کفر جمع نہ کریں''۔

(سفید وسیاہ، صفحہ 156۔ اشاعت اول 1989ء)

میں پیر صاحب کے صاحبزادگان محترم کی توجہ اس گھمبیر اور انتہائی سنجیدہ مسئلے کی جانب دلانا چاہوں گا کہ تحذیر الناس کی عبارات کو زیر نظر مضمون میں دلائل حقہ سے اک بار پھر ہم نے کفریہ ثابت کردیا ہے [1]۔ اب انہیں اس پر غور کرنا چاہیئے کہ کفریہ عبارات کی حمایت کرنے والوں کا انجام کیا ہوگا؟ انہیں سوچنا چاہیئے اور مفتیوں سے پوچھنا چاہیئے کہ صریح کفریہ عبارات کی طرفداری اور حمایت سے عقیدہ ایمان باقی رہتا ہے یا نہیں، بلکہ

[1] علمائے دیوبند ایک اور زبردست دھوکہ دیتے ہیں کہ امام احمد رضا بریلوی نے تحذیر الناس کے مختلف صفحات سے جملے لے کر انہیں جوڑ کر کفریہ عبارات بنالی۔ گویا عبارت کا کفر علمائے دیوبند نے بھی تسلیم کرلیا۔ لیکن میں ڈنکے کی چوٹ پہ بتادینا چاہتا ہوں کہ وہ تین عبارات علیحدہ علیحدہ بھی مستقل طور پر کفریہ ہیں۔ اور زیر نظر مضمون میں یہ دعویٰ دلائل حقہ کے ساتھ پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا ہے۔

مسئلے کا احساس کرتے ہوئے اولین فرصت میں انہیں کوئی فیصلہ کرنا چاہیئے ۔ بندہ ناچیز نے جو کچھ تحریر کیا اور جہاں کہیں بھی قلم کی سختی اور شدت دکھائی دیتی ہے یہ سب الحب للہ والبغض للہ کے جذبے کے تحت کیا ہے۔ کوئی ذاتی پرخاش نہیں اور جہاں سخت الفاظ میں گرفت کی ہے وہ بھی اس لیے

ع کہ زہر بھی کبھی کرتا ہے کار تریاقی

## پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری صاحب سے استفسار:

مجھے خوب معلوم ہے کہ آپ جواب نہیں دیں گے مگر ''کنز الایمان'' کی وساطت سے میں آپ سے براہ راست مخاطب ہوں کہ ''حسام الحرمین'' کی تائید یا تردید میں آپ کا نقطہ نظر بھی واضح نہیں ہے۔ علم غیب، نور و بشر، گیارہویں ومیلاد اور صلوٰۃ وسلام وغیرہ بیسیوں مسائل پر تو آپ دیوبندیوں کے رد میں بلاشبہ مدلل تقریریں فرما کر داد وصول کر رہے ہیں۔ دوسری طرف جن کتب کی عبارات کی وجہ سے دیوبندیوں سے ہمارا اصولی اور بنیادی اختلاف ہے، ان کے بارے میں آپ مکمل طور پر خاموش ہیں۔ یعنی تحذیر الناس، براہین قاطعہ اور حفظ الایمان وغیرہ سے متعلق کبھی بھی آپ نے گفتگو نہیں کی اور ہمیشہ سکوت اختیار فرمایا۔ آپ پوری دنیا کو دعوتِ اسلام دینے کے دعوے دار ہیں۔ ذرا سوچیں اور غور فرمائیں کہ ایسے فروعی اختلافات کہ جن کے ہوتے ہوئے بھی شفاعت کا حق باقی ہو (اور شفاعت ہے تو مغفرت بھی ہے) آپ ان اختلافات پر تو دھڑلے سے دھوئیں دار تقریریں فرما کر دلائل کے انبار لگا دیں اور وہ اصولی اختلافات کہ جن کے ہوتے ہوئے شفاعت کا حق بھی باقی نہ رہا ہو (یعنی مغفرت کا ہونا بھی ختم ہو چکا ہو) ان اختلافات پر ایک لفظ تک نہ بولیں، آپ کیسے مصلح اور معالج ہیں؟ یہ بھی عجیب دعوت اسلام ہے۔ بدن پر گرمی کے دانے نکلے ہوں تو ڈاکٹر

پوری توجہ اور تندہی سے علاج میں لگ جائے اور کسی قسم کی کمی یا کوتاہی نہ کرنے پائے لیکن ساتھ ہی بڑے بڑے زخم اور پھوڑے جو کینسر کی شکل اختیار کر چکے ہوں انہیں یکسر نظرانداز کردے تو کیا وہ ڈاکٹر (معالج) کہلانے کا حقدار ہے؟۔ ذرا سوچیئے کہ ایک مقام پر مسلمان کہلانے والے محض کسی گناہ میں مصروف ہوں تو ان کی اصلاح کے لیے ایک عالم دن رات ایک کردے لیکن وہیں پر مسلمان کہلانے والے کسی کفر کا ارتکاب کر رہے ہوں تو ان کے خلاف اور ان کی اصلاح کے لیے زبان سے ایک لفظ تک نہ بولا جائے اور بار بار توجہ دلانے کے باوجود ان کے بارے میں سکوت اختیار کرلیا جائے تو ایسے عالم کو پھر عالم کہنا چاہیئے؟

بتایئے کفر اشد ہے یا گناہ؟ کفر سے بچا کر اسلام میں لے آنا بہت بڑی نیکی ہے یا محض کسی گناہ سے بچالینا۔ جس کے دل میں ایمان کی روشنی باقی ہو۔ اصلاح کی ساری قوت وطاقت اس پر خرچ کی جانی چاہیے یا اس پر جس میں ایمان کی روشنی باقی نہیں رہی۔ ہدایت کا نور کس کے لیے زیادہ ضروری ہے؟ آپ دیوبندیوں کی متنازعہ عبارات کفریہ سمجھتے ہیں یا نہیں کھل کر اعلان کریں۔ اور اگر کفریہ نہیں سمجھتے تو پھر انہیں بے غبار اور اسلامی ثابت کر دکھائیں [1] میں نے پورے اخلاص اور دینی جذبے کے تحت چند سطور تحریر کی ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس مضمون کو نافع بنائے۔ آمین۔

وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالیمن.

[1] امت مسلمہ کے تکفیری فتووں سے متعلق آپ کی تقریر کی کیسٹ نشست سوال وجواب بھی ہمارے پاس موجود ہے۔

## ختم نبوت نمبر پر ماہنامہ رضائے مصطفےٰ کا تبصرہ:

سید بادشاہ تبسم بخاری صاحب کے مضمون بالا کی توثیق کرتے ہوئے ماہنامہ

"رضائے مصطفےٰ" نے یوں تبصرہ کیا ہے یاد رہے یہ رسالہ مولانا ابوداؤد محمد صادق صاحب کی سرپرستی میں نکلتا ہے۔تبصرہ ملاحظہ کریں!

ختم نبوت نمبر:

پتہ۔ماہنامہ "کنزالایمان" دہلی روڈ لاہور چھاؤنی پاکستان

قومی اسمبلی پاکستان میں قادیانیوں کو ۷ستمبر۱۹۷۴ء کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا گیا تھا۔اس مناسبت سے ادارہ "کنزالایمان" نے ماہ ستمبر کا شمارہ بطور "ختم نبوت نمبر" شائع کیا ہے۔اس خصوصی اشاعت میں مسئلہ ختم نبوت کی نزاکت اور فتنۂ قادیانیت کے رد میں علماء اہلسنّت کے کردار پر روشنی ڈالی گئی ہے۔اس خصوصی نمبر سے یہ بات سامنے آتی ہے کہ مرزا قادیانی کے دعوئ نبوت کو نہ صرف انگریزوں کی سرپرستی وحمایت حاصل تھی بلکہ دارالعلوم دیوبند کے بانی محمد قاسم نانوتوی کی کتاب "تحذیرالناس" کی بھی ۔جس کو قادیانیوں کے ہاں سند کی حیثیت حاصل ہے۔اس خصوصی نمبر میں ایک اہم مضمون پیر محمد کرم شاہ صاحب کے متعلق بھی شامل ہے۔۶۰ سے زائد صفحات پر مشتمل اس مضمون کے مرتب سید بادشاہ تبسم بخاری ہیں۔جنہوں نے تحقیق واحقاق حق کا حق ادا کردیا ہے۔ ماہنامہ "کنزالایمان" کا سالانہ چندہ ۱۱۰ روپے ہے۔جبکہ سالانہ خریداروں کو یہ نمبر مفت ملے گا۔تاجدار ختم نبوت زندہ باد۔(ماہنامہ رضائے مصطفےٰ اکتوبر ۱۹۹۷ء)

مفتی محمد عبدالمجید سعیدی کی تائید:

مفتی محمد عبدالمجید سعیدی صاحب (آف رحیم یار خاں) نے سید بادشاہ تبسم بخاری صاحب کے مضمون کی تائید وتوثیق کرتے ہوئے لکھا ہے:

کرم شاہ صاحب کو اعلیٰ حضرت قدس سرہ پر حجت بنا کر پیش کرنے کی کیا تک

بنتی ہے کیوں کہ اولاً اعلیٰ حضرت کے مقابلہ میں اس کی حیثیت ہی کیا ہے۔

ع...... چه نسبت خاك را به عالم پاك

ثانیاً: موصوف آپ حضرات (انکار کرنے والوں) سے اعلیٰ حضرت کا کئی گنا بڑا باغی ہے۔ کیوں کہ اس نے نہ صرف اعلیٰ حضرت بلکہ عرب وعجم کے سینکڑوں علماء ومشائخ اہلسنت سے بغاوت کرتے ہوئے مشہور رسوائے زمانہ کتاب ''تحذیرالناس میری نظر میں'' تحریر کی ہے حالانکہ یہ حضرات شرعی فتویٰ کی صورت میں بیک زبان بیک قلم یہ متفقہ فیصلہ صادر فرما چکے ہیں۔

من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر ......حضرت علامہ سید بادشاہ تبسم بخاری دامت برکاتہم آف لاہور نے اپنے ایک مفصل مضمون میں کرم شاہ کے مذکورہ رسالہ کی خوب خبر لی ہے اوراس کا بروقت سخت ایکشن لے کر حق ادا فرما دیا ہے۔

فجزاللہ احسن الجزاء۔

تفصیل کے لیے ملاحظہ ہو! ماہنامہ ''کنزالایمان ختم نبوت نمبر''۔

(احمد البیان ا۔۲۴۰، طبع رحیم یارخان)

============

# کرم شاہ بھیروی

## شیر اہلسنت حضور مفتی محمد عنایت اللہ قادری علیہ الرحمہ

## کی عدالت میں

شیر اہل سنت، مجاہد اسلام، مناظر اہلسنّت، حضرت مولانا مفتی محمد عنایت اللہ قادری علیہ الرحمۃ آف سانگلہ ہل (خلیفہ مجاز حجۃ الاسلام حضرت مولانا شاہ حامد رضا خان قادری بریلوی علیہ الرحمۃ) نے اپنے ذاتی نسخہ ضیاء القرآن پر جو حواشی ونوٹس لگائے ہیں وہ ہم ہدیۂ قارئین کر رہے ہیں اس سے آپ حضرت شیر اہل سنت علیہ الرحمۃ کا نظریہ کرم شاہ بھیروی کے متعلق آسانی سے معلوم کر سکتے ہیں، حضرت مولانا علیہ الرحمۃ کے ان حواشی کی فوٹو کاپی ہمارے پاس موجود ہے۔

## لگو شاہ کے منافقانہ فتوے:

- ......بیان القرآن تھانوی کی تفسیر معتبر ہے۔ص ۱۶۸،۱۷۰
- ......میرے حضور ﷺ کے نور ہونے کا ٹھوک کر قرار نہیں کر رہا مرتا ہوا کر رہا ہے۔ لگو شاہ کی منافقت دیکھو۔ص ۱۹۴
- ......بکواس کر رہا ہے۔ص ۱۷۶
- ......قرآن کی خوبیاں بیان کر رہا ہے مگر میرے حضور ﷺ کی خوبیاں بیان نہیں کر رہا۔ص ۱،۸
- ......۷۳ فرقے والی حدیث کا منکر ہے، سب فرقے حق ہیں، ایک ہو جانے چاہیے، معاذ اللہ ص ۳،۵۶،۱۱۰
- ......دیوبندی عبارتیں کفری نہیں مانتا۔ص ۴
- ......لگو شاہ کا مسلک دنیا اکٹھی کرنا ہے۔

❁......جو دیوبندی وہابی اہل سنت بریلوی کو مشرک کہتے ہیں یہ غلط ہے، وہ مشرک نہیں کہتے یہ محض غلط ہے۔ص ۴

❁......مودودی کی تقلید کر رہا ہے۔

❁......سیدی اعلیٰ حضرت کا ترجمہ بھی کافی نہ تھا اور دوسرے ترجمے بھی کافی نہ تھے۔ص ۴ ایک دن میں ختم کرنا مکروہ ہے۔

❁......قرآن کریم سمجھنے کے لیے کوئی علم کی ضرورت نہیں، رسیلے ڈھولی کی بولی بول رہا ہے۔ص ۸

❁......لگو شاہ کو تفسیر لکھنے کے لیے جن لوگوں نے مشورہ دیا تھا ان میں کوئی بھی عالم دین نہیں ہے۔ص ۱۰

❁......میرے حضور ﷺ کو احکام شرعیہ کا علم یقینی تھا۔غیر شرعیہ کا یقینی نہ تھا۔معاذ اللہ۔ص ۱۶

❁......سیدنا آدم علیہ السلام کو ذلیل کہہ رہا ہے۔بک رہا ہے ص ۱۹

❁......سیدی خلیل علیہ السلام کے والد آزر تھے، بک رہا ہے۔

❁......انسان اللہ کا خلیفہ ہے کیوں لگو شاہ ہر انسان اللہ کا خلیفہ ہے۔یہ بولی مودودی کی بول رہا ہے۔ص ۲۲

❁......محمود الحسن دیوبندی کی تعریف کر رہا ہے۔ص ۱۲۳، ۲ ب

❁......قاسم نانوتوی پاکان امت میں سے ہے۔ص ۲ ب

❁......لگو شاہ دیوبندی ہے، سارا سلسلہ ہی دیوبندیوں اور وہابیوں کا مان رہا ہے اور ان ہی کے سلسلہ سے استدلال کر رہا ہے۔

❁......اعلیٰ حضرت، سیدی خواجہ غریب نواز کسی سے استدلال نہ کرنا اس کی دیوبندیت ہے۔

❁......اہلسنّت کا نام تک نہیں لے سکا۔یہ لگو شاہ کا حال ہے۔ص ۲ ج

❁......میرے حضور ﷺ کو لفظ مرشد سے یاد کرتا ہے۔یہ معمول وہابیہ ملعونہ کا ہے۔ص ۲

فاتحہ شریف

❁......مدینہ منورہ کو لفظ یثرب بولتا ہے حالانکہ یہ منع ہے۔خبیث انسان ۔ص ۵۷،۳، ۱۰۷،۲۱

❁......میرے حضور ﷺ کے مقام شریف السلام علیك ایھا النبی کو قصداً چھوڑ گیا ہے، تف اس کے سنی کہلانے پر۔ص ۳ب، ۲۲۱۷

❁......مومن کافر کی تعریف لگو شاہ کی زبانی ص ۴،سورۃ بقرہ

❁......کسی نئے فرقے کا نام نہیں لے سکا۔ص ۴ سورۃ بقرہ

❁......سیدی صدر الافاضل کا نام منافقانہ طور پر لے رہا ہے ورنہ جہاں ضرورت تھی اس کا بیڑا ہی غرق ہوگیا۔ص ۶ سورۃ بقرہ

❁......اہلبیت میرے حضور ﷺ کا منکر ہے بے شرم انسان۔ص ۱۲،۱۶،۲۰

❁......تفہیم القرآن مودودی کی معتبر تفسیر ہے۔ذرا شرم نہیں آتی۔

❁......میرے حضور ﷺ کو یتیم عبدالمطلب کا پوتا کہہ رہا ہے۔ص ۲۷

❁......دیوبندی وہابی بدعقیدہ لوگ ہیں، ان کا نام نہیں لیتا۔منافق انسان ہے،ص ۲۷، ۲۳۶،۴۳،۳۹

❁......شیعہ ملعونہ کا نام تک نہیں لیتا۔ص ۹۹

❁......صلوٰۃ وسطیٰ کے ذکر میں قصداً جنگ خندق میں میرے حضور ﷺ کا سورج کو ٹھہرانا اور سیدی علی شیر خدا کا واقعہ نورانی یہ دونوں قصداً چھوڑ گیا ہے۔دیکھا اس کی منافقت ص ۶۶۔

❁......سیدی عزیر علیہ السلام کے واقعہ نورانی کا منکر ہے۔

❁......دیوبندی لگو شاہ شیعہ ملعونہ سے تقیہ میں بڑھ گئے ہیں۔

❁......تقیۃً سنی ہے ورنہ ہے تو دیوبندی۔ص ۱۹۱

❁......لگو شاہ کا تقیہ دیکھو دیو بندی منافق کا نام نہیں لیتا خود دیو بندی ہے۔ص ۹۳،۱۲۸

❁......مرزائیوں کا نام تک نہیں لیتا۔ص ۱۹۵

❁......لگو شاہ کی منافقت دیکھو جہاں بزرگوں کے نام لینے تھے وہاں دیو بندیوں کے لیے جہاں نہیں لینے تھے۔

❁......دیو بندی لگو شاہ بتوں کی آیات سنیوں پر چسپاں کرتے ہیں۔ص ۱۵۰

❁......کرسی کا منکر ہے۔

❁......لگو شاہ کے فتوے قاسما طاغوت ہے پاکان امت کیسے بن گیا۔ص ۲۷

❁......بیان القرآن تھانوی کی تفسیر معتبر ہے۔ص ۱۶۸

❁......میرے حضور ﷺ کے نور ہونے کا اقرار ٹھوک کر نہیں کر رہا. مرتا ہوا کر رہا ہے۔لگو شاہ کی منافقت دیکھو۔ص ۱۹۴،

❁......بکواس کر رہا ہے۔ص ۱۷۲

❁......سمیلے دہلوی کا نام بڑے ادب سے لے رہا ہے اس کے دیو بند خارجی ہونے میں کون سا شک ہے۔ص ۱۹۹

❁......اللہ تعالیٰ کو شے کے خارجی وجود سے پہلے شئے کا علم نہیں ہوتا، حسین علی کی بولی بول رہا ہے۔

❁......قل لا اقول لکم عندی خزائن اللہ پر استدلال کو صاف نہیں کر سکا اور میرے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مختار کل ہونے کا منکر ہے لگو شاہ، منافق۔ص ۳۳۶

مولانا ابوداؤد محمد صادق صاحب نے بھیروی صاحب کے رد میں کچھ مضامین تحریر کیئے، بھیروی صاحب کو ان کی غلط عبارات سے رجوع کی بھی دعوت دی، لیکن بھیروی صاحب کو اس کی توفیق نہ ہوسکی۔ ذیل میں وہ عبارتیں پیش خدمت ہیں:

## ''تفسیر ضیاء القرآن' اونچی دُکان پھیکا پکوان'':

بے وفا سمجھیں تمہیں ''اہل حرم'' اس سے بچو

''دیر والے'' کج ادا کہہ دیں یہ بدنامی بھلی

مسلک اعلیٰ حضرت کے خلاف ضیاء القرآن کی عبارات اہلسنّت کیلئے حجت نہیں۔

مولانا پیر محمد کرم شاہ صاحب علوم قدیمہ جدیدہ کے فاضل بڑے پڑھے لکھے شخص ہیں اور اس سے زیادہ خوشی اس بات کی ہے کہ اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی کے نہایت مداح اور آپ کے خلیفہ معتمد حضرت صدر الافاضل مولانا نعیم الدین صاحب مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد رشید ہیں اور اہلسنّت کے معمولات و خانقاہی روایات کو پوری وضعداری کے ساتھ نبھارہے ہیں لیکن شاید زیادہ علم کا زعم ہے یا انگریزی تعلیم و جامع ''ازہر'' کے آزاد ماحول کا کرشمہ ہے کہ پیر صاحب پر آزاد خیالی، صلح کلی اور مسلکی دورنگی کا بھی کافی حد تک اثر ہے۔ چنانچہ پیر صاحب کے ماہنامہ ''ضیائے حرم'' میں جو رطب و یابس شائع ہوتا رہتا ہے اسے پڑھنے والے حضرات پیر صاحب کی اس روش سے بخوبی واقف ہیں اور ماہنامہ ''رضائے مصطفےٰ'' متعدد مرتبہ اس چیز کی نشاندہی کرچکا ہے پھر لطف کی بات یہ ہے کہ شاید اسی ''علمی زعم'' کا یہ اثر ہے کہ اگر کوئی شخص پیر صاحب کے متعلق اپنی کسی الجھن کے حل کیلئے ان کی طرف رجوع کرے تو پیر صاحب یا تو جوابی مکتوب تک کا جواب نہیں دیتے اور یا پھر بالکل بے مقصد روکھے پھیکے ادھورے جواب پر ٹرخانے اور سائل کو خاموش کرنے کی کوشش فرماتے ہیں۔

یہی معاملہ چونکہ ہمیں بھی پیش آچکا ہے اس لئے ہم پیر صاحب سے براہ راست

رابطہ کی بجائے "رضائے مصطفےٰ" میں آج ذرا کھل کر اظہار خیال کی اجازت چاہتے ہیں۔

ذرا ٹھہریئے! عنوان کے مطابق اگرچہ اس وقت ضیاء القرآن کے متعلق گفتگو مقصود ہے مگر چونکہ ضیائے حرم کا بھی ذکر آ گیا ہے اس لئے ماہ مئی کے ضیائے حرم کے دو تازہ نمونے دیکھتے چلیئے۔

☆ ضیائے حرم نے ص ۱۴۱ پر "دینی مدارس اوران کا نصاب تعلیم" کے عنوان سے ایک مضمون شائع کیا ہے جس میں دینی مدارس کے منتظمین کو مشورہ دیا گیا ہے کہ "ہر اقامتی بلاک میں ایک کمرہ عمومی نشست گاہ کے طور پر بھی استعمال ہونا چاہیئے ...... اس کمرہ میں ایک ریڈیو ایک ٹیلی ویژن ۔الخ۔

اللہ اکبر! دینی مدارس میں ریڈیو ٹی وی کا خصوصی اہتمام

ع ...... ناطقہ سر بگریباں ہے اسے کیا کہیۓ

اصل مسئلہ تو یہ ہے کہ طلباء کی تعلیم کے ساتھ ان میں باعمل بننے کی ذمہ داری کا احساس پنجگانہ نماز با جماعت کا اہتمام معازف ومزامیر کی بجائے ذکر وفکر اور تبلیغ کی لگن، شریعت وسنت اور سلف صالحین کی اتباع کا جذبہ ونمونہ ہو اور دوسری طرف ریڈیو ٹی وی جو قوم کا دردِ سر بن چکا ہے اس کی مکمل تطہیر ونگہداشت ہو لیکن ضیاء حرم کا ان حقائق کے برعکس یہ مشورہ ہے کہ مدارس کے ماحول میں جو تھوڑا بہت تغافل ہے ریڈیو اور ٹی وی کے ذریعے طلباء کے اخلاق وکردار کا حلیہ بگاڑ دیا جائے۔

## گنبد خضریٰ:

ہفت روزہ "افق" کراچی نے گنبد خضریٰ کے متعلق سعودی عرب کے اخبار الدعوۃ کا جو اقتباس دیا تھا، اس کے خلاف موثر ومفصل احتجاج کی بجائے ضیائے حرم نے ص ۱۱۱ پر الٹا خالد بزمی کا مضمون شائع کر دیا ہے جس میں انہوں نے الدعوۃ کو زیر بحث لانے کی بجائے

سعودی حکام کی مدح سرائی کے بعد لکھا ہے کہ "یہ افق کی خبر" ایک خاص مسلک کی شرارت کا نتیجہ ہو سکتی ہے...... یہ بات پاکستان کے کسی شرانگیز ذہن کی اختراع بلکہ افتراء ہے۔

اللہ اکبر! گنبد خضریٰ اور روضہ مطہرہ کے خلاف خبر و تجویز سعودی عرب کے اخبار الدعوۃ (ریاض) نے شائع کی ہے اور اس تجویز و خبر کا منبع سعودی عرب ہے مگر بزمی صاحب اسے ایک خاص مسلک کی شرارت قرار دیتے ہیں۔ کیا یہ غیر ذمہ داری کی انتہاء نہیں؟ کیا پیر صاحب نے یہ مضمون شائع کر کے الدعوۃ کی شرانگیز تجویز کے خلاف سواد اعظم کے احتجاج کو زک پہنچانے کی کوشش نہیں کی؟ اتنے بڑے اہم مسئلہ کے متعلق اتنے بڑے احتجاج کے جواب میں سعودی عرب پاکستان کے اعلیٰ حلقوں کی طرف سے وضاحت کی ضرورت ہے یا خالد بزمی کا بے خبری پر مبنی بیان کافی ہے؟ اسی طرح سیکرٹری امور مذہبیہ کا مکتوب بھی ان کی ذاتی معلومات پر مبنی ہے اور اتنے بڑے مسئلہ کیلئے ایسے حضرات کی وضاحت ہرگز قابل اطمینان نہیں؟

اب آیئے! تفسیر "ضیاء القرآن" کی طرف اخبارات و رسائل میں پیر صاحب کی تفسیر "ضیاء القرآن" کا اشتہار اہلسنّت کیلئے بڑی مسرت و دلچسپی کا باعث تھا کہ ایک سنی بریلوی عالم کے قلم سے ایک نئی تفسیر منظر عام پر آئی ہے جس میں یقیناً احقاق حق اور ابطال باطل کا نظارہ ہوگا۔ وہ مسلک اہلسنّت کی ممد و معاون ہوگی اور اس میں فرق باطلہ کے مقابلہ میں اہلسنّت کی حقانیت و صداقت کا مظاہرہ ہوگا مگر جنہوں نے اس تفسیر کا بغور مطالعہ کیا انہیں اپنے تاثرات و حسن ظن کے برعکس بڑی حیرت و افسوس سے دوچار ہونا پڑا اور بمصداق "اونچی دکان پھیکا پکوان" بصد افسوس یہ کہنا پڑا کہ:

بہت شور سنتے تھے پہلو میں دل کا
جو چیرا تو اک قطرۂ خون نہ نکلا

پیر صاحب نے دانستہ یا نادانستہ حامیان مذہب اہلسنّت و مسلک اعلیٰ حضرت کو مغالطہ دیا

ہے بلکہ اپنے ظاہری تعارف کے برعکس ان سے سخت زیادتی ہے اور شہد میں زہر کی ملاوٹ کر کے ''ضیاء القرآن'' کی عظیم کاوش کو داغدار و نا قابل اعتبار بنا دیا ہے اور آزاد خیال صلح کلی دورنگی کا یہی نتیجہ ہوتا ہے۔ فیا اسفاہ

اہلسنّت کا عمومی وظاہری تاثر یہ تھا کہ پیر صاحب ایک قابل فخر سنی بریلوی عالم ہیں۔ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے عقیدت مند اور آپ کے خلیفہ معتمد حضرت صدر الفاضل علیہ الرحمۃ کے تلمیذ ارجمند ہیں۔ اہلسنّت کو بھولے سے بھی یہ خیال نہیں تھا کہ پیر صاحب کا دیوبندی، مودودی، وہابی مکتب فکر سے بھی کوئی تعلق خاطر ہے اور وہ مولوی مودودی، قاسم نانوتوی، اشرف علی تھانوی اور دیوبندی شیخ الہند مولوی محمود سے بھی متاثر ہیں اور انہیں بطور حجت وسند پیش کر سکتے ہیں لیکن جب ''ضیاء القرآن'' دیکھنے کا اتفاق ہوا تو یہ دیکھ کر حیرت کی انتہا نہ رہی کہ پیر صاحب

کہیں ''مولانا مودودی کا نہایت لطیف نکتہ'' بیان کرتے اور ''تفہیم القرآن'' کے حوالے دیتے ہیں (ص ۳۸۷) وہی مودودی جس نے سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو ''ان پڑھ چرواہا'' لکھا ہے علماء اہلسنّت کو بریلوی طبقہ کے فتوے بازو کافر ساز مولوی کہا ہے۔ طلب حاجات کیلئے مزارات پر جانا قتل و زنا سے بھی بدتر قرار دیا ہے اور پیر صاحب کی خانقاہی روایات کو مشرکانہ پوجا پاٹ سے تعبیر کیا ہے۔

کہیں ''مولانا اشرفعلی تھانوی'' اور ''بیان القرآن'' کا حوالہ دیتے ہیں (ص ۳۸۶) وہی تھانوی جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب شریف کو ہر صبی و مجنون اور جمیع حیوانات و بہائم کے علم سے تشبیہ دینے کی گستاخی کی ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ

کہیں بانی دارالعلوم دیوبند مولوی محمد قاسم نانوتوی کا حوالہ دیا ہے اور اسے ''پاکان اُمت'' میں شمار کیا ہے۔ (ص ۲۵) وہی نانوتوی جس نے لکھا ہے بسا اوقات امتی عمل میں نبی کے مساوی ہو جاتے بلکہ ان سے بڑھ جاتے ہیں اور جس نے ختم نبوت بمعنی آخری نبی کا

انکار کیا ہے۔ والعیاذ باللہ

کہیں "شیخ الہند محمود الحسن" کے حاشیہ قرآن کا حوالہ ہے (ص ۲۵) وہی دیوبندی شیخ الہند جس نے رشید احمد گنگوہی کا مرثیہ پڑھتے ہوئے اسے "بانی اسلام کا ثانی" کہا ہے۔ حضرت عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام سے بڑھ کر اس کی مسیحائی بیان کی ہے اور گنگوہی کے کالے غلاموں کو "یوسف ثانی" لکھا ہے۔ والعیاذ باللہ

کہیں "شاہ اسماعیل صاحب دہلوی" کا حوالہ ہے۔ (ص ۴۶۶) وہی اسماعیل دہلوی جس کی رسوائے زمانہ گستاخانہ کتاب "تقویۃ الایمان" نے دنیائے اسلام کو تڑپا دیا اور جس نے اپنی کتاب "صراط مستقیم" میں نہایت شقاوت قلبی سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خیال مبارک کو بیل اور گدھے کے استغراق سے بدرجہا بدتر بنا دیا۔ والعیاذ باللہ

کہیں عبد الماجد دریا آبادی کی تفسیر ماجدی کے حوالہ جات ہیں جو اشرف علی تھانوی کا مرید و غالی معتقد ہے۔ الغرض پیر صاحب نے اس قسم کی متنازعہ بلکہ شان رسالت و اہلسنت کی صریح مخالف "شخصیات" کے حوالہ جات کو بھی ضروری خیال کیا ہے اور "ضیاء القرآن" کو جا بجا ان کے اسماء سے ضیاء بخشی ہے۔ ستم بالائے ستم یہ ہے کہ مذکورہ اشخاص کی طرح حضرت صدر الافاضل علیہ الرحمۃ کے علاوہ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ کے ترجمہ قرآن "کنز الایمان" مفسر قرآن مفتی احمد یار خاں علیہ الرحمۃ کی "تفسیر نعیمی" اور صاحب تنسیر الحسنات علامہ ابو الحسنات محمد احمد قادری علیہ الرحمۃ جیسی اہلسنت کی شخصیات و تصانیف کے تعارف و حوالہ جات کو قابل اعتنا نہیں سمجھا گیا اور اس طرح اہلسنت کے مقابلہ میں دیوبندی مودودی، وہابی مکتب فکر کی صریح طرفداری و جانبداری کا افسوسناک مظاہرہ کیا، جو اہلسنت و جماعت کیلئے لمحہ فکریہ ہے۔

بہر حال بمصداق:

قیاس کن زگلستان من بہار مرا

بطور مشتے نمونہ از خروارے "ضیاء القرآن" کے مذکورہ حوالہ جات و مشکوک صورتحال سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ "ضیاء القرآن" اہلسنت وجماعت کیلئے کہاں تک قابل اعتبار ولائق التفات ہے۔

مقام تعجب یہ کہ پیر صاحب نے بوقت تفسیر منکرین شان رسالت ومخالفین اہلسنت کی شخصیات کو پیش کرتے وقت اتنا بھی نہیں سوچا کہ اس طرح ان سے حسن ظن رکھنے والے اہلسنت ومسلک اعلیٰ حضرت کو کس قدر ٹھیس پہنچے گی۔ دیوبندی، مودودی، وہابی مکتب فکر کو کتنی تقویت حاصل ہوگی۔ بے خبر اشخاص ایسے غلط اشخاص اور ان کی عبارات وبیانات کو حجت وسند سمجھ کر گمراہ ہوں گے اور خود ضیاء القرآن کی اہمیت میں کمی واقع ہوگی کہ اگر مودودی کی تفہیم القرآن وتھانوی کے بیان القرآن اور دیوبندی شیخ الہند کے حاشیہ قرآن وتفسیر ماجدی جیسی کتابوں کے حوالے پیش کرنا ہے تو پھر "ضیاء القرآن" کی کیا ضرورت ہے جبکہ "ضیاء القرآن" کے مذکورہ قسم کے ماخذ پہلے ہی مارکیٹ میں موجود ہیں۔

حرف آخر:

اکابر اہلسنت نے مسلک حق وبدمذہبوں کے مابین بڑی مشکل سے جو حد فاصل قائم کی تھی "ضیاء القرآن" نے اسے شدید نقصان پہنچایا ہے۔ کاش پیر صاحب اس صلح کلی ودورنگی روش پر ٹھنڈے دل سے غور فرما کر اس کی فوری وصحیح تلافی پر توجہ فرمائیں اور خود سوچیں اعلیٰ حضرت کا معتقد وصدر الافاضل علیہما الرحمۃ کا شاگرد ہوتے ہوئے انہیں دیوبندیت ومودودیت نوازی کی ضرورت کیسے پیش آئی اور یہ دوطرفہ تعلق کیونکر ممکن ہے؟

(ماہنامہ "رضائے مصطفےٰ" گوجرانوالہ رجب المرجب ۱۳۹۸ھ ص ۱۵ تا ۱۳)

## تفسیر "ضیاء القرآن" کی صدائے بازگشت:

اعلیٰ حضرت امام اہلسنت مجدد دین وملت مولانا الشاہ احمد رضا خاں صاحب فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک ومنصب تجدید کو درج ذیل دو شعروں میں بڑی خوبصورتی کے ساتھ بیان کیا گیا ہے کہ:

دودھ کا دودھ پانی کا پانی کیا
کس نے تیرے سوا شاہ احمد رضا
دوست دشمن کی تھی کچھ نہ ہم کو خبر
تو نے ظاہر کیا شاہ احمد رضا

تفسیر "ضیاء القرآن" میں چونکہ اس مسلک مبارک کے برعکس دودھ میں پانی ملا دیا گیا ہے اور دوست دشمن کی تمیز ختم کر دی گئی ہے۔ اس لئے "رضائے مصطفےٰ" کے گذشتہ شمارہ میں "ضیاء القرآن" کی صلح کلی و دورنگی پالیسی کی نشاندہی کی گئی تھی تاکہ برادران اہلسنت وحامیان مسلک اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ بھی کسی مغالطہ میں نہ رہیں اور مخالفین اہلسنت کو بھی مسلک اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ کے خلاف "ضیاء القرآن" پیش کرنے کی گنجائش نہ رہے۔

حضرات علماء کرام وبرادرانِ اہلسنت نے الحمدللہ "رضائے مصطفےٰ" کے اس اقدام کو وقت کی ضرورت سے تعبیر کیا، بنظر استحسان ملاحظہ فرمایا، مبارکباد کے پیغامات بھجوائے اور ماشاءاللہ اس "آوازِ حق" کو "رضائے مصطفےٰ" کی روایات کے عین مطابق قرار دیا۔ فالحمدللہ

### دوسری طرف:

بعض قارئین "رضائے مصطفےٰ" نے دو شبہات کا اظہار کیا پہلا یہ کہ اگر "ضیاء القرآن" واقعی مشکوک ہے تو پھر مولانا شاہ احمد نورانی اور بعض دیگر علماء اہلسنت نے "ضیاء

القرآن" کی تحسین وتعریف کیوں کی ہے اور دوسرا یہ کہ اگر "ضیاء القرآن" میں مولانا پیر محمد کرم شاہ صاحب نے دیوبندی' مودودی' وہابی مکتب فکر کے حوالہ جات دیئے ہیں تو ایسا تو دیگر علماء اہلسنت کی تصانیف میں ہوا ہے پھر پیر صاحب پر اعتراض کیوں؟

جواباً عرض ہے کہ جہاں تک "ضیاء القرآن" کے متعلق مولانا نورانی اور دیگر علماء کے بیانات کا تعلق ہے' یہ محض پیر صاحب کی شہرت ان سے حسن ظن کی بناء پر ہے۔ ورنہ "رضائے مصطفٰے" میں "ضیاء القرآن" کی جو نشاندہی کی گئی ہے اس پر مطلع ہونے کے بعد کوئی سنی بریلوی عالم نہ "ضیاء القرآن" کے حق میں ایسا بیان دے سکتا ہے' نہ اہلسنّت کو اس کے مطالعہ کی ترغیب دلاسکتا ہے۔

باقی رہا حوالہ جات کا معاملہ تو بے شک علماء اہلسنّت نے اپنی تصانیف میں اغیار کے حوالے دیئے ہیں مگر وہ بطور حجت وسند ان کی مدح وتعریف کیلئے نہیں بلکہ سنی' وہابی' دیوبندی میں امتیاز قائم رکھتے ہوئے اختلافی مسائل میں محض الزامی طور پر ان کا ذکر کیا ہے ایسا کبھی نہیں ہوا کہ کسی ذمہ دار سنی بریلوی عالم نے فرق ظاہر کئے بغیر مثبت مسائل میں ترجمہ و تفسیر کرتے ہوئے بطور سند اور "اتھارٹی" کسی دیوبندی' مودودی کا حوالہ دیا ہو۔ انہیں شیخ الہند اور علامہ جیسے وزنی القاب دیئے ہوں اور "پاکان اُمت" میں شمار کیا ہو' انہیں رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہو۔ مودودی کی "تفہیم القرآن" کے لطیف نکتے اور مفید عبارتیں" نقل کرکے اس کی اہمیت بڑھائی ہو۔ لہٰذا مخالفین کے حوالہ جات کے سلسلہ میں "ضیاء القرآن" کے مصنف اور دیگر علماء اہلسنّت کا فرق ملحوظ رکھنا چاہیئے اور یہ بات یاد رکھنا چاہیئے کہ پیر محمد کرم شاہ صاحب بنیادی واصولی طور پر سنی وہابی دیوبندی بریلوی کے درمیان فرق کے قائل ہی نہیں ہیں۔ چنانچہ انہوں نے صاف لکھا ہے کہ "باہمی اور داخلی انتشار کا سب سے المناک پہلو اہلسنّت و جماعت کا آپس میں اختلاف ہے جس نے اسے دو گروہوں (سنی بریلوی اور دیوبندی وہابی) میں بانٹ دیا ہے۔ دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں ...... اور دیگر ضروریات دین

میں کلی موافقت ہے...... اگر چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کیئے آستینیں چڑھائے لٹھ لئے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں"۔ (ضیاء القرآن ص ۱۱)

غور فرمایئے! پیر صاحب اپنے ماڈرن "اجتہاد" کی بناء پر کس بے پرواہی کے ساتھ دیوبندی، مودودی، وہابی ٹولہ کو بھی اہلسنت میں شمار کر کے انہیں اہلسنت کا ایک گروہ قرار دے رہے ہیں۔ کفر و شرک کے صریح فتاویٰ کے باوجود دونوں میں کلی موافقت بیان فرما کر دونوں کو ایک ترازو میں تولتے ہوئے سب کو ایک ہی نظر سے ملاحظہ کر رہے ہیں۔ پیر صاحب کے نزدیک وہابیہ کا اہلسنت پر شرک کا اطلاق، معاذ اللہ کذب باری تعالیٰ کا عقیدہ، ختم نبوت کی تحریف، بارگاہ رسالت کی صریح توہین و تنقیص اصولی نہیں بلکہ فروعی مسائل ہیں۔ پیر صاحب کے نزدیک ظالم و مظلوم حق و ناحق میں کوئی فرق نہیں، ان کے ہاں اہلسنت ہیں تو دونوں بلا تفریق و امتیاز ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کر رہے ہیں۔

اس قدر وضاحت و صراحت کے بعد اب اس امر میں کیا شبہ باقی رہ جاتا ہے کہ پیر صاحب کا دیوبندی مودودی وہابی مکتب فکر کا حوالہ دینا معاذ اللہ انہیں اہلسنت اور بزرگ و معتبر سمجھنے کی بناء پر ہے نہ کہ کسی اور وجہ سے۔ اگر ایسا نہیں تو پیر صاحب یا ان کے کوئی خلیفہ مجاز مذکورہ تصریحات کی روشنی میں وجہ فرق بیان فرمائیں تا کہ صلح کلیت و دورنگی کا بادل چھٹ جائے۔

## "ضیاء حرم" کی کھلم کھلا دیوبندیت وہابیت نوازی:

"پاکستان کے قیام سے کچھ پہلے مولانا ابوالکلام آزاد، مولانا حسین احمد مدنی، سید عطاء اللہ شاہ بخاری، مولانا محمد داؤد غزنوی، علامہ مشرقی اور مولانا ظفر علی خان وغیرہ کی صورتوں میں جو مشاہیر اسلام موجود تھے۔ آج ہم ان سے محروم ہو چکے ہیں"۔

(ماہنامہ ضیائے حرم، مئی ۱۹۷۳ء صفحہ ۱۹۱، زیر ادارت پیر محمد کرم شاہ)

ولا حول ولا قوۃ الا باللہ

(ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ صفحہ ۱۵-۱۴، شعبان المعظم ۱۳۹۸ھ)

## پیر صاحب سے استفسار

فرمان رسالت:

**وتفترق امتی علی ثلث و سبعین ملة کلهم فی النار الا ملة واحدة** یعنی میری اُمت تہتر گروہ میں متفرق ہوگی، جن میں سے بہتر جہنمی اور ایک گروہ ناجی و جنتی ہوگا۔ (الحدیث، مشکوٰۃ شریف ص ۳۰)

دوسری حدیث: میں فرمایا کہ "آخر زمانہ میں ایک قوم ہوگی جو میرے صحابہ کی شان میں تنقیص و تنقید کرے گی۔ خبردار ان کے ساتھ کھانا پینا نہ رکھو، خبردار! ان کے ساتھ رشتہ ناتا نہ کرو، خبردار! ان کے ساتھ نماز نہ پڑھو، خبردار! ان کی نماز جنازہ نہ پڑھو، ان پر لعنت پڑ چکی ہے۔ (غنیۃ الطالبین ص ۲۸۸) کتاب الشفاء میں اس کا بھی اضافہ ہے کہ انکے ساتھ مجلس نہ کرو اور اگر وہ بیمار ہوں تو ان کی عیادت کیلئے نہ جاؤ" (الشفاء ص ۲۶۶)

لیکن گیارہ ربیع الاوّل کی درمیانی رات ادارہ منہاج القرآن کے زیراہتمام مینار پاکستان لاہور میں منعقدہ کانفرنس میں جس "علماء کونسل" کا پیر محمد کرم شاہ صاحب کو چیئرمین بنا کر اُمت مسلمہ کا اتحاد قائم کیا گیا ہے۔ اس میں چار "شیعہ علماء" کو شامل کیا گیا ہے۔ لہٰذا پیر صاحب سے استفسار ہے کہ کیا طاہر القادری اور آپ کی یہ مخلوط کونسل مندرجہ بالا دونوں احادیث صریحہ کی صریحاً خلاف ورزی تو نہیں؟

اس لئے کہ پہلی حدیث کے مطابق اُمت (۷۳) گروہ میں متفرق ہوگی، متحد نہیں ہوگی تو آپ حضرات کا "اتحاد اُمت کا فارمولا" اور طاہر القادری کا قاطع فرقہ واریت و داعی اتحاد اُمت کہلانا کیا حدیث پاک کا انکار و مقابلہ نہیں اور کیا فرمان

رسالت کے خلاف کوئی فارمولا کامیاب ہوسکتا ہے؟

**ثانیاً**: دوسری حدیث کے مطابق حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب بار بار خبردار فرما کر مخالفین شان صحابہ کے ساتھ جملہ تعلقات سے منع فرمایا ہے تو کیا آپ حضرات کا ایسے لوگوں کو اپنے پروگرام میں شامل کرنا حدیث کی مخالفت نہیں؟ تعجب ہے کہ حدیث کی تو مخالفت کی جائے اور جن کے متعلق حدیث کی وعید ہے ان سے اتحاد رچایا جائے۔

**ثالثاً**: جب آپ حضرات نے شیعہ' مودودی' دیوبندی' وہابی مکاتب فکر سے اتحاد قائم کر کے ان سے تعلقات بحال کر لئے ہیں اور مابین حد پامال کر کے ان کے ساتھ مخلوط کانفرنس کر کے مخلوط کونسل بنالی ہے تو اس کے بعد حدیث پاک کی مخالفت سے بچانے کیلئے عوام اہلسنت کو آخر کس بناء پر مخالفین اہلسنت کی مجالس وتقریر وتحریر سے روکا جاسکتا ہے یا اب سب کچھ جائز ہو گیا ہے؟

**رابعاً**: جن شیعہ علماء کو آپ نے اپنے ساتھ ''متحد'' کیا ہے کیا وہ حضرات صحابہ وخلفاء ثلاثہ کے مخالف نہیں؟ کیا وہ اُم المومنین عائشہ صدیقہ اور خال المسلمین امیر معاویہ (رضی اللہ عنہم) کے مخالف نہیں؟ اگر مخالف نہیں تو تحریری ثبوت دیں کہ شیعہ ان حضرات کو مومنین مخلصین جانتے ہیں اور اگر وہ ان کے مخالف ہیں تو جن کا صحابہ وخلفاء اور اُم المومنین وخال المسلمین سے کوئی تعلق اور اتحاد واتفاق نہیں۔ آپ حضرات کا ان سے اتحاد کیونکر روا ہے اور قیامت کے دن ان حضرات کے سامنے ان کے مخالفین سے اتحاد کا کیا جواز وجواب ہوگا؟

**خامساً**: حضرات شیخین رضی اللہ عنہما پر جن لوگوں کے ناپاک حملوں کے رد میں آپ نے شیعہ امامیہ کا نام لے کر ان کے خلاف ''ضیاء حرم'' کا ''صدیق اکبر نمبر'' اور ''فاروق اعظم نمبر'' شائع کیا ہے۔ اب انہیں کے ساتھ اتحاد کی کھچڑی پکانا کیونکر درست ہے۔ آپ

نے تفسیر ''ضیاء القرآن'' میں ''سورہ فتح'' کے بالکل آخر میں مخالفین صحابہ کے رد میں مزید جو احادیث صریحہ نقل کی ہیں' کیا ان کی موجودگی میں ان لوگوں کے ساتھ اتحاد جائز ہے؟ اپنی تفسیر ''ضیاء القرآن'' میں خود آپ نے صحابہ کو برا بھلا کہنے اور طعنہ و تشنیع کرنے والوں پر حدیث پاک سے اللہ تعالیٰ' ملائکہ اور سب لوگوں کی لعنت نقل کی ہے اور اب خود ان لوگوں کو ''اتحاد اُمت مسلمہ'' میں شامل کرلیا ہے۔ لہٰذا بتایا جائے کہ تنقیص صحابہ کے مرتکبین اہل لعنت اور اہلسنت میں وجہ اتحاد اور قدر مشترک کون سی ہے؟

سادساً: سیدنا امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے کتاب ''رد روافض'' اور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی (رحمۃ اللہ علیہ) نے کتاب ''رد الرفضہ'' میں روافض کے متعلق جو شرعی احکام بیان فرمائے کیا ان فتاویٰ کی موجودگی میں آپ کا ان سے اتحاد جائز ہے؟ اور اگر آپ کے اتحادی روافض ان فتاویٰ سے مستثنیٰ ہیں تو پھر ان دونوں اماموں کی دونوں کتابیں جن روافض کے ردّ میں ہیں اس کی وضاحت فرمائیں۔

پیر صاحب! چونکہ آپ کے پروفیسر صاحب کلمہ حق کہنے اور کسی دلیل و سوال کا جواب دینے کی اہلیت سے محروم ہیں اور انہوں نے اپنے خلاف شائع ہونے والی دس مستقل تصانیف کا بھی کوئی جواب نہیں دیا۔ اس لئے آپ کی طرف ان کا ہمنوا ہونے اور مخلوط علماء کونسل کا چیئرمین ہونے کے باعث رجوع کیا گیا ہے۔ خدارا آپ ضرور توجہ فرمائیں اور اس استفسار کی ساری شقوں کا ترتیب وار جواب تحریر فرما کر اپنی دینی' اخلاقی' شرعی اور منصبی ذمہ داری سے سبکدوش ہوں۔ نیز گذارش ہے کہ آپ کے شیخ طریقت حضرت علامہ خواجہ قمر الدین صاحب سیالوی علیہ الرحمۃ نے مخالفین صحابہ کے متعلق جو کتاب اور فتاویٰ تحریر فرمائے ہیں ان پر بھی نظر فرمائیں تو بہتر ہے۔ شکریہ۔

(ماہنامہ ''رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ ربیع الآخر ۱۴۰۹ھ)

## ''ضیاء القرآن'' میں اتحاد کا رد اور عملاً اتحاد کا معمہ؟ (قسط اول):

''رضائے مصطفےٰ'' کے گذشتہ شمارہ میں منکرین شان رسالت و مخالفین شان صحابیت پر مشتمل پروفیسری اتحاد کے چیئرمین و ترجمان پیر محمد کرم شاہ صاحب کی خدمت میں بعنوان ''پیر صاحب سے استفسار'' ہم نے دو احادیث صریحہ کی روشنی میں چھ سات شقوں پر مشتمل مضمون میں یہ عرض کیا تھا کہ ''چونکہ آپ کے پروفیسر صاحب کلمہ حق کہنے اور کسی دلیل وسوال کا جواب دینے کی اہلیت۔ سے محروم ہیں......اس لئے آپ کی طرف ان کا ہمنوا ہونے اور مخلوط علماء کونسل کا چیئرمین ہونے کے باعث رجوع کیا گیا ہے۔ الخ

مگر افسوس کہ پیر صاحب نے بھی اپنے ممدوح و منظور نظر پروفیسر صاحب کی طرح نہ کوئی جواب دیا ہے' نہ رجوع الی الحق کا اعلان کیا ہے۔ تعجب ہے کہ اپنی ہی لکھی ہوئی باتوں پر نہ عمل کیا جاتا ہے اور نہ قول وفعل کے تضاد کا معمہ حل کیا جاتا ہے۔ پیر صاحب اپنی بزرگی و علمی مقام اور مفسر قرآن ہونے کے ناطے سے اگر پروفیسر طاہر القادری صاحب سے حق جواب نہیں دلوا سکتے تو کم از کم خود تو صورت حال کی وضاحت کرنا اور اپنے اتحاد کی احادیث مبارکہ سے مطابقت کرنا ان پر ضروری ہے اور اگر وہ جواب دینے کی زحمت گوارا نہیں فرما سکتے تو پھر اپنے قول وفعل کے تضادات کے معموں سے ہی اہلسنّت کو معاف رکھیں اور عوام کو تذبذب میں مبتلا نہ کریں بلکہ غیرت عشق اور مسلک اہلسنّت پر ثابت قدمی کا سبق دیں۔

بہر حال گذشتہ استفسار کے جواب کی یاد دہانی کرانے کے بعد ہم پیر صاحب کی تفسیر ''ضیاء القرآن'' کی روشنی میں ان سے مزید استفسار کرنا چاہتے ہیں کہ جب آپ نے آیت خداوندی کی تفسیر میں جا بجا بدمذہبوں اور گمراہ فرقوں سے اتحاد کا رد کیا ہے اور ان سے

اجتناب و بُعد کا فتویٰ دیا ہے تو اب پروفیسر صاحب کے زیر اثر شیعہ' دیابنہ' وہابیہ سے آپ کے اتحاد کا کیا جواز ہے۔ کیا شیعہ' دیابنہ' وہابیہ اپنے عقائد باطلہ کی بناء پر بدمذہب گمراہ نہیں یا پیر صاحب کی تفسیر و فتویٰ منسوخ ہو گیا ہے؟ ملاحظہ ہو مخالفین شانِ صحابہ کے ردّ میں ماہنامہ ''ضیاء حرم'' کے چار چار سو صفحات کے ضخیم ''صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نمبر'' اور ''فاروق اعظم رضی اللہ عنہ نمبر'' کے علاوہ تفسیر ضیاء القرآن میں جابجا اس اتحاد کا کیسا ردّ کیا گیا۔

## پہلی آیت:

حتی یمیز الخبیث من الطیب (جب تک الگ الگ نہ کر دے پلید کو پاک سے) کے تحت لکھا ہے:

''حکمت الٰہی اس بات کی روادار نہیں کہ مخلص و منافق آپس میں ملے جلے رہیں بلکہ ان کو الگ الگ کرنا ضروری ہے''۔ (تفسیر ضیاء القرآن جلد ۱، ص ۲۹۶)

## دوسری آیت:

فلا تقعدوا معهم (تو مت بیٹھو ان کے ساتھ) کے تحت لکھا ہے:

''تمام گمراہ فرقوں کی مجلسوں اور جلسوں میں بیٹھنے کا یہی حکم ہے کہ جو شخص ایسی مجلسوں میں شرکت کرتا ہے وہ بھی گناہ میں برابر شریک ہوتا ہے' کیونکہ صحبت کا اثر ہوئے بغیر نہیں رہتا۔

## تیسری آیت:

فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین (مت بیٹھو یاد آنے کے بعد ظالم قوم کے پاس) کے تحت لکھا ہے کہ ''آج کل کی عام گمراہی کی بہت بڑی وجہ ہے کہ لوگ اس حکم پر عمل نہیں کرتے اور بد عقیدہ لوگوں کی صحبت میں بیٹھنے میں کوئی ضرر نہیں

سمجھتے۔ نتیجہ وہی نکلتا ہے کہ متعدی مرض کے مریض کے پاس بیٹھنے والا بھی اس مرض کا شکار ہو جاتا ہے۔ (ضیاء القرآن جلد ۱، ص ۵٦۷)

## چوتھی آیت:

**لا تعلمهم نحن نعلمهم سنعذبهم مرتين** کے تحت لکھا "حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور علیہ السلام جمعہ کے روز خطبہ دینے کیلئے کھڑے ہوئے اور فرمایا اے فلاں! اُٹھو یہاں سے نکل جاؤ تم منافق ہو چنانچہ ان کے نام لے لے کر انہیں نکال دیا اور ان کو رسوا کیا۔ یہ پہلا عذاب تھا۔ دوسرا عذاب قبر میں ہوگا (تفسیر روح المعانی وغیرہ)

اس حدیث سے واضح ہو گیا کہ...... حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کے دن بھرے مجمع میں ان کے نام لے لے کر نکل جانے کا حکم فرمایا۔

(ضیاء القرآن جلد ۲، ص ۲۴۹)

اور **لا تعلمهم** میں جو علم کی نفی ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بتائے بغیر خود بخود انہیں نہیں جانتے اور ہمارا یہی عقیدہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جو علم ہے وہ اللہ تعالیٰ کا سکھایا ہوا ہے"۔

(ضیاء القرآن، جلد ۲، ص ۲۴۹)

## پانچویں آیت:

**ولا تركنوا الى الذين ظلموا فتمسكم النار** (اور مت جھکو ان کی طرف جنہوں نے ظلم کیا ورنہ چھوئے گی تمہیں بھی آگ) کے تحت لکھا ہے۔ یہاں مقصد یہ ہے کہ ظالموں کی مداہنت (خوشامد) مت کرو۔ علامہ بیضاوی نے فرمایا کہ لا

تمیلوا الیھم ادنی میل ۔ان کی طرف تھوڑا سا قلبی میلان بھی مت کرو۔ابوالعالیہ نے کہا کہ لا ترضوا اعمالھم (قرطبی) ان کے اعمال کو پسند نہ کرو۔اس آیت سے صراحۃً معلوم ہوا کہ ان بدمذہبوں کے پاس بیٹھنا اوران کی مجلس وجلوسوں میں شرکت کرنا عذاب الٰہی کا باعث ہے۔ہم اپنی نادانی سے ان کی صحبت کو بے ضرر خیال کرتے ہیں اوراپنی سادہ لوحی سے بے دھڑک ان کے پاس آمدورفت رکھتے ہیں لیکن ہم نہیں سمجھتے کہ وہ ہروقت اس موقع کی تاڑ میں رہتے ہیں جبکہ وہ پھونک مار کر تمہارے ایمان کی شمع کوگل کردیں۔اس لئے اہل اسلام کا یہ فرض ہے کہ وہ ان بدعقیدہ لوگوں کی صحبت سے احتراز کریں اوراپنے ایمان کی حفاظت کریں۔نیز اس آیت سے یہ بھی معلوم ہوا کہ اُن لوگوں کی سنگت کرنا اوران کی تقویت کا باعث بننا جولوگوں کے حقوق تلف کرتے ہیں، یہ بھی شرعاً ناجائز ہے۔تمہاری تائیداوراعانت صرف ان لوگوں کیلئے ہونی چاہیئے جو صحیح عقیدہ کے علمبردار ہیں اوراپنی عملی زندگی میں عدل وانصاف کی قدروں کوسربلند دیکھنے کیلئے کوشاں ہیں۔مذاہب باطلہ کی فرقہ بازیاں سیاسی جتھہ بندیاں اور قبائلی تعصب ملت کیلئے تباہ کن ہیں۔(ضیاءالقرآن جلد۲،ص ۳۹۶)

پیرصاحب یادفرمائیں کہ انہوں نے کلام خداوندی کی روشنی میں بدعقیدہ و بدمذہب ظالموں کے ساتھ اتحاد ومیل وملاپ اوران کی صحبت ومجلس کا کتنا شدید رد فرمایا ہےاوراس کے بعد اگر وہ طاہرالقادری کوراہ راست پرنہیں لاسکتے توکم ازکم خودہی مخلوط کونسل سے مستعفی ہوجائیں۔

(ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ ص ۷۔۶۔جمادی الاولیٰ ۱۴۰۹ھ)

## ’’ضیاءالقرآن‘‘ میں مخالفین کا ردّ اور عملاً اتحاد چہ معنی دارد؟: (وسط دوم)

''رضائے مصطفےٰ'' کے گذشتہ شمارہ میں بعنوان ''تفسیر القرآن میں اتحاد کا رد اور عملاً اتحاد کا معمہ'' اور اس سے قبل کے شمارہ میں ''پیر صاحب سے استفسار'' شائع ہو چکا ہے اور یہ اس لئے کہ پیر صاحب نے اپنے رفیق خاص پروفیسر طاہر القادری کی صلح کلیت کے زیر اثر لاہور میں ولادت باسعادت کی بارہویں پاک رات میں ناپاک اور گستاخانہ عقائد رکھنے والے فرقوں کے علماء سے نہ صرف عملاً اتحاد کیا بلکہ اس اتحاد کی ''مخلوط علماء کونسل'' کے چیئر مین بھی منتخب ہوئے۔ اس لئے پیر صاحب پر لازم و فرض تھا کہ وہ ہمارے استفسار اور ''ضیاء القرآن'' کے پیش کردہ حوالہ جات کی روشنی میں اپنے اتحاد کا شرعی جواز پیش کر کے اپنا اور اپنے رفیق خاص کا حق بجانب ہونا ثابت کرتے یا رجوع الی الحق فرما کر اس نام نہاد اتحاد سے اظہار برأت فرماتے اور مخلوط کونسل سے مستعفی ہونے کا اعلان کرتے مگر افسوس کہ بایں بزرگی و مفسر قرآن ہونے کے پروفیسر کی طرح پیر صاحب بھی خاموش ہیں۔ حالانکہ حق بیانی سے خاموشی ان کے شایان شان نہیں ہو سکتا ہے کہ پیر صاحب اور ان کے پروفیسر صاحب ہمیں حقیر و صغیر تصور کر کے اپنے سٹینڈرڈ کا نہ سمجھ کر نظر انداز فرما رہے ہوں مگر انہیں معلوم ہونا چاہیئے کہ اگرچہ ہم چھوٹے ہیں لیکن بفضلہٖ تعالیٰ ہمارا مؤقف اور ہمارے دلائل بہت بڑے ہیں۔ خصوصاً جبکہ خود یہ دلائل ان کی تفسیر و مسلمات سے پیش کئے جا رہے ہیں۔ لہٰذا ان کا جواب شرعاً اخلاقاً ضروری ہے اور استفسار کی تیسری قسط حاضر خدمت ہے۔

آیت مبارکہ:

محمد رسول اللہ والذین معہ کے تحت مخالفین صحابہ شیعہ شنیعہ کے متعلق لکھا ہے ''آج بھی صحابہ کرام سے محبت و عقیدت ایمان کی علامت ہے اور ان

سے کینہ وعداوت ان کی بدگوئی اور غیبت ان کے حیرت انگیز کارناموں کا انکار اور ان پاکیزہ ہستیوں پر طرح طرح کی الزام تراشیاں وہی لوگ کرتے ہیں جن کی مذمت سے قرآن کریم بھرا ہوا ہے۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو علم تھا کہ ایک ایسا گروہ پیدا ہوگا جن کے دلوں میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا بغض وعناد ہوگا اس لئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلے ہی اپنی اُمت کو اس گروہ کی شرانگیزیوں سے آگاہ کر دیا۔ جو لوگ کسی غلط فہمی کے باعث صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارہ میں سوءظن میں مبتلا ہیں انہیں چاہیئے کہ **لیغیظ بھم الکفار** کے جملہ میں غور کریں اور ارشادات رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کو غور سے پڑھیں...... بعض لوگوں کے دلوں میں اسلام سے عداوت کی جڑیں اتنی گہری ہیں کہ وہ حق سننے اور دیکھنے سے گریزاں ہیں۔ (ضیاء القرآن جلد ۴، ص ۵۷۲۔۵۷۱۔ ملخصاً)

**ثانی اثنین اذ ھما فی الغار** کے تحت لکھا ہے کہ ستیاناس ہو تعصب اور ہٹ دھرمی کا کہ یہ دل کے خلوص عقل سے فہم، زبان سے اعتراف حق اور قلم سے اظہار صداقت کی جرأت سلب کر لیتی ہے......اور انسان ایسی بہکی بہکی باتیں کرنے لگتے ہیں کہ سننے والے مارے شرم کے پانی پانی ہو جاتے ہیں۔ اس آیت کی تفسیر بلکہ تحریف کرتے ہوئے بعض شیعہ علماء نے جو کچھ لکھا ہے وہ اس کی ایک دردناک مثال ہے۔ مناسب تو یہ تھا کہ ضیاء القرآن کے صفحات ایسی بے معنی مباحث سے پاک رہتے لیکن محبت اہل بیت کی آڑ میں قصر اسلام کو منہدم کرنے کی جو ناپاک کوششیں ہو رہی ہیں ان کا تقاضہ یہ ہے کہ ان باتوں کو بھی زیر بحث لایا جائے تاکہ سادہ لوح عوام کسی غلط فہمی کا شکار ہو کر متاع ایمان کو گم نہ کر بیٹھیں۔ **واللہ ولی التوفیق**

بعض شیعہ مصنفین نے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی شخصیت کو داغدار کرنے کے جنون میں آیت طیبہ پر اس طرح طبع آزمائی کی ہے کہ دل لرز اٹھتا ہے۔ جب اللہ تعالیٰ کی توفیق ساتھ چھوڑ دیتی ہے تو انسان ایسی ہی بے سروپا باتیں کرنے لگتا ہے...... اگر آج کل بے عمل ''مسلمان'' حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ پر زبان طعن دراز کرنے کی جرأت کرتا ہے تو وہ اپنا ہی کچھ بگاڑتا ہے۔ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی شان میں کمی نہیں ہوسکتی...... اور کوئی صاحب ایمان ایسا کہنے کی جرأت نہیں کرسکتا۔ اللہ تعالیٰ راہ حق پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے اور شمع جمال مصطفوی کے پروانوں کی عزت و احترام اور پیروی کی سعادت سے بہرہ اندوز کرے۔ آمین

(تفسیر ضیاء القرآن ج ۲ ص ۲۱۳)

**بیعت رضوان:** کے بیان کے تحت لکھا ہے کہ ''اگر کوئی بدباطن یا کم فہم ان (صحابہ) سے برہم یا ناراض ہوتا ہے تو ہوتا رہے ان کی شان رفیع میں گستاخی کرتا ہے تو کرتا رہے۔ اس طرح وہ اپنا نامہ اعمال سیاہ کرے گا' ان نفوس قدسیہ کا کچھ نہیں بگاڑ سکتا۔

(ضیاء القرآن جلد ۴، ص ۵۵۶)

**شیعہ کے بعد وہابیہ:** کے متعلق بھی پیر کرم شاہ صاحب نے اپنی تفسیر میں جابجا پُرزور ردّ فرما کر بھولے بھالے سنی مسلمانوں کو ان کی گستاخانہ ذہنیت سے خبردار کیا ہے (ملاحظہ فرمایئے) ''جو لوگ (علم غیب) کو یہاں تک تنگ کردیتے ہیں کہ حضور کو اور تو اور اپنے انجام کا بھی علم نہ تھا' ان کی تنگ دلی اور تنگ نظری مستحق ہزار تأسف ہے''۔

(ضیاء القرآن جلد ۱، ص ۳۰۱)

''یہ کہنا کتنی بڑی جسارت بلکہ گستاخی ہے کہ حضور پُرنور شافع یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم کو

نعوذ باللہ اپنے انجام کی خبر نہ تھی۔ اللہ تعالیٰ نور ایمان سے محروم نہ کر دے، ورنہ حضرت انسان بایں جبہ و دستار بر سر منبر لوگوں کے سامنے اس قسم کی ہرزہ سرائی کرتے ہوئے دکھائی دیتا ہے۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

(ضیاء القرآن جلد ۲، ص ۳۱۶)

قل لا املک لنفسی نفعا ولا ضرا الا ماشاء اللہ کے تحت لکھا ہے...... یار لوگوں نے اس آیت کی آڑ لے کر حضور رحمۃ للعالمین، شفیع المذنبین ﷺ کے فضائل و کمالات کا انکار شروع کر دیا اور ایسی اناپ شناپ باتیں کرنے لگے جن سے دین و دانش دونوں ہی شرمندگی محسوس کرتے ہیں کہ حضور کچھ نہیں دیتے، حضور کچھ نہیں کر سکتے، بارگاہ رسالت میں اپنے دکھوں دردوں کی فریاد کرنا شرک ہے وغیرہ وغیرہ۔ (ضیاء القرآن جلد ۲، ص ۳۰۵)

لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی کی تفسیر میں لکھا ہے کہ "جو لوگ حضور کی شان رفیع میں سوقیانہ باتیں کرتے ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے علم خداداد پر معترض ہوتے ہیں، ادب و احترام کو ملحوظ نہیں رکھتے ...... وہ اپنے انجام کے بارے میں خود سوچ لیں...... اس جملہ میں گستاخوں کی اس محرومی و بدنصیبی کا بیان ہے۔ اس کو سن کر بھی علم و زہد کا خمار اگر نہ اُترے فضیلت و پارسائی کا طلسم اگر نہ ٹوٹے تو بدقسمتی کی انتہا ہے ...... اعمال کا جو باغ تم نے لگایا تھا اسے تو بے ادبی اور گستاخی کی باد صرصر نے خاک سیاہ بنا کر رکھ دیا ہے۔ (ضیاء القرآن جلد ۴، ص ۵۸۰) ------- اس طرف نام نہاد خالص "بریلوی انداز" میں یہ تصریحات اور دوسری طرف انہی بے ادب و بدعقیدہ لوگوں سے "اتحاد مخلوط کونسل کی چیئرمینی" کا معمہ کتنی عجیب چیز ہے اور اپنا معمہ حل نہ کرنا اس پر مستزاد۔ (ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ ص ۸ تا ۶ جمادی الآخریٰ ۱۴۰۹ھ)

# ”ضیائے حرم“ فتاویٰ رضویہ کی عدالت میں

ملک سخن کی شاہی تم کو رضا مسلم

جس سمت آ گئے ہو سکے بٹھا دیئے ہیں

تحقیق مسئلہ مفقود ”زوجہ مفقود“ (گمشدہ) کیلئے چار برس کی مہلت جو حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ کا مذہب ہے۔ جمہور ائمہ کرام اس کے مخالف ہیں‘ قرآن عظیم صاف صاف ارشاد فرما رہا ہے کہ **والمحصنات من النساء**. تم پر حرام ہیں وہ عورتیں جو دوسرے کے نکاح میں ہیں‘ اس عورت (زن مفقود) کا نکاح مفقود میں ہونا تو یقیناً معلوم اور چار برس کے بعد اس کی موت مشکوک وموہوم۔ کیا آدمی اتنی مدت میں خواہ مخواہ مر ہی جاتا ہے اس کی مرگ پر غلبہ ظن کرتا ہے؟ اور تمام ائمہ کرام کا اجماع کہ شک سے یقین زائل نہیں ہوتا تو نص قطعی (قضیہ یقینی کے) خلاف ایک موہوم بات پر کیونکر زن زید نکاح عمر میں آسکتی ہے؟ ادھر احادیث حضور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم میں اس مذہب (مالکی) کا کہیں پتا نہیں بلکہ حدیث آئی ہے تو ہمارے (احناف) ہی کے موافق آئی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں؟ **امراۃ المفقود امرأتها حتی یاتیها البیان**۔ مفقود کی زوجہ اسی کی عورت ہے‘ یہاں تک کہ اس کی موت کا خیال ظاہر ہو۔

(سنن دار قطنی عن المغیرہ بن شعبہ رضی اللہ عنہ)

## علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ:

امیر المومنین مولیٰ المسلمین حضرت سیدنا علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ سید الفقہاء سند الائمہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بھی ہماری ہی طرف ہیں کہ **هی امرأة ابتلاها الله تعالیٰ فلیصبر حتی یاتیها البیان** ۔ یہ ایک عورت ہے جسے اللہ تعالیٰ نے بلاو

آزمائش میں مبتلا فرمایا ہے۔ اس پر لازم ہے کہ صبر کرے یہاں تک کہ شوہر کی موت و حیات ظاہر ہو۔ (رواہ عنہما عبدالرزاق فی مصنفہ)

اور قوت بر قوت یہ کہ امیر المومنین امام العادلین سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کہ پہلے قائل چار سال کے تھے بلکہ وہی پہلے قائل چار سال کے ہوئے بعد قول حضرت مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم کی طرف رجوع فرمایا۔ کما ذکرہ فقیہ الکونہ ابن ابی لیلیٰ رحمۃ اللہ علیہ نقلہ المحقق فی الفتح، تو وہ دلیل کے مالکیہ کو اس قول پر حاصل تھی یعنی تقلید فاروقی وہ بھی نہ رہی اسی طرح امام شافعی رضی اللہ عنہ کہ ارشد تلامذہ امام مالک ہیں۔ پہلے قول امام مالک کے قائل تھے پھر ہمارے (احناف) ہی کے قول کی طرف رجوع لائے اور وہی ان کے مذہب میں راجح قرار پایا۔ کمافی میزان الشریعۃ الکبریٰ ورحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ۔

قول ضعیف تو جو اس قول کے قائل تھے ان پر بھی اس کا ضعف ظاہر ہوا جب تو اس سے رجوع کرتے آئے اور قول ضعیف پر حکم وفتویٰ جہل ومخالفت اجماع ہے۔ (درمختار)

پھر معاملہ کون سا؟ معاملہ فروج کا جس میں شریعت مطہرہ کو سخت احتیاط ملحوظ یہاں تک کہ باآنکہ اصل اشیاء میں اباحت وحلت ہے۔ فروج میں اصل حرمت ٹھہری تو ایسے امر میں ایسے قول کی طرف اپنا ایسا قوی ومدلل مذہب چھوڑ کر جانا کیسی کھلی بے احتیاطی ہے (اس تفصیل کے باوجود) حنفی قاضی اگر قول امام مالک پر ہی عمل کیجئے تو اوّل تو یہاں قاضی مالکی کہاں اور قاضی حنفی اپنے خلاف مذہب کیوں حکم دینے لگا۔ غرض خلاصہ مقصود یہ ہے کہ اللہ سے ڈرے۔ اللہ سے ڈرے۔ اور امر فروج کو سہل نہ جانے نہ فقدان شوہر کو مرگ شوہر کے پلے میں رکھے۔

## محارم:

اگر (زوجہ مفقود) کی خبر گیری کر سکتے ہیں تو اللہ تعالیٰ کا ثواب عظیم لیں اپنی بیٹی بہن کے بے ثبوت بیوگی نکاح غیر کی بلائیں نہ پڑنے دیں؟ یہ دینی حکم ہے اور اپنی ناموس کے خواص حرام وحلال کا معاملہ۔ اس میں ذرا غیرت وحمیت کو کام میں لائیں اور سمجھ بوجھ کر انجان نہ بنیں۔ وباللہ التوفیق وھو الھادی الی سواء الطریق۔

"فتویٰ ثانی" (مذہب) ائمہ حنفیہ جمہور ائمہ کرام میں زن مفقود پر انتظار فرض ہے اور اس کی تقدیر مفتی بہ مؤید بہ حدیث صحیح یہ ہے کہ روز ولادت مفقود سے ۷۰ سال گزر جائیں...... ورنہ (نکاح مفقود) حرام حرام حرام۔ اللہ عزوجل قرآن مجید میں فرماتا ہے: والمحصنت من النساء (واللہ تعالیٰ اعلم)۔ (فتاویٰ رضویہ جلد ۱۸، ص ۱۱۶)

"بہار شریعت" میں صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ "مفقود کی مقدار یہ ہے کہ اس کی عمر سے ۷۰ برس گزر جائیں۔ اب قاضی اس کی موت کا حکم دے گا اور عورت عدت وفات گزار کر نکاح کرنا چاہے تو کر سکتی ہے۔

(بحوالہ فتح القدیر، بہار شریعت جلد اوّل، ص ۱۸)

سبحان اللہ! اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمۃ کی قرآن کریم و حدیث پاک اور فقہ شریف پہ کتنی گہری نظر اور کیسی تحقیقی فتویٰ نویسی ہے اور مسئلہ مفقود الخبر کو کتنی تفصیل وجامعیت سے تحریر فرمایا ہے۔ (جزاہ اللہ تعالیٰ خیر الجزاء)

جبکہ پیر محمد کرم شاہ کی زیر سرپرستی شائع ہونے والے ماہنامہ "ضیاء حرم" نے ماہ رمضان کے شمارہ میں فتاویٰ رضویہ کے برعکس اس مسئلہ میں مذہب مالکی کے ضعیف و مرجوح مؤقف پر مبنی مذہب حنفی کے خلاف ایک غیر تحقیقی زنانہ فتویٰ شائع کر کے بہت

غلط تاثر دیا ہے۔ لہٰذا اہل علم واہل ذوق وتحقیق پسند حضرات ''ضیاء حرم'' کے خلاف تحقیق ''زنانہ فتویٰ'' کے متعلق ''فتاویٰ رضویہ'' کی عدالت ''بہار شریعت'' کا فیصلہ پڑھیں اور غلط فہمی وغلط تاثر سے بچیں۔

تعجب ہے کہ ''ضیاء حرم'' کے ''زنانہ فتویٰ'' میں یہ تسلیم کرنے کی باوجود کہ مذہب حنفی وامام اعظم ابوحنیفہ (رضی اللہ عنہ) کا وہی فتویٰ ہے جو فتاویٰ رضویہ میں مدلل و مفصل طور پر مذکور ہوا پھر بھی اسے نامناسب ونادرست قرار دے کر مالکی مذہب کو حنفی مذہب پر ترجیح دی ہے۔ فیا للعجب و ضیعة الادب۔

علاوہ ازیں ''ضیاء حرم'' کے فتویٰ میں کہا گیا ہے کہ قرآن کریم میں اس مسئلہ کے متعلق کوئی صریح حکم نہیں ہے اور نہ ہی احادیث میں۔ نیز حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی بھی یہی رائے بیان کی گئی ہے کہ مفقود کی بیوی چار سال تک انتظار کرے۔ حالانکہ ''فتاویٰ رضویہ'' میں اس سے حضرت عمر کا رجوع بھی ثابت کیا ہے اور اس مسئلہ میں قرآن وحدیث سے بھی حکم بیان کیا گیا ہے۔ بہرحال مذہب امام اعظم ابوحنیفہ ہی ہر طرح مدلل ومؤید ومحتاط ہے اور اس کے خلاف ''ضیاء حرم'' کا زنانہ فتویٰ خلاف تحقیق و خلاف مذہب حنفی ہے جو احناف اہلسنت کیلئے قابل عمل ولائق توجہ نہیں۔

## مسئلہ طلاق ثلاثہ:

روزنامہ جنگ لاہور ۲۸ جنوری کی اشاعت میں ایک وہابی مولوی نے پیر محمد کرم شاہ صاحب کے حوالہ سے لکھا ہے کہ ''انہوں نے ایک مستقل رسالہ میں بڑی شدومد کے ساتھ اس مسلک کی تائید کی ہے کہ ایک مجلس کی تین طلاقوں کو ایک طلاق شمار کیا جائے'' اگر واقعی پیر صاحب کا غیر مقلدین وہابیہ کی موافقت میں یہی موقف ہے تو

''الاعتصام'' لاہور نے بھی اشاعت میں پیر صاحب کے حوالہ سے وہابی مذہب کو فروغ دیا ہے۔

علاوہ ازیں ماہنامہ ''رضائے مصطفےٰ'' نے بھی اپنے گذشتہ شمارہ میں پیر صاحب کو ان کے مؤقف کی وضاحت کیلئے توجہ دلائی مگر افسوس کہ پیر صاحب نے حلال وحرام کے اتنے بڑے مسئلہ میں کوئی احساس واظہار نہیں فرمایا۔ یہ ٹھیک ہے کہ پیر صاحب بڑی نامور شخصیت کے مالک ہیں لیکن اس کا یہ مطلب تو نہیں کہ وہابی اپنے باطل مذہب کے فروغ کیلئے اجماع امت واہلسنت کے خلاف پیر صاحب کا نام بطور ہتھیار استعمال کریں۔ روزنامہ ''جنگ'' لاہور کثیر الاشاعت اخبار میں پیر صاحب کے نام سے غلط تاثر دیں۔ عوام اہلسنت کو ورغلائیں، اور تین طلاقوں کے بعد بے نکاحی عورت رکھنے کی ترغیب دیں اور پیر صاحب بار بار توجہ دلانے کے باوجود خاموش رہیں۔ ایسا تو نہیں ہونا چاہیئے اتنی بڑی شخصیت کو اپنا مافی الضمیر کھل کر بیان کرنا چاہیئے اور ان کے نام سے غیر مقلدین اہلسنت میں جو انتشار و بے چینی پھیلا رہے ہیں اس کا فوری ازالہ اور وہابی مذہب کے فروغ و تین طلاقوں کے بعد حرامکاری کی ترغیب کا سدباب کرنا چاہیئے۔

پیر صاحب پر شرعی، اخلاقی، اصولی و منصبی طور پر یہ لازم ہے کہ وہ مذکورہ صورت کو معمولی سمجھ کر خاموش نہ رہیں۔ بلکہ واضح طور پر بتائیں کہ طلاق ثلاثہ کے مسئلہ میں وہ سواد اعظم اہلسنت، اپنے شیخ طریقت، اجماع امت اور حضور امام اعظم رضی اللہ عنہ کے ہمنوا اور پیروکار ہیں یا معاذ اللہ امام الوہابیہ ابن تیمیہ کے ہمنوا و پیروکار؟ جو کہ خود گمراہ ہے اور دوسروں کو گمراہ کرنے والا جیسا کہ کتاب التحقیق فی التطلیق میں تحقیق کی گئی ہے۔ وما علینا الا البلاغ المبین۔ (ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ ذیقعدہ ۱۴۱۶ھ ص ۱۴)

## ماہنامہ ''ضیائے حرم'' اور مودودی وہابی بدبخت کی تعزیت:

ماہ شعبان کی اشاعت میں رسالہ ''تکبیر'' کراچی کے سابق ایڈیٹر صلاح الدین کے قتل پر اپنے اداریہ میں انہیں خراج تحسین پیش کرتے ہوئے ''مینارہ نور'' قرار دیا ہے اور یہ جانتے ہوئے ان کی قصیدہ خوانی و مرثیہ خوانی کی ہے کہ وہ نجدی مودودی جماعت سے وابستہ تھے۔ چنانچہ لکھا ہے کہ وہ ''نظریاتی لحاظ سے ایک خاص جماعت سے وابستہ تھے'' اور وہ ''خاص جماعت'' کون سی ہے۔

یہی مودودی جماعت جس کے خودساختہ نظریات ونجدی عقائد کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں بلکہ صلاح الدین کی انتہاء پسندی کا یہ حال تھا کہ ایک مرتبہ اس نے شان رسالت وجشن میلاد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف نہایت دل آزار و گستاخانہ مضمون شائع کیا تھا' جس پر عاشقان شان رسالت نے شدید احتجاج کیا تھا اور بعض نوجوان دفتر تکبیر پر حملہ آور بھی ہوئے تھے جبکہ صلاح الدین نے (بقول رسالہ اہلحدیث لاہور) یہ وصیت کی ہوئی تھی کہ میری وفات کے بعد ختم قل اور تیجہ وغیرہ کی کوئی رسم ادا نہ کی جائے۔ ایک طرف صلاح الدین کا ایسا تعصب اور دوسری طرف ''ضیائے حرم'' کی طرف سے ایسے شخص کیلئے قصیدہ گوئی و مرثیہ خوانی پر سوائے اس کے کیا کہا جائے کہ ''ضیاء حرم'' کا یہ اداریہ ضیاء حرم اور ضیاء القرآن کی ضیاء سے محرومی ہے اور ''ضیائے حرم'' کا یہ تاریک پہلو ہے۔

تعجب ہے کہ شہید اہلسنت مولانا محمد اکرم رضوی رحمۃ اللہ علیہ کی شہادت کے عظیم المیہ پر رسالہ ''تکبیر'' سمیت کوئی نجدی مودودی وہابی رسالہ ٹس سے مس نہ ہوا لیکن صلاح الدین کے قتل پر ''ضیائے حرم'' مرثیہ خوانی پر مجبور ہو گیا۔

دیکھ مسجد میں شکست رشتہ تسبیح شیخ
بتکدے میں برہمن کی پختہ زناری بھی دیکھ

(ماہنامہ ''رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ ص ۲۰، شعبان وشوال ۱۴۱۵ھ)

## ماہنامہ ضیائے حرم اور بلغۃ الحیر ان کے گستاخانہ عقائد

ماہنامہ ''ضیاء حرم'' ماہ جون وغیرہ پر ''مختلف تفسیری رجحانات'' کے عنوان سے کسی غیر معروف وغیر محقق ''محمد یونس مئو'' کا مضمون دیکھنے کا اتفاق ہوا، معلوم ہوتا ہے کہ مضمون نگار دیو بندی مکتب فکر سے متاثر ہیں، اس لیے بعض دیگر دیو بندی علماء کے حوالہ و مشہوری کے علاوہ ان کے یہ الفاظ ادارہ ضیاء حرم اور علماء اہلسنت کی خصوصی توجہ اور غور وفکر کے مستحق ہیں۔ مئو صاحب لکھتے ہیں:

''اور میں تفسیر مولانا غلام اللہ کی جواہر القرآن ہے نیز مولانا حسین علی کی تفسیر بلغۃ الحیر ان بھی ربط آیات اور سورہ میں مشہور ہے'' ولا حول ولا قوۃ الا باللہ کہاں اکابر مفسرین کی مشہور ومقبول ومستند تفاسیر مبارکہ اور کہاں مولوی غلام خان کی نام نہاد جواہر القرآن اور اس کے استاذ مولوی حسین علی کی ''بلغۃ الحیر ان'' اور پھر ان کی اکابر مفسرین کی تفاسیر مبارکہ کے ساتھ پیوند کاری۔

ع...... بسوخت عقل زحیرت کہ این چہ بوالعجبی است

یاد رہے: کہ یہ وہی حسین علی واں بھچروی ہے جو تاجدار گولڑہ حضرت پیر مہر علی شاہ رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ مناظرہ میں شکست کھا کر بھاگ گیا تھا۔ اس نے گمراہ کن کتاب ''بلغۃ الحیر ان'' میں جو عقائد باطلہ وگستاخانہ عبارات لکھی ہے۔ غزالئ زماں علامہ احمد سعید شاہ صاحب کاظمی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی مشہور ومقبول کتاب ''الحق المبین'' میں بدیں الفاظ ان کی نشاندہی کی ہے:

**اوّل:** دیو بندی حضرات کے مقتدا مولوی رشید احمد گنگوہی کے شاگرد رشید مولوی حسین صاحب اور ان کے شاگرد بعض دیگر علماء دیو بند کے نزدیک اللہ تعالیٰ کو

اپنے کاموں کا علم پہلے سے نہیں ہوتا بلکہ بندوں کے کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ کو ان کے کاموں کا علم ہوتا ہے۔ مولوی حسین علی صاحب اپنی تفسیر بلغۃ الحیران ص ۱۵۷، ۱۵۸ پر ارقام فرماتے ہیں ''اور انسان خود مختار ہے اچھے کام کریں یا نہ کریں'' اور اللہ تعالیٰ کو پہلے سے کوئی علم بھی نہیں ہوتا کہ کیا کریں گے بلکہ اللہ تعالیٰ کو ان کے کرنے کے بعد معلوم ہوگا اور آیات قرآنی جیسا کہ وسیعلم الذین وغیرہ بھی اور احادیث کے الفاظ بھی اس مذہب پر منطبق ہیں''۔......الخ۔ (العیاذ باللہ تعالیٰ)

دوم: کبراء علماء دیو بند کا مسلک یہ ہے کہ قرآن کریم نے کفار کو اپنی فصاحت اور بلاغت سے عاجز نہیں کیا تھا اور فصاحت و بلاغت سے عاجز کرنا علماء دیو بند کے نزدیک کوئی کمال بھی نہیں چنانچہ مولوی حسین علی صاحب اپنی کتاب بلغۃ الحیران ص ۱۲ پر لکھتے ہیں:

''یہ خیال کرنا چاہئے کہ کفار کو عاجز کرنا کوئی فصاحت و بلاغت سے نہ تھا کیونکہ قرآن خاص واسطے کفار فصحا بلغاء کے نہیں آیا تھا اور یہ کمال بھی نہیں''۔

(والعیاذ باللہ تعالیٰ)

سوم: دیو بندی حضرات کو ایسی خوابیں نظر آتی ہیں جن میں وہ (معاذ اللہ) رسول اللہ ﷺ کو گرتا ہوا دیکھتے ہیں اور پھر حضور کو گرنے سے روکتے اور بچاتے ہیں۔ دلیل کے طور پر مولوی حسین علی صاحب کا ارشاد بلغۃ الحیران ص ۸ پر دیکھئے (ترجمہ) ''اور میں نے رسول اللہ ﷺ کو دیکھا کہ حضور گر ﷺ رہے ہیں تو میں نے حضور ﷺ کو روکا اور گرنے سے بچالیا''۔

چہارم: دیو بندی علماء کے پیشوا مولوی حسین علی صاحب کے نزدیک رسول

اللہ ﷺ نے حضرت زید رضی اللہ عنہ کی مطلقہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے بغیر عدت گزارے نکاح کرلیا۔ بلغۃ الحیر ان ص ۲۶۷ پر ہے۔ ''اور قبل الدخول طلاق دو تو اس عورت پر عدت لازم نہ ہوگی جیسا کہ زینب کو طلاق قبل الدخول دی گئی اور رسول اللہ ﷺ نے اس اس سے بلاعدت نکاح کرلیا۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ کیسی جہالت و بارگاہ رسالت میں گستاخی اور بہتان تراشی ہے۔ (استغفر اللہ)

**پنجم**: علماء دیوبند کے مذہب میں فرشتوں اور رسولوں کو طاغوت کہنا جائز ہے مولوی حسین علی اپنی تفسیر بلغۃ الحیر ان کے ص ۴۳ پر لکھتے ہیں: ''اور طاغوت کا معنی **کلما عبد من دون الله فهو الطاغوت** اس معنی بموجب جن اور ملائکہ اور رسولوں کو طاغوت بولنا جائز ہوگا''۔ استغفر اللہ

**ششم**: دیوبندی حضرات کے نزدیک مفسرین جھوٹے ہیں مولوی حسین علی صاحب بلغۃ الحیر ان کے ص ۱۵ پر لکھتے ہیں:

''**ادخلو الباب سجدا**'' باب سے مراد مسجد کا دروازہ ہے جو کہ نزدیک تھی اور باقی تفسیروں کا کذب ہے۔

**ہفتم**: دیوبندی علماء کرام یا شیخ عبدالقادر کہنے والوں کو کافر، مرتد، ملعون۔ جہنمی کہتے ہیں پھر جو شخص جان بوجھ کر انہیں ایسا نہ کہے اس کو بھی ویسا ہی کافر، مرتد، ملعون اور زانی جہنمی قرار دیتے ہیں اور ان کے نکاح کو باطل سمجھتے ہیں۔ ملاحظہ فرمایئے! فتویٰ مندرجہ بلغۃ الحیر ان ص ۱۱۲۔

**بلغۃ الحیر ان**: کہ مذکورہ عقائد باطلہ کے باوجود کس قدر افسوس و تعجب کی

بات ہے کہ ''ضیاء حرم'' کے صفحات کو ''بلغۃ الحیران'' ایسی گستاخانہ عقائد باطلہ پر مشتمل گمراہ کن کتاب کے ذکر سے داغدار کیا گیا ہے اور تفاسیر قرآن کے ضمن میں اس کا حوالہ دے کر غلط تاثر دیا گیا ہے۔ کاش! کہ ادارہ ''ضیاء حرم'' کتاب ''الحق المبین'' کے حوالہ سے بلغۃ الحیران کے گمراہ کن عقائد کا ازالہ کرے اور قارئین ضیاء حرم کو تصویر کا دوسرا رُخ بھی دکھائے۔ (رضائے مصطفیٰ اکتوبر ۲۰۰۳ء)

===========

# ماہنامہ ”ضیاء حرم“ اور نام نہاد تفسیر

# جواہر القرآن کے گستاخانہ عقائد

جیسا کہ ”رضائے مصطفےٰ“ کے گذشتہ شمارہ شعبان و اکتوبر میں ”ضیاء حرم“ کے مضمون نگار محمد یونس میو کے حوالہ سے نام نہاد تفسیر ”بلغۃ الحیران“ کے گستاخانہ عقائد باطلہ کا رد کیا گیا تھا اور ادارہ ”ضیاء حرم“ کو اس کے ازالہ و تردید کی طرف توجہ دلائی گئی تھی۔ اسی طرح میو صاحب کے مضمون میں چونکہ مشہور غالی دیوبندی مولوی غلام خان کی نام نہاد تفسیر ”جواہر القرآن“ کا بھی حوالہ دیا گیا ہے۔ اس لئے ضروری ہے کہ ”جواہر القرآن“ کا بھی ”بلغۃ الحیران“ کی طرح رد کیا جائے تاکہ ”ضیاء حرم“ میں اس کے حوالہ و تذکرہ سے کسی کو مغالطہ نہ ہو۔ یاد رہے کہ مولوی غلام خان کی کتاب ”جواہر القرآن“ میں خالص نجدی و خارجی ذہنیت کے تحت کفار و مشرکین اور بتوں کی مذمت میں نازل ہونے والی آیات کو مسلمانوں پر چسپاں کیا گیا ہے اور کافر و مشرک قرار دیا گیا ہے اور محبوبان خدا حضرات انبیاء و اولیاء پر چسپاں کر کے ان کے کمالات و تصرفات و علوم مبارکہ کی بڑی شقاوت و خباثت قلبی کے تحت نفی کی گئی ہے اور یہاں تک دریدہ دہنی کی گئی ہے کہ معاذ اللہ معلوم ہوا کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو نفع و نقصان دینے کی طاقت اور نہ ہی غیب جاننے کی طاقت اللہ جل شانہٗ کی طرف سے دی گئی ہے۔

نبی کو جو حاضر و ناظر کہے

بلاشک شرع اس کو کافر کہے

(جواہر القرآن ص ۱۴۱)

ایسی وہابی خارجی گستاخانہ عقائد باطلہ اور تفسیر سے ”جواہر القرآن“ بھری پڑی ہے اور

بڑے تعجب اور افسوس کا مقام ہے کہ "ضیاء حرم" میں ایسی کتاب کو تفسیر کی حیثیت سے ذکر کیا ہے اور پھر ان کا اکابر مفسرین کی تفاسیر مبارکہ سے پیوند کاری کی گئی ہے۔ **ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔**

معلوم ہونا چاہیئے کہ مولوی غلام خان ایسا غالی دیوبندی خارجی تھا کہ خود علماء دیوبند نے بھی اس کا رد بلیغ کیا ہے اور اس کے خلاف فتویٰ جاری کیا ہے۔ چنانچہ ایک ضخیم کتاب "ہدایۃ الحیر ان فی جواہر القرآن" کے تعارف میں لکھا ہے کہ "تفسیر جواہر القرآن" مؤلف مولانا غلام خان کی ان مقامات پر گرفت کی گئی ہے۔ جہاں ان کا خلاف حق و تحقیق ہونا بالدلیل ثابت ہو گیا' جس میں مؤلف "جواہر القرآن" نے اہلسنّت و جماعت اکابر علماء دیوبند کی تحقیقات کے خلاف راہ اختیار کی ہے اور جادہ مستقیمہ سلف صالحین کے نقش قدم سے انحراف کیا ہے۔ اس سے مولوی غلام خان کی گمراہی و بے دینی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ خود علماء دیوبند نے بھی اس کے عقائد باطلہ نظریات فاسدہ سے اتفاق نہیں کیا بلکہ اس کا رد بلیغ کیا ہے۔

فتویٰ:

اور مولوی غلام خان کے خلاف ایک اشتہار بھی شائع ہوا ہے کہ "مولوی غلام خان علماء دیوبند کی نظر میں" جس میں کہا گیا ہے کہ مولوی غلام خان نہ دیوبندی ہے' نہ بریلوی۔ یہ ایک جدید فتنہ انگیز طائفہ کا بانی ہے۔ مسلمانوں کو خبردار رہنا چاہیئے' مولوی غلام خان اور اس کے ہم خیالوں کے پیچھے نماز مکروہ تحریمہ ہے۔ ان کو مساجد کا امام نہ بنایا جائے' دین کی حفاظت کے لیئے ان سے سلام و کلام بند کر دینا چاہیئے۔

## حرف آخر:

کاش کہ ادارہ ''ضیاء حرم'' تفصیل مذکور کے ساتھ ''جواہر القرآن'' کے گمراہ کن عقائد کا ازالہ کرے اور قارئین ''ضیاء حرم'' کو تصویر کا دوسرا رُخ بھی دکھلائے تا کہ کوئی مسلمان ''ضیاء حرم'' کے صفحات پر نام نہاد تفسیر ''جواہر القرآن'' کے ذکر سے دھوکا نہ کھائے اور اس سے متاثر نہ ہو۔ وما علینا الا البلاغ المبین

(ماہنامہ رضائے مصطفےٰ گوجرانوالہ نومبر ۲۰۰۳ء)

============

# حضرت پیر محمد کرم شاہ صاحب کرم فرمائیں

شہرہ آفاق شخصیت حضرت پیر کرم شاہ کا علمی وروحانی وملکی سطح پر بڑا مقام ہے۔ جس کے باعث وہ محتاج تعارف نہیں، مگر قدرت جن کو بڑا مقام دے انہیں خود کو بڑا سمجھ کر دوسروں کو حقیر وناقابل اعتناء نہیں سمجھنا چاہیئے۔ اور اپنے سے چھوٹوں کی آواز پر بھی ''لبیک'' کہنا چاہیئے۔ اور ان کی ہمدردی ودلجوئی کرنی چاہیئے۔ مگر ہمارا اپنا تجربہ ہے۔ کہ کسی دینی علمی مسئلہ میں پیر صاحب کی طرف رجوع کیا جائے۔ تو وہ دلجوئی نہیں فرماتے، اور جوابی خطوط وملفوف کا جواب عنایت فرمانے کی زحمت بھی گوارا نہیں کرتے۔ اور یہی تلخ تجربہ ان کے صاحبزادہ والاشان صاحبزادہ امین الحسنات صاحب مدیر اعلیٰ ''ضیائے حرم'' کے متعلق بھی ہوا ہے۔ کہ وہ جوابی خطوط کا جواب دینا بھی اپنی کسر شان سمجھتے ہیں۔ حالانکہ کچھ نہ کچھ جواب دینا ان حضرات کی اخلاقی ومنصبی ذمہ داری ہے۔

آمدم برسر مطلب:

غیر مقلد وہابی رسائل موقع بموقع بیک وقت تین طلاقوں کو ابن تیمیہ کی پیروی میں ایک طلاق رجعی قرار دیتے ہیں اور اس سلسلہ میں پیر کرم شاہ صاحب کو بھی اپنا ''گواہ'' بنا کر پیش کرتے اور سینوں پر اتمام حجت کی ناکام کوشش کرتے ہیں۔ اور جب ہم اس سلسلہ میں پیر صاحب سے گزارش کرتے ہیں۔ کہ وہ بقلم خود اس گتھی کو سلجھائیں کہ کیا واقعی مسئلہ ہذا میں وہ بھی ابن تیمیہ کے پیروکار ہیں یا غیر مقلدین ان کا نام غلط استعمال کرتے ہیں تو ''حلال وحرام'' کے اتنے اہم مسئلہ میں پیر صاحب نہ دل کی بات زبان پر لاتے ہیں نہ غیر مقلدین کا منہ بند کرتے ہیں۔ اسی طرح منکر ختم نبوت مولوی قاسم نانوتوی دیوبندی کی کتاب ''تحذیر الناس'' کی پہلے تو پیر صاحب نے بڑی

تعریف وتوصیف کی، مگر اہلسنت کے احتجاج پر عرصہ دراز کے بعد پیر صاحب نے کتاب ''تحذیرالناس میری نظر میں'' لکھ کر سنیوں کی کچھ دلجوئی تو فرمائی مگر دودھ سے مکھی نہ نکالی۔ جس کے باعث سنیوں میں بھی اضطراب ہے۔ اور دیوبندی بھی سنیوں کے مقابلہ میں پیر صاحب کا نام بطور ہتھیار استعمال کرتے رہتے ہیں۔ مگر پیر صاحب ادھر بھی چشم التفات نہیں فرماتے۔ اس وقت ماہنامہ ''کنزالایمان'' لاہور کا ''ختم نبوت نمبر'' ماہ ستمبر ہمارے پیش نظر ہے جس میں سید تبسم بادشاہ بخاری نے ''تحذیرالناس اور پیر صاحب کے کردار پر بڑی طویل بحث فرمائی ہے اور دیوبندیوں کے پیر صاحب کا نام ''تحذیرالناس'' اور مولوی نانوتوی کی حمایت میں استعمال کرنے کا شرح وبسط سے انکشاف کیا ہے۔ ہماری صرف اتنی گزارش ہے کہ پیر صاحب گومگو کی پالیسی ترک کریں اور محض دینی خیر خواہی اور اغیار کے حملوں سے سنیوں کے تحفظ کے لیے ''ختم نبوت نمبر'' اور اس میں اپنے متعلق مضمون ضرور بالضرور ملاحظہ فرما کر کرم فرمائیں۔ اور اپنے متعلق سنیوں اور دیوبندیوں کے متعلقہ شبہات کا ازالہ فرما کر اپنی شخصیت کا بھی دفاع فرمائیں۔ اور اپنی اتنی بڑی شخصیت کو داغدار ومتنازعہ ہونے سے بچائیں۔

نیز اپنے ممدوح پروفیسر طاہر القادری کے عورت کی نصف دیت پر اجماع کے انکار، شیعہ وہابیہ کے پیچھے نماز کے جواز اور مخالفین صحابہ کے امام خمینی کا جینا علی رضی اللہ عنہ کی طرح اور مرنا حسین رضی اللہ عنہ کی طرح قرار دینے جیسے نظریات باطلہ کا شرعی حکم بیان فرما کر کرم فرمائیں۔ (ادارہ)۔ (ماہنامہ رضائے مصطفےٰ، جمادی الاخریٰ ۱۴۱۸ھ)

==========

حدیث وفقہ دانی کے ایسے گل کھلائیں جس سے تحقیق کی جگہ تضحیک کا سامان پیدا ہو۔

(رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۱۷۶)

خلاصہ یہ کہ اہل بدعت نے مسلمانوں کو عجیب الجھن بلکہ اختلاف وانتشار میں ڈال دیا ہے اب اگر اہل بدعت کو کوئی حق کی بات کہدے تو آسمان سر پر اُٹھا لیتے ہیں کہ دیکھو اس نے ہم کو گالی دی ہے اور یہ نہیں سوچتے کہ اگر تم صحابہ کرام اور خیر القرون کے دور کو افراتفری کا دور قرار دو تو احساس نہ ہو لیکن اگر کوئی تمہیں بدعت پر ٹوکے تو تمہارا نفس آپے سے باہر ہو جائے۔ (رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۱۵۳)

جناب مقالہ نگار اس حصر کے منکر ہیں۔ ان کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی حدیث شریف "صوموا الرؤیة" میں ادھوری بات کی ہے پوری بات نہیں کی اور موصوف نے آکر اس ادھوری بات کو ازہر کی تعلیم سے پورا کیا۔ یہ سب ازہر کی نحوست ہے جس کو پاکستان میں پھیلا جا رہا ہے۔

(رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۱۶۱)

حیرت یہ ہے کہ موصوف جسٹس بھی ہیں لیکن شہادۃ کی ابجد سے تہی دامن ہیں۔

(رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۱۶۲)

جناب پیر صاحب کی بے خبری اس حد تک ہے کہ اس کو بھی نہیں جاتے کہ یہ فقہاء کون ہیں؟ ورنہ یہ بے سروپا باتیں کر کے تضحیک کا سامان پیدا نہ کرتے۔

(رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۱۶۹)

پیر صاحب کا یہ فرمان دین کے علوم سے ناواقفی بلکہ دین متین کے نسخ کر دینے کے مترادف ہے اور تمام قواعد وضوابط مسلمہ اور تصریحات کتب مذہب کے خلاف ہے۔

(رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۱۸۹)

علامہ شامی کی عربی عبارت کا ترجمہ پیر صاحب نے بھی کیا ہے لیکن دیانت کو ذبح کرتے ہوئے ترجمہ سے ''دیہات'' کا لفظ ہضم کرلیا ہے اور عربی عبارت کا ترجمہ بالکل غلط کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ: ''تو جہاں تک ان توپوں کی آواز پہنچے گی۔ جہاں تک ان قندیلوں کی روشنی نظر آئے گی وہاں تک لوگوں پر روزہ رکھنا فرض ہوگا۔ اسی طرح عیدالفطر کا حکم ہے۔ اب اس ترجمہ میں کہیں دیہات کا ذکر نہیں ہے کیونکہ یہ ذکر پیر صاحب کے مذہب اور مقصد کے خلاف تھا لہٰذا اپنی طرف سے غلط ترجمہ کر کے ان قارئین کو دھوکا دیا جو عربی زبان سے ناواقف ہیں۔ دوسری چابکدستی یہ دکھائی کہ علامہ شامی کی عربی عبارت میں عیدالفطر کا کہیں ذکر نہیں ہے۔ (رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۲۰۸)

چونکہ پیر صاحب اصول فقہ سے ناواقف ہیں اور ان کو طریقہ موجبہ اور علامت میں فرق معلوم نہیں۔۔۔ اور یہ کہنے کے بعد کوئی بڑا جاہل ہی ہوگا جو ان کو طریقہ موجبہ کہے یا طرق موجبہ میں شمار کرے۔ (رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۲۲۲)

اور اب فقہاء کرام پر الزام تراشی کی جارہی ہے بندہ جناب پیر صاحب کو چیلنج کرتا ہے کہ کسی فقہ کی عبارت سے ثابت کریں جس میں توپوں کی گونجدار آواز اور قندیلوں کی روشنی کو طریقہ موجبہ کہا گیا ہو یا طرق موجبہ سے شمار کیا گیا ہو۔ اگر جناب پیر صاحب فقہاء کی عبارت سے ثابت نہ کرسکیں تو اسی رسالہ ضیائے حرم کی کسی اشاعت میں اپنا توبہ نامہ شائع کریں ورنہ اس اتہام کی وجہ سے علامہ شامی اور دوسرے فقہاء کرام قیامت میں انکا گریبان پکڑیں گے۔ (رؤیت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۲۲۲)

جناب پیر صاحب نے اپنے رسالہ میں تحریر کیا ہے: ''ہمارے دارالعلوم کا ایک

متوسط طالب علم بفضلہٖ تعالیٰ اس عبارت کو ایک دفعہ پڑھنے سے اس کا مفہوم نہ صرف سمجھ جاتا ہے بلکہ سمجھا بھی سکتا ہے"۔ تو بندہ عرض کرتا ہے کہ بلند بانگ دعوے کرنا اور بات ہے اور انہیں دلائل سے ثابت کرنا علیحدہ بات ہے۔

(رویت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۲۲۷)

جس دارالعلوم کا پرنسپل "علامت" اور "علت موجبہ" اور "شرط" میں فرق کرنے پر قادر نہیں اور اس کی نظر کتاب "منار" پر بھی نہیں ہے اس دارالعلوم کا طالب علم تو عربی عبارت پڑھنے پر بھی قادر نہیں ہوگا۔ چہ جائیکہ علمی مشکلات حل کرے یہی وجہ ہے کہ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے جہاں متقی کی چند صفات ذکر کیں ہیں۔ وہاں جناب پیر صاحب نے اپنی تفسیر میں ان صفات کو متقی کی علامات قرار دیا ہے حالانکہ مستند مفسرین مثلاً ابوبکر جصاص نے ان صفات کو متقی کے شرائط کہا ہے۔ کیا پیر صاحب کسی مستند مفسر کا حوالہ دے سکتے ہیں۔ جس نے ان صفات کو علامات قرار دیا ہو بصورت دیگر یہ سمجھا جائے گا کہ یہ تفسیر صرف پیر صاحب کے ذہن کا اختراع ہے کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ مفسر قرآن بننے کے شوق میں تحریف قرآن کا ارتکاب کیا جائے۔ جناب پیر صاحب نے جو تفسیر قرآن پاک تحریر فرمائی ہے اس کی وجہ یہ نہیں تھی کہ چودہ صد سال میں مفسرین سے جو عقدے حل نہ ہوئے وہ پیر صاحب نے آکر حل کئے ہیں یا پہلی تفاسیر میں کوئی کمی تھی اور پیر صاحب نے تفسیر لکھ کر اس کمی کو پورا کر دیا بلکہ یہ تفسیر صرف نمائش کے لیے اور تحریف کے عجوبے دکھانے کے لیے تحریر کی گئی۔ (رویت ہلال کی شرعی تحقیق ص ۲۲۸)

============

# مسک الحقائق

از:

مولانا محمود احمد نعیمی

شاگرد مفتی اقتدار احمد نعیمی گجرات

## الجواب المقبول بعون اللہ والرسول (جل جلالہٗ وصلی اللہ علیہ وسلم) :

کچھ سمجھ کر ہی ہوا ہوں موج دریا کا حریف

ورنہ میں بھی جانتا ہوں عافیت ساحل میں ہے

نحمدہ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم

محترم قادری صاحب اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے اور اشاعت حق کی توفیق عطا فرمائے آپ کے ارسال کردہ اوراق کا مطالعہ کیا۔ وارثین علوم نبی کریم ﷺ نے کرم شاہ بھیروی صاحب کو اسکے نظریات کی غلطی سے آگاہ فرمایا لیکن وہ بغیر اصلاح کیے دنیا سے چلا گیا۔ رب تعالیٰ اور نبی کریم ﷺ کی ذات پر بھروسہ کرتے ہوئے اور غوث الثقلین غوث الاعظم پیران پیر حضرت سید عبدالقادر جیلانی دستگیر قدس سرہٗ العزیز ورحمۃ اللہ علیہ سے استعانت کرتے ہوئے لکھنا شروع کرتا ہوں:

کرم شاہ بھیروی صاحب نے لکھا ہے کہ "اس طرح کی استعانت تو پاکان امت کا ہمیشہ سے معمول رہا ہے حضرت شاہ ولی اللہؒ جناب رسالت مآبؐ میں عرض کرتے ہیں۔۔۔ بانی دارالعلوم دیوبند عرض کرتے ہیں ضیأ القرآن جلد ۲۵۔

## الجواب المعقول بعون اللہ والرسول

استاذ العلماء حضرت مولانا علامہ عطا محمد بندیالوی صاحب رحمۃ اللہ علیہ جب

بھکی شریف میں پڑھایا کرتے تھے تو علامہ بندیالوی صاحب سے ملاقات ہوئی بڑی شفقت سے پیش آئے فرمانے لگے کہ آج کھانا ہمارے ساتھ کھائیں کھانے کے بعد بھیروی صاحب کے بارے میں گفتگو ہوئی فرمانے لگے یہ ایک ایسا شخص ہے جس کو اس کی غلطیاں پر نشاندہی بھی کی جائے تو جواب نہیں دیتا اور اپنی غلطیاں بھی درست نہیں کرتا ہم نے عرض کیا کہ کونسی غلطی ہے جس کی آپ نے اس کو نشاندہی فرمائی ہے فرمانے لگے ضیاء القرآن جلد اول ص ۳۰ میں لکھا ہوا ہے کہ یہاں سے اَلْمُفْلِحُوْنَ تک ان متقین کی علامات بیان کی گئی ہیں جو قرآن کی ہدایت سے بہرہ ور ہوتے ہیں یُؤْمِنُوْنَ بِالْغَیْبِ پہلی علامت ہے کہ وہ غیب پر ایمان لاتے ہیں وَیُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوۃ دوسری علامت ہے وَمِمَّا رَزَقْنٰھُمْ یُنْفِقُوْنَ تیسری علامت ہے۔ بھیروی صاحب کا ان کو متقین کی علامت قرار دینا بہت بڑی غلطی ہے اصول ہے کہ علامت کے فوت ہونے سے معلوم فوت نہیں ہوتا تو اس کا مطلب یہ ہوا کہ اگر کوئی غیب پر ایمان نہ لائے تو بھی متقی ہی رہے گا نماز قائم نہ کرے تو بھی متقی ہی رہے گا، اللہ کے دیئے ہوئے میں سے اس کی راہ میں خرچ نہ کرے پھر بھی متقی ہی رہے گا جو کچھ نبی کریم ﷺ پر نازل ہوا اور جو آپ ﷺ سے پہلے نازل ہوا اس کا منکر بھی متقی ہی رہے گا اور آخرت پر یقین نہ رکھنے والا بھی متقی ہی رہے گا، یہ قرآن مجید کی تفسیر نہیں بلکہ تحریف ہے۔ ان کو متقین کی شرائط کہنا چاہیئے اور اصول ہے اذافات الشرط فات المشروط اس اصول سے معنی یہ ہوں گے کہ غیب پر ایمان لانے والا، نماز قائم کرنے والا اللہ کی راہ میں خرچ کرنے والا، قرآن وحدیث کو ماننے والا، پہلے انبیاء علیہم السلام پر نازل شدہ کلام کو ماننے والا، آخرت پر یقین رکھنے والا ہی متقی ہے، بغیر ان کے کوئی بھی متقی نہیں ہوسکتا۔

...... بھیروی صاحب نے لکھا ہے کہ قدرت کی کرشمہ سازی ملاحظہ ہو! ایک طرف مظاہر فطرت کو اتنا حسین بنایا کہ دل بے ساختہ ان کی طرف کھچے چلے جاتے ہیں دوسری طرف ان میں اتنا غموض رکھ دیا کہ لاکھ سر پٹخئے ان کی دلکشی اور حسن کا راز معلوم نہیں ہوتا اور اس پر ستم ظریفی یہ فرمائی کہ کھوج لگانے کی تڑپ اور سراغ رسانی کی بے تابیاں مضمر کر دیں۔ (ضیأ القرآن جلد۱ ص۱۳۰)

**الجواب المعقول بعون الله والرسول:**

اس تحریر میں رب تعالیٰ کو معاذ اللہ ظالم ٹھہرایا گیا۔

رب تعالیٰ نے فرمایا ہے:

**ان الله لایظلم مثقال ذرة۔** (النسآء، ۴۰)

اللہ تعالیٰ ایک ذرہ بھر ظلم نہیں فرماتا۔

**ان الله لا یظلم الناس شیئا۔** (یونس، ۴۴)

بیشک اللہ لوگوں پر کچھ ظلم نہیں کرتا

**و لا یظلم ربک احد۔** (الکھف، ۴۹)

اور تمہارا رب کسی پر ظلم نہیں کرتا

تمام روئے زمین پر ایک بھی مسلمان ایسا موجود نہیں جو قرآن مجید کا انکار کر کے رب تعالیٰ کو ظالم ٹھہرانے والے کو سچا ٹھہرا کر کافر ہونے کے لیے تیار ہو جائے۔

اگر کوئی شخص ایمان سے کورا ہو اور اس کا نسب نوح علیہ السلام سے ملتا ہو تو وہ بھی نجات نہیں پا سکتا۔

**الجواب المعقول بعون الله والرسول**

بھیروی صاحب نے قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیوبند کی تائید اوراس کی کتاب تحذیرالناس کی تصدیق کرتے ہوئے لکھا کہ قاسم نانوتوی نے لکھا ہے کہ ''اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی ﷺ کوئی نبی پیدا ہوتو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کوئی فرق نہ آئے گا۔ چہ جائیکہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا فرض کیجیے اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے'' اس کے بعد مزید اپنی طرف سے بھیروی صاحب نے لکھا ہے کہ'' آپ خود سوچیے اور بتایئے کہ ان عبارات سے مرزائیوں کو اپنی جھوٹی نبوت کے حق میں غل غپاڑہ مچانے کا موقع میسر نہیں آگیا اگر اور بالفرض جیسے الفاظ سے صرف وہ لوگ جن کے پیش نظر تلاش حق اور بیان حق ہے وہ تو مولانا کے مقصد کلام کو سمجھنے کے لیے ان قواعد کو پیش نظر رکھیں گے کہ یہاں قضیہ فرضیہ ہے اور قضیہ فرضیہ اور ہوتا ہے اور قضیہ واقعہ حقیقیہ اور ہوتا ہے ان دونوں کے درمیان بعد المشرقین ہے لیکن ایسے جملوں کا لکھنا جن سے باطل کو تقویت ملے اور اسے اپنی دکان سجانے کا موقعہ میسر آئے ایک عالم کے لیے کسی طرح روانہیں۔ (تحذیرالناس میری نظر میں ص ۵۰، ۵۱، جمال کرم جلد ا صفحہ ۶۸۹)

یہ کہنا درست نہیں سمجھتا کہ مولانا نانوتوی ختم نبوت زمانی کے منکر تھے۔

(تحذیرالناس میری نظر صفحہ ۵۸ جمال کرم جلد ا صفحہ ۶۹۳)

## الجواب المعقول بعون الله والرسول

بھیروی صاحب نے جب یہ تحریر لکھ کر شائع کی تو مدرسہ قمر العلوم گجرات کے مہتمم حضرت مولانا علامہ بشیر الدین صاحب مدظلہ العالی نے مجھے بھیروی صاحب کی کتاب ''تحذیرالناس میری نظر میں'' عنائت فرمائی۔ مطالعہ کرنے کے بعد دوبارہ حاضر خدمت ہوکر عرض کیا جناب اس کتاب میں بھیروی صاحب بہت بڑی ٹھوکر کھا کر گمراہی

کے عمیق کنویں میں اس انداز سے اوندھے، منہ کے بل گرے ہیں کہ ان کا نکلنا محال ہے
فرمانے لگے اگر چہ میں بھی بھیرہ میں کرم شاہ صاحب کے درس میں پڑھتا رہا ہوں مگر
میں ان کی ترجمانی نہیں کر سکتا واقعی اس کتاب میں یہ بہت بڑی غلطی ہے۔ جس کو ملمع
سازی کے ذریعے چھپانے کی بہت کوشش کی گئی ہے لیکن اہل علم حضرات ملمع سازی پر
مطلع ہو جاتے ہیں ایسی حرکات سے سوائے خسر الدنیا والا خرۃ کے کچھ بھی حاصل
نہیں ہوتا۔

وہ خود زندہ موجود ہیں اس لیے ان سے ہی دریافت کر لو میں اپنی عاقبت برباد
نہیں کر سکتا۔

مفتی محمد اشرف القادری نعیمی مدظلہ آف مراڑیاں شریف نے مجھ سے کتاب
"تحذیر الناس میری نظر میں" کے بارے میں فرمایا: معلوم نہیں کہ بھیروی صاحب نے
اس کتاب میں چیں، چیں، چوں، چوں کا مربہ بنانے کی کیوں ناکام سازش کی ہے۔
غرضیکہ اہل حق تو اس کتاب کو دیکھتے ہی نفرین شروع کر دیتے ہیں چہ جائیکہ اس کی
تصدیق کی جائے۔

ہم نے بھیروی صاحب کو لکھا:

معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے نزدیک اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین وملت
الشاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ العزیز ورحمۃ اللہ علیہ کے پیش نظر تلاش حق اور بیان
حق نہیں تھا اگر بالفرض آپ کو برہنہ کر کے آپ کا منہ کالا کر کے جوتوں کا ہار گلے میں
ڈال کر، گدھے پر بیٹھا کر، ڈھولک بجاتے ہوئے آپ کو پورے پاکستان کے قریہ قریہ
میں پھرایا جائے تو آپ کی مذمت میں کوئی فرق نہ آئے گا۔ لیجیئے یہ بھی قضیہ فرضیہ ہے۔

مہربانی فرما کر تصدیق فرما دیجیئے تاکہ اس کی اشاعت عام کی جائے نیز باطل تو قرآن مجید اور فرمان نبوی ﷺ سے بھی اپنی دکان سجاتا ہے۔

بھیروی صاحب کی مصدقہ کتاب تحذیر الناس میں لکھا ہوا ہے کہ

''آنحضرت ﷺ کے عصر میں کوئی نبی صاحب شرح جدید نہیں ہوسکتا اور نبوت آپ کی عام ہے اور جو نبی آپ کے ہم عصر ہوگا وہ متبع شریعت محمدیہ کا ہوگا''۔

(تحذیر الناس صفحہ ۲۹)

مرزا قادیانی دجال نے لکھا ہے:

''جس جس جگہ میں نے نبوت یا رسالت سے انکار کیا ہے صرف ان معنوں سے کیا ہے کہ میں مستقل طور پر کوئی شریعت لانے والا نہیں ہوں''۔

(ایک غلطی کا ازالہ ص ۸)

شریعت والا کوئی نہیں آسکتا اور بغیر شریعت کے نبی ہوسکتا ہے۔ (تجلیات الٰہی ص ۲۶)

بھیروی صاحب کی طرح مرزائی بھی نانوتوی کی تصدیق میں لکھتے ہیں کہ

''بریلوی جو ہیں وہ مولوی قاسم صاحب سے ان کی اس عبارت کی وجہ سے ناراض ہیں اصل میں یہ ان کے حسد اور بغض کا مظاہرہ ہے۔ ورنہ مولوی محمد قاسم تو ایک فرشتہ تھا''۔ (مقام مسیح موعود ص ۳)

بھیروی صاحب نے عدل کرنے کے لیے ترازو کے ایک پلڑے میں نانوتوی کو رکھا اور دوسرے پلڑے میں اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجدد دین وملت الشاہ احمد رضا خاں بریلوی قدس سرہ العزیز ورحمۃ اللہ علیہ کو رکھا جب دیکھا کہ اعلیٰ حضرت والا پلڑا بھاری ہے تو فوراً جست لگا کر نانوتوی کے پلڑا کو بھاری کرنے کی غرض سے نانوتوی

والے پلڑے میں نانوتوی کے ساتھ جا بیٹھے۔

جمال کرم جلد اصفحہ ۶۰۹ تا ۶۲۰ میں جو طلاق کے بارے میں لکھا گیا ہے اس کے مطالعہ سے یہی حقیقت سامنے آتی ہے کہ بھیروی صاحب کا مؤقف یہی تھا کہ ایک دم تین طلاقیں دینے سے ایک طلاق ہی واقع ہوتی ہے۔

**الجواب المعقول بعون اللہ والرسول**

بہرحال یک دم تین طلاقیں دینے سے تین ہی واقع ہوں گی اور یہ عورت اب بغیر حلالہ اس مرد کو حلال نہ ہوگی اس پر امام ابوحنیفہ وشافعی ومالک واحمد رحمہ اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور سلفاً خلفاً جمہور علماء کا اتفاق ہے۔ تفصیل کے لیے استاذی المکرّم، مفتی اعظم، مفسر قرآن، شارح احادیث، حکیم الامت حضرت علامہ مفتی احمد یار خاں قدس سرہ العزیز ورحمۃ اللہ علیہ کی کتاب جاء الحق کا مطالعہ فرمائیں۔

الشیخ احمد صاوی مالکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ کہنا کہ ایک دم دی ہوئی تین طلاقوں سے ایک ہی واقعہ ہوتی ہے یہ سوا ابن تیمیہ حنبلی کے اور کسی نے بھی نہیں کہا ہے اور ابن تیمیہ کی خود اس کے مذہب کے اماموں نے تردید کردی علماء کرام تو فرماتے ہیں کہ ابن تیمیہ الضال المضل خود بھی گمراہ ہے اور دوسروں کو گمراہ کرنے والا ہے۔

(تفسیر صاوی جلد اصفحہ ۱۰۷)

متفق علیہ مسئلہ سے اختلاف کرکے ابن تیمیہ الضال المضل کا حواری اور ہمنوا ہونا صرف اور صرف بھیروی صاحب کو ہی زیب دیتا ہے۔

بھیروی صاحب نے لکھا ہے کہ مجھے یہ مزاج کبھی بھی راس نہیں آیا کہ ''حضور ﷺ کو نورانیت اور بشریت کے خانے میں رکھ کر گفتگو کو آگے بڑھایا جائے اور ان کے

علم کو جانچنے کے لیے دنیوی پیمانوں کو اپنایا جائے کیا ہم اپنا زاویہ فکر اور نقطہ نظر نہیں بدل سکتے؟ کبھی اس انداز سے بھی سوچ لیا کریں یا ان کی عظمت کی جھلک دیکھ کے معراج کی شب کب سے جبریل کی خواہش ہے بشر ہو جائے"۔ (جمال کرم جلد۲ صفحہ ۸۶۸)

**الجواب المعقول بعون اللہ والرسول**

اس تحریر میں بھیروی صاحب نے نبی کریم ﷺ کی نورانیت کا انکار کر کے مسلمانوں کو بھی انکار کی دعوت دی ہے اور ظاہر کیا ہے کہ نبی کریم ﷺ کی عظمت کا اندازہ حضرت جبریل نے شب معراج لگایا کہ چونکہ نبی کریم ﷺ محض بشر ہی ہیں اس لیے آپ کو معراج ہوئی حضرت جبریل علیہ السلام کو خواہش ہوئی کہ میں بھی بشر ہو جاؤں اور مجھے بھی معراج ہو جائے گویا کہ بھیروی صاحب نے یہ بھی بتا دیا ہے کہ معراج شریف نبی کریم ﷺ کا خاصہ نہیں۔

بھیروی صاحب نے کہا ہے کسی گستاخ رسول ﷺ کو کافر کہنے کا دور گزر گیا ہے (جمال کرم جلد۳ صفحہ ۶۹۴)

**الجواب المعقول بعون اللہ والرسول**

مرزا قادیانی کہتا رہا ہے کہ " جہاد کا وقت گزر گیا اب جہاد حرام ہو گیا ہے (درثمین صفحہ ۵۳) اور بھیروی صاحب نے کہا ہے کہ گستاخ رسول ﷺ کو کافر کہنے کا دور گزر گیا ہم کہتے ہیں جو گستاخ رسول کو کافر کہنے میں توقف کرے وہ بھی کافر ہے۔

بھیروی صاحب نے کہا ہے کہ اندھیرا کسی چیز کا نام نہیں روشنی نہ ہونے کا نام اندھیرا ہے...... ایک چھوٹی سی دیا سلائی جلانے سے بھی کمرے کا اندھیرا ہر کونے سے ختم ہو جاتا ہے۔ (جمال کرم جلد۳ صفحہ ۶۹۵)

**الجواب المعقول بعون اللہ والرسول**

یہ ایسا ہی ہے جیسے کوئی احمق اور جاہل یہ کہے کہ روشنی کسی چیز کا نام نہیں، اندھیرا نہ ہونے کا نام روشنی ہے ایک بڑے سے بڑا فانوس اگر گل کر دیا جائے تو کمرے کے ہر کونے کی روشنی ختم ہو جاتی ہے۔رب تعالیٰ فرماتا ہے:

**الحمدللہ الذی خلق السموت والارض وجعل الظلمت والنور۔(الانعام،۱)**

ترجمہ کنزالایمان: سب خوبیاں اللہ کو جس نے آسمان اور زمین بنائے اور اندھیریاں اور روشنی پیدا کی۔

بھیروی صاحب کی روش سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ قرآن واحادیث سے بالکل کورے تھے اس لیے ان سے ایسی حرکات کا صدور ہوتا رہا اہل ایمان حضرات تو قرآن و احادیث اور کتب فقہ کے مطالعہ کا مشورہ دیتے ہیں اور اس کو ضروری سمجھتے ہیں لیکن بھیروی صاحب نے کہا ہے کہ علامہ اقبال کی کتب اردو اور فارسی کے مطالعہ کو اپنا فرض اولین سمجھیے۔(جمال کرم ج ا ص ۶۰۱) اور اپنے طلباء کو کلیات اقبال فارسی سبقاً پڑھاتے تھے آپ کلیات اقبال اپنے ساتھ رکھا کرو یہ ہر مشکل اور کٹھن وقت میں تمہاری راہنمائی کرے گی اور زندگی کے ہر حصے میں تمہارے لیے خضر راہ ثابت ہوگی۔

**(جمال کرم جلد ۳ صفحہ ۶۴۲)**

گویا کرم شاہ بھیروی صاحب کے نزدیک قرآن واحادیث اور کتب فقہ زندگی کے ہر حصہ کے لیے خضر راہ نہیں ہیں۔العیاذ باللہ۔

دنیوی لالچ کی بنا پر اور دنیوی مال حاصل کرنے کے لیے جوان کا اصل مشن تھا کبھی تو غیر مقلد شوکانی کی کتاب کا مطالعہ کرنے کا حکم صادر کیا جا رہا ہے۔

**(جمال کرم جلد ا صفحہ ۵۹۹)**

اور کبھی غلام جیلانی برق کی منتخب کتب کے مطالع کو سود مند بتایا جا رہا ہے۔

(جمال کرم جلد ا صفحہ ۶۰۰)

اور کبھی شورش کاشمیری کی کتاب کو بہت مفید بتایا جا رہا ہے۔

(جمال کرم جلد ا صفحہ ۶۰۱)

اور کبھی یہ بتایا جا رہا ہے کہ اہل سنت جس انتشار کا شکار ہیں اور اس کے باعث جس زبوں حالی میں مبتلا ہیں وہ محتاج بیان نہیں۔

۔ دارالعلوم محمدیہ غوثیہ روشنی کی ایک کرن ہے جس سے اب پوری قوم (مرزائی، دیوبندی، غیر مقلدین) کی امیدیں وابستہ ہیں۔(جمال کرم جلد ا صفحہ ۶۰۶)

اور کبھی یہ تحقیق پیش کی جارہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دین کو ہمارے تصنع کی ضرورت نہیں اس کا اپنا وعدہ ہے ورفعنا لک ذکرک،اذاذکرت معی۔

(جمال کرم جلد ا صفحہ ۵۸۰)

گویا بھیروی صاحب کی ساری عمر کے کلی علم کی تحقیق یہی ہے کہ قرآن مجید کی آیات ورفعنا لک ذکرک نبی کریم ﷺ کی شان میں نازل نہیں ہوئی بلکہ دین کے لیے نازل ہوئی ہے۔کاش کہ جمال کرم کی بجائے نبی کریم ﷺ کی شان میں کوئی کتاب شائع کر کے اپنی عاقبت کو سنوارتے۔ جمال کرم کی طرح جمال کرم سے بھی بڑی کتاب اشرفعلی تھانوی کے بارے میں شائع کی جاسکتی ہے یہ کوئی خدمت دین نہیں۔

(اللہ ورسولہ اعلم)

فقیر محمود احمد

سنی حنفی قادری نعیمی بریلوی گجراتی عفی اللہ عنہ

======

# علامہ مفتی عبدالقیوم قادری ہزاروی

## جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

## کا خط

## بنام مولانا حسن علی رضوی آف میلسی بر نظریات پیر کرم شاہ بھیروی

مکرمی ومحترمی علامہ مولانا برادرم محمد حسن علی صاحب رضوی دامت برکاتہم العالیہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ برکاتہ

خیریت مطلوب، آپ کی مرسلہ کتب وصایا شریف اور عجائب انکشاف موصول ہوئی ہیں۔ وصایا شریف پر اعتراضات کا مسکت جواب ہے۔ جزاکم اللہ تعالی۔ عام طور پر جوں کا توں طبع ہوتا رہا ہے اس لیے یہ جوابات ضروری تھے۔ عجائب انکشاف کی تقدیم میں آپ نے مصنف علیہ الرحمۃ کا تعارف اور ضیاء الرحمن فاروقی اور عرض ناشر کا تعاقب خوب ہے اللہ تعالیٰ آپ کے قلم اور تحقیق میں مزید برکت فرمائے مجھے خوشی ہوئی کہ آپ نے تمام ریکارڈ محفوظ فرما رکھا ہے کہ ہر بات باحوالہ لکھی گئی ہے۔ ان شاء اللہ دشمن کو جواب کی ہمت نہ ہوگی۔

اکابرین اہلسنت کی طرف سے ترجمانی پر خوشی کی انتہاء ہوئی لیکن پیر کرم شاہ صاحب کے متعلق مجھے اب تک تشویش ہے انہوں نے تحذیر الناس میری نظر میں۔ گول مول بات کی ہے۔ تاہم مخالفین کو آپ نے خاموش کر دیا ہے اور یہ کافی ہے۔ کاش کہ وہ صراحتاً رجوع کی بات کرتے اور اپنی تفسیر کے مقدمہ سے قابل اعتراض عبارت کو نکال دیتے تاکہ شرعی طور پر اطمینان ہو جاتا جس طرح شیخ الاسلام حضرت خواجہ رحمۃ اللہ علیہ نے دوٹوک فیصلہ فرمایا اس کے بعد امید تھی کہ مرید بھی ان کی اتباع

میں واضح طور پر فیصلہ فرماتے۔

دعوت فکر کو آپ نے شروع سے آخر تک پڑھ لیا ہوگا۔ آخری ایڈیشن زرد رنگ ٹائٹل والی آپ تک پہنچی یا نہیں اگر نہیں تو وہ ایڈیشن ضرور حاصل کریں یہ کتاب ان لوگوں کا صحیح اور لاجواب علاج ہے۔ آپ اپنے صاحبزادے کو پابند فرمادیں کہ گھر جاتے وقت مجھ سے حاصل کرے۔ مجھے مصروفیت کی وجہ سے بات بھول جاتی ہے۔

السلام

محمد عبدالقیوم ہزاروی لاہور

==========

# مولانا حسن علی رضوی کے تاثرات

## خط بنام مولانا محمد کاشف اقبال مدنی رضوی

(1) فقیر پیر کرم شاہ ازہری کی اس تحریر سے متفق نہیں جو انہوں نے ''تحذیر الناس میری نظر میں'' میں لکھی ہے کہ عبارات تحذیر الناس سے ختم نبوت کے انکار کا پہلو نہیں نکلتا۔ یہ غلط ہے باطل ہے نا قابل قبول ہے۔۔۔۔۔ پیر کرم شاہ صاحب نے جو کچھ اپنی تفسیر میں لکھا اور رضائے مصطفیٰ میں اس کے رد میں جو کچھ چھپتا رہا ہے وہ حق ہے۔۔۔۔ ایسے شخص (پیر کرم شاہ) سے ہمارا کوئی تعلق نہیں ہے۔

## خط بنام حضور تاج الشریفہ مفتی اختر رضا خان

محررہ ۱۶ ماہ ربیع الآخر ۱۴۲۵ھ

(2) کہیں کرم شاہ کا تحذیر الناس کی تائید وحمایت و وکالت میں کرم شاہی فتنہ ہے۔۔۔ ہر کوئی سیدنا اعلیٰ حضرت امام اہلسنت مجدد دین وملت علیہ الرحمۃ کا نام لے کر پروان چڑھتا ہے اور پھر جدت پسندی اور تحقیق جدید کے نام پر اہلسنت کی بنیادوں کو کمزور کرنے کی سعی لاحاصل کرتا ہے ایسے لوگ دنیا سے یقیناً نامراد جائیں گے۔ اور دنیا اور آخرت میں نشان عبرت بن جائیں گے۔

..................

(3) مولوی پیر کرم شاہ ازہری تحذیر الناس کی کفریہ عبارات کو کفر قرار نہیں دیتے عدم تکفیر کے قائل ہیں.

===========

## استاذ العلماء علامہ مولانا مفتی محمد سردار علی نقشبندی

## (آف گوجرہ) کا تبصرہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

(کرم شاہ) بھیروی کی بے راہروی سے اعلان بیزاری علماء اہلسنت و جماعت کی غیر جانبداری اور انصاف پسندی کی بین دلیل ہے۔

ان حضرات کے اس سلسلے میں صادر کردہ فتاویٰ کو کتابی صورت میں جمع کر کے مولانا محمد ہارون الرشید زید مجدہ نے معاندین کی طرف سے اہل سنت و جماعت پر ناانصافی اور جانبداری جیسے متوقع اعتراضات کا سد باب کر دیا ہے۔

اللہ تعالیٰ اس سعی جمیل کو مشکور فرمائے۔ آمین

راجی رحمۃ الرحمٰن الرحیم

محمد سردار علی نقشبندی

۱۷ رمضان المبارک ۱۴۲۸ھ

===========

# صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری صاحب

صدر ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی

کا

## اظہار برأت

اس (وجاہت رسول صاحب) کا یہ عقیدہ ضرور ہے کہ علمائے حرمین الشریفین زاداللہ شرفھما کے فتاویٰ (حسام الحرمین) کا جو منکر ہے وہ حق سے بھٹکا ہوا ہے۔ خواہ وہ کوئی بھی ہو۔ تحذیر الناس (مصنف قاسم نانوتوی) کی بعض گستاخانہ عبارات بلاشبہ کفر ہیں۔ پیر صاحب کے جو اقوال اور تحریرات آپ نے لکھی ہیں ان سے فقیر لاتعلقی کا اعلان اور برأت کا اظہار کرتا ہے۔ اور امام احمد رضا قدس سرہ اور علمائے حرمین الشریفین کے فیصلہ کو صدق دل سے تسلیم کرتا ہے اور اسی مسلک اور عقیدے کی تشہیر و تبلیغ فقیر کا مقصد حیات ہے۔ والسلام مع الکرام

**وجاہت رسول قادری**

قلمی خط محررہ ۱۲ محرم الحرام ۱۴۲۵ھ بمطابق ۲۲ فروری ۲۰۰۵ء

============

# پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

صدر ادارہ مسعودیہ کراچی

## کی

## لاتعلقی

فقیر چونکہ مفتی نہیں اس لیے کوئی فتویٰ نہیں دے سکتا
مگر مذکورہ عبارات کی (کرم شاہ صاحب کی عبارات) تائید بھی نہیں کرسکتا۔
(قلمی خط بنام ماسٹر محمد فاضل صاحب)

============

## مولانا پیر محمد چشتی چترالی آف پشاور کے تأثرات

پیر کرم شاہ صاحب جیسی علمی شخصیت کا حلقہ اثر ہے حضرت مرحوم تحذیر الناس جیسی رسوائے زمانہ کتاب کو اسلامی کتاب ثابت کرنے اور اس کے قطعی و یقینی کفریات سے چشم پوشی فرما کر گھٹا ٹوپ اندھیری رات کو دن کی روشنی سے تعبیر کرنے کی کوشش کر کے اپنی عمر بھر کی علمی اور عملی پاکیزگیوں کو جو دھبہ لگایا تھا اس پر مٹی ڈال کر چھپانے یا ولائتی صابن سے دھو کر حضرت مرحوم کی روح کو راحت پہنچانے کی بجائے مریدوں کے ہاتھوں پیروں کی لغزشوں کو بطور کرامت مشہور کرنے کی غیر سنجیدہ روایت کو یہاں پر بھی ہر طرف دہرایا گیا۔ جس کا سو فیصد نقصان صرف اور صرف اسی جماعت (اہل سنت و جماعت) کو ہے۔ (ماہنامہ آواز حق، صفحہ ۱۹، فروری ۲۰۰۵، محرم ۱۴۲۶ھ)

============

# کرم شاہ الازہری کی ضیاء پاشی یا ضیاع کاری

از قلم:

مولانا مفتی ظہور احمد جلالی

بندۂ ناچیز آج سے تقریباً دس سال قبل ایک صاحب کی خدمت میں حاضر تھا۔ وہ صاحب موجودہ دور میں اہلسنت کی پہچان بھی ہیں اور عظمت کا نشان بھی۔ اُن کو دیگر کمالات کے علاوہ یہ اعزاز بھی حاصل ہے کہ آپ صغر سنی سے ہی اکابر میں شمار کئے جانے لگے اس بناء پر وہ تمام اکابر کی نظر میں ہمیشہ محبت وشفقت کا مرکز بنے رہے۔

ان ممدوح المشائخ کی خدمت میں حاضری کے دوران ضیاء الامت/ضیاع الامت حضرت پیر محمد کرم شاہ صاحب الازہری کا ذکر خیر ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ میں حضرت پیر صاحب بھیروی کے پاس بیٹھا ہوا تھا تو مدارس دینیہ اور نصاب تعلیم کا ذکر شروع ہو گیا۔ تو پیر صاحب بھیروی ازہری فرمانے لگے کہ صاجزادہ صاحب میں نے جو پروگرام شروع کیا ہے اُس میں سو فیصد کامیاب ہوا ہوں مگر مجھے اس بات کا افسوس ہے کہ میں عالم ایک بھی تیار نہیں کر سکا۔

راقم الحروف نے جب یہ کلمات سنے تو بھیرہ شریف اور اُس سے ملحقہ مدارس کے نصاب تعلیم کو بنظر غائر دیکھا تو حضرت ضیاء الامت/ضیاع الامت کے قلق کی اصل وجہ سمجھ آ گئی۔ کیوں کہ حضرت ضیاء الامت/ضیاع الامت قدیم درسیات کو اپنے وقت کے یگانۂ روزگار مدرسین سے پڑھا تھا اور وہ کتب معقول ومنقول سے خوب آشنا تھے۔ اور وہ اس حقیقت سے بھی آگاہ تھے کہ اُن کے اپنے تخلیق کردہ نصاب سے کس قدر علمی پختگی آتی ہے اور اُن کا فارغ التحصیل کس قدر ثقہ عالم تیار ہوتا ہے اور اُسے درسیات کے

حوالے سے ماہر فنون عالم کہہ سکتے ہیں یا نہیں اور وہ تفاسیر و شروح حدیث میں درج اصطلاحات، فنون اور اُن پر متفرع ہونے والے مسائل سے کس قدر استفادہ کرسکتا ہے اور نصاب پسندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے آپ نے اسے اپنے لفظوں میں واضح فرما دیا کہ میں عالم ایک بھی تیار نہیں کرسکا۔

ناچیز کو قصیدہ بردہ شریف سے ایک خاص انس حاصل ہے۔ جب ممتاز عالم دین حضرت مولانا مفتی عبدالرحیم سکندری دامت برکاتہم العالیہ نے درگاہ شریف پیر گوٹھ ضلع خیر پور سندھ سے ۱۴۰۶ھ میں قصیدہ شریف کی عظیم شرح الزبدۃ العمدۃ شائع کی تو راقم نے اپنے ذوق کی تکمیل کے پیش نظر اس کا اُردو ترجمہ کردیا۔ اشاعت کے وسائل کی عدم دستیابی کی بناء پر یہ ترجمہ تقریباً سات سال تک اشاعت کا منتظر رہا۔ پھر ایک جماعت نے اشاعت کی ذمہ داری قبول فرمائی تو اس دوران حضرت ضیاء الامت (؟) کے ایک قابل فخر شاگرد مولانا حافظ محمد افضل منیر صاحب کا ترجمہ بازار میں آگیا تو فقیر کا ترجمہ پھر معرض التوا میں چلا گیا۔ فقیر نے سوچا کہ بندہ اپنے ترجمہ کا مطبوعہ ترجمہ سے تقابل تو کرے تاکہ جہاں کہیں اشتباہ پڑتا ہے اس کی اصلاح کرلی جائے تو راقم نے قصیدہ بردہ شریف کے پہلے شعر کی تشریح کا پہلا جملہ پڑھا جو کہ یوں ہے:

اَمِنْ تَذَكُّرِ جِيْرَانٍ ٍبِذِيْ سَلَمِ
مَزَجْتَ دَمْعًا جَرٰى مِنْ مُقْلَةٍ بِدَمِ

اس کی شرح میں علامہ امام سیدی ملا علی قاری مکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

همزة الاستفهام للتقرير منصبة على مزجت وقدمت للصدارة

یعنی ہمزۂ استفہام تقریری ہے جو کہ (اصل کے اعتبار سے تو) مَزَجْتَ پر

داخل ہوا ہے جبکہ صدارت کلام کے پیش نظر اسے مقدم کر دیا گیا ہے۔اس عبارت کا پہلا جملہ ہے۔ ہمزۃ الاستفہام للتقریر جس کا مطلب یہ ہے کہ اَمِنْ کا اُہمزہ استفہام۔ یہاں تقریر کیلئے ہے۔یعنی مضمون کلام کو برقرار رکھنے کیلئے ہے۔ مضمون کلام اسی طرح ہی ہے جیسے أزید قائم کیا زید کھڑا ہے۔اس کا مطلب یہ ہے کہ زید کھڑا ہے یہ بات اسی طرح ہے۔

دوسرا جملہ ہے منصبة علی مزجت وقدمت للصدارة

جو کہ حرجت پر آنے والا ہے اترنے والا ہے داخل ہونے والا ہے۔

چونکہ استفہام صدارت کلام کا تقاضا کرتا ہے اس لئے شروع کلام میں لے آئے ہیں۔اس کے بعد آپ دارالعلوم غوثیہ بھیرہ شریف کے فارغ فاضل حضرت ضیاء الامت (؟) کے معتمد تلمیذ مولانا حافظ محمد افضل منیر صاحب کا ترجمہ ملاحظہ فرمائیں۔

لکھتے ہیں: یہاں پر ہمزہ الاستفہام مضمون کا پختہ کرنے کیلئے ہے اس کو صدارت کی وجہ سے مقدم کہا گیا ہے۔

اس ترجمہ کا پہلا جملہ ہے ہمزۃ الاستفہام مضمون کو پختہ کرنے کیلئے ہے۔

علم معانی کا ذوق رکھنے والے حضرات اس فرق کو بخوبی جانتے ہیں کہ مضمون کلام کو پختہ کرنا حرف تحقیق وتاکید وغیرہ کا مفاد ہے' جبکہ استفہام تقریری کا یہ مفاد نہیں ہے بلکہ اس کا مفاد ہے مضمون کلام کو برقرار رکھنا ہے، ثابت رکھنا۔

اس ترجمہ کا دوسرا جملہ ہے اس کو صدارت کلام کی وجہ سے مقدم کیا گیا۔پڑھنے والا یہ جاننا ضروری سمجھتا ہے کہ یہ ہمزہ اصل میں کہاں واقع تھا' جس سے مقدم کیا گیا ہے۔یہ چیز حضرت ملا علی قاری علیہ رحمۃ الباری کی عبارت سے تو واضح ہے۔

آپ فرما رہے ہیں:

**منصبة على مزجت و قدمت للصدارة**

جس کا مفہوم یہ ہے کہ ہمزہ کا اصل مدخول تو مزجت ہے جن پر یہ داخل ہونے والا ہے۔ چوں کہ استفہام کیلئے ضروری ہے کہ کلام کے شروع میں آئے' اس لئے اسے مقدم کر دیا گیا ہے۔

ناچیز ہر اہل انصاف علمی ذوق رکھنے والے کی خدمت میں دست بستہ عرض کرتا ہے کہ آپ فاضل بھیرہ شریف کا ترجمہ بغور ملاحظہ فرمائیں۔ کہ کیا اس ترجمہ سے یہ مفہوم اخذ ہو رہا ہے یا ہو سکتا ہے یا نہیں؟

فاضل بھیرہ شریف کے ترجمہ میں ایسی بوالعجبیاں بکثرت پائی جاتی ہیں۔ یہ ایک جھلک تھی جو حضرت ضیاء الامت/ ضیاع الامت کے وضع کردہ نصاب میں تشنگی کو عیاں کر رہی ہے۔

فقیر یہ مضمون دراصل ایک اور افسوس ناک صورتحال کو پیش کرنے کیلئے لکھ رہا ہے تاکہ اصلاح احوال کی کوئی تدبیر کی جا سکے۔

## آمدم برسر مطلب:

فقیر ایک حدیث شریف عرصہ ۱۵ سال سے شائع کر کے ''حدیث والے'' کہلانے والے حدیث کے دشمنوں کی سرکوبی کر رہا ہے۔ الحمد للہ علی ذلک اس حدیث شریف کو فقیر کے والد ماجد علیہ الرحمۃ ایٹم بم حدیث کا نام دیتے تھے۔

وہ حدیث مع ترجمہ یہ ہے:

**حدیث شریف:**

**عن حذیفة بن الیمان رضی الله عنه قال قال رسول الله صلی الله علیه وعلی اله وسلم ان مما اتخوف علیکم رجل قرء القران حتی اذا رؤیت بهجته علیه وکان رداءه الاسلام اعتراه الی ماشاء الله انسلخ منه و نبذه ظهره و سعی علی جاره بالسیف ورماه بالشرک قال قلت یا نبی الله ایهما اولی بالشرک المرمی اوالرامی ؟ قال بل الرامی هذا سناد جید والصلت بن بهرام کان من ثقات الکوفیین ولم یرم بشیء سوی الارجاء وقد وثقه الامام احمد بن حنبل ومعین وغیرهما۔** (تفسیر ابن کثیر جلد۲،ص ۲۶۵)

ترجمہ: صاحب سرِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ نے بیان فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے تم پر اس شخص کا ڈر ہے جو قرآن پڑھے گا جب اس پر قرآن کی رونق آجائے گی اور اسلام کی چادر اس نے اوڑھ لی ہو گی تو اسے اللہ جدھر چاہے بہکا دے گا وہ اسلام کی چادر سے صاف نکل جائے گا اور اسے پس پشت ڈال دے گا اور اپنے پڑوسی پر تلوار چلانا شروع کر دے گا اور اُسے شرک سے متہم و منسوب کر دے گا (یعنی شرک کا فتوٰی لگائے گا) حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: میں نے پوچھا اے اللہ کے نبی! شرک کا زیادہ حق دار کون ہے؟ شرک کی تہمت لگایا ہوا یا شرک کی تہمت لگانے والا؟۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بلکہ شرک کی تہمت لگانے والا شرک کا زیادہ حق دار ہے۔

یہ سند جید ہے اور صلت بن بہرام ثقہ کوفی لوگوں میں سے ہے اور ارجاء کے سوا اس پر کسی الزام کی تہمت نہیں۔ امام احمد بن حنبل و یحیٰی بن معین اور دیگر حضرات نے ان

کو ثقہ قرار دیا ہے۔

فقیر گذشتہ دنوں اپنے عم مکرم مولانا حکیم محمد احمد رضوی مدظلہ پتوکی ضلع قصور کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ تمہاری شائع کردہ حدیث شریف کا حوالہ دینے کیلئے میں تفسیر ابن کثیر لایا ہوں۔ اس پر حوالہ درج کر دیں۔ فقیر نے تفسیر ابن کثیر کو دیکھا جو کہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور کی مطبوعہ ہے۔

جس میں ترجمہ متن حضرت ضیاء الامت (؟) کا ہے اور تفسیر کے مترجمین اسماء یوں درج ہیں۔

علامہ محمد اکرم الازہری

علامہ محمد سعید الازہری

علامہ محمد الطاف حسن الازہری

کتاب کے ٹائٹل پر یوں بھی درج ہے:

زیر اہتمام: ادارہ ضیاء المصنفین بھیرہ شریف

حضرت ضیاء الامت (؟) کی ان تینوں کرنوں یعنی تین علاموں کا ترجمہ یوں ہے:

مجھے تمہارے بارے میں اُس آدمی کا سا اندیشہ ہے جو قرآن کا علم رکھتا تھا، یہاں تک کہ قرآن کی رونق اور شگفتگی اس کے چہرہ پر عیاں تھی، اس کی چادر اسلام تھی، جس کو اس نے اوڑھے رکھا۔ پھر وہ کترا کر اُس سے نکل گیا اور اُس نے اُسے پس پشت ڈال دیا۔ اپنے پڑوسی کو تلوار لے کر قتل کرنے کے درپے ہو گیا اور اس پر شرک کی تہمت لگانے لگا۔ میں نے عرض کی: اے اللہ کے نبی ان دونوں میں کون شرک کا زیادہ مستحق ہے، تہمت لگانے والا یا جس پر تہمت لگائی گئی؟ فرمایا: ''بلکہ تہمت لگانے والا''۔

قارئین اس ترجمہ کو بغور ملاحظہ فرمائیں کہ اس میں ہے کہ اُس آدمی کا سا اندیشہ'' کا سا'' کس کا ترجمہ ہے۔

آگے لکھا ہے: جو قرآن کا علم رکھتا ہو۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے قبل کون آدمی ہو گزرا ہے، جس کو قرآن کا علم تھا اور وہ کون سا قرآن تھا جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے نازل ہو چکا تھا۔

آگے لکھا ہے: رونق اور شگفتگی اُس کے چہرہ پر عیاں تھی۔ حدیث شریف میں اِذَا رُؤِیَتْ کے الفاظ ہیں۔

آج تک تو اذا زمانہ مستقبل کا فائدہ دیتا رہا ہے یہ کتنی مدت سے ماضی کا معنی دینے لگا ہے۔

الغرض قارئین اس ترجمہ کو بغور دیکھیں اور اصل ترجمہ جو کہ پہلے درج ہوا اسے بھی ملاحظہ فرمائیں پتہ چل جائے گا کہ دارالعلوم بھیرہ شریف کے فضلاء حدیث فہمی کی کس قدر لیاقت رکھتے ہیں۔ دارالعلوم کی انتظامیہ کو چاہیئے کہ اس صورت احوال کا ادراک کرتے ہوئے اپنے نصاب میں ایسی چیزیں بھی شامل فرمائیں جن سے حضرت ضیاء الامت (؟) کے افسوس کا تدارک کیا جا سکے۔

ورنہ پیر صاحب کے وضع کردہ نصاب تعلیم سے اتفاق کرنے والوں کا یہ کہنا بجا ثابت ہو رہا ہے کہ پیر صاحب کے تلامذہ اُردو نویسی سکول کی تعلیم اور کلرک کی صلاحیت سے ضرور مالا مال ہوتے ہیں لیکن علمی پختگی والا گوشہ خال ہی نظر آتا ہے۔ اس بناء پر انہیں ضیاء الامت کی بجائے ضیاع الامت کہنا ہی موزوں ہوگا۔

ظہور احمد جلالی

دارالعلوم محمدیہ اہلسنّت مانگا منڈی لاہور

===========

## استفتاء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرح متین اس مسئلہ میں کہ کرم شاہ بھیروی کے متعلق حکم شرعی بیان فرمایا جائے اس کے عقائد ونظریات یہ ہیں۔

1......اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رضی اللہ عنہ سمیت عرب وعجم کے سینکڑوں علماء نے دیوبندیوں کی کفریہ عبارات کی بنا پر ان پر کفر کا فتویٰ دیا اور یہ کہ جو شخص ان کے کفریات پر مطلع ہو کر بھی ان کے کفر میں شک کرے یا ان کو کافر نہ مانے وہ بھی کافر ہوگا۔ (حسام الحرمین)

مگر یہ شخص دیوبندیوں کی ضروریات دین میں اہلسنت وجماعت کے ساتھ کلی موافقت بتلاتا ہے اور ان کے ساتھ اختلافات کو فروعی اور ان کی تکفیر کو عمر کا ضیاع قرار دیتا ہے، اس کی اصل عبارت یہ ہے:

''اس باہمی اور داخلی انتشار کا سب سے المناک پہلو اہلسنت والجماعت کا آپس میں اختلاف ہے جس نے انہیں دو گروہوں میں بانٹ دیا ہے۔ دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں، اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی وصفاتی حضور نبی کریم ﷺ کی رسالت اور ختم نبوت قرآن کریم قیامت اور دیگر ضروریات دین میں کلی موافقت ہے لیکن بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی کے باعث غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور باہمی سوظن ان غلط فہمیوں کو ایک بھیانک شکل دے دیتا ہے اگر تقریر وتحریر میں احتیاط واعتدال کا مسلک اختیار کیا جائے اور اس بدظنی کا قلع قمع کر دیا جائے تو اکثر وبیشتر مسائل میں اختلاف ختم ہو جائے اور اگر چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی

جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کیے آستینیں چڑھائے لٹھ لیے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں۔ (تفسیر ضیاء القرآن ج ا ص ۱۱)

2......یہی شخص اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف قرار دیتا ہے اس کی اصل عبارت یہ ہے:

''قدرت کی کرشمہ سازی ملاحظہ ہو ایک طرف مظاہر فطرت کو اتنا حسین بنا دیا کہ دل بے ساختہ ان کی طرف کھنچے چلے جاتے ہیں اور دوسری طرف ان میں اتنا غموض رکھ دیا کہ لاکھ سر پٹخیئے ان کی دل کشی اور حسن کا راز معلوم نہیں ہوتا اور اس پر ستم ظریفی یہ فرمائی کہ کھوج لگانے کی تڑپ اور سراغ رسانی کے بے تابیاں مضمر کر دیں''۔

(تفسیر ضیاء القرآن ج ا ص ۱۳۰)

3......اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ سمیت عرب و عجم کے سینکڑوں علماء نے دیوبندیوں کے مولوی قاسم نانوتوی کی کتاب تحذیر الناس کی گستاخانہ عبارات کی بنا پر اس کی تکفیر کی اور اسے منکر ختم نبوت قرار دیا اور یہ کہ جو اس کے کفر میں شک کرے اسے بھی کافر قرار دیا مگر شخص مذکور لکھتا ہے کہ ''حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمیٰ بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور و تامل سے پڑھا ہر بار نیا لطف و سرور حاصل ہوا۔ ضیاء القرآن سے چھپنے والی کتاب ''جمال کرم'' میں لکھا ہے۔

''حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فیصلہ فرمایا کہ ایسی عبارات (تحذیر الناس کی) انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی ہیں۔ جبکہ حضور ضیاء الامت (پیر کرم شاہ صاحب) نے نانوتوی موصوف کی عبارات کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفریہ کہنے میں احتیاط برتی ہے''۔ (جمال کرم ج ا ص ۶۹۶)

4......کرم شاہ صاحب کے ملفوظات ہیں:

(۱)......فرمایا: کسی گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر گیا۔ (جمال کرم ج ۳ ص ۲۹۴)

(۲)......فرمایا: کسی گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر گیا۔

(ملفوظات ضیاء الامت ص ۳۶، مطبوعہ مکتبہ جمال کرم)

5......پوری امت مسلمہ کا اس پر اجماع ہے کہ بیک وقت طلاق ثلاثہ دینے سے تینوں طلاقیں واقع ہوتی ہیں مگر مذکور شخص ایک مجلس کی دی گئی تین طلاقوں کو وہابیہ کی حمایت میں واحد طلاق قرار دیتا ہے۔ ائمہ اربعہ کا اس پر اتفاق تسلیم کرنے کے باوجود فیصلہ یہ دیتا ہے کہ ایک مجلس کی تین طلاقوں کے واحد ہونے والے قول پر عمل کرنا ارجح ہے۔

(دعوت فکر و نظر، جمال کرم ج ۱ ص ۶۴۸)

اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رضی اللہ عنہ کا فتویٰ تکفیر دیوبندیوں کے بارے میں حق ہے تو یہ شخص ان عبارات کے پیش نظر "من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر" کے زمرہ میں آتا ہے یا نہیں؟

اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف قرار دینے اور گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر گیا، ان عبارات کے پیش نظر مذکور شخص پر حکم شرعی کیا ہے؟ مسئلہ طلاق ثلاثہ میں اجماع امت سے انحراف کرنے پر مذکور شخص گمراہ ہے یا نہیں۔ اظہار حق فرما کر عند اللہ ماجور ہوں۔

السائل

**فقیر محمد رضا قادری**

(لاہور، پاکستان)

# فیصلہ شرعیہ مرکزی دارالافتاء بریلی شریف

## ۸۲ سوداگران

**الجواب**

حضور سید عالم ﷺ کا خاتم النبین ہونا ضروریات دین میں سے ہے۔ اور حضور رحمت عالم ﷺ کے خاتم النبین ہونے کا انکار یا شک کرنا کفر ہے کہ ضروریات دین کا انکار ہے۔ قال اللہ تعالیٰ ولکن رسول اللہ وخاتم النبین۔ تتمة الفتاوی اور الاشباہ والنظائر میں ہے ان لم یعرف ان محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اخر الانبیاء فلیس بمسلم لانه من الضروریات اور تفسیر روح البیان میں ولکن رسول اللہ وخاتم النبین کے تحت ہے ومن قال بعد نبینا نبی یکفر لانه انکر الرضی کذلك لوشك فیه لان الحجة تبین الحق من الباطل ۔وتنبأ رجل فی زمن ابی حنیفه وقال امھلونی حتی اجیٔ بالعلامات فقال ابوحنیفة من طلب منه علامة فقد کفر لقوله علیه السلام (لانبی بعدی) اہل سنت وجماعت کا اجماع قطعی قائم کہ باری تعالیٰ سے ظلم ممکن نہیں شرح فقہ اکبر میں ہے۔ لا یوصف اللہ تعالیٰ بالقدرة علی الظلم لان المحال لایدخل تحت القدرة وعند المعتزلة انه یقدر ولا یفعل اور ایک مجلس میں تین طلاقیں ہوجانے پر جمہور صحابہ وتابعین وائمہ اربعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کا اجماع ہے ہرگز امام شافعی یا کوئی امام اس کے خلاف قائل نہیں۔ امام اجل ابوزکریا نووی شافعی شرح صحیح مسلم شریف میں فرماتے ہیں قال الشافعی ومالك وابوحنیفه واحمد وجماهیر العلما من السلف والخلف یقع الثلث لہٰذا صورت مسئولہ میں شخص مذکور خارج از اسلام ہے اور اس کی

کتابوں کا پڑھنا بھی ناجائز ہے اور ان کی اشاعت وخرید وفروخت بھی ناجائز ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

مہرودستخط: کتبہ (مفتی) محمد مظفر حسین قادری رضوی

مرکزی دار الافتاء ۸۲ سوداگران بریلی شریف ۲۹ صفر المظفر ۱۴۲۷ھ۔

**تصدیقات:**

(۱) دستخط ومہر: **صح الجواب واللہ تعالیٰ اعلم**

(حضرت تاج الشریعۃ، قاضی اسلام) الفقیر محمد اختر رضا قادری غفرلہ

(۲) دستخط ومہر: **صح الجواب واللہ تعالیٰ اعلم**

(مفتی) قاضی عبد الرحیم بستوی غفرلہ القوی

(۳) **الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم**

(مفتی) محمد یونس رضا الاویسی الرضوی غفرلہ

(۴) ۸۶ ۷، **الجواب صحیح واللہ تعالیٰ اعلم**

(مولانا) محمد ناظم علی قادری بارہ بنکوی

(۵) ۸۶ ۷ **صح الجواب واللہ تعالیٰ اعلم**

(مولانا) محمد کوثر علی رضوی

(۶) ۸۶ ۷ **الجواب الصحیح والمجیب مصاب**

(شیخ الفقہ مفتی) محمد عبد الطیف قادری (جکنہ، گوجرانوالہ)

(۷) ۸۶ ۷ **ذالک کذالک انی مصدق لذالک**

(مفتی) راشد محمود رضوی غفرلہٗ (لاہور)

(۸) ۸۶ ۷ **الجواب الصحیح والمجیب مصاب**

(مولانا مفتی) محمد عابد جلالی (لاہور)

# فیصلہ شرعیہ جامعہ منظر اسلام بریلی شریف

## یو۔پی۔بھارت

۹۲/۸۶۔۷ الجواب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مجدد دین وملت سیدنا اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان صاحب فاضل بریلوی قدس سرہ العزیز کا فتویٰ تکفیر جو دیوبندیوں کے متعلق ہے یا دوسرے مرتدین کے لیے ہے وہ بالکل حق اور صحیح ہے اور شخص مذکور فی السوال اپنی کفری بکواس نیز سب کچھ جان بوجھ کر من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر کے تحت قطعاً یقیناً خارج از اسلام مرتد ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

۲۔ الجواب اس شخص نے جو اللہ رب العزت سبوح وقدوس عزوجل کو معاذ اللہ (ستم ظریف) کہا یقیناً اس نے اللہ جل شانہ کی توہین کی اور اللہ عز جلالہ کی توہین کفر ہے تو شخص مذکور بلاشک کافر ومرتد ہے پھر یہ کہ اس ملعون نے اللہ کے محبوب عز جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی توہین کرنے والے کو کافر ومرتد نہ جانا اور صاف صاف کہہ دیا کہ (گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر گیا) یعنی اب کوئی ملعون شیطان کا چیلا جہنمی چاہے منہ بھر بھر کر گستاخی رسول کرے اسے کافر نہ کہا جائے۔ معاذ اللہ رب العالمین۔ اس ملعون جہنمی کے نزدیک (وہ) مسلمان ہی رہے گا بہر حال شخص مذکور فی السوال اپنی کفریات کے سبب خارج از اسلام ہے اس کی عورت اس کے نکاح سے باہر ہے اور جو شخص اس ملعون کے کفریات کو جانتے ہوئے اسے مسلمان جانے گا بلکہ اس ملعون کے کفر وعذاب میں ادنیٰ شک کرے گا وہ بھی مسلمان نہیں رہے گا۔ اس خبیث جہنمی ملعون کی کفری بکواس کے ہوتے ہوئے اس کی طلاق ثلاثہ کے متعلق گفتگو کا کیا لحاظ = احناف

کے نزدیک بیک وقت طلاق ثلاثہ سے طلاق مغلظہ ہی کا حکم ہے اور اسی پر ہمارے دیگر ائمہ کرام علیہم الرضوان متفق ہیں۔ جو اس کے خلاف ہے یقیناً گمراہ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

کتبہ فقیر قادری محمد فاروق غفرلہ

خادم الافتاء منظر اسلام بریلی شریف

۳ ربیع النور شریف ۱۴۲۶ھ

(مہر)

**تصدیقات:**

(۱) الجواب الصحیح وعلیہ الفتویٰ

فقیر قادری محمد غفران علی صدیقی

خادم مسند افتاء وارشاد دار العلوم نیو پارک انک۔ برونکی نیو یارک۔ امریکہ

(۲) الجواب الصحیح والمجیب مصیب

احقر محمد عبد اللطیف غفرلہ

خادم علوم دینیہ بدار العلوم جامعہ نعیمیہ لاہور

۲۰ ربیع الاول ۱۴۲۶ھ۔

(۳) ذالک کذالک انی مصدق لذلک ۱۲

حررہ عبد المصطفےٰ سید حبیب الرحمن شاہ

ریٹائرڈ رجسٹرار لاء شریعت۔ آزاد کشمیر مظفر آباد

(۴) محمد یعقوب شاہ

جامع مسجد توکلی منڈی بہاؤالدین

(۵)الجواب الصحیح والمجیب مصیب

فقیر محمد شریف غفرلہ

جامعہ سراجیہ رضویہ جھنگ روڈ بھکر

(۶)الجواب الصحیح والمجیب مصیب

محمد عبدالرشید رضوی

مہتمم جامعہ قطبیہ رضویہ جھنگ

(۷)الجواب صحیح

ابوالحقائق غلام مرتضیٰ ساقی مجددی

دارالافتاء اہلسنت دارالعلوم نقشبندیہ غوثیہ

متصل مرکزی جامع مسجد شہیدیہ قلعہ دیدای مصطفیٰ ﷺ گوجرانوالہ

(۸)الجواب صحیح

محمد حنیف قریشی

جامعہ رضویہ ضیاء العلوم راولپنڈی

دستخط ومہر

(۹)الجواب صحیح والمجیب مصیب

ابوالعطا محمد الیاس

جامعہ غوثیہ رضویہ جڑانوالہ

(۱۰)اصاب من اجاب

محمد عبدالشکور ہزاروی

وزیرآباد

(۱۱)الجواب صحیح والمجیب مصیب

الفقیر محمد نعیم اختر نقشبندی غفرلہٗ

دارالعلوم رضویہ کاموںکے ضلع گوجرانوالہ

۳صفر المظفر ۱۴۳۲ھ

(۱۲)الجواب صحیح

محمد کاشف اقبال مدنی رضوی

خادم دارالافتاء جامعہ غوثیہ رضویہ مظہر اسلام سمندری

(۱۳)

مجیب مصیب کا جواب مبنی برحق ہے۔والحق احق ان یتبع

فقیر محمد نور عالم قادری

دارالافتاء جامعہ چشتیہ رضویہ سمن آباد فیصل آباد

============

## فتویٰ

### شارح بخاری، نائب حضور مفتی اعظم ہند حضرت العلام

## مفتی محمد شریف الحق امجدی علیہ الرحمۃ

مسئلہ مسئولہ عبدالباسط حسینی، مخدمنڈو کیلاش پورہ سری نگر، جموں، کشمیر ۱۹۰۲

مفسر قرآن پیر کرم شاہ الازہری کے بارے میں کیا موقف ہے کہ وہ اپنی تفسیر ضیاء القرآن میں بریلوی اور دیوبندی لوگوں کو اہلسنت کے دو بڑے گروہ تصور کرتے ہیں اور ایک دوسرے کی تکفیر بازی پر افسوس کا اظہار کرتے ہیں؟

### الجواب

پیر کرم شاہ ہوں یا ان سے بھی بڑا ہو وہ اگر اپنی مصلحتوں کے پیش نظر دونوں ہاتھ میں لڈو رکھنا چاہتے ہیں تو اس کا ہمارے پاس کوئی علاج نہیں۔ پیر کرم شاہ کا میں صرف نام سنتا ہوں ان کی کوئی کتاب پڑھنے کا مجھے موقع نہیں ملا۔ اب کی بار سفر میں کسی نے ان کی کتاب دکھائی تھی جو سیرت پر تھی اس کے چند صفحات میں نے پڑھے جس میں مجھ کو سطحیت نظر آئی۔ بہرحال مجھے اس سے انکار نہیں کہ اہلسنت و دیوبندیوں کے درمیان صلح کلیوں کی بھی اچھی خاصی تعداد ہے۔ پیر کرم شاہ صاحب انہیں لوگوں میں ہیں۔

واللہ تعالیٰ اعلم۔ یکم محرم ۱۴۱۹ھ

منقول از قلمی فتاویٰ حضرت شارح بخاری مفتی محمد شریف الحق امجدی علیہ الرحمۃ

سابق صدر شعبہ فتاویٰ جامعہ اشرفیہ مبارکپور اعظم گڑھ یوپی۔ بھارت مہر

محمد نسیم

خادم دارالافتاء جامعہ اشرفیہ، ۱۵ رمضان المبارک ۱۴۲۹ھ

# فتویٰ

حضور اجمل العلماء

## علامہ محمد اجمل سنبھلی قادری رضوی علیہ الرحمۃ

## دربارہ تحذیر الناس

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مندرجہ ذیل مسئلہ میں کہ

ایک مولوی صاحب جو اپنے کو سنی حنفی کہتے ہیں ان کا ارشاد ہے کہ تحذیر الناس میں نے پڑھی میرے خیال میں شروع سے آخر تک کوئی غلطی معلوم نہ ہوئی، کتاب ہذا میں آنحضرت ﷺ کو خاتم النبیین کی صفت سے سرفراز فرمایا گیا ہے، اور مصنف کی کافی تعریف کی اور مصنف کو بزرگ اور قابل ہستی تسلیم کرتے ہیں، ان مولوی صاحب کے متعلق کیا حکم ہے؟۔

(المستفتی، محمد سعید کرنیل گنج گونڈہ)

**الجواب اللھم ھدایۃ الحق والصواب**

تحذیر الناس میں خاتم النبیین کے معنی آخر الانبیاء ہونے کا صاف انکار متعدد جگہ موجود ہے۔ چنانچہ تحذیر الناس کے صفحہ ۱۲ پر موجود ہے:

''بلکہ بالفرض آپ کے زمانہ میں کہیں اور کوئی نبی ہو جب بھی آپ کا خاتم ہونا بدستور باقی رہتا ہے''۔ پھر اسی تحذیر الناس کے صفحہ ۲۸ پر ہے:

بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی بھی کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہیں آئے گا۔ چہ جائے کہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا فرض کیجئے اسی

زمین میں کوئی اور نبی تجویز کرلیا جائے۔

ان عبارات سے ظاہر ہو گیا کہ جب زمانہ نبوی میں یا اس زمانہ اقدس کے بعد اور کسی نبی کا پیدا ہونا تجویز کیا جائے گا تو پھر خاتم النبیین بمعنیٰ آخر الانبیاء ہونے کا صاف طور پر انکار ہو گیا۔ علاوہ بریں ابتدائے کتاب تحذیر الناس کی عبارت ملاحظہ ہو!

بعد حمد وصلوٰۃ کے قبل عرض جواب یہ گذارش ہے کہ اول معنی خاتم النبیین معلوم کرنے چاہییں تا کہ فہم جواب میں کچھ وقت نہ ہو۔ سو عوام کے خیال میں تو رسول ﷺ کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابقین کے زمانہ کے بعد اور آپ سب میں آخری نبی ہیں۔ مگر اہل فہم پر روشن ہو گا کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں پھر مقام مدح میں ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین فرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہو سکتا ہے ہاں اس وصف کو اوصاف مدح میں سے نہ کہیے اور اس مقام کو مقام مدح قرار نہ دیجیے تو البتہ خاتمیت باعتبار زمانی صحیح ہو سکتی ہے۔

اس عبارت میں مصنف تحذیر الناس نے خاتم النبیین کے متواتر و قطعی معنی آخر الانبیاء کے جو آیات واحادیث و آثار صحابہ واجماع امت سے ثابت ہیں، انہیں خیال عوام بتایا، اور اس معنی کے بیان کرنے والوں کو عوام اور نافہم ٹھہرایا۔ تو اس مصنف کے نزدیک تمام سلف صالحین، صحابہ و تابعین بلکہ رسول کریم علیہ التسلیم بلکہ خود رب العلمین جل جلالہ بھی معاذ اللہ عام اور نافہم قرار پائے گا لہٰذا حضرات سلف صالحین، صحابہ و تابعین کو حتی کہ خدا اور رسول ﷺ کو عوام و نافہم کہنا کیا ان کی کھلی ہوئی گستاخی اور توہین نہیں۔ اور آیات واحادیث اور آثار صحابہ واجماع امت کے بتائے ہوئے معنی کو خیال عوام کہنا اور اہل فہم کے خلاف ٹھہرانا کیا صریح غلطی نہیں۔ اور اس میں خاتم النبیین بمعنی

آخر الانبیاء ہونے کا انکار کیا صاف الفاظ میں موجو نہیں اور کتب فقہ میں ہے۔ کہ جو ہمارے نبی کو آخر الانبیاء نہ جانے وہ مسلمان نہیں۔

چنانچہ فتاویٰ عالمگیری صفحہ ۴۸۴ اور الاشباہ والنظائر صفحہ ۴۶۷ میں ہے ''اذالم یعرف ان محمدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اخر الانبیاء فلیس بمسلم لانہ من الضروریات''

اس عبارت سے مصنف تحذیر الناس کا کافر ہونا آفتاب سے زیادہ روشن طور پر ثابت ہوگیا لہٰذا اب اس سنی حنفی مولوی کا حکم معلوم ہوگیا کہ جو ایسے کو بزرگ و قابل تعریف سمجھے اور قول کفری کی تائید وحمایت کرے اور اس پر رضا ظاہر کرے وہ خود کافر ہے۔ کتب عقائد کا مشہور عقیدہ ہے ''الرضا بالکفر کفر'' بالجملہ اس مولوی کا دعویٰ سنیت وحنفیت غلط ہے اس کو چاہئے کہ وہ اس غلط تخیل سے باز آئے اور توبہ کرے تجدید ایمان کرے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

۲۷ رجب المرجب ۱۳۷۲ھ

کتبہ: المعتصم بذیل سید کل نبی ومرسل، الفقیر الی اللہ عزوجل

العبد محمد اجمل غفرلہ الاول

ناظم المدرستہ اجمل العلوم فی بلدۃ سنبھل

(فتاویٰ اجملیہ ج ۱ ص ۲۴۹، ۲۵۰)

============

# فتویٰ

نبیرہ صدر الشریعہ وابن محدث کبیر جامع المعقول والمنقول حضرت علامہ مولانا

مفتی عطاء المصطفیٰ اعظمی مدظلہ العالی

امجدی دار الافتاء دار العلوم صادق الاسلام (بریلوی ٹرسٹ) ۴۸۴/۱۰ لیاقت آباد کراچی

الجواب بعون الملک الوہاب استغفر اللہ العظیم اللھم ھدایۃ الحق والصواب.

اصل جواب سے پہلے اس بات کا جاننا بے حد ضروری ہے کہ ایمان کی بقاء کا دارومدار اسلام کے بنیادی اموراور ضروریات دین پر ہے ان میں سے کسی ایک کا انکار کرنا یا نصوص قطعیہ یقینیہ میں کسی قسم کی تاویل وتخصیص کرنا باجماع مسلمین یقیناً کفر ہے اگرچہ کروڑ ہا کلمہ پڑھے، پیشانی پر گھٹے ڈال لے، بدن اس کا روزوں میں ایک خاکہ رہ جائے عمر میں ہزار حج وعمرے کرے لاکھ پہاڑ سونے کے راہ خدا میں دے، واللہ ہرگز کچھ مقبول نہیں جب تک حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی ان تمام ضروری باتوں میں جو وہ اپنے رب کے پاس سے لائے تصدیق نہ کرے ضروریات اسلام اگر مثلاً ہزار ہیں تو ان میں سے ایک کا بھی انکار ایسا ہے جیسا نوسوناوے کا آج کل بعض بددینوں نے یہ طریقہ نکالا ہے کہ بات بات پر کفر وشرک کا حکم لگا کر مسلمانوں کو دائرہ اسلام سے خارج کرتے مطلقاً نہیں ڈرتے اسی طرح بعض مداہنوں میں یہ بلا بھی پائی جاتی ہے کہ ایک دشمن خدا سے صریح کلمات توہین آقائے عالمیان حضور پرنور سید المرسلین الکرام صلی اللہ علیہ وسلم یا اور ضروریات دین کا انکار سنتے جائیں اور اسے سچا پکا مسلمان بلکہ ان میں کسی کو افضل العلماء کسی کو امام الاولیاء کسی کو شیخ الاسلام کسی کو ضیاء الامت مانتے یا جانتے ہیں اور مانتے نہیں کہ اگر انکار ضروریات بھی کفر نہیں تو عزیز! بت پرستی میں کیا زہر گھل گیا ہے وہ بھی آخر اسی لئے کفر ٹھہری کہ اول ضروریات دین یعنی توحید

باری تعالیٰ کے خلاف ہے کہتے ہیں وہ کلمہ گو ہے نماز پڑھتا ہے روزے رکھتا ہے ایسے ایسے مجاہدے کرتا ہے ہم کیونکر اسے کافر کہیں ان لوگوں کے سامنے اگر کوئی کلمہ پڑھے افعال اسلام ادا کرے بایں ہمہ دو خدا مانے شاید جب بھی اسے کافر نہ کہیں گے مگر انہیں اتنا نہیں معلوم کہ اعمال تو تابع ایمان ہیں پہلے ایمان تو ثابت کرلو تو اعمال سے احتجاج کرو ابلیس کے برابر بھی تو اس کے مجاہدے نہیں تو جب اس کے کسی کام نہ آئے تو ان کے کیا کام آئیں گے کیا منافقین خوب زور وشور سے کلمہ نہیں پڑھتے کیا حضور اقدس ﷺ کے پیچھے نمازیں نہیں پڑھتے اور جہاد میں شریک نہ ہوتے باوجود ان کے حضور ﷺ نے انہیں فرمایا مومن نہیں ان کے لئے فی الدرک الاسفل من النار کا فرمان ہے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لانا اور رب تبارک وتعالیٰ کی جمیع صفات کو ذاتی وقدیم ماننا اس کے لئے جھوٹ ظلم تمام عیوب محال ماننا حضور نبی کریم ﷺ کی تعظیم وتوقیر کرنا آپ ﷺ کو خاتم النبیین ماننا کہ اب تک آپ ﷺ کے بعد کوئی نبی نہ پیدا ہوا ہے نہ ہوگا یہ بھی سب ضروریات دین سے ہیں لہذا جو بھی نقص وعیب کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف کرے یا اس کے رسول ﷺ خاتم النبیین ﷺ کے متعلق کہے کہ (اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی بھی کوئی نبی پیدا ہو جائے تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہیں آئے گا) تو وہ شخص مرتد و بے دین ہے اور جو بھی اس عبارت کی تاویل کرے یا اس کے قائل کو مسلمان گمان کرے یا تکفیر کرنے میں پس وپیش سے کام لے وہ شخص بھی مرتد و بے دین ہے۔ اسی طرح رسول پاک ﷺ کی تعظیم وتوقیر کرنا کہ آپ ﷺ کی شان میں ادنیٰ سی گستاخی اسلام وایمان سے خارج کر دیتی ہے۔ سیدی وسندی ومرشدی اعلیٰ حضرت الشاہ امام احمد رضا خاں علیہ الرحمۃ تمہید ایمان میں آیت مبارکہ کہ:

"لتومنوا باللہ ورسولہ وتعزروہ وتوقروہ وتسبحوہ بکرۃ

واصیلا".
(پ ۲۶، سورۂ فتح آیت ۹)

تا کہ اے لوگو! تم اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور رسول کی تعظیم وتوقیر کرو اور صبح وشام اللہ کی پاکی بولو کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ مسلمانو! ان تینوں جلیل باتوں کی جمیل ترتیب تو دیکھو، سب سے پہلے ایمان کو ذکر فرمایا اور سب میں پیچھے اپنی عبادت کو اور بیچ میں اپنے پیارے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم کو، اس لئے کہ بغیر ایمان تعظیم کار آمد نہیں، بہتیرے نصاریٰ ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم وتکریم اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر سے دفع اعتراضات کافران لئیم میں تصنیفیں کر چکے، لیکچر دے چکے مگر جبکہ ایمان نہ لائے کچھ مفید نہیں کہ ظاہری تعظیم ہوئی دل میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی عظمت ہوتی تو ضرور ایمان لاتے پھر جب تک نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی تعظیم نہ ہو عمر بھر عبادت الٰہی میں گزارے سب بے کار ومردود ہے۔ بہتیرے جوگی اور راہب ترک دنیا کر کے اپنے طور پر ذکر وعبادت الٰہی میں عمر کاٹ دیتے ہیں بلکہ ان میں بہت وہ ہیں کہ "لا الہ الا اللہ" کا ذکر سیکھتے اور ضربیں لگاتے ہیں مگر از آنجا کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم نہیں کیا فائدہ؟ اصلا قابل قبول بارگاہ الٰہی نہیں، اللہ تعالیٰ ایسوں ہی کو فرماتا ہے:

"وقدمنا الى ما عملوا من عمل فجعلنه هباء منثورا".
(پ ۱۹ سورۂ فرقان آیت ۲۳)

جو کچھ اعمال انہوں نے کئے تھے ہم نے سب برباد کر دیئے۔

اور ایسوں ہی کو فرماتا ہے:

"عاملة ناصبة تصلى نارا حامية".
(پ ۳۰، سورۂ غاشیہ آیت ۳،۴)

عمل کریں مشقتیں بھریں اور بدلہ کیا ہوگا؟ یہ کہ بھڑکتی آگ میں بیٹھیں گے۔

## الجواب الاول:

پیر کرم شاہ ازہری بھیروی کے چند عقائد ونظریات انہیں کی کتابوں کے حوالے کے ساتھ ہمارے دارالافتاء میں انجمن فکر رضا پاکستان کی طرف بھیجے گئے پیر جی کی تمام کتابوں سے تمام حوالے ملائے گئے جو بالکل من وعن ان کی کتب میں موجود ہیں۔ پہلی عبارت تفسیر ضیاء القرآن میں پیر جی نے اللہ جل مجدہ کے لئے ستم ظریفی کا لفظ استعمال کیا جس کے معنی مذاق مذاق میں ظلم کرنے کے ہیں اردو کی مشہور لغت فیروز اللغات میں ستم ظریفی کے دو معنی بیان کئے گئے ہیں (۱) مذاق مذاق میں ظلم کرنا (۲) ظلم میں مذاق کا پہلو رکھنا۔

(ص ۷۷۹ مطبوعہ فیروز سنز)

یہ دونوں ہی معنی اللہ تعالیٰ کے لئے ہرگز ہرگز روا نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ کی ذات کے لئے یہ دونوں معنی مراد لینا محال ہے پیر جی کی عبارت سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ انہوں نے اللہ تعالیٰ کو معاذ اللہ ظالم اور مذاق کرنے والا قرار دیا جو اللہ تعالیٰ کی شان میں صریح گستاخی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ سے ظلم ناممکن بلکہ محال ہے جس پر اہل سنت وجماعت کا اجماع قطعی ہے اور خود اللہ تعالیٰ قران مجید میں ارشاد فرماتا ہے:

"واما انا بظلام للعبید". (پ ۲۶ سورۂ ق آیت ۲۹)

اور نہ میں بندوں پر ظلم کروں۔

اور فرماتا ہے:

"ولا یظلم ربک احدا". (پ ۱۵ سورۂ کہف آیت ۴۹)

اور تمہارا رب کسی پر ظلم نہیں کرتا۔

ان آیات بینات میں اللہ تعالیٰ نے عدم ظلم سے اپنی مدح فرمائی کیوں جناب بھلا جو ظلم پر قدرت ہی نہ رکھے اس کی بے ظلمی کی کیا تعریف؟ شرح فقہ اکبر میں ہے:

"لا یوصف اللہ تعالیٰ بالقدرۃ علی الظلم لان المحال لا یدخل

تحت القدرة وعند المعتزلة انه يقدر ولا يفعل".

(منح الروض الازہر شرح الفقہ الاکبر باب لا یوصف الخ مطبوعہ مصطفیٰ البابی مصر ص ۱۳۸)

اللہ تعالیٰ کوظلم کی قدرت سے متصف نہیں کیا جا سکتا اس لئے کہ محال قدرت کے تحت داخل نہیں ہوتا اور معتزلہ کے نزدیک وہ قادر ہے اور کرتا نہیں۔ پیر جی تو گمراہ معتزلہ سے بھی دو ہاتھ آگے بڑھ گئے کہ معتزلہ تو اس بات کے قائل ہیں کہ اللہ تعالیٰ کو ظلم پر قدرت ہے مگر کرتا نہیں لیکن پیر جی نے اللہ تعالیٰ کو ظلم پر قادر اور اس کا کرنے والا قرار دے دیا جوان کی عبارت ''ستم ظریفی فرمائی'' سے ظاہر و باہر ہے نیز بیضاوی وعمادی وغیرہما تفاسیر میں ہے کہ:

''الظلم يستحيل صدوره عنه تعالىٰ اه ملخصا''.

(بیضاوی آل عمران آیت وما الله يرد ظلما للعالمين مطبوعہ مصطفےٰ البابی مصر ص ۶۹)

اللہ تعالیٰ سے ظلم صادر ہونا محال ہے:

''ان شئتم التفصيل فارجعوا الى العطايا النبويه فى الفتاوى الرضويه''.

(ج ۱۵ ص ۳۸۷)

## الجواب الثانی:

پیر جی نے لکھا کہ اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے ہندی مصری اور یونانی دیوتاؤں کی طرح اس کے اختیارات محدود نہیں ہیں۔

(تفسیر ضیاء القرآن ج ۱ ص ۳۹)

اس عبارت میں پیر جی نے ہندی مصری اور یونانی دیوتاؤں کے لئے محدود اختیارات کو ثابت مانا جب کہ معبودان باطل کے لئے کسی قسم کا کچھ اختیار نہیں چنانچہ

قرآن کریم میں کئی مقامات پر معبودان باطلہ کے اختیار کا بطلان واضح طور پر بیان کیا گیا ہے۔

"قل افاتخذتم من دونہ اولیاء لایملکون لانفسھم نفعا ولاضرا".

(پ۱۳ سورۃ الرعد آیت ۱۶)

تم فرماؤ تو کیا اس کے سوا تم نے وہ حمایتی بنالئے ہیں جو اپنا بھلا برا نہیں کر سکتے ہیں اس کی تفسیر میں صدر الافاضل بدر الاماثل علامہ سید نعیم الدین مراد آبادی فرماتے ہیں کہ بت جب ان کی یہ بے قدرتی و بے چارگی ہے تو وہ دوسرے کو کیا نفع وضرر پہنچا سکتے ہیں۔

"قل ادعوا الذین زعمتم من دونہ فلایملکون کشف الضر عنکم ولاتحویلا".

تم فرماؤ پکارو تمھیں جن کو اللہ تعالٰی کے سوا گمان کرتے ہو تو وہ اختیار نہیں رکھتے تم سے تکلیف دور کرنے اور نہ پھیر دینے کا۔

(پ۱۵ سورۂ بنی اسرائیل آیت ۵۶)

"ولایملکون لانفسھم ضرا ولانفعا ولایملکون موتا ولاحیوۃ ولانفورا".

اور خود اپنی جانوں کے برے بھلے کے مالک نہیں اور نہ مرنے کا اختیار نہ جینے کا نہ اٹھنے کا۔

ان مذکورہ بالا آیات کریمہ کے علاوہ (پارہ ۲۰ سورۃ العنکبوت آیت ۱۷، پارہ ۲۲ سورہ فاطر آیت ۱۳، پارہ ۲۲ سورۃ سبا آیت ۲۲ اور پارہ ۲۴ سورۃ زمر آیت ۳۸)

میں بھی ان معبودان باطلہ کے لئے اختیارات باطل قرار دیئے گئے ہیں تعجب اور صد ہزار افسوس اس کے عقل وفہم پر کہ خالق حقیقی کی قدرت کا اقرار کر رہا ہے یا معبودان باطلہ کو صحیح قرار دے رہا ہے اس طرح کے طرز تحریر کے شعلے تو دیو بند کی سرزمین سے بلند ہوئے تھے کہ انہوں نے بھی اللہ کی قدرت کے اقرار کا ظاہری لبادہ

اوڑھ کر اس بے عیب، سچے اور اعلیٰ صفات پر کذب کا بہتان گڑھا اور کفر کے عمیق گڑھے میں اوندھے جا گرے اور کرم شاہ صاحب نے ان مرتد و بد مذہب ظالموں کا ذکر اپنی تفسیر میں اچھے القابات سے کیا ہے یقیناً جس سے محبت ہوگی اسی کی روش و بولی اختیار کی جائے گی۔

''عقلمنداں را اشارہ کافی است''۔

## الجواب الثالث:

جناب کرم شاہ صاحب کا اہل سنت اور دیو بند کے اختلافات کے بارے میں یہ کہنا کہ اس باہمی اور داخلی انتشار کا سب سے المناک پہلو اہل سنت والجماعت کا آپس میں اختلاف ہے جس نے انہیں دو گروہوں میں بانٹ دیا ہے دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی و صفاتی حضور ﷺ کی رسالت و ختم نبوت، قرآن کریم، قیامت اور دیگر ضروریات دین میں کلی موافقت ہے لیکن بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی کے باعث غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور باہمی سوء ظن ان غلط فہمیوں کو ایک بھیانک شکل دے دیتا ہے اگر تقریر و تحریر میں احتیاط و اعتدال کا مسلک اختیار کیا جائے تو اکثر و بیشتر مسائل میں اختلاف ختم ہو جائے اور چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فرقے عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کیے آستین چڑھائے لٹھ لئے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں۔

(تفسیر ضیاء القرآن ج ۱ ص ۱۱)

اب موصوف کی اس عبارت میں خیانت و دروغ گوئی اور بہتانِ عظیم شمار کرتے جائیں کہ موصوف کس کی تائید کر رہے ہیں اور کس کو جھٹلا رہے ہیں۔ پہلی دروغ گوئی دیو بندیوں کو اہل سنت کے گروہ میں شمار کیا جبکہ وہ خود دیو بندی و خارجی

ہونے کے قائل ہیں دوسرا جھوٹ دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں جبکہ اصولی مسائل ہی میں اختلافات ہیں تیسرا جھوٹ کہ اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی وصفاتی میں متفق ہیں جبکہ اس میں بھی اختلاف ہے کہ الحمد للہ اہل سنت اپنے رب تبارک وتعالیٰ کو بے عیب مانتے ہیں اور اس کی طرف کذب یا ظلم کی نسبت نہیں کرتے اور اگر کوئی کرے تو اس مرتد و بے دین گردانتے ہیں جبکہ دیوبند رب تعالیٰ کی طرف کذب کی اور موصوف خود ظلم کی نسبت کر چکے ہیں چوتھا جھوٹ کہ حضور ﷺ کی رسالت وختم نبوت کے معاملے میں دونوں متفق ہیں جبکہ اہل سنت رسول اکرم ﷺ کی تعظیم وتوقیر کو عین ایمان قرار دیتے ہیں اور حضور اکرم ﷺ کو خاتم النبیین مانتے ہیں کہ آپ کے بعد نہ کوئی نبی پیدا ہوا ہے نہ ہوگا اور آپ ﷺ کی غیب دانی کے قائل ہیں بلکہ بحمد اللہ تعالیٰ اہل سنت رسول اکرم ﷺ کو تمام مخلوق میں افضل واعلیٰ وارفع مقام والا مانتے ہیں اور شافع روز جزا مانتے ہیں جبکہ دیوبندی اس بات کے قائل ہیں کہ حضور ﷺ کے بعد نبی پیدا ہو تو خاتمیت میں فرق نہیں پڑتا اور دیوبند اس بات کے بھی قائل ہیں کہ رسول پاک کو معاذ اللہ علم غیب نہیں تھا اور رسول پاک سے زیادہ اپنے سردار شیطان کا علم ثابت کرتے ہیں بلکہ رسول پاک ﷺ کے علم کو معاذ اللہ چوپائے کے مثل قرار دیتے ہیں اور ان دیوبندیوں کے یہاں تو کبھی کبھی امتی نبی سے مرتبے میں بڑھ جاتے ہیں ان کے یہاں کلمے میں کوئی محمد رسول اللہ کی جگہ اشرف علی رسول اللہ پڑھے تب بھی اس کا ایمان سلامت رہتا ہے اور اگر رسول پاک کی تعظیم وتوقیر کرے تو مشرک کہلاتا ہے۔ الامان والحفیظ.

اور موصوف خود بھی تو اس بات کے قائل ہیں کہ گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گذر گیا اور تحذیر الناس میں ہے کہ حضور ﷺ کے بعد نبی پیدا ہو تو خاتمیت میں فرق نہیں پڑتا موصوف اس کتاب کے دل سے مداح ہیں۔ پانچواں جھوٹ اور بہتان

عظیم اور الفاظ کی بناوٹوں میں ہر ایک گروہ کی تکفیر کر گئے لکھتے ہیں کہ بے احتیاطی بے اعتدالی اور بدگمانی ان غلط فہمیوں کو بھیانک شکل دے دیتی ہے یعنی ایک دوسرے کی تکفیر کرتے ہیں اس میں موصوف نے دونوں گروہ کو کم علم قرار دیا ہے اور گستاخ و بے ادب کی گرفت کرنا ان کی نظر میں غلط فہمی ہے یا پھر ہمارے جید و معتمد علماء و فقہاء و صلحاء نے ان کی تکفیر بدگمانی کی بنیاد پر فرمائی ہے؟ بالفاظ دیگر وہ کافر نہ تھے ذاتی بغض و عناد کی بنیاد پر تکفیر کی گئی نتیجہ یہ ہوا کہ معاذ اللہ ثم معاذ اللہ جنہوں نے تکفیر کی تھی انہی پر کفر لوٹا یعنی وہ دائرہ اسلام سے خارج ہو گئے اور آخر میں تو صاف صاف تحریر کر ڈالا کہ جنہوں نے تکفیر کی انہوں نے اپنی عمریں برباد کر ڈالیں معاذ اللہ یہ ہے پیر جی کا کھلا ہوا دھوکہ و فریب کہ حق و باطل کا فرق و امتیاز مٹ جائے اور اس کے دوستوں کی تکفیر پر علماء عرب و عجم کا جو متفقہ فیصلہ ہے اسے لغو و باطل قرار دے دیا جائے۔ حیرت کی بات ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی شان میں اتنی واضح اور کھلی ہوئی کفریہ بکواس پر تو پیر جی کو کوئی درد، دکھ، غم و غصہ نہیں آیا جس سے صاف ظاہر ہے کہ پیر جی کو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی شان میں گستاخی کرنے والوں سے دلی محبت اور بہت حد تک میلان و جھکاؤ ہے اور کفار و مرتدین سے دلی محبت و اخلاص کفر ہے پیر جی سے پہلے تین سو سے زائد چوٹی کے علماء حرمین شریفین اور شام و عراق اور اب بھی بے شمار علماء تحذیر الناس وغیرہا کی کفریہ عبارات پر حکم تکفیر ہی کرتے چلے آ رہے ہیں اس زمانے میں کچھ صلح کلی مولوی پیدا ہو گئے ہیں جو لایعنی تاویلات بلکہ تحریف کا سہارا لے کر خود بھی گمراہ ہیں اور عوام اہل سنت کو بھی گمراہ کر رہے ہیں جبکہ ان علماء دیوبند (جنکی کفریہ عبارات ہیں) سے ان کے دور کے علمائے حقہ نے باز پرس ہی نہیں بلکہ تاویل بھی چاہی تھی لیکن خود لکھنے والوں نے ان عبارات کی کوئی تاویل نہ پیش کی اور نہ ہی ان سے توبہ ورجوع کیا لہذا ایسے گمراہ کن مولویوں اور ان کے چیلوں سے تمام

مسلمانوں کو دور رہنے کا حکم ہے اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے:

"واما ینسینک الشیطن فلاتقعد بعد الذکری مع القوم الظالمین".

اور اگر شیطان تجھے بھلادے تو یاد آنے پر ظالموں کے پاس نہ بیٹھو۔

**(پ ۷ سورۃ الانعام آیت ۶۸)**

اس آیت کے تحت تفسیرات احمدیہ میں عالمگیر کے استاد ملا احمد جیون صاحب تحریر فرماتے ہیں:

"ان القوم الظالمین یعم المبتدع والفاسق والکافر والقعود مع کلھم ممتنع".

بے شک قوم ظالم میں بدعتی اور فاسق اور کافر وغیرہ شامل ہیں ان سب کے ساتھ بیٹھنا ممنوع ہے۔

**(ص ۲۸۸)**

اور اس کا جیتا جاگتا ثبوت ملاحظہ ہو مقدمہ تحذیر الناس ص ۳۰ مطبوعہ گوجرانوالہ میں پیر جی دیوبندیوں کی کفریہ عبارات کی پردہ پوشی کرتے ہوئے صلح کلیت و اعلیٰ درجہ کے ثالث کا لبادہ اوڑھ کر فرماتے ہیں کہ دونوں فریقین عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کئے آستین چڑھائے لٹھ لئے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہے۔

**(تفسیر ضیاء القرآن ج ا ص ۱۱)**

پیر جی ثالث کی حیثیت سے اگر میدان میں آئے تھے تو ان پر حق ثالثی کی پوری پاسداری فرض تھی اور احقاق حق و ابطال باطل کو ملحوظ رکھتے ہوئے حق کو حق اور باطل کو باطل ببانگ دھل بیان کرنا تھا لیکن معلوم یہ ہوتا ہے کہ یہاں کچھ ذاتی مفاد اور اغیار کی نوازشات نے ان کے رخ کو موڑ دیا اور حق سے روگردانی پر کمربستہ کر دیا جس کا نتیجہ ان کی عبارات سے ظاہر ہونے لگا اور حق و باطل میں امتیاز کو مٹانے کے لئے

معاملات کو رفع دفع کرنے کی ناپاک سعی کی حالانکہ چاہئے تو یہ تھا کہ ذاتی مفاد کو پس پشت ڈال کر اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی رضا و خوشنودی کے لئے اور آخرت میں اپنے رب کے حضور مقبول ہونے کے لئے حق کا اظہار کرتے کہ کفریہ عبارات کے قائل تو اپنی قبروں میں پہنچ گئے اب تم ان کے پیچھے اپنا اور اپنے متبعین کے ایمان کو کیوں برباد کرتے ہو ان کا دامن تھامنا یا ان کی یا ان کی کتب کی تعریف و توصیف کرنا تم پر فرض واجب تو نہیں ہے ویسے بھی عقائد میں تقلید نہیں کی جاتی۔ لہذا ہماری التجا ان کے متبعین سے ہے کہ خدارا اپنے ایمان کی حفاظت کرو اور آخرت کی فکر کرتے ہوئے پیر جی کی اتباع و حمایت سے باز رہو کہ وہ تو اپنے انجام کو پہنچ چکے۔

## الجواب الرابع:

پیر جی کا کہنا ہے کہ کسی گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گذر گیا۔

**(جمال کرم ج ۳ ماہنامہ ضیاء الامت نمبر ص ۳۶۱ ملفوظات ضیاء الامت ۳۶)**

تعجب ہے کرم شاہ صاحب کی علمی لیاقت، احوال زمانہ سے واقفیت، قرآن وحدیث و اجماع امت کی بصیرت پر کس قدر بے احتیاطی اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ اور اجماع امت کی خلاف ورزی کے مرتکب ٹھہرے۔ کیا شیطان مردود مرکھپ گیا؟ یا اس نے اسلام کی مخالفت ترک کر دی؟ یا پھر اس نے توبہ کر لی ہے؟ یا پھر نفس بدکار نے اپنی بدکاری چھوڑ دی؟ یا شیطان اور اس کے چیلوں نے بھولے بھالے مسلمانوں کے ایمان کو لوٹنے کی نئی ترکیب بنائی ہے؟ اور یقیناً یہی ہے کہ کسی بھی طرح مسلمانوں کو ایمان سے دور کر دیا جائے اور ایمان کی اساس و بنیاد تعظیم رسول ﷺ سے روک دیا جائے اور مسلمانوں کو گستاخی رسول پر ابھارا جائے کہ جتنی چاہے گستاخی کریں ایمان سے محروم نہ ہونگے کہ دور تو گذر چکا ہے کرم شاہ صاحب کی عبارت کو آپ اس طرح بھی سمجھ سکتے ہیں کہ اب کسی والدین کی بے ادبی کرنے

والے کو یا ان کو گالی دینے والے کو یا ان کو دھکے دے کر گھر سے باہر نکالنے والے کو یا ان کے ساتھ مار پیٹ کرنے والے کو بے ادب و گستاخ والدین کہنے کا دور گذر گیا یا اسی طرح کرم شاہ صاحب کو جو شخص خنزیر کہے یا بدتر از بول کہے یا دیوبندیوں یا کفار بد اتوار کا ایجنٹ کہے یا جہل مرکب کہے یا پاگل دیوانہ، کتا، خبیث، شیطان کا وکیل وچیلہ کہے تو اسے گستاخ کرم شاہ صاحب کہنے کا دور گذر گیا۔ جناب آپ کی یا کسی بھی ملک کی عدالت میں مجرم کا جرم ثابت ہونے پر اسے ملزم کہا جاتا ہے یا مجرم؟ اور پھر جب جرم ثابت ہو جائے تو اسے سزا دی جاتی ہے یا چھوڑ دیا جاتا ہے؟ اگر سزا دی جاتی ہے تو کیوں؟ کہ یہ آپ کے قاعدے کے خلاف ہے اور اگر سزا نہیں دی جاتی تو پھر بیکار اتنا سارا وقت اور پیسہ برباد کیا۔

## الجواب الخامس:

موصوف کتاب تحذیر الناس اور اس کے مصنف قاسم نانوتوی کی تعریف کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار غور و تامل سے پڑھا ہر بار نیا لطف و سرور حاصل ہوا۔ اور جناب نے قاسم نانوتوی کو پاکان امت میں شمار کیا اور دیوبندی مولوی محمود الحسن کو شیخ الہند قرار دیا ہے۔ یہ وہی کتاب ہے جس کے لکھنے والے کی علمائے حرمین طیبین اور شام و یمن وعراق اور برصغیر نے تکفیر فرمائی اس کتاب میں ختم نبوت کا انکار اور خاتم النبیین کا معنی آخری نبی ہونے کو جاہلوں کا خیال بتایا اور نص قرآنی وحدیث متواتر کو جھٹلایا جس کی قدرے تفصیل یہ ہے حضور پرنور خاتم النبیین علیہ وعلیہم اجمعین کا خاتم یعنی بعثت میں آخر جمیع انبیاء و مرسلین بلا تاویل و تخصیص ہونا ضروریات دین سے ہے جو اس کا منکر ہو یا اس میں ادنیٰ شک وشبہ کو بھی راہ دے کافر مرتد ملعون ہے آیت کریمہ "ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین" (پ ۲۲ سورۂ احزاب آیت ۴۰) لیکن آپ اللہ کے

رسول اور انبیاء کے خاتم ہیں۔

اور حدیث متواتر ہے: "لانبی بعدی" (بخاری کتاب الانبیاء باب ماذکر عن بنی اسرائیل ج۱ص۴۹۱) میرے بعد کوئی نبی نہیں۔ سے تمام امت نے سلفا وخلفا یہی معنی سمجھا کہ حضور اقدس ﷺ بلا تخصیص تمام انبیاء میں آخری نبی ہوئے حضور کے ساتھ یا بعد قیام قیامت تک کسی کو نبوت ملنی محال ہے کتب فقہ میں ہے:

"اذا لم یعرف الرجل ان محمدا ﷺ آخر الانبیاء فلیس بمسلم لانه من الضروریات".

(عالمگیری باب احکام المرتدین ج۲ص۲۶۳، الاشباہ والنظائر باب الردۃ ج۱ص۲۹۶)

جو شخص یہ نہ جانے کہ محمد ﷺ تمام انبیاء میں سب سے پچھلے نبی ہیں وہ مسلمان نہیں کہ حضور کا آخر الانبیاء ہونا ضروریات دین سے ہے۔

شفاء شریف امام قاضی عیاض علیہ الرحمۃ میں ہے:

"کذلک (یکفر) من ادعی نبوۃ احد مع نبینا علیه الصلوۃ والسلام او بعده (الی قوله) فهولاء کلهم کفار مکذبون للنبی ﷺ لانه اخبر انه خاتم النبیین ولانبی بعده واخبر عن الله تعالیٰ انه خاتم النبیین وانه ارسل کافة للناس واجمعت الامة علی حمل ان هذا الکلام علی ظاهره وان مفهومه المراد به دون تاویل ولاتخصیص فلاشک فی کفر هولاء الطوائف کلها قطعا اجماعا وسمعا".

(الشفاء جریف حقوق المصطفیٰ فصل فی تحقیق القول فی الکفار المتاولین ج۲ص۲۷۰، ۲۷۱)

جو ہمارے نبی ﷺ کے زمانہ میں خواہ حضور کے بعد کسی کی نبوت کا دعوی

کرے کافر ہے (ان کے اس قول تک ) یہ سب نبی ﷺ کی تکذیب کرنے والے ہیں کہ نبی ﷺ نے خبر دی کہ آپ خاتم النبیین ہیں اور ان کے بعد کوئی نبی نہیں اور اللہ تعالیٰ کی جانب سے یہ خبر دی کہ حضور خاتم النبیین ہیں اور ان کی رسالت تمام لوگوں کو عام ہے اور امت نے اجماع کیا ہے کہ یہ آیات و احادیث اپنے ظاہر پر ہیں جو کچھ ان سے مفہوم ہوتا ہے وہی خدا اور سول کی مراد ہے نہ ان میں کوئی تاویل ہے نہ کچھ تخصیص تو جو لوگ اس کا خلاف کریں وہ بحکم اجماع امت و بحکم قرآن و حدیث سب یقیناً کافر ہیں اور امام غزالی قدس سرہ نے تو النبیین کو اپنے عموم واستغراق پر نہ ماننے اور تاویل و تخصیص کرنے والے کو مجنون سامی کی بہک، کافر اور نص قرآنی کا جھٹلانے والا قرار دیا۔

**(الاقتصاد فی الاعتقاد ص ۱۱۴)**

غرض سلف وخلف کے تمام اکابرین نے یہی بیان فرمایا لیکن نانوتوی نے اپنی کتاب تحذیر الناس میں نبی کریم ﷺ کے بیان کردہ معنی کو جاہل وعوام کا خیال بتایا اور تمام نصوص کا کھلا انکار کیا جس کو پیر کرم شاہ متعدد بار غور و تامل سے پڑھ کر ہر بار نیا لطف و سرور حاصل کرنا بتا رہے ہیں بلکہ اس مرتد و بے دین کو اعلیٰ القابات سے نواز رہے ہیں کیا یہ نص قرآنی حدیث متواتر اور ائمہ سلف وخلف سے کھلی بغاوت کر کے اور جھٹلا کر کفر کے مرتکب نہیں ہو گئے؟ ضرور ہوئے لہذا یہ شخص بھی کسی طرح مسلمان نہیں ہو سکتا بلکہ جو بھی اس کے کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے کہ اس ظالم و مردود نے ہمارے دین اسلام میں ایک اور فتنے کی بنیاد رکھی ہے بلکہ ضروریات دین کا انکار کیا تمام مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے کہ خود کو اس سے اور اس کے پیروکاروں سے دور رکھیں اور اپنے ایمان کی حفاظت کریں۔

## الجواب السادس:

جمہور علمائے اہل سنت کے نزدیک جب بھی ایک مجلس میں تین طلاقتیں دی جائیں گی تین ہی شمار کی جائیں گی اور مطلقہ بغیر حلالہ کے حلال نہ ہوگی اور ائمہ اربعہ امام اعظم، امام شافعی، امام احمد، امام مالک بھی اسی کے قائل ہیں فقہاء نے صحابہ وتابعین وتبع تابعین کا فتویٰ وموقف بھی یہی نقل کیا ہے کہ یک وقت دی گئی تین طلاقتیں تین ہی واقع ہوتی ہیں اور پیر کرم صاحب کی دلیل سن کر بچہ بھی کھلکھلا جائے پڑھتے ہوئے اگر کوئی ایک لفظ میں یوں کہا ''سبحان اللہ تینتیس بار'' تو کیا وہ تینتیس بار سبحان اللہ کہنے کا اجر وثواب کا مستحق ہوگا اور یہ بھی پیر صاحب نے ابن تیمیہ اور اس کے متبعین کی اتباع وپیروی میں کہی کہ یہ دلیل اسی نے سب سے پہلے دی تھی یہ دلیل خود انہیں کے قول سے باطل ومردود ہے کہ اگر ایک ہی مجلس میں کوئی شخص الگ الگ الفاظ سے تین طلاقتیں دے جیسے تجھے طلاق، تجھے طلاق، تجھے طلاق یا میں نے فلانہ کو طلاق دی میں نے فلانہ کو طلاق دی میں نے فلانہ کو طلاق دی۔ تب بھی ان کے نزدیک ایک ہی طلاق ہوتی ہے حالانکہ ان کی اپنی ہی دلیل کی بنیاد پر تو اب تین طلاقتیں ہونی چاہیں ابن تیمیہ اور اس کے تمام متبعین خواہ کرم شاہ ہوں یا کوئی اور ان تمام کے مؤقف قرآن کریم، احادیث صحیحہ مشہورہ اور عقل کے بھی بالکل خلاف ہیں قرآن کریم میں ہے:

''فان طلقها فلاتحل له من بعد حتى تنكح زوجاً غيره''.

**(پ۲ سورۂ بقرہ آیت ۲۲۹)**

پھر اگر تیسری طلاق دی تو وہ عورت اسے حلال نہ ہوگی جب تک دوسرے شوہر کے پاس نہ رہے۔

حدیث عسیلہ جو ایک مشہور حدیث ہے جس کو بخاری ومسلم ودیگر محدثین نے ام المؤمنین عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت کیا فرماتی ہیں:

"جائت امراة رفاعة القرظی الی رسول اللہ ﷺ فقالت انی کنت عند رفاعة فطلقنی فبت طلاقی فتزوجت بعدہ عبد الرحمن بن زبیر ومامعہ الا کھدبة الثوب فقال اتریدین ان ترجعی الی رفاعة قالت نعم قال لاحتی تذوقی عسیلته ویذوق عسیلتک".

(ص ۸۰۱، ج ۲، مطبوعہ قدیمی)

رفاعہ قرظی نے اپنی زوجہ کو تین طلاقیں دے دی تھی اس کے بعد اس عورت نے عبدالرحمن ابن زبیر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے نکاح کیا پھر حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنے شوہر ثانی کی نامردی کی شکایت کی اور شوہر اول سے پھر نکاح کرنا چاہا تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ نہیں ہو سکتا جب تک کہ تو شوہر ثانی کا مزہ نہ چکھے اور وہ تیرا مزہ نہ چکھے یعنی جب تک دخول اور جماع نہ ہو تو شوہر اول کے لئے حلال نہیں ہو سکتی۔

نیز حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فتویٰ ہے:

"ان رجلا قال لعبد اللہ بن عباس انی طلقت امراتی مائة تطلیقة فماذا تری علی قال له ابن عباس طلقت منک بثلث وسبع وتسعون اتخذت بها آیات اللہ هزوا وفی روایة فقال ثلاث تحرمها علیه".

ایک شخص نے عبداللہ بن عباس سے کہا کہ میں نے اپنی بیوی کو سو طلاقیں دیدیں آپ مجھ پر کیا حکم فرماتے ہیں؟ ابن عباس نے فرمایا کہ وہ عورت تین طلاقوں سے مغلظہ و محرمہ ہوگئی اور ستانوے طلاقوں سے تو نے کتاب اللہ کے ساتھ ٹھٹھا کیا۔ (موطا امام مالک) ایک اور حدیث میں حضرت عبداللہ بن عباس فتویٰ دیتے ہوئے فرماتے ہیں کہ جو شخص اپنی بیوی کو بیک وقت تین طلاقیں دے تو اس کی طلاق لازم ہوگئی اور وہ عورت اس پر حرام ہو جائے گی چنانچہ حدیث شریف میں ہے:

"عن مالک بن الحارث قال جاء رجل الی ابن عباس فقال ان عمی طلق امراته ثلاثة فقال ان عمک عصی اللہ فاتمه اللہ واطاع

الشیطن فلم یجعل له مخرجا فقال کیف تری فی رجل یحلها له فقال من یخادع الله یخادعه"۔

حضرت مالک بن حارث فرماتے ہیں ایک شخص حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں آیا اور عرض کیا میرے چچا نے اپنی بیوی کو تین طلاقیں دیدی ہیں آپ نے فرمایا تمہارے چچا نے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی پس اللہ تعالیٰ نے اس طلاق کو پورا کردیا اور اس نے شیطان کی پیروی کی تو حضرت ابن عباس نے اس کے لئے راستہ نہیں بتایا راوی کہتے ہیں میں نے پوچھا آپ کا اس شخص کے بارے میں کیا خیال ہے جو اس عورت کو حلال جانے تو ابن عباس نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ سے دھوکہ کرے گا اللہ تعالیٰ اس کا بدلہ دیگا۔

تنویر الابصار ودرمختار میں ہے:

"لاینکح مطلقة بهای بثلث حتی یطاء غیره اه ملتقطا"۔

(درمختار ص ۴۰، ۴۱ مطبوعہ امدادیہ ملتان)

فتاوی عالمگیری میں ہے:

"فالذی یعود الی العدد ان یطلق ثلاثا فی طهر واحد بکلمة واحدة او بکلمات متفرقة او یجمع بین التطلقتین فی طهر واحد بکلمة واحدة او بکلمتین متفرقتین فاذا فعل ذلک وقع الطلاق وکان عاصیا"۔

(ج ۱ ص ۳۴۹ مطبوعہ رشیدیہ کوئٹہ)

یہ مذہب صرف حنفیہ کا نہیں بلکہ باجماع مذاہب اربعہ تین طلاق مغلظہ ہو جاتی ہیں اور شافعی امام مالک اور احمد [ائمہ متبوعین سے کوئی امام اس باب میں اصلا مخالف نہیں یہاں تک کہ ائمہ دین نے فرمایا کہ اگر قاضی شرع حاکم اسلام بھی ایسے مسئلے میں ایک طلاق دینے کا حکم دے تو وہ حکم باطل ومردود ہے وہابیہ غیر مقلدین کہ اب اس مسئلہ میں اختلاف اٹھا رہے ہیں گمراہ بددین ہیں ان کی تقلید حلال نہیں۔ فتح القدیر میں ہے:

''ھذا مذھب جمھور الصحابة ومن بعدھم من ائمة المسلمین الی انہ یقع ثلث واللہ تعالیٰ ورسولہ اعلم بالصواب''۔

عطاء المصطفیٰ اعظمی

امجدی دارالافتاء، دارالعلوم صادق الاسلام ۱۰/۴۸۳

لیاقت آباد کراچی

تاریخ اجراء ۱۹ شوال المکرم ۱۴۳۲ھ/ ۱۸ ستمبر ۲۰۱۱ء



# فتویٰ

جانشین خلیل العلماء حضرت علامہ

## مفتی احمد میاں برکاتی مدظلہ،

شیخ الحدیث جامعہ احسن البرکات، حیدرآباد

۷۸۶

الجواب سائل نے جو حقائق پیش کئے ہیں، وہ اظہر من الشمس ہیں، اور بقول سائل زندگی میں موصوف نے ان سے رجوع نہ فرمایا۔ فقیر قادری رضوی کو بھی یہی صدمہ ہے اور رہے گا۔ اور امام اہلسنت علیہ الرحمۃ کے فتاویٰ نہایت معتبر اور محقق ہیں ان کی تحریر کے سامنے فقیر کسی تیسری دوسری تحریر کو اہمیت نہیں دیتا جو احکام ان کی تحریروں سے مستنبط ہیں وہی حق ہیں خواہ کوئی بھی اس کی زد میں آئے۔ واللہ تعالیٰ اعلم

دستخط و مہر

ابوحماد مفتی احمد میاں برکاتی

مہتمم و شیخ الحدیث دارالعلوم احسن البرکات، حیدرآباد

۲۸۔ رجب المرجب ۱۴۲۵ھ، ۱۴ ستمبر ۲۰۰۴ء

==========

# فتویٰ

## مرکزی دارالافتاء جامعہ ارشد العلوم

اوجھا گنج، ضلع بستی، یو، پی، بھارت

از

جانشین فقیہہ ملت حضرت علامہ مفتی ابرار احمد امجدی برکاتی مدظلہ العالی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## الجواب

(۱) سوال میں درج عبارت سے ظاہر یہ ہے، کہ جس پیر کے اقوال سوال میں نقل کیے گئے ہیں وہ دیوبندیوں کے کفری عقائد جانتا ہے اگر یہی امر واقع ہے تو مذکور بھی انہیں میں سے ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ ''انکم اذا مثلھم'' واللہ تعالیٰ اعلم

(۲) رب تبارک وتعالیٰ ظلم وستم سے پاک ومنزہ ہے، اس سے ظلم ممکن ہی نہیں۔ اس لیے اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف کہنا ظلم ہے کہ اس میں قرآن مجید کی متعدد آیتوں کا انکار ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''وما انا بظلام للعبید'' میں بندوں کے حق میں ستم گر نہیں۔ اور فرماتا ہے: ''لایظلم مثقال ذرۃ'' بیشک اللہ تعالیٰ ایک ذرہ برابر ظلم نہیں کرتا۔ شرح فقہ اکبر میں ہے: لایوصف اللہ تعالیٰ بالقدرۃ علی الظلم لان المحال لایدخل تحت القدرۃ، اھ۔ تفسیر بیضاوی میں ہے: الظلم یستحیل صدرہ عنہ تعالیٰ، اھ۔ اور تفسیر کبیر میں ہے: الذی یدل علی ان الظلم محال من اللہ تعالیٰ ان الظلم عبارۃ عن التصرف فی ملک الغیر والحق سبحانہ

لایتصرف الا فی ملک نفسه فیمتنع کونه ظالما وایضا الظالم لایکون الٰها والشئی لایصح الا اذا کانت لوازمه صحیحة فلو صح منه الظلم لکان زوال الٰهیة صحیحا وذلک محال" اه ملخصاً. واللہ تعالیٰ اعلم.

(۳) تحذیر الناس میں حضور سید عالم ﷺ کے آخری نبی ہونے کا انکار کیا گیا۔ آیت کریمہ "وخاتم النبیین" سے آخری نبی سمجھنا نافہموں کا خیال بتایا گیا ہے۔ حالانکہ یہی معنی رسول اللہ ﷺ نے سمجھا، صحابہ رضی اللہ عنہم نے سمجھا، ساری امت نے سمجھا، اور پوری امت مسلمہ کا اس پر اجماع ہے۔ تحذیر الناس کی عبارات ملاحظہ کریں صفحہ ۳ پر ہے۔

سو اسی طور پر رسول اللہ ﷺ کی خاتمیت کو تصور فرمایئے، یعنی موصوف بوصف نبوت بالذات ہیں۔ اور سوا آپ کے اور نبی موصوف بوصف نبوت بالعرض اوروں کی نبوت آپ کا فیض ہے، پر آپ کی نبوت کسی اور کا فیض نہیں، اھ۔ پھر صفحہ ۱۴ پر ہے۔

غرض اختتام اگر بایں معنی تجویز کیا جاوے جو میں نے عرض کیا ہے تو آپ کا خاتم ہونا انبیاء گذشتہ ہی کی نسبت خاص نہ ہوگا، بلکہ اگر بالفرض آپ کے زمانے میں بھی کہیں اور کوئی نبی ہو جب بھی آپ کا خاتم ہونا بدستور باقی رہتا ہے، اھ۔ اور صفحہ ۲۸ پر یوں ہے۔

"اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلعم کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا۔ چہ جائے کہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا فرض کیجئے اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے"، اھ۔۔۔۔ یہ بلاشبہ حضور ﷺ کے آخری نبی ہونے کا انکار ہے جو کفر ہے اور قائل کافر ہے۔

امام قاضی عیاض شفا میں فرماتے ہیں:

"لانه اخبر صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم انه خاتم النبین، لانبی

بعدهٔ واخبر من الله تعالیٰ انه خاتم النبین وانه ارسل كافة للناس، اجمعت الامة على حمل هذا الكلام على ظاهره وان مفهومه المراد به دون تاويل ولا تخصيص فلا شك في كفر هولاء الطوائف كلها قطعاً''۔

حجۃ الاسلام امام غزالی کتاب الاقتصاد میں فرماتے ہیں:

''ان الامة فهمت من هذا اللفظ انه افهم عدم نبی بعده ابداوعدم رسول بعده ابداً وانه ليس فيه تاويل ولا تخصيص ،ومن اوله بتخصيص فكلامه من انواع الهذيان لايمنع بتكفيره لانه مكذب بهذا النص الذى اجمعت الامة على انه غير مؤول ولامخصوص''۔

حضرت علامہ عبدالغنی نابلسی شرح الفوائد میں لکھتے ہیں:

''فساد مذهبهم غنى عن البيان مجاهدة العيان كيف وهو يؤدى الى تجويز نبى مع نبينا صلى الله عليه وسلم اوبعده وذلك يستلزم تكذيب انا العاقب ولا نبى بعدى،واجتمعت الامة على ابقاء هذاالكام على ظاهره وهذه احدى المسائل المشهورة،كفرنا بها الفلاسفة لعنهم الله تعالیٰ''۔

لہٰذا جو شخص ان کفریات پر راضی ہو، انہیں پڑھ کر مسرور ہو وہ بھی کافر و مرتد ہے۔ والله تعالیٰ اعلم

گستاخ رسول یقیناً کافر و مرتد ہے اس پر اجماع امت ہے حتی کہ دیوبندی بھی اسے کافر تسلیم کرتے ہیں جیسا کہ اکفار الملحدین میں ہے:

''ایما رجل مسلم سب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم او کذب اوعابہ اوتنقصہ فقد کفر باللہ تعالیٰ وبانت منہ امرأتہ...اجمع المسلمون علی ان شاتمہ صلی اللہ علیہ وسلم کافر ومن شک فی عذابہ وکفرہ کفر''اھ(ص ۴۵ ،مطبع المجلس العلمی)

اور المہند میں ہے:

''ونتیقن ان من قال ان فلانا اعلم من النبی علیہ السلام فقد کفر وقد افتی مشائخنا بتکفیر من قال ان ابلیس اللعین اعلم من النبی علیہ السلام''اھ(ص ٦٦)

جو گستاخ رسول کو کافر نہ مانے وہ خود کافر ہے واللہ تعالیٰ اعلم

ایک مجلس میں تین طلاق تین ہی ہیں۔ یہ کتاب اللہ وسنت رسول اللہ سے ثابت ہے، اس پر صحابۂ کرام علیہم الرضوان کا اجماع بھی ہے اور سواد اعظم اہل سنت وجماعت کا یہی مذہب ہے۔ فتح القدیر میں ہے''فاجماعھم ظاھر''(ج ۳ ص ۳۳۳) لہٰذا جو اس سے انحراف کرے وہ ضرور گمراہ ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

کتبہ محمد ابرار احمد امجدی برکاتی

خادم الافتاء مرکز تربیت افتاء اوجھاگنج

۲۔ محرم الحرام ۱۴۲۷ھ

==========

# فتویٰ

## دارالافتاء

## مرکزی جامعہ محمدیہ نوریہ رضویہ بھکھی شریف

الجواب بعون الوهاب منه الهداية والصواب

لف استفتاء میں جسٹس محمد کرم شاہ صاحب بھیروی سے متعلق جو باتیں ذکر کی گئی ہیں اور ان پر علماء حق اہلسنّت و جماعت پر فتاویٰ بالخصوص مرکز اہلسنّت بریلی شریف کا فتویٰ مبنی برحق ہے۔ اللہ تعالیٰ جل جلالہٗ کے بارے میں ستم ظریفی کے الفاظ کا استعمال صراحۃً بے ادبی ہے اور مولوی قاسم نانوتوی کی تحذیر الناس والی عبارت صراحۃً ختم نبوت کا انکار ہے۔ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اور مقتدر علماء عرب و عجم نے اسے صریح کفریہ قرار دیا ہے۔

گستاخ رسول کو کافر نہ کہنے کا قول نصوص شرعیہ قطعیہ کے خلاف ہے۔ اطلاع و افہام کے باوجود ایسے عقائد پر قائم رہنا خروج از اسلام ہے۔ ایسے ہی گستاخانِ رسول کی کفریہ عبارات کا محاسبہ کرنے کو تضیع عمر سے تعبیر کرنا ان کی تائید ہے مسئلہ طلاق ثلاثہ میں مذکورہ موقف (ایک مجلس کی تین طلاقیں ایک طلاق ہے) فقہ حنفی سے خروج اور غیر مقلدیت میں دخول ہے۔ یہ مسئلہ فقہ حنفی میں قرآن و حدیث کے سینکڑوں دلائل سے مزین ہے۔ لہٰذا علماء اہلسنّت و جماعت کا موقف بالکل مبنی برحق ہے اور اہم اس موقف پر قائم ہیں۔ یہاں تفصیلی دلائل کی گنجائش نہیں۔

اللھم احینا علی السنة والجماعة وامتنا علیه بکرمک یا رب

العالمین بجاہ سید المرسلین .ھذاماعندی واللہ ورسولہ اعلم بالصواب

جمیل احمد صدیقی

خادم تدریس وافتاء

مرکزی جامعہ محمدیہ نوریہ رضویہ بھکھی شریف منڈی بہاؤالدین

5.5.2008

**تصدیق:**

مناظر اسلام حضرت علامہ

مولانا پروفیسر محمد انوار حنفی

''فقیر علماء حق اہلسنت کے ان فتاوی کے ساتھ متفق ہے''

دستخط ومہر

پروفیسر محمد انوار حنفی

کوٹ رادھاکشن

===========

# فتویٰ جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

## الجواب

نمبر۱ اعلیٰ حضرت عظیم البرکت کا فتویٰ برحق ہے یہ صرف آپ کا ہی نہیں بلکہ عرب وعجم کے تمام علماء کرام فتویٰ ہے اور شخص مذکور اس زمرے میں آتا ہے۔

نمبر۲ اللہ تعالیٰ ظلم سے پاک ہے متعدد آیات قرآنیہ اس کی شاہد ہیں اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف کہنا کفر ہے گستاخ رسول کو کافر قرار نہ دینا بھی کفر ہے۔

نمبر۳ طلاق ثلاثہ پر اجماع امت ہے اور اجماع امت کا منکر گمراہ وبددین ہے۔

واللہ تعالیٰ اعلم ورسولہ

کتبہ فقیر ابوالصالح محمد بخش رضوی

جامع رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد

14.2.2005

(مہر)

## تصدیق:

مفسر قرآن، حضرت علامہ مفتی

محمد فیض احمد اویسی رضوی علیہ الرحمۃ

بہاولپور

الجواب صحیح

محمد فیض احمد اویسی رضوی غفرلہ

۱۱ ربیع الاول ۱۴۲۶ھ

# فتویٰ

## جامعہ نعمانیہ لاہور

از

استاذ العلماء حضرت مولانا

## مفتی محمد حبیب رضا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

**الجواب:**

**اللھم ھدایۃ الحق والصواب**

مستفتی نے جو عبارت تحریر کی ہے اس میں لفظ ''ستم ظریف'' بظاہر اللہ تعالیٰ کے لیے استعمال کیا گیا ہے، جو کہ اللہ تعالیٰ کی شان کے لائق نہیں، کیونکہ اس کا معنیٰ بہت قبیح ہے اور شریعت میں اس کا استعمال بھی وارد نہیں جیسا کہ اعلیٰ حضرت عظیم البرکۃ مجدد دین وملت الشاہ امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ اپنے فتاویٰ رضویہ شریف جلد نمبر ۹ صفحہ ۶۱ میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کو عاشق کہنا ناجائز ہے کہ معنیٰ عشق اللہ عزوجل کے حق میں محال قطعی ہے اور ایسا لفظ بے ورود ثابت شرعی حضرت عزت کی شان میں بولنا ممنوع قطعی ہے۔ اور فتاویٰ رضویہ شریف جلد نمبر ۲ قدیم صفحہ نمبر ۱۸۴ رضا اکیڈمی بمبئی میں ''شرک وکفر وفسق سے نفرت اسے'' کے جواب میں ارشاد فرماتے ہیں کہ نفرت بھاگنے اور بد کنے کو کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی طرف اس کی نسبت حلال نہیں۔ اور اصلاح فرماتے ہوئے فرمایا کہ ''شرک وکفر وفسق سے ناراض ہے'' لہٰذا ثابت ہوا کہ لفظ ''ستم

ظریف'' اللہ تعالیٰ کے لیے استعمال کرنا حلال نہیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب۔

(۲) تحریر کردہ عبارت میں بظاہر بتوں کے محدود اختیارات کو تسلیم کیا گیا ہے۔

(العیاذ باللہ)

اور یہ قرآن پاک کی متعدد آیات مبارکہ کی تکذیب ہے۔ جبکہ نصوص قرآنیہ میں بتوں کے اختیارات کی مطلقاً نفی وارد ہے جیسا کہ اللہ رب العزت جل وعلا نے ارشاد فرمایا:

''قل افاتخذتم من دونہ اولیآء لا یملکون لانفسھم نفعا و لا ضرا،

(پارہ ۱۳ سورہ رعد، آیت ۱۶)

تم خود ہی فرماؤ تو کیا اس کے سوا تم نے وہ حمایتی بنا لیے ہیں جو اپنا بھلا برا نہیں کر سکتے۔

دوسری جگہ ارشاد فرمایا:

''قل ادعوا الذین زعمتم من دونہ فلا یملکون کشف الضر عنکم ولا تحویلا۔ (پارہ ۱۵، بنی اسرائیل آیت نمبر ۵۶)

تم فرماؤ! پکارو انہیں جن کو اللہ کے سوا گمان کرتے ہو تو وہ اختیار نہیں رکھتے تم سے تکلیف دور کرنے اور نہ پھیر دینے کا۔ پھر ارشاد فرماتا ہے:

''والذین تدعون من دونہ مایملکون من قطمیر''

(پارہ ۲۲ سورہ فاطر ۱۳)

اور اس کے سوا جنہیں تم پوجتے ہو، دانہ خرما کے چھلکے تک کے مالک نہیں۔

(۳) لف استفتاء میں جو عبارت نقل کی گئی ہے اس میں کئی احتمالات ہیں۔ جیسے اہل سنت کے دو گروہوں سے کون سے دو گروہ مراد ہیں۔ اور عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی سے کیا مراد ہے؟ اور چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے...... الخ۔

سے کون سے اختلاف مراد ہیں وغیرہ۔ جب تک مراد متعین نہ ہو اس کا جواب نہیں دیا جا سکتا ہے۔

(۴) قاسم نانوتوی مصنف تحذیر الناس کے متعلق اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت الشاہ امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ اور علماء عرب وعجم کا جو حتمی فیصلہ ہے کہ ''من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر'' وہی حق وصواب ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمہ اللہ فتاویٰ رضویہ شریف جلد ۹ قدیم ص ۳۱۲ میں فرماتے ہیں جو ان کے اقوال پر مطلع ہو کر انہیں کافر نہ جانے وہ بھی کافر ہے۔

نقل کردہ عبارت سے ظاہر ہوتا ہے کہ تحذیر الناس کے مصنف کے کفر میں شک ہی نہیں بلکہ اس کے کفر کی تائید کی گئی ہے گویا کہ اس کے کفر کو کفر ہی نہیں مانا۔ تو یہ بھی اسی حکم کہ من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر میں داخل ہے۔

(۵) جو شخص حرام اور قرآن کی تکذیب اور کفر کا مرتکب ہو اس کے لیے باقی مسائل کا پوچھنا نہ ان کے جوابات کی حاجت۔

لہٰذا الف استفتاء میں تحریر عبارات جن کا جواب دیا گیا۔ کا جو بھی معتقد ہے یا تھا اور اسی اعتقاد پر وہ چاہے کرم شاہ ہو یا کوئی اور حکم شرح سب کے لیے برابر ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم بالصواب

کتبہٗ

**محمد حبیب رضا**

۲۸ رمضان المبارک ۱۴۲۹ھ ۲۹ ستمبر ۲۰۰۸ء

مہر

دارالعلوم انجمن نعمانیہ دارالافتاء

اندرون ٹکسائی گیٹ لاہور، پاکستان

## تصدیق:

صاحبزادہ محمد غوث رضوی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ سمندری شریف

الجواب ھو الصحیح

وصلی اللہ تعالیٰ علی حبیبہ و آلہ وسلم

الفقیر ابوالحسن محمد غوث رضوی عفی عنہ

خادم آستانہ ودارالعلوم مظہر اسلام سمندری شریف

========

# فتویٰ

## از

# علامہ مفتی فضل احمد چشتی لاہوری

**باسمہ تعالیٰ وبالصلوۃ والسلام علی سیدنا المصطفیٰ**

**الجواب بعون الملک الوھاب ھوالموافق للصواب**

(۱) قاسم نانوتوی علیہ ماعلیہ نے خاتم النبیین کی جو تفسیر وتاویل کی ہے اور جن الفاظ کے ساتھ کی ہے وہ صریح کفر ہے **کماصرح بہ علماء الحرمین الشریفین وسیدی الامام البریلوی علیھم الرحمۃ والرضوان** بندہ ناچیز اپنے مشائخ کرام کے فتاویٰ شریف کے ساتھ پورا اتفاق کرتا ہے۔لہٰذا جو شخص بھی نانوتوی علیہ ماعلیہ کی تفسیر وتاویل کو کفریہ نہ کہے وہ بھی بلاشبہ اس کے ساتھ کا ہے۔اور مشائخ کے فتویٰ کی زد میں ضرور ہے۔تو کرم شاہ کا نانوتوی مشرب ہونا بلاریب ہے۔

(۲) اب طلاق ثلاثہ کے وقوع کے خلاف فتویٰ دینے والا تعزیر کے قابل ہے اور گمراہ ہے اور فتویٰ امام خیرالدین رملی علیہ الرحمۃ میں ہے **مانصہ**

**(وسئل مرۃ اخری) فی رجل طلق زوجتہ ثلاثا مجتمعا فی کلمۃ واحدۃ فافتاہ حنبلی المذھب بعدم الوقوع فاستمر معاشراً لزوجتہ بسبب الفتویٰ المذکورۃ مدۃ سنین فھل یعمل بافتاء الحنبلی المذکورام لاولو اتصل بہ حکم منہ کیف الحال؟**

**(اجاب)لاعبرۃ بالفتویٰ المذکورۃ ولا ینفذ قضاء القاضی**

بـذالک ولو نفذه الف قاض ويفترض على حكام المسليمن ان يفرقوا بينهـمـا قـال بـعـض الـعلماء وحكى عن الحجاج بن ارطاة وطائفة من الشيـعة والـظـاهرية انه لايقع منها الا واحدة واختاره من المتاخرين من لايعبأبه فافتى به واقتدى به من اضله الله تعالىٰ اه. والله اعلم

(۳) یہ کلام بے نظام کہ گستاخ رسول ﷺ کو (معاذ اللہ) کافر کہنے کا دور گذر گیا ہے صریح کفر ہے بلکہ بدترین کفر ہے۔ لايتفوه به الا من لادين ولا ايمان له والله تعالیٰ اعلم بالصواب۔

حررہ

فضل احمد چشتی لاہوری

پنڈی سٹاپ لاہور

(۴ جمادی الثانیہ ۱۴۲۵ھ بروز جمعرات)

===========

# فتوی

## ڈاکٹر مفتی غلام سرور قادری

بانی وشیخ الحدیث جامع رضویہ ٹرسٹ و سابق صوبائی وزیر اوقاف زکوۃ وعشر

پنجاب ماڈل ٹاؤن لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمده ونصلی علی رسوله الکریم اما بعد فیقول الفقیر الحقیر الدکتور المفتی غلام سرور القادری ان الشیخ بیر محمد کرم الشاہ الازهری ما کتب فی تفسیر ضیاء القرآن المجلد الاول ص ۱۱ وملفوظه کمافی جمال الکرم المجلد الثالث ص ۲۹۴ وما اظهر بعد خیالاته لکتاب تحذیرالناس هذا ضررعظیم له ولجمیع الاسلام ونحن نتأسف علیه تأسفا کبیراونحن علی ما فی الحسام الحرمین الشریفین والصوارم الهندیه فمن لم یتفق بهما اتفاقا کلیا فهو مصداق فتویٰ الکتاب الشریف حسام الحرمین الشریفین والصوارم الهندیه بلا ریب واناأقول هذابلا خوف لومت لائم وانا علی هذاالحق قائم ودائم فقط الدکتور المفتی غلام سرور القادری

16-1-2005

ترجمہ:

حمد وصلوٰۃ کے بعد بندہ محتاج، ڈاکٹر غلام سرور قادری کہتا ہے کہ پیر کرم شاہ

الازھری کی تفسیر ضیاء القرآن جلد اول صفحہ ۱۱ میں جو لکھا گیا ہے اور جو ان کے ملفوظات میں لکھا گیا ہے۔ جیسا کہ جمال کرم جلد ۳ صفحہ ۲۹۴ میں اور جن بعض خیالات کا انہوں نے اظہار کیا ہے کتاب تحذیر الناس کے لیے یہ ان کے لیے اور تمام اہل اسلام کے لیے نقصان دہ ہے۔ ہم اس پر بہت رنجیدہ ہیں اور ہم اسی مؤقف پر ہیں جو حسام الحرمین شریفین میں اور الصوارم الہندیہ میں مذکور ہے۔ پس جس نے کلیتاً ان دونوں پر اتفاق نہیں کیا تو بلاشبہ وہ کتاب حسام الحرمین شریفین اور الصوارم الہندیہ میں مندرج فتوے کا مصداق ہے۔ میں یہ سب بغیر کسی خوف اور ملامت کے کہتا ہوں اور میں اس حق پر قائم و دائم ہوں۔

دستخط و مہر

**مفتی غلام سرور قادری**

۱۶۔ جنوری ۲۰۰۵ء

==========

# فتویٰ

استاذ العلماء حضرت علامہ

## مفتی محمد جمیل رضوی

خلیفہ مجاز آستانہ عالیہ بریلی شریف

پیر محمد کرم شاہ بھیروی کی عبارات تسعہ کے پیش نظر فقیر کا نقطہ نظر یہ ہے کہ یہ عبارات توہین خداوند قدوس عزوجل وتوہین رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر دلالت کرتی ہیں۔ نیز طلاق ثلاثہ کے مسئلہ میں اہلسنت کے فیصلہ سے انحراف کر کے غیر مقلدین کی تقویت میں کوئی کسر باقی نہ چھوڑی گئی۔

نیز گستاخان رسالت کو کھلی چھٹی دی گئی، ہمارا اہلسنت و جماعت کا موقف ہے جو بھی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں اشارۃً یا عبارۃً یا کنایۃً گستاخی و بے ادبی کرے یا لکھے وہ دائرہ اسلام سے خارج اور واجب القتل ہے۔ خواہ کسی بھی مکتبہ فکر سے متعلق ہو۔

نیز حسام الحرمین شریف جس پر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سمیت عرب کے جید علماء و محدثین وفقہاء کے دستخط موجود ہیں، پوری اُمت کا شرعی فیصلہ ہے۔

جو شخص حسام الحرمین شریف کے فتاویٰ سے متفق نہیں ہم اُسے قطعاً سنی نہیں مانتے، خواہ وہ خود ساختہ پیر و مفسر قرآن "ضیاء الامت" جیسے القابات کا مدعی ہو۔

ہمارے نزدیک معیار اہلسنّت یہ ہے کہ تمہید ایمان اور حسام الحرمین کو دل و جان سے مانتا ہو۔ کرم شاہ کے متعلق شروع ہی سے ہمارے شبہات تھے لیکن منفی پروپیگنڈا تھا کہ انہوں نے رجوع کر لیا ہے جبکہ اس کی وفات کے بعد جمال کرم کی

طباعت اور ضیاء القرآن کی اشاعت سے ثابت ہو رہا ہے۔ کہ رجوع نہیں بلکہ فضول و جھوٹ پر مبنی خلاف حقیقت شور و غل ہے۔

کرم شاہ سے ذاتی کوئی عناد نہیں، صرف خدا اور رسول سے ڈرتے ہوئے اپنے تاثرات و خیالات کا اظہار کر رہے ہیں تا کہ کوئی بد عقیدہ لوگ دیابنہ، وہابیہ بطور دلیل پیش نہ کر سکیں۔ کرم شاہ کی گستاخانہ عبارات سے اہلسنّت لاتعلقی کا اعلان کرتے ہیں۔ کرم شاہ کی عبارات کے ہم ذمہ دار نہیں۔

ساتھ دل سوزی سے ان کے بیٹے امین الحسنات کے طرز عمل سے بھی تشویش ہے وہ اپنے والد اور اپنے متعلق واضح کریں۔ متنازعہ عبارات سے رجوع کریں یا اہلسنّت سے خارج ہونے کا اعلان کریں۔ بصورت دیگر اہلسنّت شرعی فیصلہ کا حق محفوظ رکھتے ہیں۔

کرم شاہ شروع ہی سے عقائد کے متعلق متذبذب و متزلزل تھا اور نہایت ہی عقائد میں ناپختہ تھا۔

هذا ما عندی و الله و رسوله اعلم بالصواب

کتبہ: مفتی محمد نبیل رضوی

رئیس دار الافتاء جامعہ بریلی شریف شیخوپورہ شہر

========

# فتویٰ

## از

# مفتی محمد نعیم اختر نقشبندی

(کاموں کی، ضلع گوجرانوالہ)

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدهٗ ونصلی ونسلم علی رسولہ الکریم**

**الجواب بعون الملک العلام الوھاب.**

مذکورہ عبارات کفر اور ضلال پر مبنی ہیں۔ اگر کوئی ان عبارات پر التزام کرے تو اس کے کفر و گمراہی میں کوئی شک نہ ہے۔ اگر کفر و ضلالی کو اسلام کہہ دیا جائے تو اس کا مطلب کفر و اسلام کی تفریق ختم کرنا ہے۔ جو بہت ہی سنگین جرم ہے۔ **واللہ الھادی ومھدی السبیل واللہ ورسولہ اعلم جل وعلا وصلی اللہ علیہ و سلم.**

حررہ

الفقیر محمد نعیم اختر نقشبندی غفرلہٗ

==========

# علمائے نیپال کا شرعی فیصلہ

## جامعہ حضرت عائشہ صدیقہ انسٹی ٹیوٹ

## جنک پور دھام نمبر ے زیر و مائل، ضلع دھنوشہ نیپال

آج بتاریخ ۲۷ اپریل ۲۰۱۱ء بمقام جامعہ عائشہ انسٹی چیوٹ جانکی نگر جنک پور نمبر ے ضلع دھنوسا نیپال میں کرم شاہ ازہری پاکستان کے نظریات کے تعلق سے مفکر اسلام محقق دوراں حضرت علامہ الحاج مفتی محمد عابد جلالی صاحب، قبلہ مدظلہ العالی پاکستان کے زیر صدارت ایک میٹنگ ہوئی جس میں مندرجہ ذیل علمائے کرام ومفتیان عظام وارکین آل نیپال سنی جمیعۃ العلماء نے شرکت فرمائی:

(۱) فخر نیپال حضرت علامہ مفتی محمد اسرائیل صاحب قبلہ رضوی

امین شریعت وصدارتی نیپال سنی جمیعۃ العلماء جنکپور (نیپال)

(۲) محمد عثمان الرضوی القادری

جنرل سیکٹری آل نیپالی سنی جمیعۃ العلماء ومفتی نوری دار الفتاء ادارہ شرعیہ جنکپور (نیپال)

(۳) حضرت علامہ مولانا محمد مستقیم صاحب برکاتی

صدر المدرسین مدرسہ حنفیہ برکاتیہ جانکی نگر جنکپور نمبر ے ضلع دھنوسا (نیپال)

(۴) حضرت علامہ مفتی محمد عثمان برکاتی صاحب

صدر المدرسین دار السلام فیضان مدینہ جنکپور نمبر ۱۲ ضلع دھنوسا

(۵) حضرت علامہ مولانا مفتی عبد العزیز صاحب رضوی

صدر المدرسین دار السلام عطائے المصطفیٰ بیلا جنکپور (نیپال)

(٦) حضرت علامہ مولانا محمد داؤد صاحب مصباحی

صدر المدرسین دار السلام رضویہ اصلاح المسلمین بھمر پورہ ضلع مہوتری (نیپال)

(۷) حضرت علامہ مولانا محمد علیم الدین صاحب بواری

بانی جامعہ عائشہ انسٹی چھوٹ جنکپور نمبر ۷ (نیپال)

(۸) حضرت علامہ مولانا محمد شمس الدین نوری صاحب

شیخ الحدیث دار العلوم حنفیہ برکاتیہ جانکی نگر جنکپور (نیپال)

(۹) حضرت علامہ مولانا محمد اسلم القادری صاحب

صدر المدرسین جامعہ مدینۃ الاسلام آنند نگر جنکپور (نیپال)

(۱۰) حضرت علامہ مولانا محمد سعادت حسین صاب اشرفی

ناظم اعلیٰ جامعہ مانیہ امان السلام علی پٹی ضلع مہوٹری (نیپال)

(۱۱) حضرت علامہ مولانا محمد الیاس منظری صاحب

صدر المدرسین مدرسہ امانیہ امان الحاکفین علی پٹی ضلع مہوٹری (نیپال)

(۱۲) حضرت مولانا محمد ظاہر حسین صاحب

صدر المدرسین دار العلوم حسانیہ حسین گنج سہوان بہار

(۱۳) حضرت علامہ مولانا قمر الھدنی صاحب

مدرس مدرسہ رضویہ اصلاح المسلمین بھمر پورہ ضلع مہوٹری (نیپال)

(۱۴) حضرت علامہ مولانا جمال الدین صاحب

صدر جامعہ عائشہ صدیقہ جنکپور ضلع دھنوسا (نیپال)

(۱۵) حضرت مولانا محمد نعمان رضوی صاحب

مدرسہ جامعہ عائشہ صدیقہ جنکپور ضلع دھنوسا (نیپال)

(۱۶) حضرت مولانا ذاکر حسین صاحب

بانی محسن اعظم کانفرنس سگھارا ضلع دھنوسا (نیپال)

**حکم:**

مذکورہ بالا علمائے کرام ومفتیان عظام نے کرم شاہ ازہری پاکستان کی گستاخانہ عبارات کی وجہ شان الوہیت ورسالت کے تعلق سے اس کو خارج از اسلام کافر قرار دیا اور اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ والرضوان کی مشہور ومعروف تصنیف ''حسام الحرمین'' کے اندر جو احکام دیابنہ وہابیہ کے تعلق سے علمائے عرب کے فتاوے تحریر فرمائے ہیں ان سے کما حقہ بالکلیہ متفق ہیں۔

دستخط

علمائے ومفتیان مذکورین

(نیپال)

================

# فتویٰ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

**الجواب بعون الوھاب**

## حضرت مولانا مفتی محمد اشرف قادری صاحب
## شیخوپورہ

مندرجہ بالا استفتاء میں جو عبارات درج کی گئی ہیں ان کی بناء پر نام نہاد پیر کرم شاہ بھیروی کا مسلک اہلسنت سے کوئی تعلق نہ ہے بلکہ ان کی بعض عبارات سے کفر ثابت ہے اور جمال کرم کی تازہ اشاعت سے ثابت ہو گیا کہ کرم شاہ صاحب کی توبہ کا غلط پروپیگنڈہ تھا۔ ہمارا اہلسنت کا اصولی مؤقف ہے کہ سنی وہ ہے جو حسام الحرمین اور الصوارم الہندیہ کے شرعی فیصلے کو دل وجان سے برحق تسلیم کرتا ہو۔ جس میں اعلیٰ حضرت، کشتۂ عشق رسالت، محدث بریلوی نور اللہ مرقدہٗ سمیت سینکڑوں علمائے شریعت کے جید علماء اور پاک و ہند کے مفتیان عظام کے فتاویٰ جات اور مواہیر تصدیق ثبت ہیں۔ اس میں انہوں نے قاسم نانوتوی' رشید گنگوہی' خلیل انبیٹھوی، اشرفعلی تھانوی' مرزا غلام قادیانی کے متعلق فتویٰ کفر صادر فرمایا ہے۔ نیز مزید یہ کہا ہے کہ من شک فی کفرہٖ و عذابہٖ فقد کفر۔ جو اس کے کفر اور عذاب میں شک ہے وہ بھی کافر ہے۔

اور اس شخص (کرم شاہ بھیروی) نے اللہ سبحانہ کو ستم ظریف کہہ کر توہین باری تعالیٰ کا ارتکاب کیا ہے اور قاسم نانوتوی کو پاکان اُمت اور قاسم العلوم کہہ کر اور تحذیر الناس کی بے جا حمایت کر کے جمہور اہلسنت کے مؤقف سے انحراف کیا ہے۔

اور گستاخان رسول کی حمایت کا جرم کیا ہے جو کہ نا قابل معافی ہے۔ علاوہ

ازیں اس شخص نے طلاق ثلاثہ کے مسئلہ میں ائمہ اربعہ اجماع اُمت کا خلاف کر کے اپنی جہالت کا فتویٰ دیا ہے اور فرقہ وہابیہ غیر مقلدین کے غلط مؤقف کو تقویت دی ہے جو کہ انتشار اُمت کے زمرہ میں آتا ہے۔ جمال کرم کی اشاعت کے بعد ثابت ہو گیا ہے امین الحسنات اور حافظ احمد بخش بھی اس گناہ میں برابر کے شریک ہیں اور اتحاد اُمت کو پارہ پارہ کر رہے ہیں اور اہلسنّت کو ان سے اجتناب کرنا چاہیئے تا کہ اپنے ایمان اور عقیدے کو محفوظ کیا جائے۔

(هذا ما عندی والله ورسوله اعلم بحقيقة الحال)

خادم اہلسنّت

احقر عبد المصطفیٰ ابوالحسن فقیر محمد اشرف قادری

شیخوپورہ

==========

# مفصل فتویٰ

استاذ العلماء، شیخ المیراث حضرت مولانا

مفتی غلام محمد شرقپوری صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## الجواب بعون الوهاب

الحمدلله الذی ارسل رسوله ابرهانه وانزل علیه قرانا والصلوٰة والسلام علی رسوله ومن سبه یقتل ولا تقبل توبته ویدخل الله تعالیٰ سقر خالدا فیها ابدا وسودالله وجهه وعلی آله الاطهار وصحبه الاخیار والائمة المجتهدین والمقلدین ومن اعرض اجتهادهم وانکر تقلیدهم ضرب الله مقاطیع الحدید علی عنقه ضربا شدیدا۔اما بعد

پیر کرم شاہ صاحب کے افکار نحیفہ وانظار خسیسہ کو منصہ شہود پر لا کر حکم شرعی نافذ کرنے اور احقاق حق اور ابطال باطل کرنے سے پہلے تمہیداً کچھ مقدمات انیقہ اور عمیقہ بیان کرنا مستحسن ہیں تاکہ حکم شرعی نافذ کرنا میسر ہو۔

## المقدمة الاولی:

ایما امرئ قال لاخیه کافرافقد باء بها احدهما زاد مسلم ان کان کما قال والا رجعت الیه۔

جو کسی کلمہ گو کو کافر کہے دونوں میں ایک پر بلا ضرور پڑے گی اگر جسے کہا گیا وہ حقیقت میں کافر ہے تو خیر ورنہ یہ کفر کا حکم اسی قائل پر پلٹ آئے گا۔

(صحیح بخاری فی مسائل کلمات الکفریہ جلد۲ صفحہ۱۰۹،صحیح مسلم جلد۱صفحہ۵۷ بحوالہ فتاویٰ رضویہ جدید جلد۱۱صفحہ۳۸)

## خلاصة العبارة:

مفہوم عبارت عیاں ہے عیاں رابیان چہ معنی دارد مگر تطہیر الاذھان تحدید الافہام کے لیے اتنا ضرور دلنشین ہو جانا چاہیئے کہ مسئلہ تکفیر میں طریق احوط اختیار کرنے میں ہی فلاح وخیر مضمر ہے مگر جب کسی کا کفر آفتاب مہتاب کی طرح عیاں ہو جائے تو مسئلہ تکفیر میں احتیاط کرنا باعث کفر ہوا کرتا ہے۔

## المقدمة الثانيه:

من تلفظ بلفظ كفر يكفر وكذا كل من ضحك عليه اواستحسنه اورضى به يكفر۔

جس نے کلمہ کفریہ بولا اس کو کافر قرار دیا جائے یونہی جس نے کلمہ کفریہ پرہنسی کی یا اس کی تحسین کی اور اس پر راضی ہوا اس کو بھی کافر قرار دیا جائے گا۔

(اعلام بقواطع الاسلام ترکی ص۳۶۹، بحوالہ فتاویٰ رضویہ جدید جلد۱۱صفحہ۳۹۱)

## توضيح العبارة:

عبارت مذکرہ صافیہ شافیہ سے بداھۃً معلوم ہو رہا ہے کہ جو گستاخی پر راضی ہو اور عبارات کفریہ کے قائلین کی تعظیم کرتا ہے۔وہ بھی کافر ہے۔

## المقدمة الثالثة:

### ازالة الشبه:

اگر کسی مسلمان کے کلام میں ننانوے (۹۹) وجوہ کفر کی ہوں اور اسلام کی صرف ایک وجہ کا احتمال ہو تو فقہاء کا قول ہے کہ کفر کا فتویٰ نہیں دیا جائے گا۔ فقہاء کے اس قول کے پیش نظر اکثر لوگ یہ کہا کرتے ہیں کہ کسی مسلمان کے کلام میں ننانوے وجہ کفر کی ہوں اور اسلام کی صرف ایک وجہ کا احتمال ہو تو ان کا کافر نہیں کہنا چاہیئے اور مسلمان کو کافر کہنے سے اجتناب کرنا چاہیئے۔ اس شبہ کا ازالہ ملاحظہ فرمائیں کہ فقہاء کے اس قول کا یہ معنیٰ ہے کہ کسی مسلمان کے کلام میں (۹۹) ننانوے وجوہ کفر کا صرف احتمال ہو اور کفر صریح نہ ہو۔ لیکن جو کلام مفہوم توہین میں صریح ہو اس میں کسی وجہ کو ملحوظ رکھ کر تاویل کرنا جائز ہے۔ اس لیے کہ لفظ صریح میں تاویل ناممکن ہے۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ تعالیٰ رقمطراز ہیں:

قال حبیب ابن الربیع لان ادعاء التاویل فی لفظ صراح لا یقبل

حبیب بن ربیع نے فرمایا کہ لفظ صریح میں تاویل کا دعویٰ قبول نہیں کیا جائے گا۔

## المقدمة الرابعه:

جو لوگ حضور سید عالم ﷺ کی توہین کی تاویل کر کے اس کے مرتکب کو کفر سے بچانا چاہیں بالکل اسی طرح قتل کے مستحق ہیں جیسا کہ خود توہین کرنے والا مستوجب حد ہے۔

قال محمد بن سحنون اجمع العلماء ان شاتم النبی صلی اللہ علیہ وسلم المتنقص لہ کافر والوعید جار علیہ بعذاب اللہ وحکمہ عند الامة

القتل ومن شك في كفره وعذابه كفر۔ (الشفاء جلد۲ صفحہ ۲۱۵، ۲۱۶، نسیم الریاض شرح الشفاء جلد۴ ص ۳۳۸، ۱۳۳۹، الرد المختار جلد۳ صفحہ ۳۱۷، الصارم المسلول صفحہ۴)

محمد بن سحنون نے فرمایا: علماء امت کا اجماع ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو گالی دینے والا اور حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین کرنے والا کافر ہے اور اس کے لیے اللہ تعالیٰ کے عذاب کی وعید جاری ہے اور امت کے نزدیک اس کا حکم قتل ہے جو اس کے کفر اور عذاب میں شک کرے کافر ہے۔

## المقدمة الخامسه:

امام شہاب الدین خفاجی حنفی رحمۃ اللہ علیہ ارقام فرماتے ہیں:

المدار في الحكم بالكفر على الظواهر ولا نظر للمقصود والنيات ولا نظر لقرائن حاله۔ (نسیم الریاض شرح الشفاء جلد۴ صفحہ ۲۲۶)

توہین رسالت پر حکم کفر کی مراد ظاہر الفاظ پر ہے توہین کرنے والے کے قصد ونیت اور اس کے قرائن حال کو نہیں دیکھا جائے گا۔

## خلاصة المفاهيم:

امام خفاجی رحمۃ اللہ علیہ کی عبارت مذکورہ سے معلوم ہوگیا کہ گستاخی کی مدار عرف اور ظاہر پر ہے نہ کہ متکلم کی نیت پر ہے اور نہ ہی توہین میں قرائن حال کو دیکھا جاتا ہے ورنہ توہین رسالت کا دروازہ کبھی بند نہ ہو سکے گا کیونکہ ہر گستاخ یہ کہہ کر بری ہو جائے گا کہ میری نیت اور ارادہ توہین نہ تھا۔ لہٰذا ضروری ہے کہ توہین صریح میں کسی گستاخ نبوت کی نیت اور قصد کا اعتبار نہ کیا جائے۔

## المقدمة السادسه:

ایک بار تین طلاق دینے سے نہ صرف حنفیہ کے نزدیک بلکہ اجماع مذاہب اربعہ تین طلاقیں مغلظہ ہوجاتی ہے۔امام شافعی،امام مالک اور احمد رضی اللہ عنہم ائمہ متبوعین سے کوئی امام اس بات میں اصلا مخالف نہیں۔(فتح القدیر باب طلاق السنۃ جلد۳صفحہ۳۳۰،مطبوعہ نوریہ رضویہ،بحوالہ فتاوٰی رضویہ جدید)

**ذهب جمهور الصحابه والتابعين ومن بعدهم من ائمة المسلمين الى انى يقع ثلث**

جمہور صحابہ اور تابعین اور ان کے بعد والے مسلمانوں کے ائمہ کرام کا مسلک ہے کہ بیک لفظ تین طلاقیں ہی ہوں گی۔

### مفہوم عبارت:

فقہاء کی عبارت رافعہ اور نافعہ سے طلاق ثلاثہ کا مسئلہ عیاں ہے کہ ایک وقت میں تین طلاقیں تین ہی شمار ہوں گی اسی پر صحابہ اور تابعین رضی اللہ عنہم کا اجماع ہے۔

## المقدمة السابعه:

### قیاسات سے نتائج حاصل کرنا:

تمہیداً یہ بات دلنشین ہوجانی چاہیئے کہ قیاس کے دو مقدمے ہوا کرتے ہیں۔ قیاس حملی میں پہلے کو مقدمہ صغریٰ اور دوسرے کو کبریٰ کہتے ہیں اور جو چیز دونوں مقدموں میں تکرار سے آئے اسے حداوسط کہتے ہیں۔

**نتیجہ اخذ کرنے کا طریقہ:**

قیاس سے نتیجہ اخذ کرنے کا طریق یہ ہے کہ حد اوسط کو گرا دیتے ہیں تو نتیجہ حاصل ہو جاتا ہے۔

**ضابطہ انیقہ:**

قیاس کے دونوں مقدموں کو تسلیم کرنے کے بعد نتیجہ تسلیم کرنا جزماً ہوگا جبکہ یہ ناممکن ہے کہ دونوں مقدموں کو تسلیم کرنے کے بعد نتیجہ کا انکار کیا جائے ہاں مدعی کے مقدمات پر دلیل طلب کی جاسکتی ہے۔ اگر دیابنہ اور وہابیہ کی تمام عبارات شنیعہ قبیحہ کو قیاس کی صورت دے کر ان کی عبارات کو کفریہ ثابت کرنا ممکن ہوگا۔

**التمثیل:**

اس میں حضور کی کیا تخصیص ہے ایسا علم تو زید وعمر وبکر ہر صبی (بچے) ومجنون (پاگل) بلکہ جمیع حیوانات (بھینس وگدھے وغیرہ) وبہائم (بچھو، سانپ وغیرہ) کے لیے بھی حاصل ہے۔

**دعویٰ:**

عبارت مذکورہ خبیثیہ ابلیسیہ کفریہ ہے؟

آخر کیوں؟

اس عبارت کا ہم برھان بین سے کفر ثابت کرتے ہیں۔

**البرہان اللامع:**

**صغریٰ......ھذا الکلام مشتمل علیٰ شتم النبی ﷺ**

یہ کلام النبی المختار ﷺ کی گستاخی پر مشتمل ہے

کبریٰ......وکل مایشتمل علی شتم النبی فھو کفر

ہر بات جو نبی مکرم کی گستاخی پر مشتمل ہو وہ کفر ہے۔

نتیجہ......ھذاالکلام کفر   یہ کلام (ایسا علم تو......) کفر ہے۔

## الضابطة الخامسة:

یہ بات ذہن نشین ہونی چاہیئے کہ کسی کلام کا کسی کی توہین وتنقیص پر دلالت کرنا صرف قضیہ حملیہ واقعیہ سے خاص نہیں بلکہ قضیہ شرطیہ اور قضیہ فرضیہ بھی توہین اور تنقیص پر دال ہوا کرتا ہے۔ کیونکہ ہر وہ کلام جس سے عرف ومحاورے میں توہین کے معانی مفہوم ہوتے ہیں توہین ہی قرار پائے گا خواہ اس میں ہزار تاویلیں ہی کیوں نہ کی جائیں۔ عرف اور محاورہ کے خلاف تاویل معتبر نہ ہوگی۔

## الحاصل:

قائل کا کلام قضیہ حملیہ کا مصداق ہو یا شرطیہ کا ہو دیکھیں گے کہ یہ کلام عرف اور محاورے میں توہین ہے تو وہ کلام جزماً توہین ہی ہوگا۔

التمثیل الاول: ان کان الفلان خنزیراً فیاکل قاذورات

ترجمہ: اگر فلاں آدمی خنزیر ہوتا تو نجاستیں کھاتا۔

خلاصة المرام: عرف اور محاورے میں یقیناً یہ کلام اس شخص کی توہین اور تحقیر پر دلالت کرے گا اگرچہ یہ جملہ شرطیہ ہے اس کی شرط کا واقع ہونا ضروری نہیں ہے۔

الحاصل ارباب علم اور اہل انصاف یقیناً اس کلام کو اس شخص کی توہین سمجھیں گے۔

**التمثیل الثانی:** ان کان الفلان حماراً فکان ناھقا۔

ترجمہ: اگر فلاں آدمی گدھا ہوتا تو وہ ہینگنے والا ہوتا۔

**القول الفیصل:** کلام قضیہ شرطیہ اور فرضیہ ہو یا خبر یہ واقعیہ ہو بہر صورت توہین کا مدار عرف اور محاورے پر ہے۔ ہر ذی عقل سلیم اور منصف شخص کے نزدیک کلام مذکور یقینا فلاں کی توہین اور تحقیر پر دال ہوگی۔

**التمثیل الثالث:** ان کان الفلان ملکاً فیکون من الملائکۃ المقربین۔

متکلم کا یہ کلام اس شخص کی عظمت شان پر دلالت کرے گا اگرچہ اس کا مقدم (پہلا جز) ممکن الوقوع نہیں ہے۔

## پیر کرم شاہ کے نظریات کا شرعی جائزہ

ہم قارئین کی خدمت میں تمہیداً کچھ مقدمات کے بیان کرنے کے بعد پیر کرم شاہ کے نظریات کا شرعی جائزہ پیش کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں!

۱۔ ''اگر چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے تمام تقاضوں سے چشم پوشی کیے آستینیں چڑھائے لٹھ لیے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں''۔

(ضیاء القرآن جلد ۱ صفحہ ۱۱، طبع ۱۹۹۵ء)

**اقوال:** کرم شاہ کا یہ قول بدتر از بول ہے۔ اس قول سے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ عصر حاضر میں وقت کا تقاضا یہ ہے کہ کوئی گستاخ رسول جیسی بھی گستاخی کرے اس کو کافر نہیں

کہنا چاہیئے حالانکہ ہر دور میں جو بھی گستاخی کرے علماء حق کا فریضہ ہے کہ اس پر کفر کا فتویٰ لگائیں۔ ہر عصر میں شریعت مصطفوی کا تقاضا یہ ہے کہ ہر گستاخ کو کافر قرار دینا از حد ضروری ہوگا گستاخی گستاخی ہی شمار ہوگی مثلاً اگر کوئی شخص آج پیر کرم شاہ کی گستاخی کرتا ہے اور اس کے بارے میں یہ کہنا کہ اس کا سر خنزیر جیسا ہے اور اس کا منہ کتے جیسا ہے تو جزماً اور بداھۃً یہ گستاخی ہی ہوگی عام ازیں قائل کا یہ قول زمانہ ماضی میں ہو یا حال میں ہو۔

پیر کرم شاہ کا قول بلا ریب وشبہ کفر ہے جبکہ اس قول سے انبیاء کی گستاخی کرنے والوں کو گستاخی پر برانگیختہ کرنا ہے۔

۲۔ ''قدرت کی کرشمہ سازی ملاحظہ ہو ایک طرف مظاہر فطرت کو اتنا حسین بنا دیا کہ دل بے ساختہ ان کی طرف کھچے چلے جاتے ہیں۔ دوسری طرف ان میں اتنا غموض رکھ دیا کہ لاکھ سر پٹخیے ان کی دل کشی اور حسن کا راز معلوم نہیں ہوتا اور اس پر ستم ظریفی یہ فرمائی کہ کھوج لگانے کی تڑپ اور سراغ رسانی کی بے تابیاں مضمر کریں''۔

## لغوی تحقیق:

پیر کرم شاہ کے مندرجہ بالا قول پر حکم شرعی نافذ کرنے سے پہلے ہم ناظرین کی خدمت میں ''ستم ظریفی'' کی لغوی تحقیق پیش کرتے ہیں تا کہ اس قول پر حکم شرعی عیاں ہو جائے۔

لفظ ''ستم'' لفظ فارسی ہے اس کے متعدد معانی ہیں۔

۱...... ظلم۔ ۲...... تکلیف۔ ۳...... بے انصافی۔ ۴...... بڑا غضب

لفظ ''ظریفی'' میں اصل لفظ ظریف ہے اور ''یا'' آخر میں ملحق ہے لفظ ظریف لغت عربیہ

اور اردو یہ دونوں میں مستعمل ہوتا ہے۔لغت عربیہ میں اس کا معنیٰ عقلمند اور دانا کے ہیں اور لفظ ظریف کی جمع ظرفاء، ظرف، ظراف، اور ظروف آتی ہے۔

لغت اردو یہ میں ''ظریف'' کا معنیٰ امیروں کا دل بہلانے والا، مصائب وغیرہ کے ہیں اب لفظ مرکب ''ستم ظریفی'' کا معنیٰ ہنسی ہنسی میں ظلم ہونا کے ہیں لفظ ''ستم ظریفی'' کا ستعمال اللہ تعالیٰ کی شان کے خلاف ہے کیونکہ ظلم عیب ہے۔اور اللہ تعالیٰ ہر عیب سے منزہ اور مقدس ہے۔نیز اللہ تعالیٰ کو کوئی شخص جہالت یا عاجزی یا نقص کی طرف منسوب کرے تو وہ کافر ہوگا۔

فتاویٰ عالمگیری جلد۲ صفحہ ۲۵۸، مطبوعہ کوئٹہ میں ہے:

**یکفر اذوصف اللہ تعالیٰ بما لا یلیق............اونسبه الی الجهل العجز اوالنقص**

اگر کسی نے اللہ تعالیٰ کو ایسی صفت کے ساتھ موصوف کیا جو اس کی شان کے لائق نہیں ہے یا اللہ تعالیٰ کو جہالت یا عاجزی یا نقص اور عیب کی طرف منسوب کیا تو وہ کافر ہوگا۔

عبارت مذکورہ کے پیش نظر پیر کرم شاہ کی تکفیر از حد ضروری ہے جبکہ اس قول سے عدم رجوع بھی عیاں ہے کیونکہ رجوع کے بعد تفسیر میں اس کلمہ کا ثابت رہنا چہ معنی دارد؟

## ناقدانہ تبصرہ:

پیر کرم شاہ نے تفسیر ضیاء القرآن میں بوستان ادب سے خوشہ چینی کرتے ہوئے اور گلستان تحریر کے انواع مختلفہ کے رنگین پھولوں سے اپنے انظار و افکار کو اس قدر معطر کیا کہ حواس ظاہرہ اور باطنہ مفلوج ہو گئے اور اللہ تعالیٰ کے لیے ''ستم ظریفی'' کا لفظ

استعمال کر کے اپنا ایمان ضائع کر بیٹھے۔ یہ امر تو مسلم ہے کہ پیر کرم شاہ رئیس التحریر اور عین الادباء ہے مگر اسلوب تحریر اور انداز بیان میں اس قدر ضلالت اور گمراہی ہے کہ اس کو بیان کرنا دشوار ہے۔

## لفظ ''ستم ظریفی'' کا استعمال

تفسیر ضیاء القرآن میں لفظ ستم ظریفی کے استعمال کی صرف دو ہی وجہیں ممکن ہیں۔

### الوجہ الاول:

مفسر ضیاء القرآن کو لفظ ستم ظریقی استعمال کرتے وقت اس کے معنیٰ کا علم تھا کہ یہ لفظ اللہ تعالیٰ کی شایان شان نہیں ہے تو پھر باوجود علم کے یہ لفظ استعمال کیا ہے۔ آخر کیوں؟

### الوجہ الثانی:

لفظ ''ستم ظریفی'' استعمال کرتے وقت اس کے معنیٰ کا علم نہیں تھا وجہ ثانی کی صورت میں انتہائی تاسف ہے کہ بزعم خویش مفسر کو لفظ کا معنی تو معلوم نہیں ہے مگر وہ بلا تامل اللہ تعالیٰ کی شان میں ایسا لفظ استعمال کر رہا ہے جس سے اللہ تعالیٰ کی توہین ہو رہی ہے۔ آخر کیوں؟

### دور حاضر کی منفرد تفسیر:

تفسیر ضیاء القرآن عالم اسلام کی تفاسیر میں سے منفرد اور بے مثل تفسیر باور کرائی جاتی ہے۔ اس تفسیر میں اللہ تعالیٰ کی صریح توہین اور گستاخان رسول کی مدح کی گئی ہے نیز بیسیوں اغلاط نحویہ اور صرفیہ سے مزین ہے (علامہ مفتی غلام سرور قادری سابق

صوبائی وزیر اوقاف نے بھی ایک محفل میں یہی شکایت کی کہ پیر صاحب کی تفسیر میں صرفی نحوی اغلاط کثرت سے ہیں (ہارون)۔) اذھان سافلہ کے لیے اس تفسیر کا پڑھنا موجب ضلالت اور گمراہی ہے اور اذھان متوسطہ کے لیے باعث تشریش ہے۔

## پیر کرم شاہ کی عبارات پر کفر عاشق ہے

اصل عبارت ملاحظہ فرمائیں۔ ''کسی کو گستاخ رسول کہنے کا دور گزر گیا''۔

(ملفوظات ضیاء الامت صفحہ ۳۶، مطبوعہ مکتبہ جمال کرم)

عبارت مذکورہ سے پیر کرم شاہ کا مطلب واضح ہے کہ دور حاضر میں گستاخ رسول کو گستاخ رسول کہنے کا دور نہیں اس قضیہ سے یہ واضح ہو گیا کہ رسول اللہ ﷺ کی گستاخی ادوار و اعصار کے گزرنے سے گستاخی نہیں رہے گی حالانکہ ہم مقدمہ ثالثہ میں بیان کر چکے ہیں کہ جو کلام مفہوم توہین میں صریح ہو اس میں کسی وجہ کو ملحوظ رکھ کر تاویل کرنا جائز نہیں ہے۔

الحاصل صریح توہین میں تاویل ناممکن ہے نہ دور کے بدلنے سے اسمیں تاویل کی جائے گی اور نہ کسی کی نیت کا اعتبار ہوگا صریح توہین ہر دور میں توہین ہی ہوگی نیز ہم مقدمہ ثانیہ میں بیان کر چکے ہیں ''جس شخص نے کلمہ کفریہ پر ہنسی کی یا اس کی تحسین کی اور اس پر راضی ہوا اس کو بھی کافر قرار دیا جائے گا''۔

اس عبارت مذکورہ سے مسئلہ واضح ہو گیا کہ جو شخص کلمہ کفریہ پر راضی ہو وہ بھی کافر ہے۔ المقدمہ الرابعہ میں بیان ہو چکا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی گستاخی اور توہین کرنے والا کافر ہے یہ قضیہ مطلقہ ہے کسی زمانہ اور نیت سے مقید نہیں ہے۔ ان مقدمات مذکورہ میں نظر وفکر کرنے کے بعد نتیجہ یہ اخذ ہوگا کہ گستاخی رسول کفر ہے اور جو گستاخ رسول کی تعظیم کرے اس لحاظ سے کہ وہ گستاخ اور مرتد ہے وہ بھی کافر ہے جو

گستاخ رسول کو گستاخ نہ کہے وہ بھی کافر ہے۔

گستاخان رسول کی حوصلہ افزائی کے لیے ایسا کلمہ کہنا جزماً کفر ہے۔اور بلا ریب وشک من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر کے زمرے میں آتا ہے۔ہم قارئین کی خدمت میں پیر کرم شاہ کی اور عبارت پیش کرتے ہیں امید ہے کہ وہ نظر انصاف سے فیصلہ فرمائیں گے:

''کسی گستاخ رسول کو کافر کہنے کا دور گزر گیا ہے''۔

(جمال کرم جلد ۳ صفحہ ۶۹۴ مطبوعہ ضیاء القرآن پبلی کیشنز لاہور)

العیاذ باللہ ہلاکت اور تباہی ہے ایسے مقولہ کے قائل کی جس کے نظر وفکر نے ایسے قضیہ کی اجازت دی اور گستاخان رسول کی مدد کر کے ایمان ضائع کر لیا۔اہلسنت کا اس بات پر اتفاق ہے کہ عہد نبوی سے لے قیامت تک کسی شخص نے بھی رسول اللہ ﷺ کی معمولی بھی تنقیص اور توہین کی یا گستاخان رسول کی مدد کی یا گستاخی رسول کے کفر ہونے کا انکار کیا ان سب صورتوں میں فتویٰ تکفیر اس پر نافذ ہو جائے گا۔جیسا کہ ہم ''المقدمۃ الرابعۃ'' میں اس مسئلہ کی توضیح کر چکے ہیں ناظرین ''المقدمۃ الرابعۃ'' کا مطالعہ فرمائیں تو رفع الاشتباہ ہو جائے گا۔

## القول الفیصل:

پیر کرم شاہ اگر عبارت مذکورہ سے بغیر رجوع اور توبہ کے دنیا سے چلا گیا ہے تو پھر بلا ریب وشک اس پر فتویٰ تکفیر نافذ ہو جائے گا مگر قرائن وحالات دال ہیں کہ وہ بغیر توبہ اور رجوع کے گیا ہے۔واللہ تعالیٰ ورسولہ الاعلیٰ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب۔

## مسئلہ طلاق ثلاثہ

پیر کرم شاہ نے طلاق ثلاثہ کے مسئلہ میں یہ رائے قائم کی ہے کہ بیک وقت تین طلاقیں دینے سے صرف ایک طلاق واقع ہوتی ہے باقی لغو ہوتی ہیں۔

توضیح المرام مع الف اکرام مسلمان مکلف دونوع پر مشتمل ہے۔

### النوع الاول مجتہد:

مجتہد ایسے شخص کا نام ہے جس میں اس قدر علمی استعداد علم اور مہارت ہو کہ اشارات قرآنیہ اور رموز وسرائر عربیہ اور الاشباہ والنظائر فرقانیہ کا علم رکھتا ہو جو علم صرف نحو اور بلاغت وغیرہ میں اس کو ملکہ اور استعداد ہو احکام کی تمام آیات اور احادیث پر اس کو دسترس حاصل ہو ورنہ وہ غیر مجتہد ہے۔

تفسیرات احمدیہ صفحہ ۵۲۴ (مطبوعہ حقانیہ) میں ہے:

ان یکون له قدرة علی معرفة وجوهه ومعانیه وطرفه واحکامه ......اماان یکون لـه مـع ذلک مـلکة الاستنباط والقدررة والتامة علی استخراج المسائل هو المجتهد۔

مجتہد کے لیے یہ ضروری ہے کہ کتاب وسنت کے احکام اور طرق اور معانی پر قدرت ہونے کے ساتھ ساتھ مسائل پر قدرت ہونے کے ساتھ ساتھ مسائل کے استخراج پر ملکہ اور قدرت رکھتا ہو۔

### شرط الاجتہاد:

شرح شریف میں جسے اجتہاد سے موسوم کرتے ہیں اس کی شرط یہ ہے اس کے لیے کتاب وسنت کا علم ہو جیسا حاشیہ نمبرا علی التفسیرات الاحمدیہ صفحہ ۵۲۴ (مطبوعہ حقانیہ)

میں اس مسئلے کی تصریح اور توضیح ہو چکی ہے۔حاشیہ کی اصل عبارت ملاحظہ فرمائیں!

شرط الاجتهاد ان يحوى علم الكتاب بمعانيه اللغويه والشرعيه ووجوهه التى من الخاص والعام والامرو النهى......ولكن لايشترط علم جميع مافى الكتاب بل قدرما يتعلق به الاحكام......وعلم السنة......وذلک ايضاً قدرما يتعلق به للاحكام اعنى ثلاث الاف۔

اجتہاد کی شرط یہ ہے کہ وہ حاوی ہو کتاب کے علم پر اس کے معانی لغویہ اور شرعیہ کے ساتھ اور کتاب کی وجوہ خاص اور عام وغیرہ کے ساتھ لیکن اجتہاد کے لیے جو کچھ کتاب میں ہے ان سب چیزوں کا علم ہونا شرط نہیں بلکہ وہ آیات جن کا تعلق احکام سے ہے ان کا علم ضروری ہے اسی طرح اس سنت کا علم بھی ضروری ہے جس کا تعلق احکام سے ہے اور وہ تین ہزار ہیں۔

## مذاہب اربعہ سے خروج گمراہی ہے:

تفسیر صاوی سورۃ کہف میں ہے

ولا يجوز تقليد ماعدالمذاهب الاربعة ولو وافق قول الصحابة والحديث الصحيح والآية فالخارج عن المذاهب الاربعة ضال مضل وربما اداه ذلک لكفرلان الاخذ بظواهر الكتاب والسنة من اصول الكفر۔

مذاہب اربعہ کے علاوہ کسی کی تقلید جائز نہیں ہے۔اگر چہ وہ صحابہ کے قول اور صحیح حدیث اور آیت کے موافق ہی ہو اور جو ان چار مذہبوں سے خارج ہے وہ گمراہ اور گمراہ کرنے والا ہے اور اکثر یہ کفر تک پہنچا دیتا ہے۔کیونکہ حدیث وقرآن کے محض

ظاہری معنیٰ لینا کفر کی جڑ ہے۔

تفسیر صاوی کی عبارت مذکورہ کی روشنی میں پیر کرم شاہ مذاہب اربعہ سے خروج اختیار کر کے ضال اور مضل ہو گیا۔ نیز پیر کرم شاہ بزعم خویش مجتہد بنتا ہے جبکہ مجتہد کے چھ طبقات میں سے کسی میں شمار کرنا عقل نقل کے خلاف ہے اور اجتہاد کی توہین ہے۔

مقدمہ شامی بحث طبقات الفقہاء، جلد اصفحہ ۵۷، مطبوعہ کوئٹہ میں ہے:

الاول طبقة المجتهدين في الشرع كالائمة رضى الله عنهم......الخ

پہلا طبقہ مجتہد فی الشرع کا ہے جیسے ائمہ اربعہ رضی اللہ عنہم۔

**خلاصة العبارة:**

مجتہد کے چھ طبقات ہیں۔

(۱) مجتہد فی الشرع۔ (۲) مجتہد فی المذہب۔ (۳) مجتہد فی المسائل۔ (۴) اصحاب التخریج۔ (۵) اصحاب الترجیح۔ (۶) اصحاب التمیز۔

## تحقیق المرام:

### الطبقہ الاولیٰ مجتہد فی الشرع:

مجتہدین کا ایسا طبقہ ہے جنہوں نے اجتہاد کرنے کے قواعد بنائے جیسے امام اعظم نعمان بن ثابت، امام شافعی، امام مالک اور امام احمد بن حنبل رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔

### الطبقہ الثانیہ مجتہد فی المذہب:

ایسے فقہاء کو کہتے ہیں جو ان قواعد اور اصول میں تقلید فرماتے ہیں اور ان اصول سے مسائل شرعیہ فرعیہ خود استنباط کر سکتے ہیں جیسے امام ابو یوسف ومحمد وابن مبارک رحمہم اللہ تعالیٰ کہ یہ قواعد میں حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے مقلد ہیں اور مسائل میں خود مجتہد ہیں۔

## الطبقہ الثالثہ مجتہد فی المسائل:

ایسے ائمہ کو کہتے ہیں جو قواعد اور مسائل فرعیہ دونوں میں مقلد ہیں مگر وہ مسائل جن کے متعلق ائمہ کرام کی تصریح نہیں ملتی ان کو قرآن وحدیث وغیرہ دلائل سے نکال سکتے ہیں جیسے امام طحاوی، قاضی خاں، شمس الائمہ سرخسی وغیرہ۔

## الطبقہ الرابعہ اصحاب تخریج:

ایسے فقہاء کرام کا نام ہے جو اجتہاد تو بالکل نہیں کر سکتے ہاں، ائمہ میں کسی کے مجمل قول کی تفصیل فرما سکتے ہیں جیسے امام کرخی وغیرہ۔

## الطبقہ الخامسہ اصحاب ترجیح:

ایسے فقہاء کرام کا نام ہے جو امام صاحب کی چند روایات میں سے بعض کو ترجیح دے سکتے ہیں یعنی اگر کسی مسئلہ میں حضرت امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے دو قول روایت میں آئے تو ان میں سے کس کو ترجیح دیں یہ وہ کر سکتے ہیں۔ اسی طرح جہاں امام صاحب اور صاحبین کا اختلاف ہو تو کسی کے قول کو ترجیح دے سکتے ہیں کہ ھذا اولیٰ یا ھذا اصح وغیرہ جیسے صاحب قدوری اور صاحب ہدایہ۔

### الطبقہ السادسہ اصحاب تمیز:

ایسے فقہاء کو کہتے ہیں جو ظاہر مذہب اور روایات نادرہ اسی طرح قول ضعیف اور قوی میں فرق کر سکتے ہیں کہ اقوال مردوہ اور روایات ضعیفہ کو ترک کر دیں اور صحیح روایات اور معتبر قول کو لیں جیسے کہ صاحب کنز اور صاحب درمختار وغیرہ۔

الحاصل جن میں ان چھ وصفوں میں سے کچھ بھی نہ ہو وہ مقلد محض ہیں جیسے ہم اور ہمارے زمانہ کے عام علماء کہ ان کا صرف یہی کام ہے کہ کتاب سے مسائل دیکھ کر لوگوں کو بتا دیں فقط۔

## دعوت نظر وفکر

ناظرین نظر انصاف سے ملاحظہ فرمائیں تو اس نتیجہ کو ضرور حاصل کرلیں گے کہ آج ان چھ طبقات میں سے کسی بھی مرتبہ کو پانے والا نہیں۔ تو پھر پیر کرم شاہ کس طبقہ میں داخل ہوگا۔ پھر اس دور میں قول اور قلم سے عصمت انبیاء پر حملہ کرے اور ائمہ اربعہ کی مخالفت کرے کوئی اسے روکنے والا نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ دینی جذبہ عطا فرمائے اور سیدنا حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ جیسی محبت رسول ﷺ سے ہمارے صدور اور قلوب کو روشن کرے۔ الحاصل یہ تو ایک پیر کرم شاہ ہے جس کا یہ نظریہ ہے کہ ”کسی گستاخ رسول کا کافر کہنے کا دور گزر گیا“ اگر ایسے کروڑوں پیر کرم شاہ ہوں تو ان کے لیے ہم نے میزائل فاروقی تیار کر لیے ہیں جو ان کی سرنگوں میں گھس کر انہیں راکھ کر دیں گے۔ وللہ الحمد

### ”ضیاء الامت“ کے موقف کی تائید:

”ضیاء الامت“ کی عبارات مذکورہ سے عدم رجوع پر اس سے بڑھ کر اور ثبوت کیا ہوسکتا ہے کہ پیر کرم شاہ کے بعد منظر عام پر آنے والی کتاب ”جمال کرم“ کے رائٹر پروفیسر حافظ احمد بخش، پیر کرم شاہ کے موقف کی تائید کرتے ہوئے یوں رقمطراز

ہیں۔اصل عبارت ملاحظہ فرمائیں:

''دونوں کی رائے میں صرف اتنا اختلاف ہے کہ تحذیر الناس کی الجھی ہوئی متنازعہ بحث کے متعلق حضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فیصلہ فرمایا کہ ایسی عبارت انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی ہیں جبکہ حضور ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ نے نانوتوی موصوف کی عبارت کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفریہ کہنے میں احتیاط برتی ہے اور رائے میں اس نہج کا اختلاف کوئی نئی بات نہیں''۔

(جمال کرم جلد اول، صفحہ ۶۹۵، ۶۹۶)

عبارت مذکورہ بالا میں پروفیسر کا قول بدتر از بول انتہائی شنیع اور قبیح ہے اور مولوی قاسم کے قول کی اس طرح توجیہ کرنا نفس الامر اور واقع کے خلاف ہے۔

قارئین کی خدمت میں تحذیر الناس کی اصل عبارت پیش کی جاتی ہے ملاحظہ فرمائیں!

''خاتم النبیین کے معنی یہ سمجھنا غلط ہے کہ حضور علیہ السلام آخری نبی ہیں بلکہ یہ معنی ہیں کہ آپ اصلی نبی ہیں باقی عارضی لہٰذا اگر حضور علیہ السلام کے بعد اور بھی نبی آجاویں تو بھی خاتمیت میں فرق نہ آوے گا۔

(تحذیر الناس مصنف مولوی قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیوبند)

## توضیح العبارۃ:

لفظ خاتم کی معنوی حیثیت

الخاتم بفتح التاء الفوقانیه بنقطتین و کسرھا الذی یختم به.

(جامع العلوم جلد ۱ صفحہ ۲)

خاتم تاء کی فتح کے ساتھ اور کسر کے ساتھ ایسی چیز کو کہتے ہیں جس کے ساتھ کوئی مہر لگائی جاتی یا جس کے ساتھ کسی چیز کو ختم کیا جاتا ہے۔

## توضیح المعانی:

لفظ خاتم تا پر زبر بھی پڑھی جاتی ہے اور زیر بھی پڑھی جاتی ہے۔ خاتم زبر کے ساتھ ہو یا زیر کے ساتھ بہر صورت ایسی چیز کا نام ہے جس کے ساتھ کسی چیز کو ختم کیا جاتا ہے۔ اور جس کے ساتھ مہر لگائی جاتی ہے۔ نیز خاتم کا معنی مہر، انگوٹھی اور ہر چیز کا آخر اور منتہی ہے۔

**والمراد بانها خاتم الانبياء انه لانبی بعده صلی الله علیه وسلم وبه تمت امور النبوة۔ (جامع العلوم جلد ۱ صفحہ ۴۷)**

خاتم الانبیاء سے مراد یہ ہے کہ اس کے بعد کوئی نبی نہیں ہے اور اسی کے ساتھ ہی امور نبوت پورے ہو گئے۔

عبارۃ مذکورہ سے خاتم النبیین کا معنی عیاں ہے کہ خاتم النبیین سے مراد یہ ہے کہ آپ کے بعد کسی نبی کا آنا ممکن ہی نہیں، صفت خاتم النبیین خاصہ ہے حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا اور کسی غیر کی صفت بننا محال ہے اور ممتنع ہے۔

**"خاصة الشئی مایوجد فیه ولایوجد فی غیره"**

کسی شئی کا خاصہ ایسی چیز کا نام ہے جو اسی شئی میں ہی پایا جائے اور اس کے غیر میں نہ پایا جائے۔

## صفت خاتم النبیین قرآن کی روشنی میں:

**ماکان محمد اباآحد من رجالکم ولکن رسول الله وخاتم النبیّن**

حضور سید عالم ﷺ تم میں سے کسی ایک کے باپ نہیں ہیں لیکن وہ تو اللہ تعالیٰ کے رسول اور خاتم النبیین ہیں۔

**خلاصۃ العبارۃ:**

اللہ تعالیٰ نے حضور سید عالم ﷺ کی اس آیہ میں مدح فرمائی مقام مدح میں ممدوح کی وصف خاص کا ذکر کیا جاتا ہے ورنہ مدح مدح نہیں ہوگی۔لہٰذا خاتم النبیین حضور سید عالم ﷺ کا وصف خاص ہے اور کسی غیر کا پایا جانا ممتنع اور محالہ ہے۔

## تحذیرالناس کی عبارت کا علمی محاسبہ:

مولوی قاسم دیوبندی کی تحذیرالناس کی اصل عبارت ہم نے ابھی ابھی ذکر کی ہے۔اس عبارت میں دو جزئیں ہیں اول کا خلاصہ یہ ہے ''خاتم النبیین'' کا معنی یہ ہے کہ آپ اصلی نبی ہیں اور باقی عارضی نبی ہیں۔جز اول قضیہ حملیہ کا مصداق ہے قضیہ حملیہ میں محمول کا ثبوت محمول کے لیے ہوا کرتا ہے۔جب خاتم النبیین کا معنی ''اصلی نبی'' سے کردیا (حالانکہ خاتم کا معنی ''اصلی'' کرنا کسی لغت میں بھی نہیں ہے بلکہ یہ معنی اختراعی ہے) تو اس صورت میں حضور سید عالم ﷺ کے لیے اصلی نبی کا ثبوت ہوگا اور آخری نبی کی نفی ہو جائے گی جس سے اللہ تعالیٰ کے لیے کذب کا ثبوت اور نص قطعی کا انکار لازم آئے گا جو صریح کفر ہے اور یہ محل توجیہ اور تاویل نہیں ہے۔اس قضیہ سے مولوی قاسم کا ارتداد واضح ہوگیا۔

جزء ثانی کا خلاصہ یہ ہے کہ جب خاتم النبیین کا معنی اصلی نبی کے ہیں تو پھر اگر آپ کے بعد اور بھی نبی آجائے تو بھی خاتمیت میں فرق نہیں آئے گا جبکہ خاتم کا معنی اصلی ہے آخری ہے ہی نہیں۔الحاصل مولوی قاسم کی عبارت کا جزء ثانی پہلی جزء کے لیے موید

ہے اور پہلی جزء متفرع ہے۔اور جو عبارت کفر کے لیے موید ہو وہ بھی کفریہ ہوا کرتی ہے۔
خلاصہ مفہوم یہ ہے کہ یہاں قضیہ شرطیہ کا استعمال پہلی جزء کی توضیح اور تائید کے لیے ہے۔

## قضیہ شرطیہ کی صورت میں عبارت کا شرعی تصور:

مولوی قاسم دیوبندی کی تحذیر الناس کی عبارت اگر قضیہ شرطیہ پر محمول کی جائے تو پھر مفہوم یہ ہوگا۔توضیح مفہوم سے پہلے اصل عبارت ملاحظہ فرمائیں!

"اگر حضور علیہ السلام کے بعد اور بھی نبی آجاویں تو بھی خاتمیت میں فرق نہ آوے گا"۔اس جملہ کا مفہوم بالکل غلط ہے یہ کس طرح ممکن ہے اگر حضور سید عالم ﷺ کے بعد کوئی نبی آجاوے تو آپ کی خاتمیت میں کوئی فرق نہ آئے یہ جملہ تو عقل و نقل کے خلاف ہے۔کیونکہ جب آپ کے بعد کوئی نبی آئے تو خاتم النبیین وہ ہوگا اور آپ سے صفت سلب ہو جائے گی جو اللہ تعالیٰ کے کاذب ہونے کو مستلزم ہوگی جبکہ اللہ تعالیٰ کا کاذب ہونا محال اور ممتنع ہے۔

الحاصل حضور سید عالم ﷺ کے بعد کسی نبی کے آنے کی دو ہی صورتیں ہیں:

## الصورة الاولیٰ:

واقع اور نفس الامر میں بالفعل نبی کا آنا

## الصورة الثانیه:

حضور سید عالم ﷺ کے بعد بالفعل نبی تو نہیں آئے گا مگر نبی کا آنا ممکن تو ہے اور اللہ تعالیٰ کسی اور نبی کے بھیجنے پر قادر تو ہے اگرچہ بھیجے گا نہیں۔

## تنویر صورۃ اولیٰ:

صورۃ اولیٰ کی تشریحی اور تعارفی حیثیت یہ ہے کہ حضور سید عالم ﷺ کے بعد کسی نبی کے آنے کی صورت میں آپ خاتم النبیین نہیں رہیں گے۔ کیونکہ آنے والے نبی خاتم النبین ہو جائیں گے حالانکہ اللہ تعالیٰ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو خاتم النبین فرمایا ہے لہٰذا اللہ تعالیٰ اپنی کلام میں کاذب ہو جائے گا اور کذب کا ثبوت اللہ تعالیٰ کے لیے لازم آئے گا جبکہ کذب عیب ہے اور ہر عیب سے اللہ تعالیٰ پاک ہے۔ جو شخص اللہ تعالیٰ کی طرف کسی عیب کی نسبت کرتا ہے اس پر فتویٰ تکفیر نافذ ہو جائے گا۔

## کذب باری تعالیٰ کی تحقیقی نوعیت:

اما اصحابنا بدليلهم انه لو كان كاذباً لكان كذبه قديماً ولو كان كذبه قديما لا متنع زوال كذبه لامتناع العدم على القديم ولو امتنع زوال كذبه قديماً لامتنع كونه صادقاً لان وجود احد الضدين يمنع وجود الاخر فلو كان كاذباً لامتنع ان يصدق لكنه غير ممتنع لانا نعلم بالضرورة ان كل من علم شياء فانه لايمتنع عليه ان يحكم عليه بحكم مطابق للمحكوم عليه والعلم بهذه الصحة ضروری فاذا كان امكان الصدق قائماً كان امتناع الكذب حاصلاً لا محالة. (تفسیر کبیر۔ مواقف، شرح مقاصد بحوالہ سبحان السبوح، ص ۴۰، مطبوعہ نوری کتب خانہ لاہور)

ہمارے اصحاب کی دلیل یہ ہے کہ اگر باری تعالیٰ کذب سے متصف ہو تو اس کا کذب اگر ہوگا تو قدیم ہی ہوگا کہ اس کی کوئی صفت حادثہ نہیں اور جو قدیم ہے وہ معدوم نہیں ہو سکتا اگر کذب جو قدیم ہے اس کا زوال ممتنع ہو تو لازم آئے گا کہ صدق الٰہی

محال ہو جائے کیونکہ دونوں ضدوں میں سے کسی ایک کا پایا جانا دوسرے کے وجود کے لیے مانع ہوتی ہے لہٰذا اگر اللہ تعالیٰ کاذب ہوا تو اس کا صدق ممتنع ہو جائے گا حالانکہ اس کا صدق تو قدیم ہے۔اس کا زوال ممتنع ہے تو اللہ تعالیٰ کے لیے کذب کا حصول جزماً ممتنع ہوگا۔

**خلاصۂ کلام:**

حضور سید عالم ﷺ کے بعد کسی نبی کا آنا یہ مستلزم ہوگا کذب باری تعالیٰ کو اور کذب باری تعالیٰ محال اور ممتنع ہے۔ان مقدمات میں نظر و فکر کرنے سے نتیجہ یہ اخذ ہوگا۔

حضور سید عالم ﷺ کے بعد کسی نبی کا محال اور ممتنع ہے۔

**تنویر صورۃ ثانیہ:**

ہم ناظرین کی خدمت میں پہلے صورۃ ثانیہ کا مفہوم واضح کرتے ہیں تا کہ صورت ثانیہ کی تنویر کا مفہوم واضح اور آشکار ہو جائے۔صورۃ ثانیہ کا مفہوم یہ ہے کہ حضور سید عالم ﷺ کے بعد بالفعل نبی تو نہیں آئے گا مگر نبی کا آنا ممکن تو ہے اور اللہ تعالیٰ کسی اور نبی کے بھیجنے پر قادر تو ہے۔الحاصل بالفعل نبی تو نہیں آئے گا مگر نبی کا آنا ممکن تو ہے۔

بطلان امکان سے پہلے کچھ ضابطے بیان کیے جاتے ہیں تا کہ وہ خاتم النبیین کے بعد کسی نبی کے آنے کے امکان کو باطل کرنے کے لیے معینہ مدت ثابت ہوں۔وللہ الحمد۔

**الضابطۃ الاولیٰ:**

جو ممکن محال کو مستلزم ہو وہ ممکن بھی محال ہو جاتا ہے۔

الاتری انه یستلزم المحال بالذات فلایکون ممکنا فتدبر (سلم)

خبردار جوممکن محال بالذات کو مستلزم ہووہ ممکن نہیں ہوگا۔ فتدبر

**الضابطہ الثانیہ:**

اللہ قدوس کی صفت قدرت کا تعلق ممتنع، قدیم اور واجب سے نہیں ہے۔

القدیم لایستند الی القدرة قدیم قدرت کی طرف منسوب نہیں ہوتا

مواقف بحوالہ سبحان السبوح یعنی قدرت کا تعلق قدیم سے نہیں ہوا کرتا۔

اس طرح شرح مقاصد میں ہے:

لاشئی من الواجب والممتنع بمقدور (شرح مقاصد)

واجب اور ممتنع میں سے کوئی شئی مقدور نہیں ہے۔

اسی طرح امام یافعی فرماتے ہیں:

جمیع المستحیلات العقلیة لاتعلق للقدرة بها

تمام محالات عقلیہ سے قدرت کا تعلق نہیں ہے۔

کنز الفوائد میں ہے:

خرج الواجب والمستحیل فلا یتعلقان ای القدرة والا رادة بها

(کنز الفوائد)

واجب اور محال مستثنیٰ ہیں کیونکہ قدرۃ اور ارادہ کا تعلق ان دونوں سے نہیں ہے۔

مایمتنع بنفس مفهومه کجمع الضدین وقلب الحقائق واعدام القدیم لایدخل تحت القدرة القدیمة۔ (شرح فقہ اکبر)

جو چیز اپنے نفس مفہوم کے اعتبار سے ممتنع ہوگی جیسے اجتماع ضدین حقائق کا

بدلنا اور قدیم کا معدوم ہونا تو وہ اللہ تعالیٰ کی قدرۃ قدیمہ کے تحت داخل نہیں ہے۔

## الضابطہ الثالثہ:

اللہ تعالیٰ کی صفت علم کا تعلق ہر شئی سے ہے عام ازیں کہ وہ واجب ہو یا ممکن، قدیم ہو یا حادث، موجود ہو یا معدوم، مفروض ہو یا موسوم ہو جیسے اللہ فرماتا ہے: وھو بکل شئی علیم اللہ تعالیٰ ہر چیز کو جانتا ہے۔ یہ قضیہ موجبہ کلیہ ہے ہر شئی اور مفہوم کو محیط ہے اس قضیہ کے دائرہ وسیعہ سے کوئی چیز خارج نہیں ہے۔ الحاصل مفہومات عامہ (واجب، ممکن اور ممتنع) کے ہر فرد کو شامل ہے۔ اس قضیہ کے عموم سے کوئی چیز مخصوص نہیں ہے۔

شرح مواقف میں ہے:

علمہ تعالیٰ یعم المفھومات کلمھا الممکنہ والواجبہ والممتنعہ فھو اعم من القدرۃ لانھا تختص بالممکنات دون الواجبات والممتنعات

اللہ قدوس کی صفت علم تمام مفہومات ممکنہ واجبہ اور ممتنعہ سب کو شامل ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کا علم قدرت سے عام ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی صفت قدرت تو ممکنات سے خاص ہے اور واجبات اور ممکنات سے متعلق نہیں۔

## تحقیق المرام:

اللہ تعالیٰ کے معلومات مقدورات سے زیادہ ہیں کیونکہ اللہ کی مقدورات صرف اشیاء ممکنہ بنتی ہیں جبکہ معلومات عامہ میں فتدبر۔ مثلاً شریک باری، کذب اور تمام معیوبات اللہ کے معلومات تو ہیں مگر مقدورات نہیں ہیں۔ اس طرح اللہ تعالیٰ کی ذات

اور صفات اللہ تعالیٰ کی معلومات تو ہیں مگر مقدورات نہیں۔ کیونکہ جو چیز اللہ تعالیٰ کی مقدور ہوا کرتی ہے، وہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق اور حادث ہوا کرتی ہے۔ لہٰذا اگر اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفات اللہ تعالیٰ کی مقدورات ہوں تو پھر وہ مخلوق اور حادث ہوں گے جبکہ اللہ تعالیٰ کی ذات اور صفات حدوث سے منزہ ہیں۔

**الضابطہ الرابعہ:**

جو چیز اللہ تعالیٰ کے لیے بالفعل محال ہے وہی چیز بالقوہ بھی محال ہے لہٰذا کسی معمولی عیب کا اللہ تعالیٰ کے لیے ہونا محال ہے تو اللہ تعالیٰ کے لیے کسی عیب کا بالقوہ پایا جانا اور ممکن ہونا بھی۔ الحاصل کذب ایک عیب جس طرح اللہ تعالیٰ میں بالفعل محال ہے اس طرح بالامکان بھی محال ہوگا کیونکہ اللہ تعالیٰ کا کسی عیب اور نقص سے بالفعل متصف ہونا اظہر من الشمس محال ہے اور اللہ تعالیٰ کا کسی عیب کے ساتھ متصف ہونا ممکن بھی نہیں یہی کمال تنزیہ اور تقدیس ہے۔

**الضابطہ الخامسہ:**

اگر اللہ تعالیٰ کذب اور جھوٹ سے متصف ہو سکے کہ اس کا کذب اگر ہوگا تو قدیم ہی ہوگا کہ اس کی کوئی صفت حادثہ نہیں ہے اور جو قدیم ہے معدوم نہیں ہو سکتا تو اس صورت میں لازم آئے گا کہ اللہ تعالیٰ کا صدق محال ہو جائے حالانکہ اللہ تعالیٰ کا صدق محال ہونا بالبداہۃ باطل ہے۔ لہٰذا ثابت ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ کا کذب سے متصف ہونا ممکن نہیں ہے۔ خلاصہ کلام یہ ہوا کہ اگر اللہ تعالیٰ کا ذب ہوگا تو پھر کذب اس کی صفت قدیمہ ہوگی کیونکہ اللہ قدوس کی صفات ذاتیہ قدیمہ میں جب کذب صفت قدیمہ ہوگی تو اللہ تعالیٰ کا صدق محال ہو جائے گا۔ حالانکہ واقعہ اس کے خلاف ہے۔ اگر صدق بھی اللہ

تعالیٰ کے ساتھ قائم ہوگا تو ظاہر ہے وہ بھی اللہ تعالیٰ کی صفت قدیمہ ہی ہوگی تو لازم آئے گا متضادۃ الصفات قدیمہ کا اجتماع جسے اجتماع نقیضین کہتے ہیں جبکہ اجتماع نقیضین باطل ہے۔ یہ اجتماع نقیضین اس لیے لازم آیا کہ اللہ تعالیٰ کے لیے صفت کذب کا محال ہوگا۔

## الضابطۃ السادسۃ:

امکان کذب فعلیت کذب بلکہ دوام کذب بلکہ وجوب کذب کو مستلزم ہے۔ ناظرین کی خدمت میں ہم ضابطہ سادسہ کے تحت یہ بیان کرتے ہیں کہ اگر کوئی آدمی یہ کہے کہ اللہ تعالیٰ کے لیے جھوٹ بولنا ممکن ہے تو اسے تسلیم کرنا پڑے گا کہ اللہ قدوس کے لیے جھوٹ بولنا واجب ہے۔ قبل ازیں کہ ہم یہ بیان کریں کہ امکان کذب مستلزم ہے وجوب کذب کو تمہیدی مقدمے ہدیہ ناظرین کیے جاتے ہیں۔

## المقدمۃ الاولیٰ:

اللہ تعالیٰ کے لیے کوئی حالت منتظرہ نہیں ہے جو بھی حالت اللہ تعالیٰ کے لے ثابت کی جائے وہ حالت واقعیہ فعلیہ اور واجبہ ہوگی۔ اللہ تعالیٰ کے لیے حالت منتظرہ ہونے میں خرابی لازم آئے گی وہ اس طرح کہ مثلاً اللہ تعالیٰ کے لیے حالت علم منتظرہ تسلیم کی جائے تو ایک وقت ایسا ہوگا کہ اس وقت میں اللہ تعالیٰ کیلئے صفت علم کی نفی ہوگی اللہ تعالیٰ کے لیے صفت علم کا ثبوت ضروری ہے حالت منتظرہ تسلیم کرنے میں اللہ کے لیے صفات ازلیہ کی نفی ہو جس کا فساد ظاہر ہے۔

## المقدمۃ الثانیہ:

قدیم اور ممکن میں فرق یہ ہے کہ قدیم کی تمام صفات بھی قدیمہ ہوا کرتی ہیں اور ممکن کی تمام صفات بھی ممکنہ ہوا کرتی ہیں۔ قدیم کی کوئی صفت بھی ممکن نہیں ہوسکتی

اور ممکن کی کوئی صفت قدیم نہیں ہو سکتی۔

ان تمہیدی مقدموں کے بعد ہم یہ بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے لیے امکان کذب ماننے سے وجوب کذب لازم آئے گا وہ اس طرح کہ ہم نے مقدمہ اولی میں بیان کیا کہ اللہ تعالیٰ کے لیے کوئی حالت منتظرہ نہیں ہے سب حالتیں بالفعل ہیں۔ اب اس صورت میں جب اللہ تعالیٰ کے لیے امکان کذب تسلیم کریں گے تو کذب اللہ تعالیٰ کی صفت بن جائے گی اور تمام صفات اللہ تعالیٰ کے لیے بالفعل ہوتی ہیں لہٰذا کذب بالفعل اللہ تعالیٰ کے لیے ثابت ہو جائے گا۔ اور یہ امر بھی مسلم ہے کہ اللہ تعالیٰ کی تمام صفات اللہ تعالیٰ کے لیے واجب ہیں اور اللہ تعالیٰ سے جدا ہونا محال ہے۔ اب ان مقدمات کی ترتیب سے نتیجہ یہ اخذ ہوگا کہ اللہ تعالیٰ کے لیے امکان کذب تسلیم کرنے سے وجوب کذب لازم آئے گا۔ وہ اس طرح کہ اللہ تعالیٰ کے لیے امکان کذب سے کذب بالفعل لازم آئے گا اور کذب بالفعل سے کذب بالوجوب لازم آئے گا۔

بالفاظ دیگر امکان کذب سے فعلیت کذب لازم آئے گا اور فعلیت کذب سے امتناع صدق (صدق کا ممتنع ہونا) لازم آئے گا اور جب امتناع صدق ہوگا تو لازماً جزماً کذب ثابت ہو جائے گا اس کی وجہ یہ ہے کہ یہ تو نہیں ہو سکتا ہے کہ صدق بھی لازم ہو کذب بھی لازم یہ تو بالبداہۃ محال ہے تو جب محال امکان کذب سے فعلیت کذب لازم آئے گا اور فعلیت کذب سے امتناع صدق لازم آئے گا اور امتناع صدق سے ضرورت کذب متحقق ہو جائے گی۔ فتدبر فانہ ادق من الدقائق ومن مزال الاقدام۔

**الضابطہ السابعہ:**

قدیم اور ممکن میں فرق یہ ہے کہ ممکن کی مدح اور تعریف کا مدار یہ ہے کہ ممکن (مرد وزن) تمام برائیوں پر قادر ہونے کے باوجود نہیں کرتا لہٰذا انسان کی یہی مدح اور خوبی ہے کہ انسان ہر برائی کر سکتا ہے مگر ہر برائی سے رکتا ہے لہٰذا یہی کمال انسان ہے۔ مثلاً انسان چوری، زنا اور شراب وغیرہ کے افعال کا ارتکاب کرنے پر قادر ہے مگر اپنے نفس کو ان برائیوں سے روک لیتا ہے۔ انسان کا حق کمال یہی ہے کہ برائی پر قادر ہونے کے باوجود برائی نہ کرے۔

قدیم کی حمد اور تعریف کا مدار اس پر ہے کہ اس ذات قدیم سے تمام عیوب اور نقائص کی نفی کرنا ہی حمد اور تعریف ہے حالانکہ اللہ تعالیٰ کا تمام نقائص اور عیوب سے متصف ہونا ممتنعات عقلیہ اور مستحیلات ذاتیہ سے ہے اور اللہ تعالیٰ عیوب اور نقائص پر قادر نہیں ہے مگر اس کے باوجود شان الٰہی کی انتہائی تعریف یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کا کسی عیب اور نقص سے موصوف تجویز عقلی میں ممکن نہیں ہے۔ اللہ قدوس کے لیے یہی کمال تنزیہہ اور تقدیس ہے۔ الحاصل ممکن اور قدیم کی مدح میں فرق واضح ہو گیا کہ ممکن کی مدح کی مدار اس پر ہے کہ کسی برائی پر قادر ہونے کے باوجود نہ کرے اور اللہ تعالیٰ کی حمد کی مدار اس پر ہے کہ باوجود عین اور نقص پر قادر نہ ہونے کے اس ذات سے عیوب اور نقائص کی نفی کرنا کمال حمد ہے۔

**الضابطہ الثامنہ:**

## اللہ تعالیٰ کے عجز کا معنیٰ

اللہ تعالیٰ کے لیے عجز کا معنیٰ یہ ہے جس شئی کی شان یہ ہے وہ اللہ تعالیٰ کی قدرت میں ہو

اس پر اللہ تعالیٰ کا قادر نہ ہونا یہ عجز ہے۔اور ممتنعات عقلیہ اور مستحیلات ذاتیہ پر قادر نہ ہونے کا نام عجز نہیں ہے۔الحاصل ممتنعات عقلیہ اور مستحیلات ذاتیہ (عیوب اور نقائص وشریک باری اور اجتماع نقیضین وغیرہ) کے ساتھ جب قدرت اور ارادہ کا تعلق ہی نہیں تو پھر ان پر قادر نہ ہونے سے عجز کیسے لازم آئے گا عجز تو تب متحقق ہوگا کہ اللہ تعالیٰ کا کسی چیز کے ارادہ اور قدرت کا تعلق ہوجائے اور وہ چیز کر نہ سکے۔

## الضابطہ التاسعہ:

## لزوم کفر اور التزام کفر کی شرعی تصویر

کلمات کفریہ دو قسموں میں منحصر ہیں:

(1) القسم الاول: لزوم کفر۔

(2) القسم الثانی: التزام کفر۔

### القسم الاول:

لزوم کفر ایسے کلمہ کفریہ کو کہتے ہیں جس میں کسی معنی صحیح کا بھی احتمال ہو۔بالفاظ دیگر لزوم کفر کا معنی یہ ہے کلمہ تو کفریہ ہے مگر اس کلمہ میں معنی صحیح کا بھی احتمال ہو۔یعنی کلمہ کے کئی مطالب اور معانی بن سکتے ہیں مگر تمام کے تمام کفر تک پہنچانے والے ہیں مگر اس کلمہ میں ایک معنی صحیح کا بھی احتمال ہے۔

### القسم الثانی:

التزام کفر ایسے کلمہ کفریہ کا نام ہے جس میں کوئی ایسے معنی نہیں بنتے جو قائل کو کفر سے بچائے۔بالفاظ دیگر ایسے کلمہ کفریہ کو کہتے ہیں اس کے قائل کو یقیناً کافر کہا جاتا

ہے اس میں کسی ایسے معنیٰ کی گنجائش نہیں ہوتی کہ اس کے قائل کو اس معنی کی وجہ سے کفر سے بچایا جاسکے۔

## اختلاف فقہاء اور متکلمین کی تشریحی نوعیت

لزوم کفر کی صورت میں فقہاء اور متکلمین کا اختلاف ہے۔ فقہاء کا مؤقف تو یہ ہے کہ لزوم کفر کی صورت میں حکم تکفیر دیا جائے گا۔ متکلمین کا نظریہ یہ ہے کہ لزوم کفر کی صورت میں سکوت کیا جائے۔ متکلمین فرماتے ہیں جب تک کفر کی صورت نہ ہو قائل کو کافر کہنے سے سکوت اختیار کیا جائے۔

**نتیجہ العبارت:**

اختلاف کی تشریحی نوعیت کے بعد ہم نتیجہ پیش کرتے ہیں ملاحظہ فرمائیں۔ فقہاء اور متکلمین کے مذہب میں سے احوط مذہب اور جس میں زیادہ احتیاط کی گئی ہے وہ متکلمین کا ہی مذہب ہے۔ (فتاویٰ امجدیہ جلد ۴ صفحہ ۵۱۳،۵۱۲)

## مسئلہ لزوم کفر اور التزام کفر کی تفصیلی حیثیت

مسئلہ لزوم کفر اور التزام کفر کی تفصیل کے لیے ہم شیر بیشہ اہل سنت عین المناظرین حضرت علامہ مولانا حشمت علی خان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی تحقیق بیان کرتے ہیں۔ ملاحظہ فرمائیں!

حضرت علامہ مولانا حشمت علی علیہ الرحمۃ اور ایک دیوبندی کے درمیان مناظرہ ہوا، دوران مناظرہ دیوبندی مناظر نے شکست سے بچنے کے لیے یہ کہا کہ مولانا احمد رضا علیہ الرحمۃ نے اسماعیل دہلوی کے کلام میں ستر سے زیادہ وجوہ سے کفر ثابت کیا ہے مگر پھر بھی اسے کافر نہ قرار دیا لہٰذا وہ خود کافر ہو گئے (معاذ اللہ) کیونکہ کافر کو کافر کہنا

ضروریات دین سے ہے۔اس کے جواب میں حضرت علامہ مولانا حشمت علی خاں رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

"اصل بات یہ ہے کہ یہاں تین چیزیں ہیں (۱) کلام (۲) متکلم (۳) تکلم۔ ان تین میں سے جس کسی ایک میں احتمال پیدا ہوگا وہی احتمال شخص کی تکفیر کرنے سے مانع ہوگا۔

الکلام:

کلام میں تو اس طرح ہے کلام تو کھلا ہوا نا قابل توجیہہ وتاویل کفر صریح ہو مگر اس بات کا قطعی یقینی ثبوت نہ ہو کہ وہ کلام اسی قائل کا ہے تو کلام اگرچہ قطعی کفر ہوگا اس شخص کو کافر نہیں کہیں گے۔

المتکلم:

متکلم میں یوں کہ قول تو ایسا کفر صریح ہو جس میں تاویل بعید بھی متعذر ہو مگر قائل کی اس قول سے توبہ مسموع ہو پھر اس کا ثبوت شرعی متحقق ہو جائے تو قائل کی تکفیر حرام بلکہ عند الفقہاء خود کفر ہوگی اور اگر اس کا ثبوت شرعی نہ ہو مگر شہرت ہو تو کیف وقبل کی بنا پر اس قول کو قطعی یقینی کفر کہیں گے لیکن اس قائل کو کافر کہنے سے احتیاط برتیں گے۔

(مبلغ وہابیہ کا گریز بحوالہ کفریات بابائے وہابیہ صفحہ ۲۱،۲۲)

ازالۃ الشبہ:

عوام الناس کے دل میں خدشہ کھٹکتا ہے اور انہیں پریشان کر دیتا ہے کہ ممتنعات ذاتیہ پر اللہ تعالیٰ کی قدرت کی نفی سے اس کے عجز کا قول لازم آتا ہے بہت

بڑی جہالت ہے کیونکہ جو چیز اللہ تعالیٰ کا مقدور بننے کی صلاحیت رکھتی ہو اس پر قدرت نہ ہونے کو عجز کہتے ہیں اور ممتنع ذاتی مقدور بننے کی صلاحیت ہی نہیں رکھتا اس پر قدرت نہ ہونے سے اللہ تعالیٰ کا عجز لازم نہیں آئے گا۔ مثلاً: اگر کوئی شخص کہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی نظیر یا اپنے شریک کے پیدا کرنے یا اجتماع نقیضین یا ارتفاع نقیضین کرنے پر قادر نہیں ہے تو نہیں کہا جاسکتا ہے کہ اس نے اللہ تعالیٰ کے عاجز ہونے کا قول کیا ہے اب رہیں وہ آیات جو اللہ تعالیٰ کی قدرت کے عموم پر دلالت کرتی ہیں جیسے: ان اللہ علی کل شئی قدیر۔ تحقیق اللہ تعالیٰ ہر شئ پر قادر ہے۔

اسی طرح اللہ تعالیٰ کا فرمان:

و کان اللہ علی کل شئی مقتدرا اللہ تعالیٰ ہر شئ پر قادر ہے۔

المختصر اس طرح کی جتنی آیات اللہ تعالیٰ کی قدرت کے عموم پر دلالت کرتی ہیں ممتنعات عقلیہ کو شامل نہیں ہیں کیونکہ ممتنع عقلی شئ نہیں ہے، شئ اسے کہتے ہیں جس سے مشیت کا تعلق ہو سکے اور وہ لازماً ممکن ہی ہوگی ممتنع نہیں ہوسکتی حتی کہ وہ کل شئ کے عموم میں داخل ہو۔ اگر کوئی شخص ممتنعات ذاتیہ اور مستحیلات عقلیہ پر اللہ تعالیٰ کی قدرت کی نفی سے گریز اور اجتناب کرتا ہے اور اسے بارگاہ الٰہی کی بے ادبی گمان کرتا ہے تو اسے ایمان اور توحید کو ایک طرف رکھنا پڑے گا بلکہ اسے ایمان اور توحید سے ہاتھ دھونا پڑے گا اور اللہ تعالیٰ کے شریک اور اس کے عدم کے امکان اور اللہ تعالیٰ کے نقائص اور قبائح سے اتصاف، جسم ہونے، مکان میں ہونے اور تغیر پذیر ہونے کے امکان کا عقیدہ رکھنا پڑے گا کیونکہ یہ سب ممتنع ذاتی ہیں اگر اس کی قدرت میں ہوں گے تو لازماً ممکن ہوں گے۔

المختصر القول الفیصل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ہر ممکن ذاتی پر قادر ہے ممتنع ذاتی چونکہ مقدور بننے کی صلاحیت ہی نہیں رکھتا اس لیے مقدور نہیں ہے۔ قدرت الٰہی کا ممتنعات ذاتیہ کو شامل نہ ہونا معاذ اللہ اس کے عجز کی بنا پر نہیں ہے بلکہ اس لیے ہے کہ ممتنعات ذاتیہ میں وجود کی صلاحیت ہی نہیں ہاں اگر کوئی بے دین ممکن ذاتی سے قدرت الٰہی کی نفی کرے تو وہ کافر ہے اور قدرت الٰہی کا منکر ہے۔ نعوذ باللہ تعالیٰ من ذٰلک

ان مقدمات رفیعہ انیقہ کے بعد ہم یہ ثابت کرتے ہیں کہ پروفیسر مولف جمال کرم کا فاضل عرب وعجم امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے موقف اور پیر کرم شاہ کے موقف میں موازنہ کرنا یہ عقل ونقل کے خلاف ہے۔

پروفیسر کی اصل عبارت ہم قارئین کی خدمت میں دوبارہ پیش کرتے ہیں تا کہ ناظرین کے سامنے مسئلہ واضح ہو جائے اور کوئی شبہ باقی نہ رہے۔

## اصل عبارت ملاحظہ فرمائیں!

"دونوں کی رائے میں صرف اتنا اختلاف ہے کہ تحذیر الناس کی الجھی ہوئی متنازعہ بحث کے متعلق حضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ فیصلہ فرماتے ہیں کہ ایسی عبارت انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی ہیں جبکہ حضور ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ نے نانوتوی موصوف کی عبارت کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفریہ کہنے میں احتیاط برتی ہے اور رائے میں اس نہج کا اختلاف کوئی نئی بات نہیں"۔

## تنقیح المقال:

پروفیسر مولف جمال کرم نے اپنی علمی تحقیق پیش کی اور فاضل عرب وعجم امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ اور پیر کرم شاہ کی آراء پیش کی ہیں اور ان کے نظریات میں

موازنہ کیا ہے اور ہم اس موازنہ کو اوپر بیان کر چکے ہیں۔

ہم ذیل میں تحذیر الناس کی عبارت ناظرین کی خدمت میں دوبارہ پیش کرتے ہیں تاکہ موازنہ کی حقیقت منکشف ہو جائے۔اور پروفیسر کی علمی تحقیق منظر عام پر آجائے۔

''خاتم النبیین کے معنی یہ سمجھنا غلط ہے کہ حضور علیہ السلام آخری نبی ہیں بلکہ یہ معنی ہیں کہ آپ اصلی نبی ہیں باقی عارضی۔لہٰذا اگر حضور علیہ السلام کے بعد اور نبی آجاویں تو بھی ناتمیت میں فرق نہ آویگا''۔

قاسم نانوتوی کی مندرجہ بالا عبارت سے ہر ذی عقل سلیم اور صاحب رائے مصیب یہی اخذ کرے گا کہ اس عبارت سے خاتم النبیین (آخری نبی ہونے کا) انکار لازم آتا ہے اس خاتم النبیین کے انکار سے اللہ تعالیٰ کے کلام کا انکار لازم آئے گا جبکہ اللہ تعالیٰ اپنی کلام میں فرماتا ہے کہ آپ خاتم النبیین ہیں تو اللہ تعالیٰ کی کلام کا انکار کفر ہے لہٰذا اس عبارت پر فتویٰ تکفیر نافذ ہوں جائے گا۔خاتم کا معنی اصلی کرنا کسی لغت میں بھی موجود نہیں ہے۔یہ محض عقل ابلیسی کا اختراع ہے۔

## پروفیسر کے موازنہ کا شرعی اور علمی جائزہ:

پروفیسر موصوف نے محقق العرب والعجم امام احمد رضا خاں علیہ الرحمۃ اور پیر کرم شاہ کی آراء میں موازنہ کرنے کی ناکام کوشش کی ہے موازنہ کا مدلول اور مفہوم یہ ہے کہ پروفیسر کے نزدیک دونوں کی آراء درست ہیں یعنی امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کی رائے بھی مصیب ہے اور پیر کرم شاہ کی رائے بھی درست ہے یہ کیونکہ ممکن ہے دونوں کے نظریات صحیح ہوں یعنی اس عبارت کا قائل ایمان سے محروم ہو اور اسی عبارت کا قائل ایمان سے محروم نہ بھی ہو۔یہ دونوں صحیح ہوں یہ ممتنع ہے۔

مولوی قاسم نانوتوی دیوبندی کی مندرجہ بالا عبارت کے بارے میں میرے

حضور امام احمد رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ کا موقف یہ ہے کہ اس عبارت سے شخص کافر ہوجائے گا کیونکہ اس عبارت میں خاتم النبیین کا انکار ہے جوکہ صریح کفر ہے اور پیر کرم شاہ کا موقف ہے کہ ایسی عبارت کے قائل کے کفر میں احتیاط برتی جائے یعنی کافر نہ کہا جائے۔

اقول پروفیسر کی ذاتی منطق پر جتنا افسوس کیا جائے اتنا ہی کم ہے وہ اس طرح کہ مولوی قاسم دیوبندی کی مندرجہ بالا عبارت کے متعلق کفر کہنے والا بھی صحیح ہوا اور اس عبارت کفر میں احتیاط برتنے والا بھی صحیح ہو تو اس سے اجتماع النقیضین لازم آئے گا جوکہ باطل ہے اور وہ اس طرح کہ جب اس عبارت کے قائل کو کافر کہنے والا اور نہ کہنے والا دونوں صحیح ہیں جبکہ کافر اور لا کافر ایک دوسرے کی نقیض ہیں کافر کی نقیض لا کافر اور لا کافر کی نقیض کافر ہوا کرتی ہے۔

الحاصل پروفیسر کا یہ کہنا کہ اس نہج کا اختلاف کوئی نئی بات نہیں ہے واضح طور پر جہالت ہوگی کیونکہ اس نہج میں کج ہے اور اس طرح کہ یہ کیونکر ممکن ہے کہ ایک ہی شخص کافر بھی ہو اور لا کافر بھی، اگر ایک شخص کافر ہے تو اس کا کافر نہ ہونا باطل ہوگا لہذا پروفیسر کا یہ کہنا کہ دونوں حضرات اپنی اپنی جگہ درست ہیں یہ قضیہ باطل ہے اور جس نظر و فکر پر یہ نتیجہ ہے وہ افکار و انظار شیطانیہ ہیں اللہ تعالیٰ عقل سلیم عطا فرمائے۔ وللہ الحمد

خویدم العلوم مفتی غلام محمد شرقپوری بندیالوی
مدینۃ العلوم جامعہ نبویہ ناظر کالونی
نئی آبادی، فیض پور خورد، شرقپور روڈ



# فتوی

استاذ العلماء والفضلاء مفتی محمد مختار علی رضوی سنی حنفی بریلوی

(گوجر خان)

بسم الله الرحمن الرحیم.

فالجواب بعون الله تعالی عز اسمه وجل شانه واتم برهانه.

الحمد لله الذی انزل القرآن وهدانا به الی عقائد الایمان واظهر هذا الدین القویم علی سائر الادیان والصلوة والسلام الاتمان فی کل حین وان علی سید الانس والجان خاتم النبیین والمرسلین محمد وعلی آله وصحبه الکرام ومن تبعهم باحسان واجعلنا منهم یاالله یارحمن.

امابعد:

اللہ جل شانہ کو احد صمد لاشریک لہ جاننا جس طرح ہر مسلمان پر فرض اول ہے یونہی محمد رسول اللہ ﷺ کو خاتم النبیین (آخری نبی) ماننا فرض اجل ہے۔ قرآن عظیم میں اللہ جل شانہ کا فرمان نص قطعی ہے:

"ماکان محمدا ابا احد من رجالکم ولکن رسول الله وخاتم النبیین وکان الله بکل شیء علیما".

خاتم النبیین کا معنی آخری نبی ہے۔ تمام امت کا اس پر اتفاق ہے خاتم کا معنی پچھلا اور آخری ہے احادیث متواترہ میں حضور نبی کریم ﷺ نے خاتم النبیین کا معنی آخری نبی خود بیان فرمایا۔ "انا خاتم النبیین ولانبی بعدی" میں آخری نبی ہوں اور میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے۔

آپ کے ارشادات عالیہ میں خاتم کا معنی آخری نبی ہے کثرت کے ساتھ

کتب احادیث میں موجود ہے اس کا منکر کافر بلکہ شبہ کرنے والا بھی کافر ہے۔اور جو اس کے عقیدہ باطلہ پر مطلع ہو کر اسے کافر نہ جانے وہ بھی کافر جو اس کے کافر اور جہنمی ہونے میں شک اور تردد کرے وہ بھی کافر ہے۔

بانی دار العلوم دیو بند قاسم نانوتوی کی کتاب تحذیر الناس کے بارے میں فقیر مولوی محمد مختار علی رضوی سیرانی اور میرے تمام اساتذہ کرام فتاویٰ **حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین** سے مکمل اتفاق رکھتے ہیں اور بلاخوف لومۃ لائم اس کی تصدیق کرتے ہیں۔قاسم نانوتوی کا تحذیر الناس میں مرقوم کفران الفاظ میں موجود ہے۔اور اب بھی دیو بندی قوم بڑی بے باکی سے اس کفریہ کتاب کی اشاعت کر رہی ہے۔تحذیر الناس کے الفاظ دیکھئے کس ڈھٹائی کے ساتھ خاتم النبیین کے معنی آخری نبی کا انکار کر کے اسلام کے اس بنیادی عقیدے کو عوام کا خیال قرار دیتا ہے۔

''عوام کے خیال میں تو رسول اللہ ﷺ کا خاتم ہونا بایں معنی ہے کہ آپ سب میں آخر نبی ہیں مگر اہل فہم پر روشن کہ تقدم یا تاخر زمانہ میں بالذات کچھ فضیلت نہیں پھر مقام مدح میں ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین فرمانا کیونکر صحیح ہوسکتا ہے بلکہ موصوف بالعرض کا قصہ موصوف بالذات پر ختم ہو جاتا ہے اسی طور پر رسول اللہ ﷺ کی خاتمیت کو تصور فرمایئے آپ موصوف باوصف نبوت بالذات ہیں۔اور نبی موصوف بالعرض ایں معنی جو میں نے عرض کیا آپ کا خاتم ہونا انبیاء گذشتہ ہی کی نسبت خاص نہ ہوگا بلکہ بالفرض آپ کے زمانے میں بھی کہیں اور کوئی نبی ہو جب بھی آپ کا خاتم ہونا بدستور باقی رہتا ہے۔

بلکہ بالفرض بعد زمانہ نبوی بھی کوئی نبی پیدا ہو تو بھی خاتمیت محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا چہ جائیکہ آپ کے معاصر کسی اور زمین میں یا اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز

کیا جائے''۔

یہ نظریہ رکھنے والا شخص کافر مرتد، بے دین اور باجماع امت دائرہ اسلام سے خارج ہے کتاب الشفاء بتعریف حقوق المصطفے (جس سے مومنین کے قلوب کو شفا اور ایمانوں کو جلا ملتی ہے) میں امام ابوالفضل قاضی عیاض مالکی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

''یکفر ایضا من کذب بشیء مما صرح فی القرآن من حکم او خبرا او اثبت مانفاہ او نفی ما اثبتہ علی علم منہ بذالک او شک فی شیء من ذلک''.

درمختار اور فتاویٰ بزازیہ میں ایسے مرتد کے کفر میں شک کرنے والوں کے بارے میں حکم ان الفاظ میں موجود ہے:

''من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر''.

فلہٰذا تحذیر الناس میں لکھے گئے ان کفریہ نظریات کی بناء پر تحذیر الناس کفریہ کتاب ہے اور مصنف کتاب قاسم نانوتوی دائرہ اسلام سے خارج ہے یہی فیصلہ علمائے حرمین شریفین نے حسام الحرمین میں اور علمائے پاک و ہند نے الصوارم الہندیہ میں تحریر فرمایا ہے۔

۲۔ حسام الحرمین شریف اور اس کی تصدیقات الصوارم الہندیہ سے فقیر اور ہماری ساری جماعت اور تمام مسلمین متفق ہیں اور علمائے حرمین شریفین اور علمائے پاک و ہند کے اس شرعی حکم کو صدق دل سے قبول کرتے ہیں اور ان کے حکم کے پابند ہیں۔ جو انہوں نے گستاخان رسول ان پانچ افراد پر لگایا ہے۔

قاسم نانوتوی، رشید گنگوہی، خلیل انبیٹھوی، اشرف تھانوی اور مرزا غلام احمد قادیانی۔ ان پانچ افراد کے بارے میں حسام الحرمین میں ان الفاظ میں شرعی حکم صادر

فرمایا گیا:

''حقیقت یہ ہے کہ ایسے نظریات رکھنے والے تمام فرقے سب کافر اور مرتد ہیں باجماع امت دائرہ اسلام سے خارج ہیں جو ان کے کفر و عذاب میں توقف کرے یا شک لائے وہ بھی کافر ہے''۔

یہ شرعی حکم مذکورہ پانچ افراد کے بارے میں ۳۳ علمائے حرمین نے ۱۳۲۴ھ میں فرمایا اور ۲۶۸ علمائے پاک وہند نے اس کی تصدیق فرمائی۔

۳۔ علمائے اعلام مکۃ المکرّمہ اور مدینۃ المشرفہ کے ۳۵ مفتیان کرام اور ۲۶۸ علماء و مفتیان پاک وہند کے شرعی حکم صادر فرمانے کے بعد جسٹس کرم شاہ کی کیا حیثیت باقی رہتی ہے جیسا کہ اعلیحضرت امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمۃ نے حسام الحرمین شریف میں ان باطل نظریات رکھنے والے باطل فرقوں کی نقاب کشائی فرما کر امت کے لئے صحیح راہنمائی کہ فرقہ مرزائیہ، فرقہ وہابیہ امثالیہ خواتمیہ، فرقہ وہابیہ شطانیہ، فرقہ وہابیہ کذابیہ یہ تمام فرقے اپنے گستاخانہ نظریات اور اپنی کتب کی کفریہ عبارات کی بناء پر دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔

پیر کرم شاہ بھیروی کا قاسم نانوتوی پر تین صد سے زائد مفتیان کرام کے جاری کردہ شرعی حکم کو تسلیم کرنے کے بجائے قاسم نانوتوی کی تائید و تحسین کرنا بلاشبہ بڑا غلیظ کفر ہے۔ کرم شاہ بھیروی نے دیدہ و دانستہ تین صد سے زائد حامیان دین مفتیان شرع متین کی پاک جماعت سے اعراض کرتے ہوئے قاسم نانوتوی کی حمایت و تحسین کر کے فرقہ باطلہ بھیرویہ کی بنیاد رکھی۔ جس کی وجہ سے کرم شاہ کے متبعین پروفیسر احمد بخش وغیرہ ضیاء المصنفین کے جتھے کے ساتھ اس کی فکر کا پرچار کر رہے ہیں کتاب جمال کرم جلد ۳ اس کا بین ثبوت ہے۔ اسی طرح کے بے دینوں کے بارے میں حسام الحرمین میں پہلے ہی شرعی جاری کیا گیا ہے:

''بحر الرائق میں لکھا ہے کہ جو بے دینوں کی بات کی تحسین کرے یا کہے کہ کچھ

معنی صداقت ومعرفت رکھتی ہے یا اس کلام کے صحیح معانی ہیں۔ اگر اس کہنے والے کی بات کفر تھی تو جو اس کفریہ عبارت کی تحسین کرے گا وہ کافر ہو جائے گا۔ امام ابن حجر مکی نے اپنی کتاب الاعلام کی ایک فصل میں ایسی باتیں بتلائی ہیں جن سے کفر لازم آتا ہے فرمایا جو کفر کی بات کہے وہ کافر ہے جو اس بات کو اچھا کہے یا تائید کرے وہ کافر ہے۔

(حسام الحرمین ص ۲۸)

بانی فرقہ بھیرویہ کرم شاہ بھیروی نے تحذیر الناس کے بارے میں تبصرہ لکھ کر اس کی تصدیق کی تحسین کے الفاظ ملاحظہ ہوں:

''حضرت مولانا قدس سرہ کی یہ نادر تحقیق کئی شپرہ چشموں کے لئے کحل بصیرت کا کام دے سکتی ہے''۔

یہ الفاظ لکھ کر اس رسوائے زمانہ کفریہ کتاب کی تحسین کی ہے جو کفر ہے۔

قاسم نانوتوی جس کے کفر پر تین سو سے زائد علما نے شرعی حکم تکفیر صادر فرما کر مرتد و بے دین قرار دیا اسے ضیاء القرآن کے مقدمہ میں پاکان امت کی پاک جماعت میں شامل کرنا کفر نہیں تو کونسا ایمان کا حصہ ہے اور پھر تحذیر الناس میری نظر میں ص ۵۸ پر تحذیر الناس کو منکرین ختم نبوت کا فائدہ دینے والی اور لوگوں کو نعمت ایمان سے محروم کر دینے والی کتاب تسلیم کر لینے کے بعد بھی قاسم نانوتوی کی حمایت میں یہ کہنا کہ ''یہ درست نہیں سمجھتا کہ مولانا نانوتوی عقیدہ ختم نبوت کے منکر تھے''۔ عقیدہ ختم نبوت کا مطلب حضور نبی کریم ﷺ کے سب نبیوں میں آخری ہونے پر ایمان رکھنا ہے۔ خاتم النبیین کا معنی بھی آخری نبی ہے جس کا قاسم نانوتوی نے انکار کیا ہے۔

عقیدہ ختم نبوت اور خاتم النبیین کا جو مفہوم نانوتوی نے نکالا ہے وہ اگر کرم شاہ کا ہے تو بھی کافر ہے اور اگر نہیں ہے صرف شہرت اور مقبول عام حاصل کرنے کے لئے تین صد مفتیان کے فتاویٰ جات رد کرنے کی کوشش کی ہے تو بھی کفر ہے۔

دسمبر ۱۹۹۴ء میں فقیر نے خود بھی اور متعدد بار حضرت سید بادشاہ تبسم بخاری نے بھی پیر کرم شاہ بھیروی کو خبردار کیا لیکن پھر بھی کرم شاہ بھیروی نے توبہ اور رجوع کرنے کے بجائے قاسم نانوتوی کے نظریے کو ہی ترجیح دی اور اسے مسلمان ہی جانا جس کے کافر اور جہنمی ہونے میں شک کرنے والا بھی دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔ حسام الحرمین شریف ص ۱۶ میں یوں تحریر فرمایا گیا ہے:

> ''دین کے بنیادی حقائق کا منکر اسلام کا دعویٰ کرنے کے باوجود بھی کافر ہو جاتا ہے۔ اس کے پیچھے نماز جائز نہیں اس کا جنازہ جائز نہیں اس کے ساتھ لین دین اسی طرح کیا جائے گا جیسے کسی غیر مسلم سے کیا جائے گا''۔

شامی شریف، شرح نقایہ، فتاویٰ برجندی، حدیقہ ندیہ اور فتاویٰ عالمگیری میں اس کی وضاحت موجود ہے۔ فتاویٰ حدیثیہ امام ابن حجر مکی میں ہے:

''التردد فی المعلوم من الدین بالضرورة کالانکار''.

پیر کرم شاہ ہی نہیں کسے باشد جو بھی ان پانچ مذکورہ افراد کو ان کے کفر سے مطلع ہونے کے باوجود ان کے کفر میں شک بھی کرے گا کافر ہو جائے گا۔ **فتاویٰ حسام الحرمین** اور **الصوارم الھندیہ** کے مفتیان پہلے ہی ''**من شک فی کفرھم وعذابھم فقد کفر**'' حکم صادر فرما چکے ہیں کہ جو ان پانچ کے کفر میں اور دوزخی ہونے میں شک بھی کرے گا کافر ہو جائے گا۔ فلہٰذا پیر کرم شاہ بھیروی نے قاسم نانوتوی کو اس کے کفر پر مطلع ہونے کے باوجود اسے مسلمان کہہ کر کفر کا ارتکاب کیا اسی بناء پر **حسام الحرمین** اور **الصوارم الھندیہ** کے تین سو سے زائد مفتیان اسلام کے جاری کردہ فتویٰ کی روشنی میں خارج از اسلام ہے۔

”هكذا عندى والعلم التام عند الله العلام والصلوة والسلام على رسوله محمد وآله وصحبه الكرام والله تعالىٰ اعلم بالصواب“.

حررہ
الفقیر القادری
مفتی محمد مختار علی رضوی سیرانی

الجواب صحیح والمجیب مصاب
فاروق محمود نقشبندی



# چند شبہات کا ازالہ

## (از مفتی ابوالحامد قادری رضوی)

پرستاران کرم شاہ نے حال ہی میں کرم شاہ کی حمایت میں چند شبہات پیش کئے ہیں جن کا ازالہ بھی ضروری ہے:

**شبہ نمبرا:**

مقدمہ ضیاء القرآن کے صفحہ نمبر ۱۱ کے پیرا میں جو دیوبند اور اہل سنت وجماعت بریلوی دونوں کو اہل سنت کے دو گروہ کہا گیا اور کہا کہ ان دونوں میں اصولی عقائد میں کوئی اختلاف نہیں۔

اس پر پرستاران کرم شاہ کہتے ہیں کہ اس پیرا میں اہل سنت کے دوسرے گروہ سے مراد دیوبندی نہیں۔ ماہنامہ ضیائے حرم نومبر ۲۰۰۴ میں لکھا ہے:

> ''آپ (کرم شاہ) سے ایک مرتبہ سوال کیا گیا کہ............ مقدمہ ضیاء القرآن میں اہل سنت وجماعت کے جس گروہوں کے باہمی اختلاف کا ذکر ہے ان سے مراد کون لوگ ہیں؟
>
> آپ نے فرمایا ان سے مراد گستاخان رسول نہیں جو رسول اللہ ﷺ کا گستاخ ہے اس کا شمار اہل سنت میں تو کجا اہل اسلام میں ہی نہیں کیا جا سکتا''۔

(ماہنامہ ضیائے حرم)

## ازالہ شبہ:

اولاً: ہم پرستاران کرم شاہ کو بتانا چاہتے ہیں کہ یہ جواب اس صورت میں بن سکتا تھا کہ اگر جسٹس کرم شاہ دیوبندی اکابرین کو گستاخان رسول ﷺ سمجھتے ہوتے جب کرم شاہ بھیروی دیوبندی اکابرین کو گستاخان رسول ﷺ سمجھتے ہی نہیں تھے تو گستاخان رسول کی نفی کر دینے سے دیوبندیوں کی نفی کیسے ہوگئی۔

ثانیاً: اگر جسٹس کرم شاہ نے اس کی وضاحت کرنی ہی تھی تو صاف کہہ

سکتے تھے کہ اس عبارت میں دوسرے گروہ سے مراد دیوبندی نہیں ہیں۔

ثالثاً: یہ کہ اگر جسٹس کرم شاہ بھیروی دیوبندیوں کو گستاخان رسول سمجھتے ہوتے تو ان کے اکابرین کو پاکان امت میں شمار نہ کرتے؟

(صفحہ نمبر ۲۵)

اور بانی دارالعلوم دیوبند مولوی قاسم نانوتوی کی رسوائے زمانہ کتاب تحذیر الناس (جس میں حضور اکرم ﷺ کی ختم نبوت زمانی کا انکار کیا گیا ہے) کو پڑھ کر لطف وسرور حاصل نہ کرتے؟ مودودی کی گمراہانہ تفسیر تفہیم القرآن کے لطیف نکتے بیان نہ کرتے؟......... اگر یہ لوگ دیوبندیوں کو گستاخان رسول سمجھتے تو انہیں رحمۃ اللہ علیہ کی دعائیں نہ دیتے۔ دیکھئے جمال کرم جلد دوم ص ۸۳۱ پر شبلی نعمانی کو رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے......... جمال کرم جلد دوم ص ۸۴۴ پر مفتی شفیع دیوبندی کو رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہے......... جب یہ بات واضح ہوگئی کہ کرم شاہ دیوبندیوں کو گستاخان رسول نہیں سمجھتے تو پھر گستاخان رسول کی نفی سے دیوبندیوں کی نفی سمجھنا توجیہ القول بمالا یرضی بہ قائلہ اور مدعی سست گواہ چست کے قبیل سے ہوگا۔

## شبہ نمبر ۲

جسٹس کرم شاہ کے ایک حمایتی نے ایک اور مغالطہ دینے کی کوشش کی ہے اور کہا کہ دیکھئے۔ مفتی محمد سعید باِبصیل نے تقدیس الوکیل پر جو تقریظ لکھی تھی اس میں لکھا کہ براہین قاطعہ اور اس کے مؤیدین شیطانوں سے کمال مشابہ ہیں اور گمراہ بے دین ہیں اگرچہ یقیناً کافر نہ بھی ہوں اس کو اعلیحضرت رحمۃ اللہ علیہ نے الدولۃ المکیۃ میں بھی نقل کیا ہے اس سے پتہ چلتا ہے کہ دیوبندیوں کی تکفیر نہ کرنے والا من شک فی کفرہ وعذابہ فقد کفر کی زد میں نہیں آتا۔

## ازالہ شبہ:

اسے کہتے ہیں نمازیں معاف کروانے گئے تھے روزے گلے پڑ گئے پہلے کرم شاہ کی حمایت کرتے کرتے تحذیر کی عبارت کے کفر ہونے کا انکار کر دیا اب براہین قاطعہ کے کفر ہونے کا بھی انکار جواباً عرض ہے کہ مفتی شافعیہ مفتی محمد سعید بابصیل کی مذکورہ عبارت سے یہ ہرگز لازم نہیں آتا کہ براہین قاطعہ کی عبارت کفر نہیں بلکہ وہ فرمارہے ہیں کہ یہ زندیقوں سے ہیں اور شیطان کے کمال مشابہ ہیں اور گمراہ بے دین ہیں۔

ثانیاً: مفتی مکہ کی تقدیس الوکیل پر یہ تقریظ تقریباً ۱۳۰۷ھ کے وقت کی ہے جس وقت ابھی اعلیٰحضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ اور عرب وعجم کے علماء کرام نے علماء دیوبند بشمول مولوی خلیل احمد انبیٹھوی صاحب براہین قاطعہ کی تکفیر پر جزم نہ کیا تھا۔ ہاں جب ۱۳۲۴ھ کو اعلیٰحضرت فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ کے ذریعے اصل کتابیں بچشم خود دیکھیں اور مولوی خلیل احمد انبیٹھوی کا التزام کفر بھی ظاہر و باہر ہو گیا تو ۱۳۲۴ھ کو اس کے کافر و مرتد ہونے کا قطعی حکم دیا۔ حسام الحرمین میں دیوبندیوں کے کفر پر سب سے پہلا فتویٰ مفتی شافعیہ، مفتی محمد سعید بابصیل کا ہے جس میں واضح طور پر دیوبندیوں کا کافر ہونا بتایا ہے۔

اعلیٰحضرت امام اہل سنت الشاہ مولانا احمد رضا خان علیہ الرحمۃ، مرزا غلام احمد قادیانی کی تکفیر کا مسئلہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

> یونہی قادیانی دجال کی کتابیں جب تک آپ نہ دیکھیں اس کی تکفیر پر جزم نہ کیا جب تک صرف مہدی و مثیل مسیح بننے کی خبر سنی تھی جس نے دریافت کیا۔ اتنا ہی کہا کہ کوئی مجنون معلوم ہوتا ہے پھر جب امرتسر سے ایک فتویٰ اس کی تکفیر کا آیا جس میں اس کی کفریہ عبارتیں بحوالہ صفحات

منقول تھیں اس پر بھی اتنا لکھا کہ اگر یہ اقوال مرزا کی تحریروں میں اسی طرح ہیں تو وہ یقیناً کافر

(رسالہ السوء والعقاب علی مسیح الکذاب ص ۱۸)

ہاں جب اس کی کتابیں بچشم خود دیکھیں اس کے کافر ہونے کا قطعی حکم دیا۔

(فتاویٰ رضویہ جلد ۳۰ ص ۳۵۶)

ایسے ہی جب دیوبندیوں کا التزام کفر واضح ہو گیا تو عرب وعجم کے علماء نے بالاجماع فتویٰ دیا کہ **من شک فی کفرھم وعذابھم فقد کفر**۔ اب ان مجمع علیہ فتاویٰ تکفیر کے بعد جو شخص دیوبندی اکابرین کی کفریہ عبارات پر اطلاع کے بعد بھی انہیں کافر نہ جانے تو خود کافر ہوگا۔

## شبہ نمبر ۳:

جسٹس کرم شاہ صاحب نے تفسیر ضیاء القرآن میں جہاں اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف کہا ہے۔ یہ کفر نہیں کیونکہ ستم ظریف کے کئی معانی ہیں جیسے
ظلم، غضب، تکلیف، فتنہ وغیرہ۔ لہذا ہم ستم کا ظلم کے علاوہ کوئی اور معنی لے لیتے ہیں۔

## ازالہ شبہ:

اس کا جواب یہ ہے کہ ستم ظریفی کا معنی یہ ہے کہ مذاق مذاق میں ظلم کرنا، مطلب یہ نکلا کہ معاذ اللہ رب العلمین نے مذاق مذاق میں ظلم کر دیا۔ جسٹس کرم شاہ نے ستم ظریفی کا لفظ خود اپنی تحریر میں اسی معنی کے لئے استعمال کیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیں (جمال کرم جلد اول ص ۶۴۳) پر کرم شاہ کے رسالہ دعوت فکر ونظر کا اقتباس جس میں جسٹس کرم شاہ حلالہ کی دعوت دینے والے علماء کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

ان علماء ذیشان کے بتائے ہوئے حل کو اگر کوئی بدنصیب قبول کر لیتا ہوگا تو اسلام ایسے کرم فرماؤں کی ستم ظریفی پر چیخ اٹھتا ہوگا اور دین سبز گنبد کے مکین کی دہائی

دیتا ہوگا۔ جسٹس کرم شاہ نے اپنی تحریر میں خود ستم ظریفی کا معنی ظلم متعین کیا ہے۔

ان کے علاوہ جسٹس کرم شاہ کے ماہنامہ ضیائے حرم لاہور ڈاکٹر عبدالقدیر خان نمبر.........کے ٹائٹل کے صفحہ پر یہ شعر بھی اسی معنی کو متعین کرتا ہے:

گزر گئی ہے حیات تیری اے قدیر
مگر ستم ظریف بے درد کوفیوں میں گزری

شبہ نمبر۴:

عام طور پر جسٹس کرم شاہ کے حمایتی تحذیر الناس میری نظر میں جو کہ ۱۹۸۶ء کو چھپی اور ضیائے حرم اکتوبر ۱۹۸۶ء میں موجود تحریروں سے ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ کرم شاہ نے تحذیر الناس کی حمایت سے رجوع کر لیا تھا۔ اور افسوس کا اظہار بھی کیا تھا۔

## ازالہ شبہ:

یہ بات بالکل سراسر غلط ہے کہ کرم شاہ نے کتاب تحذیر الناس میری نظر میں قاسم نانوتوی کی حمایت اور تحذیر الناس کی حمایت سے رجوع کر لیا تھا بلکہ وہ تو تحذیر الناس میری نظر میں صفحہ ۵۸ پر یوں لکھتے ہیں:

یہ کہنا درست نہیں سمجھتا کہ مولانا نانوتوی عقیدہ ختم نبوت زمانی کے منکر تھے کیونکہ یہ اقتباسات بطور عبارۃ النص اور اشارۃ النص اس امر پر بلا شبہ دلالت کرتے ہیں کہ مولانا نانوتوی ختم نبوت زمانی کو ضروریات دین سے یقین کرتے تھے اور اس کے دلائل کو قطعی اور متواتر سمجھتے تھے۔

اور جمال کرم جلد اصفحہ ۶۹۵ تا ۶۹۶ پر ہے کہ دونوں کی رائے میں صرف اتنا اختلاف ہے کہ تحذیر الناس کی الجھی ہوئی متنازعہ بحث کے متعلق مولانا احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ نے فیصلہ فرمایا کہ ایسی عبارت انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی

ہے۔ جبکہ حضور ضیاء الامت نے نانوتوی موصوف کی عبارت کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفریہ کہنے سے احتیاط برتی ہے اور رائے میں اس نہج کا اختلاف کوئی نئی بات نہیں لہذا اکرم شاہ نے مرتے دم تک اپنے کفر سے رجوع وتوبہ نہ کی۔ باقی رہا کرم شاہ کی اس تحریر سے توبہ ثابت کرنا کہ مجھے افسوس ہے کہ جب پہلی بار میں نے تحذیر الناس کا مطالعہ کیا تو میری توجہ ان خطرناک نتائج کی طرف مبذول نہ ہوئی جو مولانا کی بعض عبارات پر مرتب ہوتے ہیں۔

**(تحذیر الناس میری نظر میں ص ۴۴)**

یہ اس لئے غلط ہے کہ اس مقام پر بھی کرم شاہ نے تحذیر الناس کی عبارتوں اور قاسم نانوتوی کے کفر کو تسلیم نہیں کیا۔ ایسی بات لفظ افسوس کو ندامت کہہ کر توبہ ثابت کی وہ ایسے ہی ہے جیسے حضرت آدم علیہ السلام کے بیٹے قابیل نے ہابیل کو قتل کر دیا۔ جب سال بھر لاش کو لئے پھرتا رہا اور سمجھ نہ آئی کہ اس کی لاش کو کیسے چھپائے تو اللہ تعالیٰ نے ایک کوا بھیجا جو زمین کھود رہا تھا تا کہ وہ اسی کو دکھائے کہ وہ اس طرح اپنے بھائی کی لاش کو چھپائے:

**"قَالَ يَا وَيْلَتَا أَعَجَزْتُ أَنْ أَكُونَ مِثْلَ هٰذَا الْغُرَابِ فَأُوَارِيَ سَوْءَةَ أَخِي فَأَصْبَحَ مِنَ النَّادِمِينَ".**

**(سورۃ مائدۃ آیت ۳۱)**

اس نے کہا افسوس میں اس کوے جیسا بھی نہ ہو سکا کہ اپنے بھائی کی لاش چھپا دیتا پس وہ پچھتانے والوں میں سے ہو گیا۔

کیوں جناب یہاں تو کلمہ افسوس کے ساتھ ساتھ "فَأَصْبَحَ مِنَ النَّادِمِينَ" ہے کہ وہ نادمین سے ہو گیا۔ اب کیا اسے قابیل کی توبہ کہو گے اس کا جواب امام قرطبی اس طرح لکھتے ہیں:

قابیل کا پچھتانا اس کی توبہ نہیں تھی ایک قول یہ ہے کہ وہ اس پر افسوس کر رہا تھا

کہ بھائی کے دفن کرنے کے طریقہ کو نہیں جان سکا تھا اس کے قتل پر افسوس نہیں کیا تھا۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہنے فرمایا اگر وہ اس کے قتل پر نادم ہوتا تو یہ ندامت توبہ ہو جاتی وہ اس وجہ سے نادم تھا کہ اس قتل سے اس کو کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ ماں، باپ، بہن اور بھائی ناراض ہوئے اور مقصد حاصل نہ ہوا۔ یا اس وجہ سے کہ ایک سال تک بھائی کی لاش دفن نہ ہو سکی۔

**(الجامع الاحکام القرآن جلد۳ ص ۹۷)**

حدیث مبارکہ میں ہے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان کرتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جس شخص کو بھی ظلماً قتل کیا جائے گا تو اس کے خون (گناہ) کا ایک حصہ پہلے ابن آدم پر ہوگا کیونکہ وہ پہلا شخص ہے جس نے قتل کو ایجاد کیا۔

**(صحیح البخاری رقم الحدیث ۳۳۳۵، مسلم رقم الحدیث ۱۶۷۷)**

لہذا کرم شاہ بھیروی کا تحذیر الناس میری نظر میں کتاب میں افسوس کرنا اس پر نہیں تھا کہ اس نے کفری بات کو اسلام لکھ دیا بلکہ افسوس اس بات پر تھا کہ اب اس کفر کی حمایت کو میں چھپاؤں کہاں ورنہ اگر حقیقی توبہ وندامت تھی تو واضح کہتا کہ تحذیر الناس کی عبارت بھی کفر ہے اور قاسم نانوتوی بھی کافر ہے مگر جسٹس کرم شاہ تو نانوتوی کو ختم نبوت کا منکر ہی نہیں سمجھتے۔

آیئے ذرا دیکھتے ہیں کہ توبہ کسے کہتے ہیں اعلیٰحضرت امام اہل سنت الشاہ مولانا احمد رضا خان علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں: توبہ کے لئے بھی دو رخ ہیں ایک جانب خدا اس کا رکن اعظم بصدق دل اس گناہ سے ندامت ہے۔ فی الحال اس کا ترک اور اس کے آثار مٹانا اور آئندہ کبھی نہ کرنے کا صحیح عزم یہ سب باتیں سچی پشیمانی کو لازم ہیں۔ لہذا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

"الندم توبة".

ندامت توبہ ہے۔

(مسند امام احمد ج ا ص ۳۷۶)

یعنی وہی سچی صادقہ ندامت کہ بقیہ ارکان توبہ کو خود مستلزم ہے اسی کا نام توبہ السر ہے۔ دوسرا جانب خلق کہ جس طرح ان پر گناہ ظاہر ہوا اور ان کے قلوب میں اس کی طرف سے کشیدگی پیدا ہوئی اور معاملات میں اس کے ساتھ اس کے گناہ لائق انہیں احکام دیئے گئے۔ اسی طرح اس کی توبہ ور جوع ظاہر ہو کہ ان کے دل اس سے صاف ہوں اور احکام حالت برات کی طرف مراجعت کریں یہ توبہ علانیہ ہے توبہ سر سے تو کوئی گناہ خالی نہیں ہو سکتا اور گناہ علانیہ کے لئے شرع نے توبہ علانیہ کا حکم دیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

"اذا عملت سيئة فاحدث عندها توبة السر بالسر والعلانية بالعلانية".

(کنز العمال حدیث ۱۲۴۸، جلد ۴ ص ۲۲۰)

جب تو کوئی گناہ کرے اس وقت توبہ کر خفیہ کی خفیہ اور اعلانیہ کی اعلانیہ۔

(ملخصاً فتاویٰ رضویہ جلد ۲۱ ص ۱۴۲، ۱۴۱)

لہذا جسٹس کرم شاہ سے توبہ کا کوئی ثبوت نہیں اور علماء و مفتیان اہل سنت و جماعت نے کرم شاہ کے خلاف جو فتاویٰ دیئے وہ بالکل حق و سچ ہیں اور استفتاء بالکل حقیقت پر مبنی ہے اور توبہ ور جوع کہنے والوں کے پاس کوئی دلیل موجود نہیں۔

# مدیر افکار رضا بمبئی محمد زبیر قادری صاحب

لکھتے ہیں:

مسلم کتابوی پر میری ملاقات ایک نوجوان ہارون رضوی سے ہوئی۔ جب اس نے اپنا تعارف کرایا تو معلوم ہوا کہ یہی وہ صاحب ہیں جنہوں نے میرے پاس کرم شاہ ازہری کے رد میں ایک طویل خط ای میل سے بھیجا تھا۔ ہوا یوں کہ ہمارے کسی رسالے اور ایک کتاب میں پیر کرم شاہ ازہری صاحب کے نام کے ساتھ علیہ الرحمۃ شائع ہو گیا اور ان کا نام بھی ادب واحترام سے لکھا گیا تھا اس پر ہارون رضوی نے پیر صاحب کی تحریروں کو بنیاد بنا کر ان کا رد لکھ بھیجا۔

محمد ہارون رضا برکاتی رضوی ایک نوجوان طالب علم ہے۔ عمر مشکل سے ۲۰۔۲۲ سال ہو گی مگر اس نوجوان کا مطالعہ کافی وسیع ہے۔ میں نے دینی طالب علموں میں بہت کم ایسے افراد دیکھے ہیں جن کا مقصد خالص دینی تعلیم کا حصول ہو ورنہ اکثریت ان طلبہ کی ہوتی ہے جن کے والدین مدارس میں اپنے بچوں کو پڑھنے کے لئے نہیں بلکہ پلنے کے لئے بھیجتے ہیں اسی لئے ان میں دینی تعلیم کے حصول کی طرف اس قدر رغبت نہیں ہوتی۔ یہی وجہ ہے کہ آج مدارس سے فارغ طلباء کی اکثریت نیم ملاؤں کی طرح ہو گئی ہے۔

لیکن ہارون رضوی کئی کتب فتاویٰ، کتب تفاسیر اور کتب سیرت کا سیر حاصل مطالعہ کر چکے ہیں ان سے گفتگو کے دوران ان کے استحضار علم کا پتہ چلا انہوں نے مجھ سے کہا کہ آپ پہلے اپنے کاموں سے فارغ ہو لیں پھر میں آپ کو پیر کرم شاہ صاحب کے بارے میں حقائق بتلاؤں گا ان شاء اللہ آپ ان کی کتب دیکھنے کے بعد یقیناً اپنی رائے میں تبدیلی لائیں گے۔

رات میں فرصت ملنے پر جناب ہارون صاحب نے مجھے پیر صاحب کی تفسیر

اور دیگر کتب کے حوالوں سے بتایا کہ پیر کرم شاہ صاحب کے بارے میں عرض ہے کہ پیر صاحب کے بہت سے نظریات جمہور اہل سنت کے خلاف ہیں۔ مثلاً وہ اہل سنت حنفی بریلوی اور فرقہ دیوبند یہ دونوں کو اہل سنت میں سے گردانتے ہیں اور ان کے درمیان اختلافات کو فروعی بتلاتے ہیں۔ نیز اپنی تفسیر ضیاء القرآن کے جلد اول ص ۳۵ میں قاسم نانوتوی کو پاکان امت میں شمار کرتے ہیں اس کے علاوہ اپنی تفسیر ضیاء القرآن میں وہابیہ دیابنہ کے کثیر حوالہ جات نقل فرماتے ہیں اگر مسلک اہل سنت کی تائید میں ایسا کرتے تو کچھ حرج نہ تھا مگر وہ اپنی بات کو مضبوط کرنے کے لئے اکثر تفہیم القرآن، تفسیر ماجدی، تفسیر عثمانی، معارف القرآن، بیان القرآن وغیرہ کے حوالے دیتے ہیں۔

طلاق ثلاثہ یعنی بیک وقت تین طلاقوں کے تین ہونے کے منکر ہیں اور بیک وقت تین طلاقوں کے ایک ہونے کے قائل ہیں، جو کہ ابن تیمیہ اور وہابیہ کا مذہب ہے اس موضوع پر موصوف کی ایک پوری کتاب ''دعوت فکر ونظر'' ہے جو پاکستان میں وہابیہ کے نعمانی کتب خانہ، اردو بازار لاہور نے شائع کی ہے اور غالباً بھارت میں بھی کسی غیر مقلد مکتبے نے شائع کی ہے نیز اب کرم شاہ کے حالات پر چھپنے والی کتاب ''جمال کرم'' کی جلد اول میں بھی اس بات کا اقرار کیا گیا ہے پیر صاحب موصوف تحذیر الناس کے حامی تھے اور بیک وقت تین طلاقوں پر وہابیہ والا موقف رکھتے تھے کرم شاہ صاحب کی دونوں کتابیں ''دعوت وفکر ونظر'' اور ''تحذیر الناس میری نظر میں'' اس کتاب ''جمال کرم'' میں شامل ہیں۔

اب آپ فرمائیے کہ یہ کونسی تحریک فکر رضا ہے کہ امام احمد رضا تو تحذیر الناس کے بارے میں فرمائیں کہ یہ کفر ہے اور جو اس کے مصنف کے کفر یا عذاب میں شک کرے وہ بھی کافر۔ مگر آپ کے نزدیک وہ شخصیت جو قاسم نانوتوی کے کفر میں شک

ہی نہیں کر رہی بلکہ اسے مسلمان قرار دے رہی ہے علیہ الرحمۃ ہے۔ امام احمد رضا بیک وقت تین طلاقوں کو ایک قرار دینے والے کو گمراہ قرار دیں اور آپ علیہ الرحمۃ فیاللعجب۔

پھر آپ نے بڑے طمطراق سے اس شمارہ میں چھاپنے کا اعلان فرمایا جس میں انہوں نے بغیر دلیل وحوالہ کرم شاہ کی حمایت کرنے کی کوشش کی ہے ان سے پوچھیں کہ اگر پیر صاحب اپنی عبارتوں پر نادم تھے تو وہ عبارتیں کتابوں سے نکالی کیوں نہیں؟ راقم نے کرم شاہ پر دو دفعہ رجسٹری خطوط بھیج کر اتمام حجت کی۔ مولانا سید بادشاہ تبسم بخاری آف اٹک نے کرم شاہ کے مرنے سے ۸، ۷ ماہ قبل اسے سمجھانے کی کوشش کی مگر وہ نہ سمجھا اور کہنے لگا کہ آپ حضرات سے جو ہو سکتا ہے آپ کر لیں میں کسی مسلمان (نانوتوی وغیرہ) کو کافر نہیں کہتا۔ پھر حضرت علامہ سید بادشاہ تبسم بخاری صاحب نے ماہنامہ کنزالایمان لاہور کے ختم نبوت نمبر ۷ ۱۹۹۷ء تمبر میں ایک مبسوط مضمون ''پیر کرم شاہ بھیروی کی صلح کلیت کا انجام'' کے نام سے تحریر فرمایا جو ۶۴ صفحات پر مشتمل بہترین تحقیقی مضمون تھا مگر پیر صاحب اس کا جواب دیئے بغیر ہی آنجہانی ہو گئے۔ حالانکہ یہ مضمون کرم شاہ صاحب کو بذریعہ رجسٹری ارسال کیا گیا تھا نیز لاہور کے ہی ایک معروف عالم مفتی ڈاکٹر محمود احمد ساقی صاحب نے پیر کرم شاہ کے مرنے سے چند ماہ قبل دربار مارکیٹ میں کھڑے ہو کر عرض کیا کہ پیر صاحب! یہ آپ نے کیا گند ڈال دیا ہے؟ (تحذیر الناس اور طلاق ثلاثہ پر وہابی موقف کی حمایت کا) تو پیر صاحب نے فرمایا میں نے گند ڈال دیا ہے آپ میرے مرنے کے بعد اسے صاف کر دینا۔

جناب مفتی عبدالمجید صاحب سعیدی اپنی کتاب ''احمد البیان فی رضاء کنز الایمان'' میں ص ۲۴۱ میں پیر کرم شاہ کو اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ کا بڑا باغی اور من

شک فی کفرہ وعذابه فقد کفر میں شامل بتلاتے ہیں۔اس قدر اتمام حجت کے بعد میرا نہیں خیال کہ لکھنا کہ پیر کرم شاہ صاحب اپنے کیے پر نادم تھے صحیح ہے اور اب کرم شاہ کے حالات پر چھپنے والی کتاب ”جمال کرم“ نے تو صورت حال اور بھی واضح کردی ہے۔ یہ اس خط کے ساتھ ہم نے ایک استفتاء کرم شاہ صاحب کے نظریات کے متعلق مرتب کیا تھا وہ بھی حاضر خدمت ہے ضرور بالضرور مطالعہ فرمائیں۔کرم شاہ صاحب کی حمایت اور فکر رضا دو متضاد چیزیں ہیں اور آپ ماشاء اللہ صاحب علم ہیں خوب جانتے ہیں کہ اجتماع ضدین محال ہے۔

کرم شاہ کے نظریات پر ہم نے دنیا کے تمام اہم سنی دارالافتاء سے رابطے کر رکھے ہیں۔بھارت میں بھی مرکزی دارالافتاء بریلی شریف، جامعہ منظر الاسلام بریلی شریف، جامعہ اشرفیہ مبارکپور، امجدی دارالافتاء جامعہ فیض الرسول براؤں شریف وغیرہ سے مسلسل رابطہ ہے۔حضرت جانشین ریحان ملت علامہ سبحان رضا خان سبحانی مدظلہ العالی کی لاہور آمد پر ہم نے تمام دستاویزات اور کتب مع استفتاء ان کے حوالے کی ہیں اس کے علاوہ حضرت علامہ ہاشمی میاں صاحب کی خدمت میں بھی معاملہ عرض کیا ہے پاکستان کے کئی مفتیان کرام سے بھی رابطے کیے ہیں سب ہی ان عبارتوں کو غلط کہتے ہیں کچھ علماء نے ان عبارتوں پر فتویٰ صادر فرمایا دیا ہے کچھ کی طرف سے جواب کا انتظار ہے( اطلاع ملی ہے کہ حال ۲۰۰۷ء ہی میں پیر کرم شاہ صاحب کے نظریات کے رد میں ایک کتاب شائع ہوئی ہے تفصیل کا علم نہیں )۔

# مولوی شوکت سیالوی صاحب کے چند مغالطات اور ان کے جوابات

از : مفتی ابوالحامد قادری رضوی

## نحمده و نصلی نسلم علی رسوله الکریم اما بعد

ماہنامہ ضیائے حرم فروری ءمیں جسٹس کرم شاہ صاحب کے چودھویں سالانہ عرس کی تقریب کی رپورٹ محبوب الرحمٰن نامی شخص نے پیش کی جس میں مولوی شوکت سیالوی صاحب آف خانیوال کی تقریر کے چند اقتباسات بھی درج کیے۔اس تقریر میں مولوی شوکت سیالوی صاحب نے جسٹس کرم شاہ صاحب کی مدح سرائی وتائید وتوثیق میں دقیقہ فروگزاشت نہ چھوڑی۔نہ صرف یہ بلکہ! علماء اہلسنت کی طرف سے جوالزامات وشرعی مواخذات جسٹس کرم شاہ صاحب کی شخصیت پر وارد ہوتے ہیں ان کومختلف مغالطات وشبہات کے ذریعے اٹھانے کی ناکام کوشش بھی کی۔سیالوی صاحب کی یہ گفتگو کافی حد تک سطحی اور عامیانہ ہے جو قابل التفات نہیں۔البتہ چند باتیں ایسی ہیں جو عوام کے لیے تشویش کا باعث ہیں۔

لہذا بندہ ناچیز ان شبہات کو خلاصتاً ذکر کر کے بحمدہٖ تعالیٰ دلائل وحقائق کی روشنی میں ان کا ازالہ کریگا۔

**شبہ نمبر 1** دیکھیں جی اگر دیگر علماء اہلسنت اپنی کتابوں میں مخالفین کی کتابوں سے اپنے موقف کو ثابت کرنے کے لیے ان کی کتب کا حوالہ دیں تو یہ بات ان کی مدح میں بیان ہوتی ہے۔اگر جسٹس کرم شاہ صاحب دوسروں کی کتابوں کے حوالے دیں تو لوگ

ان پر اعتراض کرتے ہیں۔ جو باتیں **مسلمات عند الخصم** ہیں ان کا حوالہ دے کر اپنے موقف کو ثابت کیا جاسکتا ہے۔

**ازالہ** یہ بات درست ہے کہ **الزام الخصم بما ھو قائلہ** کے تحت مخالف کے مسلمات سے حوالہ دے کر اپنے موقف کو بیان کیا جاسکتا ہے۔ لیکن اسے بطور سند وحجت اور ان کی مدح وتعریف کے لیے نہیں بلکہ وھابی، دیوبندی و بریلوی اور شیعہ وسنی کے امتیاز کو باقی رکھتے ہوئے حوالہ دیا جاتا ہے۔

آج تک کسی سنی صحیح العقیدہ عالم دین نے بغیر فرق ظاہر کیے مثبت مسائل میں ترجمہ وتفسیر کرتے ہوئے بطور سند وحجت کسی بد مذہب وھابی، دیوبندی یا شیعہ کا حوالہ نہیں دیا اور نہ انہیں وزنی القاب دیئے ہیں۔

جبکہ جسٹس کرم شاہ صاحب نے اکابرین دیوبند کے لیے شیخ الھند اور پاکان امت جیسے وزنی القابات تفسیر ضیاء القرآن میں لکھے ہیں۔ سیرت کی کتاب ضیاء النبی میں شبلی نعمانی اور مفتی شفیع خلیفہ تھانوی جیسوں کے لیے رحمۃ اللہ علیہ کے دعائیہ جملے لکھے ہیں۔

مودودی کی گمراہ کن تفسیر تفہیم القرآن کے لطیف نکتے اور مفید عبارتیں بیان کر کے اس کی اہمیت کو بڑھایا ہے اور ویسے بھی جسٹس کرم شاہ دیوبندیوں کو اپنا مخالف ماننے کے لیے تیار ہی نہیں ہیں۔ چنانچہ انہوں نے ضیاء القرآن کے ص ۱۱ پر صاف لکھا ہے کہ۔

"اس باہمی اور داخلی انتشار کا سب سے الم ناک پہلو اہلسنت وجماعت کا آپس میں اختلاف ہے۔ جس نے انہیں دو گروہوں (سنی بریلوی اور دیوبندی وھابی) میں بانٹ دیا ہے۔ دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں۔۔۔۔۔ اور دیگر ضروریات دین میں کلی موافقت ہے۔۔۔ اگر چند امور میں اختلاف رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت

ایسی نہیں ہوگی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کیے آستینیں

چڑھائے لٹھ لیے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں۔"

ثابت ہوا کہ جسٹس کرم شاہ کا وھابی دیو بندی علماءؒ کا حوالہ دینا انہیں اہلسنت اور بزرگ و

معتبر سمجھنے کی بنا پر ہے نہ کہ مخالف سمجھنے کی وجہ سے۔ اگر ایسا نہیں تو مولوی شوکت سیالوی

صاحب مذکورہ تصریحات کے ہوتے ہوئے وجہ فرق بیان کریں۔

جسٹس کرم شاہ صاحب تو انہیں اپنا مخالف سمجھتے ہی نہیں ہیں اور سیالوی صاحب ان کو

مخالف کہہ رہے ہیں۔ اسے کہتے ہیں

مدعی سست گواہ چست۔

جسٹس کرم شاہ صاحب نے ان حوالہ جات کو ادب واحترام سے ذکر کیا ہے۔ بھیرہ سے

چھپنے والی کتاب ضیاء الامت مشاہیر کی نظر میں مرتب محمد خرم شہزاد جس پر اسلم رضوی

صاحب ناظم ضیاء الامت فاؤنڈیشن کے حروف تحسین بھی موجود ہیں۔ اس کتاب کے

ص ۱۳۰ پر حافظ سعد اللہ لکھتے ہیں

"استدلال کے لیے جہاں ان حوالہ جات کی ضرورت پیش آئی کھلے دل سے اور انتہائی

احترام کے انداز میں ان کا حوالہ دے کر اپنے بڑے پن کا ثبوت دیا"۔

سیالوی صاحب نے یہ بھی کہا کہ بتائیں یہاں بھیرہ میں دارالمصنفین کے فاضلین کی

تصانیف فکر رضا اور فکر اہلسنت وجماعت کے علاوہ کس کی ترجمانی کرتی ہیں؟

سیالوی صاحب کے سوال کا جواب حقائق کی روشنی میں یہی دیا جاسکتا ہے کہ خود جسٹس

کرم شاہ صاحب اور ان کے مریدین ومتوسلین کے نظریات اور ان کی تصنیفات صلح کلی

فکر ہی کی ترجمانی کرتی ہوئی نظر آتی ہیں۔ 24 مارچ 1988 کو مینار پاکستان کے

سبزازار میں جسٹس کرم شاہ صاحب نے اتحاد امت کا 12 نکاتی فارمولا بیان کیا۔

نکتہ نمبر 6 بیان کیا کہ تمام مکاتب فکر کے علماء وخطبا و واعظین اور مصنفین ایک دوسرے کے مسالک اکابرین اور معاصر علماء کا نام لے کر ان کی تحقیر اور طعن وتشنیع سے کلیۃ اجتناب کریں۔

نکتہ نمبر 7 بیان کیا کہ تمام مکاتب فکر کے علماء، خطبا و واعظین اور مصنفین مثبت انداز سے اپنے موقف اور نقطہ نظر کا پرچار کریں اور دوسرے مسالک پر تحریر اور تقریر، طعن وتشنیع کے طریقے کو ہرگز نہ اپنائیں اور نہ کسی مسلک کا نام لے کر اس کی تذلیل کریں۔

نکتہ نمبر 11 تمام مکاتب فکر کے علماء، اساتذہ، طلباء آپس میں ایک دوسرے کے دینی مراکز اور جامعات کا دورہ کیا کریں تاکہ باہمی ملاقات اور تبادلہ خیال سے ایک دوسرے کو سمجھنے اور آپس میں قریب ہونے کے مواقع میسر آئیں۔ (حضور ضیاء الامت ایک ہمہ جہت شخصیت ص ۶۹، ۷۰، ۷۱)

اب میں سیالوی صاحب سے سوال کرتا ہوں کہ کیا وہ اپنے ممدوح جسٹس کرم شاہ کے ان بیان کردہ نکات پر عمل کرتے ہوئے کم از کم ہفتہ میں ایک دورہ شیعہ کے مدرسہ میں، ایک وھابیہ اور دیابنہ کے مدرسہ میں لگا کر آیا کریں گے؟ اور مناظرہ کے شعبہ سے بھی توبہ کر لیں گے؟ تاکہ عناد وعداوت کی فضا پیدا نہ ہو اور کیا وھابیہ دیابنہ کو گستاخ رسول ثابت کرنے کی بجائے ان کو سچا محبّ رسول ثابت کریں گے؟

اگر جواب نہ میں ہے تو بتائیں کہ آپ کے ممدوح جسٹس کرم شاہ کے یہ نکات فکر رضا پر مبنی ہیں یا صلح کلیت پر؟

مزید بھیرہ کے فاضل محمد خرم شہزاد نے کتاب "ضیاء الامت مشاہیر کی نظر میں" کے مختلف

صفحات پر دیو بندی، وھابی اور شیعہ علماء کی تعریفوں کے پل باندھے ہیں اور ان کے لیے تعریفی کلمات لکھ کر ان کی خدمات کو سراہا ہے۔ اب بتائیں صلح کلیت اور کس بلا کا نام ہے؟

شبہہ مولوی شوکت سیالوی نے کرم شاہ صاحب کی ستم ظریفی والی عبارت کی تاویل کرتے ہوئے سیدنا نظام الدین اولیاء علیہ الرحمۃ کا واقعہ بیان کیا اور کہا کہ ایسے لوگ حال کے اعتبار سے جو کلام کریں ان کے مقصد کو پیش نظر رکھا جاتا ہے۔ الفاظ میں جہاں تک شریعت کے دامن میں وسعت ہو اس کو فائدہ پہنچایا جائے۔

استیصال شبہہ سیدنا نظام الدین اولیاء علیہ الرحمۃ کے واقعہ کو جسٹس کرم شاہ کی عبارت سے دور کا بھی تعلق نہیں۔ اور شریعت کے دامن میں وسعت والی بات بھی اپنی جگہ درست ہے لیکن سوال یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف کہنے کے حوالے سے کیا شریعت کے دامن میں وسعت ہے کہ کوئی آدمی اللہ کو ستم ظریف کہے اور شریعت اسے اجازت دے اور اس پر گرفت نہ کرے تو جواب نہ میں ہی ملتا ہے۔ کیونکہ فرمان باری تعالیٰ ہے۔

**وما انا بظلام للعبید** ترجمہ رضوی میں بندوں کے حق میں ستمگر نہیں

اور فرماتا ہے

**لا یظلم ربک احدا** تیرا رب کسی پر ظلم نہیں کرتا

اور فرماتا ہے

**الله لا یظلم مثقال ذرہ** بے شک اللہ تعالیٰ ایک ذرّے برابر ظلم نہیں فرماتا۔

شرح فقہ اکبر باب **مالا یوصف الله تعالیٰ بالقدرة علی الظلم** ص ۱۳۸ پر ہے **لا یوصف الله تعالیٰ بالقدرة علی الظلم لان المحال لا یدخل**

تحت القدرة و عند المعتزلة انه يقدر و لا يفعل
باری تعالیٰ کوظلم پر قادر نہیں کیا جائے گا کہ محال زیر قدرت نہیں اور معتزلہ کے نزدیک قادر ہے اور کرتا نہیں۔

تفسیر بیضاوی میں ہے۔

الظم يستحيل صدوره عنه تعالیٰ اللہ تعالیٰ سے ظلم صادر ہونا محال ہے

(انوار التنزیل ص ٦٩)

ان تصریحات کی روشنی میں یہ بات واضح ہوگئی کہ اللہ تعالیٰ کو ستم ظریف کہنے کی کسی فرد کو کسی صورت میں اجازت نہیں لہذا تفسیر کرتے ہوئے جسٹس کرم شاہ کے ہاتھ سے اردو ادب کا دامن تو نہ چھوٹا ہوگا مگر اللہ کریم کو ستم ظریف کہہ کر ایمان کا دامن ہاتھ سے ضرور چھوٹ گیا۔

مولوی شوکت سیالوی صاحب نے اپنی تقریر میں اردو لغت کو دیکھنے کی دعوت بھی دی ہے کہ اردو لغت ملاحظہ فرمائیں۔ فیروز اللغات ہی کو دیکھ لیجیے اس میں ستم ظریف کا معنی کیا کیا گیا ہے؟

لیجیے ہم جناب شوکت سیالوی صاحب کی دعوت پر فیروز اللغات جو کہ اردو کی معروف لغت ہے کو پھر سے دیکھ لیتے ہیں وہاں ستم ظریف کے کیا معانی لکھے ہیں؟ ملاحظہ فرمائیں۔

**ستم ظریف** : ہنسی ہنسی میں ستانے والا، ہنس ہنس کر ظلم توڑنے ولا، ایسا ظریف جس کی باتوں یا حرکتوں میں شرارت بھی شامل ہو،
ظلم میں ہنسی کا پہلو رکھنے والا۔

ستم ظریفی : مذاق مذاق میں ظلم کرنا، ظلم میں مذاق کا پہلو رکھنا

(فیروز للغات ص ۷۷۹ پبلیشرز: فیروز اینڈ سنز لاہور، کراچی)

اب شوکت سیالوی صاحب ہی بتائیں ان معانی میں سے کون سا معنی ہے جو معنی مراد لے کر جسٹس کرم شاہ نے ستم ظریفی کی نسبت اللہ تعالیٰ سبوح وقدوس کی طرف کی ہے۔

فیروز اللغات کے علاوہ فرہنگ آصفیہ، فرہنگ عامرہ، نسیم اللغات، علمی اردو لغات میں بھی ستم ظریفی کے معانی اس کے قریب قریب کیے گئے ہیں۔ لہذا ستم ظریفی کو اللہ تعالیٰ کی طرف نسبت کرنے کی نہ شریعت اجازت دیتی ہے اور نہ لغت میں اجازت دی گئی ہے۔

سیالوی صاحب کی خدمت میں چھوٹی سی عرض ہے کہ لفظ ستم ظریفی کے معنی کے تعین کے لیے لغت چھوڑ کر ہم جسٹس کرم شاہ سے کیوں نہ پوچھ لیں کہ وہ ستم ظریفی کے لفظ کو کن مواقع پر استعمال کرتے ہیں اور اس کا معنی کیا کرتے ہیں تا کہ معنی کی تعین میں آسانی ہو۔ لیجیے ملاحظہ فرمائیں۔

جسٹس کرم شاہ حلالہ کی دعوت دینے والے علماء کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ "ان علماء ذیشان کے بتائے ہوئے حل کو اگر کوئی بدنصیب قبول کر لیتا ہوگا تو اسلام اپنے کرم فرماؤں کی ستم ظریفی پر چیخ اٹھتا ہوگا اور دین سبز گنبد کے مکین کی دھائی دیتا ہوگا۔"

(جمال کرم جلد اول ص ۶۴۳)

جسٹس کرم شاہ صاحب خود ستم ظریفی کو ظلم کے معنی میں استعمال کرتے ہیں تو اب لغت کا سہارا لینے کا کیا مطلب۔ جب متکلم نے اپنے کلام میں معنی خود متعین کر دیا تو دوسرے آدمی کی تاویل فاسد کیا کام دے گی؟

آنجہانی ہوگئے اور انہیں "رحمۃ اللہ علیہ" جیسے القاب سے یاد کرنا مسلک اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ سے انحراف تو نہیں۔

کیا بالواسطہ طور پر حاجی ابوداؤد صادق تحذیر الناس جیسی کفری تصنیف کے حامی کی حمایت کر کے دیوبندیت کے پہنچنے کی راہ تو ہموار نہیں کر رہے؟

ان تمام امور کی موجودگی میں ہم مولانا حاجی ابوداؤد صاحب کو اپنی اس روش پر نظر ثانی کرنیکی دعوت دیتے ہیں۔ تاکہ انکی مسلمہ حیثیت برقرار رہے اور پوری زندگی وہ مسلک اعلیٰ حضرت کے علمبردار ہے اب عمر کے آخری حصے میں بھی مسلک امام احمد رضا سے وابستہ رہ کر اللہ تعالیٰ کے حضور حاضر ہوں۔ برائے مہربانی حاجی صاحب اپنے کیے گئے وعدہ کے مطابق حضرت تاج الشریعۃ مفتی اختر رضا خان ازہری مدظلہ العالی کے جاری کردہ فتویٰ پر دستخط فرمائیں۔ اور اہلسنت کو اس افتراق اور انتشار سے بچائیں۔ ورنہ علماء اہلسنت ومفتیان کرام ان کے بارے میں بھی کرم شاہ کی حمایت کی وجہ سے دینی اور شرعی حکم بیان کرنے پر مجبور ہوں گے۔ ایسا نہ ہو کہ ایک نیا محاذ کھل جائے۔ ہماری حاجی صاحب سے کوئی ذاتی رنجش نہیں صرف اور صرف اللہ تعالیٰ جل شانہ اور اسکے رسول ﷺ کی بارگاہ اقدس میں حاضری کو مدنظر رکھ کر یہ چند سطور تحریر کی ہیں۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے۔

آمین بجاہ النبی الامین (ﷺ)

ضیغم اہلسنت مولنا محمد حسن علی رضوی آف میلسی کا مضمون ماہنامہ اعلیحضرت بریلی شریف

دسمبر 2012 میں شائع ہوا، پیشِ خدمت ہے۔

# تحذیر الناس اکابر دیوبند کی نظر میں

قاسم نانوتوی کی بدنام زمانہ کتاب "تحذیر الناس" میں درج کفری عبارت پر علمائے

اہلسنت کے فتووں ہی پر اعتماد کرنے کی دعوت دیتی ایک قابل عمل تحریر

از مولانا محمد حسن علی رضوی بریلوی آف میلسی (پاکستان)

اپنے آپ کو جامعہ نعیمیہ مراد آباد کا فاضل بتانے والے، سرکار صدر الافاضل علیہ الرحمہ سے نسبت تلمذ رکھنے والے، جماعت اہلسنت کو تفسیر کے عنوان پر "ضیاء القرآن" سیرت کے عنوان پر کئی جلدوں پر مشتمل "ضیاء النبی" مختلف عناوین پر متعدد مقالات ومضامین اور کئی مشہور ومعروف کتابیں دینے والے معروف محقق "جسٹس پیر کرم شاہ صاحب ازہری" نے نہ جانے کن جذبات کے تحت "تحذیر الناس میری نظر میں" تحریر فرما کر اپنی محققانہ شخصیت کو مجروح ومطعون بناڈالا کیونکہ مذکورہ کتاب میں ازہری صاحب نے جو "داد تحقیق" دی ہے ایک تو وہ آپ کے منفرد محققانہ اسلوب تحقیق سے لگا نہیں کھاتی دوسرے اس میں مندرج آپ کے نظریات جماعت اہلسنت کے اکابر علماء ومشائخ کے نظریات سے میل بھی نہیں کھاتے اس لئے ضروری ہے کہ "تحذیر الناس میری نظر میں" اس کتاب کی غیر معتبریت کو واضح کیا جاتا اور جماعت اہلسنت کے عوام وخواص کو علمائے اہلسنت کی جانب سے "تحذیر الناس" پر لگائے جانے والے احکام شرعیہ ہی پر عمل کرنے کی دعوت دی جاتی۔ قابل مبارکباد ہیں مبلغ مسلک اعلیٰ حضرت حضرت مولانا حسن علی صاحب بریلوی آف میلسی کہ آپ نے اس ذمہ داری کو محسوس کرتے ہوئے ازہری صاحب کی مذکورہ کتاب کی غیر معتبریت کو اپنے اس مضمون کے ذریعہ واضح فرما کر تحذیر الناس کے رد میں اپنوں اور غیروں کے اقوال جامع انداز میں بیان فرمائے۔ اے کاش! حسن علی رضوی صاحب مدظلہ العالی اس کتاب کا تفصیلی رد تحریر فرمادیتے۔ (محمد سلیم بریلوی)

ملک کے اطراف واکناف اور بیرون ملک سے پیر کرم شاہ صاحب ازہری کی کتاب "تحذیرالناس میری نظر میں" کے مندرجات سے متعلق استفسار کیا جارہا ہے اس سے قبل برادر معظم حضرت مولانا عبدالقیوم صاحب قادری رضوی ہزاروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، مخلصم محبّ محترم صوفی محمد طفیل صاحب مدیر اعلیٰ ماہنامہ القول السدید لاہور اور ایک عزیز نے سیالکوٹ سے بھی ۱۰/۹ سال پیشتر فقیر کے تاثرات معلوم کرنے کے ساتھ اصل کتاب "تحذیرالناس میری نظر میں" بھی فقیر کو ارسال کی تھی نیز اس کے ساتھ ہی ایک کتابچہ بنام "جمال کرم" کی فوٹو کاپی بھی مختلف اطراف کے علماء نے برائے تبصرہ و تاثرات مجھ فقیر کو ارسال فرمایا تھا۔ فقیر نے اسی وقت اپنی آراء و تاثرات سے مطلع کردیا تھا بلکہ نبیرۂ اعلیٰ حضرت سجادہ نشین خانقاہ عالیہ رضویہ بریلی شریف حضرت مخدوم محترم مولانا الحاج محمد سبحان رضا خاں سبحانی میاں صاحب۔ اطال اللہ عمرہ جب گوجرہ منڈی ضلع فیصل آباد تشریف لائے تھے تو ان سے بھی لکھوا دیا تھا اسی طرح فقیر نے برادرم حضرت مفتی عبدالقیوم ہزاروی علیہ الرحمہ اور حضرت مولانا عبدالحکیم شرف قادری علیہ الرحمہ کا "تحذیرالناس میری نظر میں" سے عدم اتفاق اور غیر مبہم واضح اختلاف تحریری شکل میں حاصل کرلیا تھا جس کی کئی حضرات نے فوٹو کاپی بھی حاصل کیں اب فقیر احباب علماء کے اصرار و حکم پر دوبارہ وسہ بارہ اپنی آراء و تاثرات سے مطلع کرتا ہے۔ سچی بات تو یہ ہے کہ پیر کرم شاہ ازہری صاحب کو "تحذیرالناس میری نظر میں" لکھنے کی ضرورت ہی کیا تھی؟ آخر انہیں کیا مجبوری تھی کہ تحذیرالناس کی تصنیف کے کم وبیش ڈیڑھ سو سال بعد اپنی ذاتی وانفرادی رائے کا اظہار کرتے اور باقاعدہ ایک کتاب چھاپ کر مخالفین اہلسنت کے ہاتھ مضبوط کرتے؟ دوسری اہم بات یہ ہے کہ جب کہ تحذیرالناس مصنفہ مولوی قاسم نانوتوی سے متعلق اہلسنت کے مسلمہ امام اور مجدد ومحقق سیدنا سرکار اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہ اور اکابر واعاظم علماء وفقہائے عرب وعجم

خاص کر علمائے حرمین طیبین کے فتاوی شرعیہ حسام الحرمین شریف میں موجود و مرقوم تھے۔ نیز الصوارم الہندیہ (مصنفہ و مرتبہ شیر بیشہ اہلسنت مولانا شاہ حشمت علی خاں صاحب قدس سرہ) میں متحدہ ہند کے جملہ صوبہ جات کے مقتدر و موقر علمائے اہلسنت اور مفتیان شریعت کی حسام الحرمین پر تصدیقات موجود ہیں تو ان سب کے ہوتے انہیں جملہ اکابر کے برعکس اور سب سے مختلف اپنی انفرادی رائے کی تائیدی اظہار و بیان کی کیا ضرورت تھی؟ پیر کرم شاہ صاحب کو دیکھنا اور سوچنا چاہیے تھا کہ وہ جن صدر الافاضل قدس سرہ سے نسبت تلمذ اور جس جامعہ نعیمیہ مراد آباد کے فاضل و مستند ہونے کا اظہار و بیان کرتے ہیں وہ سیدنا صدر الافاضل مراد آبادی علیہ الرحمہ الصوام الہندیہ میں اور اپنی کتاب "التحقیقات لدفع التلبیسات" میں دیگر گستاخانہ کتابوں اور کفریہ عبارتوں کے ساتھ تحذیر الناس پر بھی حکم شرعی لگا چکے ہیں نیز جامعہ نعیمیہ مراد آباد کے علماء و مدرسین اور مفتیان کرام تحذیر الناس سمیت دیگر گستاخانہ کتابوں کی کفریہ عبارات پر فتاوی شرعیہ دے کر حسام الحرمین کی تائید و تصدیق کر چکے ہیں ایسی صورت میں حضرت صدر الافاضل مراد آبادی اور جامعہ نعیمیہ کے اکابر علماء کے مقابلہ میں ازہری صاحب کی ذاتی "شخصی اور انفرادی رائے تحذیر الناس میری نظر میں" کی کیا حیثیت باقی رہ جاتی ہے؟ اور حضرت صدر الافاضل کے مقابلہ میں خود ان کا اپنا کیا وزن ہے؟

ایک اور اہم ضروری بات یہ ہے کہ تحذیر الناس کی اصل قدیمی کاپی جو مولوی قاسم نانوتوی کے زمانہ میں چھپی اس کو بعد میں کافی ترمیم اور ردو بدل کر کے چھپوایا گیا ہے مثلاً راشد کمپنی دیوبند کا چھاپہ دیکھ لیں، انارکلی لاہور کا چھاپہ دیکھ لیں، مکتبہ امدادیہ دیوبند کا چھاپہ دیکھ لیں اور گوجرانوالہ کا نیا ایڈیشن دیکھ لیں۔ اس کتاب کی متنازعہ عبارتیں بدل دی گئیں لہذا اگر اصل تحذیر الناس کی عبارات بے غبار تھیں تو انہیں کیوں بدلا گیا؟ اور دیکھئے تحذیر الناس کی قابل اعتراض عبارات کی جو مختلف النوع تاویلیں "المہند، عقائد علمائے

دیوبند، الشہاب الثاقب، معرکۃ القلم، عبارات اکابر" وغیرہ کتب اکابر دیوبند میں بھی تحذیر الناس کی متنازعہ عبارات میں جی بھر کر کتر و بیونت اور تبدیلی کی گئی ہے حد تو یہ ہے کہ انہوں نے نہ صرف تاویل کی، نہ صرف مفہوم بدلا بلکہ عبارات ہی بدل دیں۔ یہ سب خیانتیں کرم شاہ صاحب ازہری کی نظر سے کیوں اخفا میں رہیں؟

سب سے بڑھ کر اہم سے اہم تر اور خصوصی توجہ کی حامل یہ بات ہے کہ خود مسلمہ اکابر دیوبند میں کسی ایک نے بھی تحذیر الناس کے مندرجات اور متنازعہ عبارات کی تائید و حمایت نہ کی اس سنگین صورت حال کا یہ پہلو ازہری صاحب سے کیوں پوشیدہ رہا؟ جب وہ "تحذیر الناس میری نظر میں" لکھ رہے تھے تو ان پر لازم تھا کہ وہ تحذیر الناس کے بارے میں خود اکابر دیوبند اور نانوتوی صاحب کے معاصرین و معتمدین کی آراء اور ان کے تاثرات دیکھ لیتے تاکہ تحقیق کا فریضہ مکمل طور پر ادا ہو جاتا۔ اب ہم ذیل میں خود اکابر دیوبند کے وہ اقوال پیش کرتے ہیں کہ جو انہوں نے تحذیر الناس کے بارے میں بیان کئے۔

**مولوی اشرفعلی تھانوی کا بیان** :"جس وقت سے مولانا (قاسم نانوتوی) نے تحذیر الناس لکھی ہے کسی نے ہندوستان بھر میں مولانا (نانوتوی) کے ساتھ موافقت نہیں، بجز مولانا عبدالحیٔ صاحب کے" (الافاضات الیومیہ جلد چہارم ص ۵۸۰ زیر ملفوظ ۹۲۷)

نوٹ: یہاں یہ بات بھی یاد رہے کہ تھانوی صاحب نے اپنی ناواقفیت و عدم معلومات کے باعث یہ تو لکھ دیا کہ بجز مولانا عبدالحیٔ کے کسی نے موافقت نہ کی مگر حیف صد حیف تھانوی کو مولنا عبدالحیٔ صاحب کی توبہ اور رجوع تک رسائی نہ ہوئی۔ انہوں نے تحذیر الناس سے وارفتگی کے باعث اس کی تحقیق و تفتیش کو اہمیت نہ دی۔ حالانکہ رسالہ "اصلاح اغلاط قاسمیہ" میں مولانا عبدالحیٔ کا تحذیر الناس کی تائید سے رجوع و توبہ مذکور و موجود ہے۔ ہمیں اختصار ملحوظ ہے ورنہ تفصیل و جامعیت سے تحریر کرتے (میلسی)

سوانح قاسمی کی شہادت : مولوی حسین احمد صدر و شیخ الحدیث مدرسہ دیوبند اور مولوی قاری محمد طیب قاسمی سابق مہتمم مدرسہ دیوبند کی تائید و تصدیق سے چھپنے والی مولوی مناظر احسن گیلانی کی کتاب "سوانح قاسمی" میں صاف صاف لکھا ہے "اسی (قاسم نانوتوی کے) زمانہ میں تحذیر الناس نامی رسالہ کے بعض دعاوی پر بعض مولویوں کی طرف سے خود سیدنا امام الکبیر (قاسم نانوتوی) پر طعن و تشنیع کا سلسلہ جاری تھا" (سوانح قاسمی جلد اول ص ۳۷۰)

ایک دوسری جگہ تھانوی صاحب رقم طراز ہیں "اسی طرح جب مولانا محمد قاسم صاحب (نانوتوی) نے کتاب تحذیر الناس لکھی تو سب نے مولانا محمد قاسم صاحب کی مخالفت کی" (قصص الاکابر ص ۱۵۹، والقول الجلیل ص ۳۰ م نمبر ۲۰)

ازہری صاحب بھیروی کی نظر سے یہ سب کچھ کیوں پوشیدہ رہا؟ اور تو اور خود مولوی انور شاہ کشمیری محدث دیوبند نے تحذیر الناس کے مندرجات پر جرح کروار کئے ہیں اور نانوتوی کا نام لئے بغیر استہزا اڑایا ہے (دیکھو فیض الباری شرح صحیح بخاری ص ۳۳۴، ۳۳۳)

اسی طرح قاسم نانوتوی صاحب کے ہم سبق و ہم درس، استاذ بھائی اور ہم وطن مولوی محمد احسن نانوتوی دیوبندی نے کتاب "اثر ابن عباس" اور تحذیر الناس کی قابل مواخذہ عبارات سے توبہ و رجوع بھی کیا تھا۔ (کتاب مولانا محمد احسن نانوتوی ص ۸۸، مصدقہ مفتی میں شفیع دیوبندی)

اس قسم کے متعدد حوالہ جات مزید نقل کئے جا سکتے ہیں مگر اختصار مانع ہے۔

جناب ازہری صاحب بھیروی تو آج تحذیر الناس کے مندرجات کو "اپنی نظر میں" دیکھ رہے ہیں حالانکہ حسام الحرمین اور الصوارم الہندیہ کے معرض وجود میں آنے سے بہت پہلے اکابر علمائے ہندوستان تحذیر الناس کے رد میں مندرجہ ذیل متعدد رسائل تحریر فرما چکے تھے ملاحظہ ہوں۔

☆ تحقیقات محمدیہ حل اوہام نجدیہ ۱۲۸۹ھ/ ۱۸۷۲ء ☆ تنبیہ الجہال ۱۲۹۱ھ/ ۱۸۷۵ء ☆ الکلام الاحسن، قول الفصیح، افادات صمدیہ ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء

☆ ابطال اغلاط قاسمیہ ۱۳۰۰ھ/ ۱۸۸۲ء ☆ کشف الالتباس، قسطاس فی موازنۃ اثر ابن عباس، فتوی بے نظیر، الغرض تحذیر الناس کے مندرجات کے رد میں سولہ (۱۶) ردو جواب معلوم و معروف اور مشہور و محقق ہو کر شائع ہو چکے ہیں۔

اس کے باوجود پیر کرم شاہ ازہری صاحب کا "تحذیر الناس میری نظر میں" نامی کتاب کا لکھنا چہ معنی دارد؟ یہ کتاب تحریر کرتے وقت ازہری صاحب موصوف کو تحذیر الناس کے رد میں لکھی جانے والی اپنے اور غیروں کی کتابوں کو مدنظر رکھنا چاہیے تھا۔ ساتھ ہی ساتھ یہ دیکھنا چاہیے تھا کہ عقیدۂ ختم نبوت کے تعلق سے لکھی جانے والی قاسم نانوتوی کی ایک عبارت وہ ہے کہ جس پر کفر کلامی کا فتوی علمائے حرمین طیبین جاری فرما چکے ہیں۔ اس لئے اہلسنت کے عوام وخواص سے میری گزارش ہے کہ "تحذیر الناس میری نظر میں" اس کتاب پر اعتماد نہ کریں بلکہ اس سلسلہ میں صرف علمائے حرمین شریفین اور دیگر اکابر علمائے اہلسنت خصوصاً سیدنا سرکار اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے فتووں پر عمل کریں۔

# ضمیمہ

## بھیرویوں کی صلح کلیت کا ایک اور ثبوت

ضیاء الامت مشاہیر کی نظر میں از محمد خرم شہزاد

یہ وہ کتاب ہے جسے مکتبۃ المجاہد بھیرہ نے دسمبر ۲۰۱۰ء میں بڑے فخر سے شائع کیا ہے اس کتاب پر کرم شاہ بھیروی صاحب کے لخت جگر م ڈاکٹر ابوالحسن محمد شاہ نے سر دلبراں کے عنوان سے اور رضاء الدین صدیقی چیئرمین زاویہ فاؤنڈیشن محمد اسلم رضوی ناظم ضیاء الامت فاؤنڈیشن پاکستان نے کلمات تحسین اور حرف تحسین سے نواز کر اس کی اہمیت واضح کردی ہے اور صاحب کتاب نے بھیروی صاحب کے جانشین امین الحسنات صاحب کی خصوصی توجہ کا ذکر یوں کیا ہے راقم اس مشکل منزل کو عبور کرنے کے قائل ہرگز نہ ہوتا اگر اس سفر میں لحظہ بہ لحظہ حضور ضیاء الامت کی نظر کرم جانشین ضیاء الامت قبلہ پیر محمد امین الحسنات شاہ صاحب کی خصوصی توجہ اور ہر ہر موڑ پر ان کی راہنمائی۔ میرے لئے شامل حال نہ ہوتیں۔ (ص ۲۴)

اب یہ بات روز روشن کی طرح ظاہر ہوگئی کہ کتاب مذکور بھیرویوں کی مستند اور معتبر ہے اس کتاب میں ہے کیا؟ وہی بھیرویوں کی صلح کلیت، اکابرین اہل سنت کے رشتہ سے انحراف، شیعوں، وہابیوں اور دیوبندیوں کی تعریفات کا ایک طویل سلسلہ جس کی ایک جھلک ہم اس وقت پیش کرنا چاہتے ہیں تاکہ کوئی پہلو تشنہ نہ رہ جائے۔

**شیعہ رافضیوں کی مدح سرائی:**

دشمنان اصحابہ واہلبیت رافضیوں کی مدح سرائی اور ان سے پرانے تعلقات کا ذکر درج ذیل ہے۔

صاحب کتاب نے کی ہے:

جناب علامہ طالب جوہری صاحب: میں نے اپنے محترم ڈاکٹر صاحب جو کہ اہل تشیع میں سے ہیں سے پوچھا کہ دور حاضر میں آپ کا سب سے بڑا عالم کون

ہے وہ فرمانے لگے علامہ طالب جوہری صاحب ہمارے انٹرنیشنل عالم ہیں جی ہاں یہ وہی ہیں جس کی مجلس شام غریباں کو ہر مسلک سے تعلق رکھنے والا سنتا ہے۔

(ص ۱۸۳)

کون ذمہ دار شخص جوہری کے شام غریباں سنتا ہے؟ شاید کوئی بھی نہ ہو لیکن اتنا تو ثابت ہو گیا کہ بھیرویوں کا یہ نمائندہ ضرور سنتا ہے۔ طالب جوہری نے بھیروی صاحب کے متعلق لکھا ہے محبت کا اظہار فرماتے رہے۔ (ص ۱۸۴)

(ص ۱۸۴)

یعنی وہ اس قدر غیرت مند تھے کہ صحابہ کے دشمنوں سے بھی محبت کرتے تھے یہاں یہ چیز ہرگز ذہن میں نہیں آنی چاہئے کہ یہ بات جوہری کہہ رہا ہے وہ کونسی محبت ہے کیونکہ ذمہ دار بھیرویوں نے کتاب پر مہر تصدیق ثبت کر کے جوہری کی بات کو معتبر بنا دیا ہے۔

## غیر مقلد وہابی نجدیوں سے تعلقات:

صاحب کتاب نے ابتسام الٰہی ظہیر کی تعریف یوں کی ہے جوان فکر اور خوش مزاج طبیعت کے مالک ابتسام الٰہی ظہیر صاحب اہل حدیث مکتب فکر کے ممتاز عالم دین احسان الٰہی ظہیر صاحب کے صاحبزادے ہیں عظیم علمی ذخیرہ کے مالک۔

(ص ۱۸۵)

ابتسام ظہیر کے مضمون کا یہ جملہ قابل توجہ ہے:

پیر صاحب کی تحریریں کسی ایک خاص مسلک کے نکتہ نظر کی ترجمانی نہیں کرتیں

(ص ۱۸۵)

کسی بھیروی سے پوچھنے کے بجائے اہل علم و دانش اس عبارت کو خود سمجھنے کی کوشش کریں

## دیوبندیوں سے پیار و محبت:

دیوبندیوں کے ساتھ تو ان لوگوں کے کتنے گہرے اور قریبی روابط ہیں اور ان

کے ساتھ کس قدر قلبی تعلق ہے اسی کا اندازہ ذیل کی عبارات میں لگایا جا سکتا ہے:

۱۔ مشاہیر دیو بند کے عنوان کے تحت اولا جناب ابو عمار زاہد الراشدی صاحب کی سرخی جما کر اس شخص کی تعریف یوں کی گئی ہے:

''محمد عبد المتین خان المعروف ابو عمار زاہد الراشدی''۔ مولانا محمد سرفراز خان صفدر (مرحوم) کے ہاں پیدا ہوئے (طویل تعارف کے بعد) انہیں حضور ضیاء الامت کو قریب سے دیکھنے کا موقع ملا سرفراز صفدر کو مرحوم لکھ کر اپنے کرم بھیروی سے بھی غداری کا ثبوت دیا ہے کیونکہ اس نے عمدۃ الآثار میں بھیروی صاحب کو خوب رگڑا دیا ہے اور پھر بتا دیا کہ دیو بندی اور بھیروی بڑے قریب ہیں

زاہد راشدی کا یہ جملہ ملاحظہ ہو!

مجھے ان سے ملاقات و گفتگو کا شرف حاصل رہا ہے اور ایک بار میں ان کی خدمت میں مدرسہ محمدیہ غوثیہ بھیرہ شریف میں بھی حاضر ہوا ہوں اس موقع پر انہوں نے جس طرح عزت افزائی فرمائی اور خاص طور پر اپنے علمی کام کے بارے میں بریفنگ اور مشاورت سے نوازا اس کی یاد میرے ذہن میں ہمیشہ تازہ رہے گی۔

**(ص ۱۸۸)**

☆ اظہار شاہ بخاری دیو بندی کے بارے میں لکھا ہے :

انتہائی متحرک عالم خوبصورت تحریر کے مالک جناب بخاری صاحب رویت ہلال کمیٹی کے ممبر ہیں۔

**(ص ۱۸۸)**

☆ فضل الرحیم اشرفی کے متعلق لکھا ہے:

حضرت علامہ مولانا فضل الرحمٰن اشرفی صاحب جامعہ اشرفیہ لاہور کے منتظم اعلیٰ ہیں اپنے نام کی طرح بہت ہی رحیم شخصیت کے مالک ہیں۔

**(ص ۱۹۲)**

☆ فضل الرحیم نے اپنے مضمون میں لکھا ہے:

راقم الحروف تو حضرت پیر صاحب کی خدمت میں دار العلوم بھیرہ شریف میں بھی متعدد مرتبہ حاضر ہوا اور حضرت کو ہمیشہ اپنا مشفق اور مہربان پایا اس شفقت اور محبت کا۔۔۔۔۔۔دوسرا سبب ان کا وہ تعلق تھا جو

ان کو کھینچ کر مفتی محمد حسن کے دامن عقیدت تک لایا تھا۔۔۔۔۔۔۔ مفتی صاحب کی خدمت میں حضرت ازہری کی حاضری جامعہ اشرفیہ میں اکثر و بیشتر ہوا کرتی تھی شرکائے محفل بتاتے ہیں کہ حضرت ازہری مفتی صاحب کی مجلسوں میں اس طرح بیٹھتے تھے جیسا کہ ایک طفل مکتب اپنے استاد کے سامنے دوزانو بیٹھتا ہے

۔

(ص ۱۹۳)

**دیکھ رہے ہیں آپ یہ کس قدر نیازمندی ظاہر کی جارہی ہے؟ کیا اب بھی کوئی شک و شبہ رہ گیا ہے۔**

مزید سنیئے فضل الرحیم نے لکھا ہے:

میں ایک دفعہ بھیرہ شریف کسی ضروری کام سے گیارات کو حاضری نہ ہوئی صبح حاضر خدمت ہوا تو آپ نے فرمایا کہ میں آپ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔کا رات کو انتظار کرتا رہا لیکن آپ نہ آئے اور صبح سے اسی انتظار میں ہوں اس کے بعد گھر تشریف لے گئے اور اپنے ہاتھ سے ناشتہ لائے اور اپنے ہاتھوں سے ہی دسترخوان سجایا۔

(ص ۱۹۳)

کمی صرف یہ رہ گئی تھی کہ اپنے ہاتھ سے ان کے منہ میں نوالہ نہیں ڈالا ورنہ عشق ومحبت کی کوئی انتہا نہیں۔

مزید سنئے، فضل الرحیم نے لکھا ہے:

پیر صاحب کی خصوصیات میں سے ایک یہ بھی تھی کہ آپ اتحاد امت کے داعی اور مبلغ تھے اسی سلسلہ میں ایک دفعہ لاہور تشریف لائے او یہ فرمایا کہ حقیقت حال یہ ہے کہ اس وقت دونوں بڑے مکاتب فکر میں ایسے لوگ موجود ہیں جو اتحاد امت میں رکاوٹ ہیں لہذا ضرورت اس امر کی ہے کہ دونوں مکاتب فکر کے بڑے علماء مل بیٹھیں اور باہم دیگر پائی جانے والی غلط فہمیوں کو دور کریں تاکہ امت کو اجتماعی طور پر آگے بڑھایا جاسکے۔

(ص ۱۹۴)

یہ بالکل وہی بات ہے جو ضیاء القرآن جلد ا ، ل ص ۱۱ پر لکھی گئی ہے کہ یہ دونوں اہل سنت کے گروہ ہیں دونوں میں ضروریات دین میں کلی موافقت ہے اور اختلاف کی بنیاد کوئی اصولی چیز نہیں بلکہ باہم غلط فہمیاں

ہیں جنہیں دور کرنا چاہیے۔ یہی راگ یہاں الاپ کر دیوبندیوں کے ساتھ اتحاد کے خواب کو شرمندہ تعبیر کرنا چاہتے ہیں جس سے واضح ہے کہ وہ دیوبندیوں کو اہل سنت کی طرح ہی ایک بڑا گروہ سمجھتے تھے۔

☆ مفتی حافظ محمد نعیم کراچی کے بارے میں لکھا ہے:

حضرت علامہ مولانا مفتی حافظ محمد نعیم صاحب خالص دینی تعلیم کے علاوہ مختلف سماجی تنظیموں ۔۔۔۔۔ علم دوست شخصیت کے مالک مفتی صاحب معتدل مزاج طبیعت کے مالک ہیں۔

(ص ۱۹۵)

نعیم مذکورہ نے لکھا ہے:

ان کے کردار کا ایک اہم پہلو یہ ہے کہ موصوف .......... ملت اسلامیہ کے سارے گروہوں کو ملت کا حصہ سمجھتے تھے تفریق وتفرقے کو اس دور کا بڑا گناہ تصور کرتے تھے اور مذہبی تنگ نظری اور مسلکی تشدد کے سخت کبیدہ خاطر رہتے تھے مسلمانوں کے سارے مکتب ہائے فکر سے نہ صرف یہ کہ وہ نظری طور پر محبت کرتے تھے بلکہ وہ عملاً بھی اس محبت کا مظاہرہ کرتے تھے اس کا اندازہ ان کی اس تحریر سے لگایا جا سکتا ہے اپنی مشہور تفسیر ضیاء القرآن کے مقدمے میں رقمطراز ہیں اس باہمی و داخلی انتشار کا سب سے المناک پہلو اہل سنت وجماعت کا آپس میں اختلاف ہے الخ۔

(ص ۱۹۶)

بتائیے اس سے بڑھ کر صلح کلیت، دیوبند نوازی اور منافقانہ روش اور کیا ہو سکتی ہے؟

آخر میں ایک اور انکشاف بھی ہو جانا چاہیے حافظ سعد اللہ نے اپنے مضمون میں ایک بات لکھی ہے جو حقیقت حال کو خوب واضح کر رہی ہے۔ ملاحظہ ہو لکھا ہے قابل داد خصوصیت یہ ہے کہ آپ نے پاکستان کے حد درجہ مسلکی اور فرقہ وارانہ تعصب وتشدد کے ماحول میں اپنے قلم کو نظریاتی اختلاف کے باوجود تکفیر مسلم کے فتوی سے آلودہ نہیں ہونے دیا۔

(ص ۱۲۹)

یہ دیوبندی، بریلوی اختلاف کی طرف اشارہ ہے اور اکابر اہل سنت جنہوں

نے دیو بندیوں کی گستاخیوں پر انہیں کافر قرار دیا ان کا مذاق اڑانا ہے کہ اگرچہ انہیں کافر کہا گیا ہے لیکن بھیرہ کے اس فرزند نے تمام اکابر اہل سنت سے دغا کرتے ہوئے دیو بندیوں کو مسلمان مانا اور انہیں کافر قرار نہیں دیا۔

**لاحول ولاقوۃ الا باللہ**

# عکسی خط پیر محمد کرم شاہ صاحب

نحمدہ و نصلی علی صفوۃ الخلق حبیب الالٰہ خاتم النبیین و علی آلہ و اصحابہ واصفیاء امتہ و علماء ملتہ اجمعین الی یوم الدین۔

حضرت قاسم العلوم کی تصنیف لطیف مسمی بہ تحذیر الناس کو متعدد بار بغور و تامل سے پڑھا اور ہر بار نیا لطف و سرور حاصل ہوا۔ علماء حق کے نزدیک حقیقت محمدی علی صاحبہا الف الف صلاۃ و سلام متشابہات سے ہے اور اس کی صحیح معرفت حیطہ امکان انسانی سے خارج ہے لیکن جہاں تک فکر انسانی کا تعلق ہے حضرت مولانا قدس سرہ کی یہ نادر تحقیق کئی تشنہ جانوں کیلئے سرمۂ بصیرت کا کام دے سکتی ہے۔ رہے فریفتگان حسن مصطفوی تو ان کے بے قرار دلوں اور بے تاب نگاہوں کی وارفتگیوں میں اضافہ کا ہزار سامان اس میں موجود ہے۔ (تحذیر الناس)

آپ نے اپنے علمی، دقیق اور محققانہ انداز میں یہ واضح کرنے کی سعی فرمائی ہے کہ ہر قسم کا کمال علمی ہو یا عملی، حسی ہو یا معنوی، ظاہری ہو یا باطنی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذاتی کمال ہے اور جہاں کہیں کم و بیش اسکی جلوہ نمائی ہے وہ اثر نظر فیض حبیب کبریا علیہ اجمل التحیۃ واطیب الثناء۔

اسی طرح صفت نبوت و رسالت سے نبی رحمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم متصف بالذات ہیں اور حضور کے علاوہ جن کو یہ شرف عظیم بخشا گیا ہے اس کیلئے حضور کی ذات ستودہ صفات واسطہ فی العروض ہے۔ اسی طرح تمام وہ علوم جو مختلف زمانوں میں مختلف انبیاء کرام اور رسل عظام کو دیئے گئے نبی کریم علیہ الصلاۃ والتسلیم کا قلب منیر ان سب علوم الاولین والآخرین کا جامع اور امین ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کی صفت علیم علم روح ہدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مربی ہے۔ اسی ضابطہ اور مسلمہ قاعدہ کی روشنی میں مولانا خاتم النبیین کی صفت کی تحقیق فرماتے ہوئے رقم طراز ہیں کہ ختم نبوت کے دو مفہوم ہیں۔ ایک وہ ہے جہاں تک عوام کی عقل و خرد کی رسائی ہے اور دوسرا وہ ہے جسے خواص ہی خداداد نور فراست سے سمجھ سکتے ہیں۔ عوام کے نزدیک تو ختم نبوت کا اتنا ہی مفہوم ہے کہ حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آخری نبی ہیں اور حضور کے بعد اور کوئی نبی نہیں آسکتا۔ اور بے شک یہ درست ہے اس میں کسی کو کلام نہیں اور نہ کسی کو مجال شک ہے۔ اور ایسا میں شک کرنے والا دائرہ اسلام سے اسی طرح خارج ہے جس طرح دوسری ضروریات دین سے انکار کرنے والا۔ لیکن اس کے علاوہ ختم نبوت کا دوسرا مفہوم بھی ہے اور وہ یہ ہے کہ جسطرح موصوف بالعرض کی علت اتصاف کا تجسس کیا جائے تو تلاش و جستجو انسان کو اس موصوف تک لے جاتی ہے جو اس صفت سے موصوف بالذات ہے اور اس تک پہنچنے کے بعد تلاش و تجسس کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے۔ مثال کے طور پر آپ غور فرمائیے عالم کی اشیاء صفت وجود سے متصف ہیں لیکن صفت وجود ان میں بالذات نہیں پائی جاتی بلکہ بالعرض پائی جاتی ہے۔ اب اس صفت وجود سے متصف ہونے کی علت کی جب ہم تلاش شروع کریں گے تو یہ سلسلہ ذات باری تک پہنچے گا جو

# تحذیرُ النّاس
## میری نظر میں

پیر محمد کرم شاہ الازہری
سجادہ نشین بھیرہ ضلع سرگودھا

ناشر
ضیاء القرآن پبلی کیشنز
گنج بخش روڈ ○ لاہور



تصنیف ________ تحذیر الناس میری نظر میں
مصنف ________ پیر محمد کرم شاہ الازہری سجادہ نشین بھیرہ
مطبع ________ کاروال پریس لاہور
طبع اوّل ________ اگست ۱۹۸۶ء
قیمت ________ 5 روپے
ناشر ________ ضیاء القرآن پبلی کیشنز۔ گنج بخش روڈ
لاہور ۲
فون : ۶۳۴۶۴



# مولوی قاسم نانوتوی کی تعریف

١٥

کا فتویٰ جڑ دیتے ہیں۔ اور اگر ان کا بس چلے تو وہ شمع جمال مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا کے ان دل سوختہ پروانوں کو بیک بینی و دوگوش حلقۂ ایمانُ اسلام سے خارج کر کے دم لیں۔ شکر ہے کہ یہ اختیار اللہ تعالیٰ نے جو اپنے بندوں کے دلوں کے رازوں کو جاننے والا ہے۔ اپنے پاس رکھا ہوا ہے۔

آیئے! دیکھیں کہ حضرت مولانا نانوتوی، جن کو فرطِ عقیدت و محبت سے قاسم العلوم والخیرات کے عظیم لقب سے تقریروں اور تحریروں میں یاد کیا جاتا ہے وہ اپنی اس تصنیف میں سرکار دو جہاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں کن خیالات کا اظہار کرتے ہیں وہ لکھتے ہیں:

## آیت ختم نبوت کا مفہوم!

حاصل مطلب آیت کریمہ کا اس صورت میں یہ ہوگا کہ ابوۃ معروفہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کسی مرد کی نسبت حاصل نہیں پر ابوۃ معنوی امتیوں کی نسبت بھی حاصل ہے اور انبیاء کی نسبت بھی حاصل ہے انبیاء کی نسبت تو لفظ خاتم النبیین شاہد ہے کیونکہ اوصاف معروض اور موصوف بالعرض، موصوف بالذات کے فرع ہوتے ہیں، موصوف بالذات اوصاف عددیہ کی اصل ہوتا ہے اور وہ اس کی نسل اور ظاہر ہے کہ والد کو والد

# تحذیر الناس کی تعریف

١٥

کا فتویٰ جڑ دیتے ہیں۔ اور اگر ان کا بس چلے تو وہ شمع جمال مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا کے ان دل سوختہ پروانوں کو بیک بینی و دوگوش حلقۂ ایمانُ اسلام سے خارج کر کے دم لیں۔ شکر ہے کہ یہ اختیار اللہ تعالیٰ نے جو اپنے بندوں کے دلوں کے رازوں کو جاننے والا ہے۔ اپنے پاس رکھا ہوا ہے۔

آیئے! دیکھیں کہ حضرت مولانا نانوتوی، جن کو فرطِ عقیدت و محبت سے قاسم العلوم والخیرات کے عظیم لقب سے تقریروں اور تحریروں میں یاد کیا جاتا ہے وہ اپنی اس تصنیف میں سرکار دو جہاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں کن خیالات کا اظہار کرتے ہیں وہ لکھتے ہیں:

آیت ختم نبوت کا مفہوم!

حاصل مطلب آیت کریمہ کا اس صورت میں یہ ہوگا کہ ابوۃ معروفہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو کسی مرد کی نسبت حاصل نہیں پر ابوۃ معنوی امتیوں کی نسبت بھی حاصل ہے اور انبیاء کی نسبت بھی حاصل ہے انبیاء کی نسبت تو لفظ خاتم النبیین شاہد ہے کیونکہ اوصاف معروض اور موصوف بالعرض، موصوف بالذات کے فرع ہوتے ہیں، موصوف بالذات اوصاف عددیہ کی اصل ہوتا ہے اور وہ اس کی نسل اور ظاہر ہے کہ والد کو والد

## پیر صاحب کا نانوتوی کے حق میں آخری فیصلہ

۵۱

جھوٹی نبوت کے حق میں غل غپاڑہ مچانے کا موقع میسر نہیں آ گیا۔ اگر اور
بالفرض جیسے الفاظ سے صرف وہ لوگ جن کے پیش نظر تلاش حق اور
بیان حق ہے وہ تو مولانا کے مقصد کلام کو سمجھنے کے لئے ان قواعد کو پیش نظر
رکھیں گے کہ یہاں قضیہ فرضیہ ہے اور قضیہ فرضیہ اور ہوتا ہے اور
قضیہ واقعیہ حقیقیہ اور ہوتا ہے ان دونوں کے درمیان بعد المشرقین
ہے لیکن ایسے جملوں کا لکھنا جن سے باطل کو تقویت ملے اور اسے اپنی دکان
سجانے کا موقع میسر آئے ایک عالم کے لئے کسی طرح روا نہیں۔ اس آخری کتاب
کے خط کشیدہ جملے تو دل و دماغ کو لرزا دینے والے ہیں۔ بادی النظر میں تو
یہ پتہ چلتا ہے کہ مولانا نانوتوی حضور ختمی مرتبت کے لئے ختم نبوت کا
ثابت کر کے صرف اس بات کی نفی کرنا چاہتے ہیں کہ کوئی نبی حضور کے
مماثل ہو یا حضور سے افضل ہو ان فقروں کو پڑھ کر مرزا قادیانی دجال کے
مکار و عیار پیروکار ببانگ دہل یہ اعلان کر سکتے ہیں بلکہ کرتے رہتے ہیں
کہ ہم مرزا کو صرف نبی مانتے ہیں نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل اور
نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مماثل بلکہ ہم تو یہ اعلان کرتے ہیں کہ حضور کی
نگاہ فیض سے فیض یاب ہو کر مرزا دنیا کے گوشہ گوشہ میں آپ ہی
کے دین کا پرچار کر رہے ہیں ہم نے کب دعویٰ کیا ہے کہ مرزا قادیانی
حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل ہے یا حضور کا ہم شکل ہے اپنے اس

۵۱

جھوٹی نبوت کے حق میں غل غپاڑہ مچانے کا موقع میسر نہیں آ گیا۔ اگر اور
بالفرض جیسے الفاظ سے صرف وہ لوگ جن کے پیش نظر تلاش حق اور
بیان حق ہے وہ تو مولانا کے مقصد کلام کو سمجھنے کے لئے ان قواعد کو پیش نظر
رکھیں گے کہ یہاں قضیہ فرضیہ ہے اور قضیہ فرضیہ اور ہوتا ہے اور
قضیہ واقعیہ حقیقیہ اور ہوتا ہے ان دونوں کے درمیان بعد المشرقین
ہے لیکن ایسے جملوں کا لکھنا جن سے باطل کو تقویت ملے اور اسے اپنی دکان
سجانے کا موقع میسر آئے ایک عالم کے لئے کسی طرح روا نہیں۔ اس آخری کتاب
کے خط کشیدہ جملے تو دل و دماغ کو لرزا دینے والے ہیں۔ بادی النظر میں تو
یہ پتہ چلتا ہے کہ مولانا نانوتوی حضور ختمی مرتبت کے لئے ختم نبوت کا
ثابت کر کے صرف اس بات کی نفی کرنا چاہتے ہیں کہ کوئی نبی حضور کے
مماثل ہو یا حضور سے افضل ہو ان فقروں کو پڑھ کر مرزا قادیانی دجال کے
مکار و عیار پیروکار ببانگ دہل یہ اعلان کر سکتے ہیں بلکہ کرتے رہتے ہیں
کہ ہم مرزا کو صرف نبی مانتے ہیں نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل اور
نہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مماثل بلکہ ہم تو یہ اعلان کرتے ہیں کہ حضور کی
نگاہ فیض سے فیض یاب ہو کر مرزا دنیا کے گوشہ گوشہ میں آپ ہی
کے دین کا پرچار کر رہے ہیں ہم نے کب دعویٰ کیا ہے کہ مرزا قادیانی
حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے افضل ہے یا حضور کا ہم شکل ہے اپنے اس

# جمالِ کرم

جلد اول

پروفیسر حافظ احمد بخش صاحب

ضیاء القرآن پبلی کیشنز
لاہور، کراچی۔ پاکستان




| | |
|---|---|
| نام کتاب | جمالِ کرم (جلد اول) |
| مصنف | پروفیسر حافظ احمد بخش |
| اشاعت اول | مارچ 2003ء |
| تعداد | ایک ہزار |
| ناشر | ضیاء القرآن پبلی کیشنز، لاہور |
| کمپیوٹر کوڈ | 1Z362 |
| قیمت | -/250 روپے |

ملنے کے پتے

ضیاء القرآن پبلی کیشنز

داتا دربار روڈ، لاہور۔ 7221953 فیکس:۔ 042-7238010

9۔ الکریم مارکیٹ، اردو بازار، لاہور۔ 7225085-7247350

14۔ انفال سنٹر، اردو بازار، کراچی

فون:۔ 021-2210212-2212011-2630411

e-mail:- zquran@brain.net.pk

Website:- www.ziaulquran.com

## حافظ احمد بخش کا علماء اہلسنت کو کوتاہ نظر کہنا

613

یہ تو تھا غیر مقلدین کا معاملہ۔ جہاں تک مقلد علماء کا تعلق ہے ان میں سے دیوبندی مکتبۂ فکر کے سرفراز خاں گکھڑوی کو دیکھیں، علمی دیانت کے باب میں غیر مقلدین سے مختلف نہیں۔ موصوف نے جس بھونڈے، سوقیانہ اور بدتمیزی پر مبنی انداز میں محسن ملت و امت حضرت ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ کے تلمذ کی نسبت بعض آزاد خیال مصری اساتذہ، مثلاً محمود شلتوت وغیرہ کی طرف کی ہے، اس سے علماء اہلسنت کے بارے جناب خان صاحب کے اندرونی بغض و عناد کی عکاسی صاف نظر آ رہی ہے۔ واضح رہے مصری اساتذہ میں سے جن حضرات سے قبلہ پیر صاحب نے زیادہ اثر قبول کیا، ان میں سے شیخ ابوزہرہ اور استاذ مصطفیٰ شلبی کے اسماء گرامی سرفہرست ہیں اور متذکرہ بالا متنازعہ بحث کے بارے آپ نے جو مصری علماء کا حوالہ دیا ہے، ان میں نہ تو محمود شلتوت کا ذکر ہے اور نہ کسی اور کا بلکہ یہ اس فیصلہ کا حوالہ ہے جو مختلف مکاتب فقہ کے نمائندہ علماء نے باہمی اتفاق سے بصورت اجماع کیا۔ اس میں تو کلام ہو سکتا ہے کہ ان کا اجماع ہمارے لیے باعث حجت ہے یا نہیں۔ لیکن یہ نہیں کہا جا سکتا کہ حضرت ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ نے کسی آزاد خیال استاذ سے متاثر ہو کر یہ تحقیقاتی مقالہ تحریر کیا۔

اب رہا علماء احناف میں سے علماء اہلسنت والجماعت کا مسئلہ تو اس سلسلہ میں ان کا رویہ بھی باریک بین سوچ پر مبنی نہیں۔ ان کی ساری توجہ اس علمی بحث کی بنیاد پر مرکوز ہے جبکہ فقہ حنفی کی ایک امتیازی شان یہ بھی ہے کہ بوقت ناگزیر مجبوری کسی اپنے قول پر فتویٰ دیا جا سکتا ہے جس سے کوئی بنیادی اصول متاثر نہ ہوتا ہو۔

انہیں شاید اس بات کا احساس نہیں کہ ان کے مدمقابل مکاتب فکر کن کن حیلوں سے ان کے افراد کو اپنا ہمنوا بنا کر اہلسنت والجماعت کی فیصلہ کن قوت کو ختم کرنے کے درپے ہیں۔ ہم جس معاشرہ میں زندگی کے شب و روز بسر کر رہے ہیں۔ اس میں والدین اپنے بچوں کو انگریزی پڑھانے کے لئے حریص ہیں لیکن دین کے ابجد سے واقفیت ان کے لئے باعث ننگ و عار ہے۔ جہالت و ناواقفیت کے تہہ در تہہ ظلمتوں میں اسیر ہمارے ملک کے

## پیر کرم شاہ کی طلاق ثلاثہ پر وہابیہ کے موافق رائے

648

ان المتاخرین افتوا بتحلیف الشهود اقامة له موقع التزکیة علی مذهب ابن ابی لیلی.

مسئلہ کے سارے پہلو آپ کے سامنے ہیں۔ اس کی عقلی اور نقلی دلیلیں اور ان پر ہر طرح کی رد و قدح بھی آپ نے ملاحظہ فرما لی۔ اب آپ خود اس کے متعلق فیصلہ فرما سکتے ہیں۔

اس ناچیز کی ناقص رائے میں تو ان حالات میں علماء مصر اور علماء جامع ازہر کے فتویٰ کے مطابق عمل کرنا ارجح ہے۔

### روئیت ہلال اور اس کا شرعی ثبوت

مملکت خداداد پاکستان میں مدت دراز تک روئیت ہلال کے سلسلہ میں حکومت کی طرف سے موزوں انتظام نہ ہونے کے باعث عوامی حلقوں میں بالعموم اور مذہبی حلقوں میں بالخصوص شدید قسم کا اضطراب اور پریشانی رہی۔ ماہ رمضان اور عید الفطر کے چاند کے سلسلہ میں عام طور پر چاند کے نظر آنے نہ آنے کے بارے اختلاف ہو جاتا اور اس کی بنیاد پر ایک ہی ضلع کے مختلف مقامات پر صورت حال مختلف ہوتی۔ ایک جگہ روزہ ہوتا۔ دوسری جگہ لوگ نماز عید پڑھ رہے ہوتے۔ اس قسم کی کیفیت کم رمضان کو بھی پیش آتی۔ دور ایوبی اور اس کے بعد کی حکومتوں نے روئیت ہلال کے سلسلہ میں کمیٹیاں بنائیں لیکن ان میں شامل افراد حکومت کے ساتھ معاملات طے کرتے ہوئے کوئی اس قسم کی یقینی دہانی حاصل کرنے میں ناکام رہے کہ روئیت کے بارے جو اعلان ہوتا وہ عام لوگ نشر ہی کر دیتا۔ اس میں مرد یا عورت کی بھی کوئی شرط نہ تھی۔ اس کمزور نظام کے باعث عام لوگ مقامی علماء کی طرف رجوع کرتے۔ جہاں کوئی مضبوط عالم نہ ہوتا وہ روئیت کے سلسلہ میں اہتمام بھی کرتا اور علاقہ کے افراد سے اس بارے شہادت حاصل کرنے کی کوشش بھی کی جاتی۔ جن علاقوں میں ایسے علماء موجود نہ تھے وہاں لوگ طرح طرح کے وسوسوں کا شکار رہتے۔ بہت کم ایسے مواقع آئے کہ پورے علاقہ نے اکٹھی عید کی ہو یا رمضان مقدس کا روزہ اکٹھا رکھا ہو۔ چاند کی روئیت کے سلسلہ میں جب علمی مباحث کا آغاز ہوا تو چند نکات بنیادی اہمیت کے

## پیر کرم شاہ کا نانوتوی کو مسلمان کہنا

693

دل تو گوارا نہیں کرتا کہ وہ الفراش اور جذبات کو لہولہان کرنے والے جملے لکھ کر قارئین کرام کو بھی روحانی کرب میں مبتلا کروں لیکن کیوں کہ ان جملوں کو لکھنے کی ذمہ داری انہوں نے میرے کندھوں پر ڈالی ہے اس لئے بامر مجبوری دل پر پتھر رکھ کر ان کو نقل کر رہا ہوں۔ علامہ ڈاکٹر صاحب لکھتے ہیں۔

"اسے بار بار مطالعہ کریں اور مولانا احمد رضا خان کے علم و دیانت کی داد دیں۔ خان صاحب نے کس جہل و خیانت کا لباس پہن کر ........ انکار ختم نبوت کا الزام لگایا ہے۔"

(ص 24)

کیا اہل تحقیق کا قلم اختلاف رائے کا اظہار کرتے وقت اس حد تک بہک جاتا ہے اور بھٹک جاتا ہے کہ ضبط والوں کو تنگ آنے لگتی ہے۔ ہم نے تو اہل علم سے سنا ہے اور ان کی کتابوں میں یہ پڑھا ہے کہ حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کی بہت سی ایسی آراء ہیں جن سے ان کے مایہ ناز شاگردوں امام ابو یوسف اور امام محمد نے اختلاف کیا لیکن ہم نے کبھی نہیں پڑھا کہ امام اعظم نے اپنے تلامذہ کے اختلاف پر یوں برہمی کا اظہار کیا ہو یا ان پر جہل و خیانت کا الزام لگایا ہو۔ جب سے اپنے آپ کو عالم اور علامہ کہلانے والوں میں یہ تنگ نظری اور زود رنجی پیدا ہوگئی ہے اس وقت سے ہی امت میں علمی، فکری اور تحقیقی انحطاط و زوال کا آغاز ہو گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں اپنے سلف صالحین کے نقوش پا پر چلنے کی، حق کے لئے اختلاف کرنے کی اور فراخدلی و حوصلہ مندی سے اختلاف برداشت کرنے کی توفیق مرحمت فرمائے۔ آمین

اگرچہ تحذیر الناس میں متعدد ایسی عبارتیں ہیں جو عقیدہ ختم نبوت کے بارے میں اپنے قاری کو تذبذب میں مبتلا کر دیتی ہیں اور جن سے منکرین ختم نبوت نے بیجا بے جا فائدہ اٹھایا ہے اور بہت سے لوگوں کو نعمت ایمان سے محروم کر دیا ہے لیکن مندرجہ ذیل اقتباسات پڑھنے کے بعد یہ کہنا درست نہیں سمجھتا کہ مولانا نانوتوی عقیدہ ختم نبوت کے منکر تھے کیونکہ یہ اقتباسات بطور عبارۃ النص اور اشارۃ النص اس امر پر بلا شبہ دلالت

## پیر کرم شاہ کا نانوتوی کو مسلمان کہنا

694

کرتے ہیں کہ مولانا نانوتوی ختم نبوت زمانی کو ضروریات دین سے یقین کرتے تھے اور اس کے دلائل کو قطعی اور متواتر سمجھتے تھے انہوں نے اس بات کو صراحۃً ذکر کیا ہے کہ جو حضور ﷺ کی ختم نبوت زمانی کا منکر ہے وہ کافر ہے اور دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ ص 47 کے آخر میں وہ رقم طراز ہیں۔

"سو اگر اطلاق اور عموم ہے تب تو ثبوت خاتمیت زمانی ظاہر ہے ورنہ تسلیم لزوم خاتمیت زمانی بدلالت التزامی ضرور ثابت ہے۔ ادھر تصریحات نبوی "انت منی بمنزلة هارون من موسى الا انه لا نبی بعدی او کما قال" جو بظاہر بطرز مذکور اسی لفظ خاتم النبیین سے ماخوذ ہے۔ اس باب میں کافی۔ کیونکہ یہ مضمون درجہ تواتر کو پہنچ گیا ہے پھر اس پر اجماع بھی منعقد ہو گیا۔ گو الفاظ مذکور بسند تواتر منقول نہ ہوں۔ سو یہ عدم تواتر الفاظ باوجود تواتر معنوی یہاں ایسا ہی ہو گا جیسا تواتر اعداد رکعات فرائض و وتر وغیرہ باوجودیکہ الفاظ حدیث مشعر تعداد رکعات متواتر نہیں۔ جیسا اس کا منکر کافر ہے ایسا ہی اس کا منکر بھی کافر ہوگا۔" (ص 47)

یہ اقرار تو بعد حضرت مولانا کے متعلق بھی یہ کہتا ہے کہ کاش وہ اس از کو اتنی اہمیت نہ دیتے اور جتنا وقت انہوں نے اس کی وضاحت میں صرف کیا ہے کسی اور اہم موضوع کے لکھنے ہوئے گیسو سنوارنے میں صرف کرتے۔ اس پر فتن دور اور ان پر آشوب حالات میں جبکہ اسلام کا چراغ گل کرنے کے لئے اور اس کے پرچم سرنگوں کرنے کے لئے الحاد و لادینیت کے طوفان امڈ امڈ کر آ رہے ہیں۔ ان کا رخ پھیرنے کے لئے اور طاغوتی قوتوں کو شکست دینے کے لئے میں اللہ تعالیٰ کے بندوں اور اس کے نبی کریم ﷺ کے شیدائیوں کی خدمت میں قرآن کریم کی یہ آیت پیش کر کے اپنی ان معروضات کو ختم کرتا ہوں۔

وَأَطِيعُوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَلَا تَنَازَعُوا فَتَفْشَلُوا وَتَذْهَبَ رِيحُكُمْ ۖ وَاصْبِرُوا ۚ إِنَّ اللَّهَ مَعَ الصَّابِرِينَ (الانفال: 46)

"اور اطاعت کرو اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی اور آپس میں نہ جھگڑو ورنہ تم

# حافظ احمد بخش کی کذب بیانی

695

کم ہمت ہو جاؤ گے اور اکھڑ جائے گی تمہاری ہوا اور (ہر مصیبت میں) صبر کرو بیشک اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔"

فاطر السموات والارض انت ولی فی الدنیا والاخرۃ توفنی مسلماً والحقنی بالصالحین۔ ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم۔ وتب علینا انک انت التواب الرحیم۔

خادم العلم والعلماء محمد کرم شاہ
من علماء الازہر الشریف سجادہ نشین آستانہ عالیہ
امیریہ مہتمم دارالعلوم محمدیہ غوثیہ بھیرہ ضلع سرگودھا
7 شعبان المعظم 1406 ہجری
17 اپریل 1986ء

مندرجہ بالا اقتباسات میں ہم پڑھ چکے ہیں کہ ایک مخصوص مکتبہ فکر کے بعض شاطر اور چالاک لوگوں نے امام اہلسنت اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی کردار کشی کرتے ہوئے حضرت ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ کے مکتوب کا سہارا لینے کی کوشش کی تو آپ نے فوراً اس کا نوٹس لیا اور نانوتوی موصوف کی عبارات کے خطرناک نتائج اور مضر اثرات سے پردہ کشائی کرتے ہوئے ایک طرف اپنے پہلے موقف سے رجوع فرمایا تو دوسری طرف مجدد وقت الشاہ احمد رضا خان رضا رحمۃ اللہ علیہ کو انتہائی حسین انداز میں خراج تحسین پیش کیا ہے۔

تحذیر الناس کی عبارات پر اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی شدید گرفت اور حضور ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ حضرت پیر محمد کرم شاہ صاحب الازہری رحمۃ اللہ علیہ کی طرف سے مندرجہ تحریر کے بعد قاری بآسانی اندازہ لگا سکتا ہے کہ دونوں بزرگوں کے نزدیک کتاب ہذا کے مصنف سے اختلاف ضرور رہا ہے۔

دونوں کی رائے میں صرف اتنا اختلاف ہے کہ تحذیر الناس کی الجھی ہوئی متنازعہ بحث

696

کے متعلق حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے فیصلہ فرمایا کہ ایسی عبارات انسان کو ایمان سے محروم کر دیتی ہیں جبکہ حضور ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ نے نانوتوی موصوف کی عبارات کو قضیہ فرضیہ پر محمول کرتے ہوئے اسے کفر یہ کہنے میں احتیاط برتی ہے اور رائے میں اس قسم کا اختلاف کوئی نئی بات نہیں۔

مجاہد جنگ آزادی مولانا فضل حق خیر آبادی نے "صراط مستقیم" کی عبارت کی بنیاد پر اسمٰعیل دہلوی پر کفر کا فتویٰ لگایا۔ جبکہ امام اہلسنت نے ایسا کرنے میں احتیاط برتی۔ تحذیر الناس کی عبارات کے بارے حضرت ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ نے ایک طرف پیر مہر علی شاہ گولڑوی اور پیر جماعت علی شاہ محدث علی پوری کے موقف پر عمل کیا ہے تو دوسری طرف اس عبارت کو ایمان کے لئے خطرناک قرار دے کر حضرت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ کے موقف کی تائید فرمائی۔ رائے کے اس جھگڑے سے اختلاف کا مفہوم یہ نہیں کہ قبلہ پیر صاحب نے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی مخالفت کی ہے۔ میرے نزدیک ان دونوں ہستیوں کے درمیان تفریق ڈالنے والے مذہب کسی مثبت رویے کا اظہار نہیں کرتے بلکہ اہلسنت والجماعت کے اجتماعی نقصان کا باعث بنتے ہیں۔ اعلیٰ حضرت الشاہ احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ مجدد وقت اعلیٰ پائے کے صوفی باصفا تھے۔ وہ ایک سچے عاشق رسول ﷺ اور جملہ شعبہ ہائے حیات میں اسلام کے طریقہ کار کے مطابق راہنمائی فرمانے والے کامل رہنما تھے۔ حضور ضیاء الامت رحمۃ اللہ علیہ ان سارے حوالوں سے امام اہلسنت کو بے پناہ قدر و عزت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ آپ نے اپنے ادارہ کے مقاصد جس کی گئی پر جو دارالعلوم محمدیہ غوثیہ کے دارالحدیث ہال میں کندہ ہے عبارت تحریر کرتے ہوئے واضح فرمایا۔

☆ یہ دارالعلوم فقہی مسلک میں امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مقلد ہو گا۔ جملہ سلاسل تصوف کا تہہ دل سے معتقد ہو گا۔ نظریاتی اعتبار سے ملت کے سواد اعظم اہل سنت و جماعت کا ہمنوا ہو گا۔ جس کی نظریاتی ترجمانی اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان بریلوی رحمۃ

## پیر کرم شاہ صاحب کی صلح کلیت بزبان پیرزادہ اقبال فاروقی

(جمال کرم جلد 3)

96

مختلف قلمی ناموں سے مضامین لکھتا رہا۔ ان دنوں پیر صاحب ماہنامہ "ضیائے حرم" کو خصوصی توجہ دیتے، محنت کرتے، ایک ایک مضمون آپ کی نگاہ سے گزرتا۔ ایک ایک سطر پر آپ محاسبہ کرتے ان کی اس توجہ اور محنت کا نتیجہ ہوا کہ یہ ماہنامہ سیاحت میں سالہا سال سے دینی صحافت میں ایک اہم مقام رکھتا ہے اور اب تک نہایت باقاعدگی سے جاری ہے۔

صدر ضیاء الحق مرحوم نے پیر صاحب کی علمیت اور قابلیت کو تسلیم کیا۔ قدر افزائی کی اپنے قریب بلایا اور تفسیر "ضیاء القرآن" کے مطالعہ کے بعد آپ کو بھرپور خراج عقیدت پیش کیا۔ ......

"آج کے زمانے میں اہل علم و فضل کو سونے سے تولنے کا رواج ہوتا تو میں پیر کرم شاہ الازہری کو سونے سے تولتا۔"

صدر ضیاء الحق نے آپ کو وزارت کے عہدے کی پیش کش کی مگر آپ کو واقعی سونے سے تول دیا۔ ملک کی سب سے بڑی شرعی عدالت کا جج مقرر کیا اور آپ کو اپنے فیصلوں میں پورا اختیار دیا جو کئی برس تک رہا، تمام عمر عدالت آپ کے پاس رہا۔

محمد کرم شاہ الازہری خاص سنی العقیدہ، حنفی المسلک اور چشتی طریقت پر ساری زندگی رواں دواں رہے مگر وہ اعتدال مزاج کے مالک تھے۔ مذہب میں تنگ نظری، کٹرپن اور تعصب کو پسند نہیں کرتے تھے۔ آپ نے اس اعتدالی روش کو بعض سخت گیر سنی علماء کرام "نرم گوشے والا" کہہ "صلح کل" کہا کرتے تھے۔ آپ کی ساری تصانیف میں اعتدالی روش نمایاں نظر آتی ہے۔ آپ نے سیاست میں بھی اعتدالی روش نمایاں اختیار رکھی۔ کبھی مزاحمت، ہڑتال، نعرہ بازی یا احتجاجی روش کو نہیں اپنایا۔

پیر کرم شاہ الازہری ہمارے لئے بہت کچھ چھوڑ کر گئے ہیں انہوں نے ہمارے لئے دارالعلوم "محمدیہ غوثیہ بھیرہ" چھوڑا۔ ہمارے لئے تفسیر "ضیاء القرآن" چھوڑی۔ ہمارے لئے سیرت رسول پر "ضیاء النبی ﷺ" چھوڑی۔ ہمارے لئے ضیاء القرآن پبلی کیشنز چھوڑا۔ ہمارے لئے ماہنامہ "ضیائے حرم" چھوڑا۔ یہ ہمارے چند زر و جواہر ہیں اور مرحوم (مغفور) کے

## جمال کرم میں بعینہ ملفوظات ہونے کا دعویٰ

891

"ترجوا النجاة ولم تسلك مسالكها

إن السفينة لا تجري على اليبس"

راہ نوردان علم و حکمت کے لئے مہر سپہر علم و عرفان کی چند ایمان افروز نصیحتیں

اب ہم علم و حکمت کے اس رشک صد آفتاب کی زبان فیض ترجمان سے صادر ہونے والے چند ارشادات عالیہ نقل کرتے ہیں۔ اس بات کا خصوصی خیال رکھا گیا ہے کہ بعینہ وہی الفاظ ذکر کیے جائیں جو آپ کی زبان مبارک سے صادر ہوئے کیونکہ اس مرد درویش کی زبان کیمیا اثر سے نکلنے والے ہر لفظ میں وہ تاثیر ہے جو اس کے مقابلے میں صفحات کے صفحات سیاہ کر دینے سے حاصل نہیں ہو سکتی۔

☆ اللہ آپ کو علم بھی عطا فرمائے اور آلات علم بھی۔ میں جب مصر سے واپس آیا تو اپنے کپڑوں کے سوا کچھ نہیں لایا۔ بس کتابیں ہی تھیں۔ اسی طرح اب بھی کوئی چیز نہیں لاتا ماسوائے ان تحائف کے جو دوست دیتے ہیں، بس کتابیں ہی ہوں گی۔ آپ میرے صندوق اور بریف کیس دیکھ لیں۔

☆ ہماری اہل سنت کی بقا تو صرف اولیاء کرام کا صدقہ ہے۔ اگر آپ کام کریں تو دوسرے فرقے جو کام کرتے ہیں ان کا سو سال کا فاصلہ حضور ﷺ کی غلامی کی برکت سے پچیس سال میں طے کر سکتے ہیں۔

جائے کہ زاہداں بہ ہزار اربعین رسند

مست شراب عشق بیک آہ می رسد

☆ علمی میدان میں زیادہ سے زیادہ قابلیت پیدا کرنے کی کوشش کریں، محنت کریں، زیادہ مطالعہ کریں، اہم چیزوں کو بر وقت نوٹ کر لیا کریں تاکہ بوقت ضرورت کتابوں کی تلاش نہ کرتے رہیں۔ یہ موقع پھر کبھی نہ آئے گا۔

۲۰۰۳ء میں شائع ہونے والے ملفوظات امت میں
گستاخ رسول کے بارے پیر صاحب کے ملفوظ کا عکس

# ملفوظات ضیاء الامت

محمد اکرم ساجد
فاضل بھیرہ شریف

مکتبہ جمال کرم
9۔ مرکز الاویس دربار مارکیٹ۔ لاہور فون: 7324948

30

☆ جن لوگوں کو اللہ نے تدریس کا ملکہ عطا فرمایا ہے۔ بیٹھ جاؤ مصلے پر ای
سے قومیں بنتی ہیں۔ اس کے نہ ہونے سے قومیں روبہ زوال ہوتی ہیں۔ جب تک
مرغی انڈوں پر بیٹھتی نہیں ہے۔ اس سے بچے ہرگز پیدا نہیں ہوتے۔

☆☆☆

☆ عوام کو کھینچنے کے لیے تقریر ہوتی ہے اور خواص کے لیے تدریس۔ بعض
لوگوں کا طریقہ یہ ہے کہ جب تدریس کا وقت ہوتا ہے دروازے بند ہو جاتے
تھے۔

☆☆☆

☆ کسی کو گستاخ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کہنے کا دور گزر گیا۔ کسی کام کے لیے
اپنے آپ کو وقف کر دیں۔ ہمیں تو گرمی سردی کا پتہ ہی نہیں۔ جب تک آپ
فنائیت کے اس مقام تک نہیں پہنچیں گے۔ یہ خطرات کے بادل نہیں ٹل سکتے۔

☆☆☆

☆ کم علم بزدل ہوتا ہے عالم اجل بنے کیونکہ کم علم کو ہر وقت کھٹکا لگا رہتا
ہے۔

☆☆☆

☆ حق کے نہ ہونے کو باطل کہتے ہیں۔ اندھیرا کسی چیز کا نام نہیں۔ روشنی نہ
ہونے کا نام اندھیرا ہے۔ آپ صرف حق کی شمع روشن کر دیں حق خود بخود چھا
جائے گا۔

☆☆☆

جنوری ۲۰۱۲ میں حافظ احمد بخش بھیروی جمالِ کرم میں مندرج اپنے تبصرے سے رجوع کا اعلان فرما رہے ہیں۔ سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ کفر کی حمایت پیر کرم شاہ صاحب نے کی تو کیا حافظ احمد بخش صاحب کا اپنے تبصرے سے رجوع پیر صاحب کی براءت کے لیے کافی ہوگا؟ نیز گستاخ رسول کے بارے ملفوظ کی تاویلات کرتے ہوئے حافظ صاحب نے دوسری مرتبہ قلابازی کھائی۔ ملاحظہ کیجیے پچھلے صفحہ پر ضیائے حرم کے شمارہ ۲۰۰۴ میں کی گئی پہلی تاویل

ایک ضروری وضاحت

پروفیسر حافظ احمد بخش

(۱)

(۲)

ضیائے حرم

دفاتر

# شیرِ اہلسنت مناظرِ اسلام مفتی محمد عنایت اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آف سانگلہ ہل کے جسٹس کرم شاہ ازہری کی تفسیر ضیاء القرآن پر حاشیے کا عکس

صحابہ کو ٹکڑے ٹکڑے کرنا چاہتے ہیں

وہ درماندہ راہ قوم! قرآن تمہیں عظمت و شوکت کی بلندیوں کی طرف آج بھی لے جا سکتا ہے بشرطیکہ تم اس کی قیادت قبول کرو۔ اسے اپنی قسمت برگشتہ پر آہ و فغاں کرنے والے نوجوانو! دنیا کی امامت تمہاری متاعِ گم گشتہ ہے تمہیں یہ واپس مل سکتی ہے، اگر تم میں اس کی واپسی کی تڑپ ہو، قرآن تمہیں واپس دلا سکتا ہے اگر تم اس کا حکم ماننے کے لیے تیار ہو۔

زندگی کی یہ ساری چہل پہل تقسیم کار کے باعث ہے۔ ایک ہی ملت کے مختلف افراد مختلف کام سر انجام دیتے ہیں۔ کسی کے ہاتھ میں حکمرانی کی باگ ڈور ہے۔ کوئی مجالس مشاورت کا رکن رکین ہے کوئی تجارت و صنعت کو چار چاند لگا رہا ہے کوئی شکم زمین سے رزق کے سربمہر خزانے نکال کر ان کے ڈھیر لگا رہا ہے۔ کوئی وعظ و نصیحت کے منبر پر جلوہ نما ہے۔ کوئی تعلیم و تدریس کی مسند کو رونق بخشے ہے اور کوئی سجادہ فقر و درویشی پر تشریف فرما ہے۔ قوم کو مجموعی طور پر اصلاح یافتہ اسی وقت کہا جا سکتا ہے جبکہ اس کے تمام عناصر حق کا دامن مضبوطی سے پکڑے ہوتے ہوں اور اپنے اپنے دائرہ عمل میں قرآن کی ہدایت پر کاربند ہوں اور اپنے اپنے فرائض کی انجام دہی میں پوری دیانتداری سے مصروف کار ہوں۔ ان عناصر کا باہمی تعلق اتنا گہرا ہوتا ہے کہ اگر ایک عنصر بھی جادۂ حق سے برگشتہ ہو جائے تو دوسرے عناصر اس سے متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتے۔ اس لیے قرآن حکیم نے ہر ایک کو اپنی خصوصی توجہ کا مستحق سمجھا ہے اور ہر گروہ میں راہ پانے والی خرابیوں کی نشاندہی کی ہے اور انہیں اس کے خطرناک انجام سے آگاہ کیا ہے۔

ہم اکثر بڑی بڑی قوموں کے حالات اور ان کے حسرتناک انجام کے متعلق قرآن میں پڑھتے ہیں اور ایک لمحہ توقف کیے بغیر آگے نکل جاتے ہیں۔ ہم یہ زحمت بہت کم گوارا کرتے ہیں کہ اپنے اعمال کا موازنہ ان برباد شدہ قوموں کے اعمال سے کریں اور یہ سوچیں کہ کہیں ہم بھی انہیں نافرمانیوں کا ارتکاب تو نہیں اور اگر خدانخواستہ ہیں تو اپنے انجام کی ہولناکیوں سے غافل کیوں ہیں؟ کیا مکافات عمل کا قانون، قدرت کا اٹل قانون نہیں؟ کیا ہم نے نہیں پڑھا: ولن تجد لسنة الله تبديلا۔

میں نے ہر ایسے موقع پر کوشش کی ہے کہ مطالعہ کرنے والے کے وجدان کو جھنجھوڑوں اور اسے اپنا محاسبہ کرنے کی رغبت دلاؤں تاکہ وہ اپنی ہر عمل کو اسلام اور قرآن کے مقرر کیے ہوئے ترازو میں تولے، دین کی کسوٹی پر پرکھے۔ تاکہ اسے اپنے متعلق کوئی غلط فہمی یا اشتباہ نہ رہے اور اگر اس کا قدم جادۂ حق سے پھسل گیا ہے تو وہ سنبھلنے کی بروقت کوشش کرے۔

قرآن کریم نے اپنے ماننے والوں کو ایک واضح اور مکمل ضابطۂ حیات (شریعت) بھی عطا کیا ہے اور یہ ضابطہ اتنا ہی وسیع ہے جتنی زندگی اپنے تمام گوشوں کے ساتھ وسیع ہے۔ بلکہ بلا مبالغہ اس سے بھی وسیع تر۔ انسان کیا ہے؟ اس کا تعلق اپنے خالق کے ساتھ اور اس کی مخلوق سے کیسا ہونا چاہیے؟ اگر وہ حاکم ہے تو اس کی ذمہ داریاں کیا ہیں اگر وہ رعایا ہے تو اس کے فرائض کی نوعیت کیا ہے؟ اگر وہ دولت مند ہے تو اس کا طرزِ عمل کیسا ہو اور اگر وہ فقیر و محتاج ہے تو کس طرح باوقار زندگی بسر کر سکتا ہے؟ قرآن نے جو شریعت ہمیں عطا کی ہے اس میں ان سوالات کا مکمل جواب موجود ہے۔ اسی لیے عبادات، سیاسیات، معاشیات، نظام اخلاق وغیرہ تمام امور کو شریعت نے اپنے دامن میں سمیٹا ہوا ہے۔ قرآن حکیم میں جہاں بھی یہ مباحث آئے ہیں میں نے کوشش کی ہے کہ ان کو اس واضح اسلوب میں پیش کیا جائے جسے عصر حاضر کا انسان سمجھ سکے اور قبول بھی کر سکے۔

یہ ایک بڑی دلخراش اور روح فرسا حقیقت ہے کہ مرور زمانہ سے اس امت میں بھی افتراق و انتشار کا دروازہ کھل گیا جسے واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا کا حکم دیا گیا تھا۔ یہ امت بھی بعض خود غرض اور بدخواہ لوگوں کی ریشہ دوانیوں سے متنازع گروہوں میں بٹ کر ٹکڑے ٹکڑے ہو گئی اور جذبات میں آئے دن کشیدگی اور تلخی بڑھتی ہی چلی جا رہی ہے۔ اس پراگندہ شیرازہ کو یکجا کرنے کا یہی طریقہ ہو سکتا ہے کہ انہیں قرآن حکیم کی طرف بلایا جائے اور اس کی تعلیمات کو نہایت شائستہ اور دلنشین پیرایہ میں پیش کیا جائے پھر ان کی عقل سلیم کو اس میں غور و فکر کی دعوت دی جائے۔ ہمارا اتنا ہی فرض ہے اور ہمیں یہ فرض بڑی دلسوزی سے ادا کرنا چاہیے۔ اس کے بعد معاملہ خدائے برتر کے سپرد کر دیں وہی قوم کو ان شبہات اور غلط فہمیوں کی دلدل سے نکال کر راہ ہدایت پر چلنے کی توفیق مرحمت فرما دے۔ وما ذلک علی اللہ بعزیز۔

اس باہمی اور داخلی انتشار کا سبب المناک پہلو اہل السنۃ والجماعت کا آپس میں اختلاف ہے۔ جس نے انہیں دو گروہوں میں بانٹ۔

(یہ) بیچارے اہل حق اہل سنت کو ... (بتاؤ) اللہ
بھی

# شیرِ اہلسنت مناظرِ اسلام مفتی محمد عنایت اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آف سانگلہ ہل کے جسٹس کرم شاہ ازہری کی تفسیر ضیاء القرآن پر حاشیے کا عکس

الٓمٓ ۱ ۱۲ ل البقرۃ ۲

ف علماء لغت کے نزدیک ظن ان الفاظ سے ہے جو مختلف اور متضاد معنوں پر دلالت کرتے ہیں چنانچہ ظن کا معنی شک بھی ہے اور یقین بھی، اور اس آیت میں ظن بمعنی یقین مستعمل ہوا ہے۔

ف دنیا کی ساری قومیں، خاندان اور ان کے افراد اللہ تعالیٰ کی مخلوق ہونے میں اور آدم کی اولاد ہونے میں سب برابر ہیں۔ اللہ تعالیٰ کے نزدیک برتری اور بزرگی کا دارومدار وہ عمدہ صفات اور خوبیاں ہیں جن سے کوئی قوم یا فرد متصف ہوتا ہے۔ صرف کسی خاندان کا فرد ہونا یا کسی نسل سے ہونا کوئی معنی نہیں رکھتا۔ ہدایت، علم و حکمت اور حکومت یہ تین ایسی چیزیں تھیں جو مجموعی طور پر اس وقت بنی اسرائیل کے علاوہ کسی قوم میں نہیں پائی جاتی تھیں اس لیے ان کی بزرگی اور فضیلت مسلّم تھی۔ لیکن جب ضد اور تعصب کی وجہ سے انھوں نے پیغام ہدایت ٹھکرا دیا اور اپنی خواہشات کی تسکین کے لیے علم و حکمت کے آسمانی صحیفوں میں تحریف اور بگاڑ شروع کر دیا اور انبیاء کرام کی توہین اور بے ادبی کو اپنا پیشہ بنا لیا اور بعض کو قتل بھی کر دیا تو ان کرتوتوں کے باعث ان پر ذلت و مسکنت کی لعنت مسلط کر دی گئی گویا انھوں نے اپنے ہاتھوں سے اپنی فضیلت کا گلا گھونٹ دیا اور اپنی بزرگی کا جنازہ نکال دیا۔ اب چونکہ ان فضائل و اوصاف کی وارث امت مسلمہ تھی اس لیے فضیلت و کرامت کا تاج اس کے سر پر رکھ دیا گیا اور کنتم خیر امۃ کا مژدہ سنایا گیا۔ اس لیے امت مسلمہ پر بنی اسرائیل کی فضیلت کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

ف دنیا میں مجرم کی رہائی کے جتنے طریقے ہیں سب کی نفی کر دی کہ قیامت کے دن ان طریقوں میں سے کوئی طریقہ کام نہیں آئے گا۔ معتزلہ نے اس آیت سے گنہگار مومن کے لیے شفاعت کا بھی انکار کیا ہے جو غلط ہے۔ علامہ قرطبی لکھتے ہیں: اجمع المفسرون علی ان المراد بھذہ الآیۃ النفس الکافرۃ لا کل نفس۔ تمام مفسرین کا اجماع ہے کہ نفس سے مراد کافر ہے نہ ہر نفس۔ علامہ بیضاوی "معتزلہ" کا رد کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ یہ آیت کفار کے لیے مخصوص ہے کیونکہ گنہگار مومن کے لیے شفاعت پر کئی آیات اور احادیث (جو حد تواتر کو پہنچی ہوئی ہیں) دلالت کرتی ہیں۔ نیز آیت کا نزول یہود کے اس غلط عقیدہ کے بطلان کے لیے ہوا وہ سمجھتے تھے ان کے اعمال اور عقائد کیسے ہی ہوں ان کی نجات یقینی ہے۔

آل بیت کا نسلی ہے
کسی کا نسل سے ہونا کسی خاندان کا فرد ہونا یہ سب بے معنی ہے؟

ص ۳ تفہیم القرآن مودودی کی تفسیر ہی کا ہمیں تفسیر ہے
ترجمہ ترجمہ مودودی گویا بڑا بیچ گیا آدمی ہے معاذ اللہ

# شیرِ اہلسنت مناظرِ اسلام مفتی محمد عنایت اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آف سانگلہ ہل کے جسٹس کرم شاہ ازہری کی تفسیرِ ضیاء القرآن پر حاشیے کا عکس۔

[illegible]



کی تکمیل کے لیے نہیں بھیجا گیا میں تو تمہیں اللہ سے ملانے آیا ہوں، تمہارے ویران دلوں کو بسانے آیا ہوں۔ میں تو تمہارے گلستانِ حیات میں نیکی تقویٰ، پاکیزگی اور خوش اخلاقی کے سدا بہار پھول کھلانے آیا ہوں۔ مجھے اس لیے تو مبعوث نہیں کیا گیا کہ میں تمہیں چپے اور جو اہر اور سونے کے بھاؤ بتاؤں بلکہ مجھے تو اعمالِ حسنہ کی جنس سے تمہیں آشنا کرنے کے لیے بھیجا گیا ہے جن کی قدر و قیمت بازارِ محشر میں اتنی زیادہ ہوگی جس کا تم اب تصور بھی نہیں کر سکتے۔ یہ افکار کی لطافت، ارادوں کی پختگی اور حوصلوں کی بلندی، یہ اعمال کا حسن، کردار کی رعنائی اور اخلاق کی پاکیزگی، یہ علمی کمالات اور دوسرے معجزات جن کا تم مجھ میں مشاہدہ کر رہے ہو ان سب کے باوجود میں انسان ہوں فرشتہ نہیں۔ فرشتہ تو انسانِ کامل کی گردِ راہ کو بھی نہیں پہنچ سکتا۔ تمہارے ذہنوں میں انسان کا جو گھٹیا تصور ہے وہ انسانِ کامل کا نہیں بلکہ بھٹکے ہوئے انسان کا تصور ہے جو نفس اور شیطان کے دامِ فریب میں گرفتار ہو کر اور مدتِ دراز تک اس کا گرفتار رہ کر اپنی مسندِ شرف و عزت سے محروم کر دیا گیا ہے۔ اس لیے تم انسان کو اتنا حقیر نہ جانو۔ اپنی قدر پہچانو۔ اور اپنے شرفِ خداداد کا احترام کرتے ہوئے شیطان کے جال سے رستگاری حاصل کرنے کے لیے کوشش کرو۔ نیز اس آیت سے اس شبہ کا ازالہ بھی کر دیا ہے کہ ضعیف العقل لوگ مبتلا ہو جاتے ہیں کہ ذرا کسی میں کمال دیکھا جھٹ اس کے خدا ہونے کا یقین کر لیا۔ وہ ذات پاک اعلان فرما رہی ہے جس کے اشارے سے چاند دو ٹکڑے ہوا۔ اور ڈوبا ہوا سورج پلٹ آیا کہ میں خدا ہونے کا دعویٰ نہیں کرتا میں یہ نہیں کہتا کہ اللہ تعالیٰ کی قدرت کے سارے خزانے میرے قبضہ میں ہیں۔ خود بخود جیسے چاہوں ان میں تصرف کروں یا مجھے غیب کا خود بخود علم ہو جاتا ہے اور بغیر اللہ کے بتائے اور سکھلائے میں ہر غیب کو جانتا ہوں۔ میرا یہ دعویٰ نہیں میرا اگر کوئی دعویٰ ہے تو فقط یہ کہ ان اتبع الا ما یوحی الی، جو کچھ میری طرف وحی کیا جاتا ہے میں اس کی پیروی کرتا ہوں۔ قول اور فعل میں، علم اور عمل میں۔ والمعنی لا ادعی ان ما تیئت الخزائن مفوضۃ الی اتصرف فیہا کیف اشاء استقلالا واستیناء (روح المعانی) ولست اقول انی الرب الذی لہ خزائن السموات والارض (ابن جریر)

اس آیت میں ایک اور نہایت اہم اور بنیادی چیز کی طرف بھی رہنمائی کی گئی ہے کہ اسلام کی اشاعت کا انحصار لالچ اور شعبدہ بازی پر نہیں بلکہ معرفتِ حق اور قبولِ حق پر ہے یعنی کوئی اس لالچ میں ایمان نہ لائے کہ اسے فلاں جاگیر مل جائے گی۔ زمین میں چھپا ہوا کوئی خزانہ اس کے ہاتھ لگ جائے گا۔ بلکہ اللہ تعالیٰ کے ہاں فقط وہی ایمان مقبول ہوگا جو حق کو حق سمجھ کر صرف اس لیے کہ وہ حق ہے قبول کیا جائے۔

[1] بعض پریشان خیال لوگ اس آیت کریمہ میں غور کیے بغیر اس وہم میں مبتلا ہو جاتے ہیں کہ حضور فخرِ موجودات علیہ افضل التحیات والتسلیمات علم میں، اختیار میں، بشری کمزوریوں میں عام انسانوں ہی کی طرح ہیں۔ کاش! وہ اس آیت کے ان مختصر الفاظ میں بھی تدبر کرتے۔ قدرت نے پہلے ہی ان کا ازالہ فرما دیا ہے اور بتا دیا کہ تم میں اور محبوب میں اتنا فرق ہے جتنا اندھے اور بینا میں ہوتا ہے۔ اب خود سمجھ لو جس کی آنکھیں اللہ تعالیٰ کے نور سے روشن ہوں اور جو ذرہ ذرہ اندھیروں میں بھٹک رہا ہو کیا برابر ہو سکتے ہیں۔ جس کی چشم مازاغ مقام دنیٰ پر محوِ مشاہدہ ہو کیا اس کی ہمسری وہ لوگ کر سکتے ہیں جو دوری کے حجابوں کے نیچے سر بزیر رہے ہوں۔ افلا تتفکرون کے الفاظ یہ بتا رہے ہیں کہ اس آیت میں جتنا کوئی زیادہ غور و فکر کرے گا اتنی ہی اس کو سمجھ دی جائے گی۔ اور جو غور و تامل نہیں کرے گا وہ محروم رہے گا۔

[2] وہ لوگ جو محض تعصب و ہٹ دھرمی سے آپ کی مخالفت کر رہے ہیں اور انہیں قیامت کے قائم ہونے کا خیال تک نہیں۔ انہیں اپنے حال پر چھوڑیئے اور آپ ان لوگوں کی طرف اپنی توجہ زیادہ مبذول کیجئے جو قیامت کے آنے پر یقین رکھتے ہیں۔ بہ کا مرجع قرآن حکیم ہے۔ اگر وہ پہلے سے مسلمان ہے تو اس کے ڈرانے کا یہ فائدہ ہوگا کہ وہ گناہوں سے باز آ جائے گا اور اگر اس نے اسلام قبول نہیں کیا لیکن قیامت پر ایمان رکھتا ہے (یہود و نصاریٰ) تو اس کے ڈرانے کا یہ فائدہ ہوگا کہ وہ اپنے باطل عقیدوں کو چھوڑ کر اسلام قبول کرے گا۔ فان کان مسلما انذر لیترک المعاصی وان کان من اہل الکتاب انذر لیتبع الحق۔

[3] شفاعت کا بہت غلط تصور لوگوں میں رائج تھا۔ بت پرست یہ سمجھتے تھے کہ اللہ تعالیٰ کی مرضی نہ بھی ہو تو ان کے بت انہیں چھڑا لیں گے اور جس کو چاہیں گے بخشوا لیں گے اور یہود و نصاریٰ اس زعمِ باطل میں مبتلا تھے نحن ابناء اللہ واحباؤہ ہم تو اللہ کے

[illegible]

# شیرِ اہلسنت مناظرِ اسلام مفتی محمد عنایت اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آف سانگلہ ہل کے جسٹس کرم شاہ ازہری کی تفسیر ضیاء القرآن پر حاشیے کا عکس

[illegible]

١٦٨

وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝ اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ

اور ہے اللہ تعالیٰ سب کچھ جاننے والا حکمت والا۔ بیشک ہم نے اتاری ہے آپ کی طرف یہ کتاب

بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَآ اَرٰىكَ اللّٰهُ ۭ وَلَا

حق کے ساتھ تاکہ فیصلہ کریں آپ لوگوں میں اس کے مطابق جو دکھایا ہے آپ کو اللہ تعالیٰ نے اور

تَكُنْ لِّلْخَاۗىِٕنِيْنَ خَصِيْمًا ۝ وَّاسْتَغْفِرِ اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ

نہ بنیں بددیانت لوگوں کی طرف سے جھگڑنے والے اور مغفرت طلب کیجئے اللہ سے، بیشک اللہ تعالیٰ

كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۝ وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِيْنَ

غفور رحیم ہے اور نہ جھگڑیں آپ ان کی طرف سے جو

يَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَھُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ خَوَّانًا

خیانت کرتے ہیں اپنے آپ سے، بیشک اللہ تعالیٰ نہیں دوست رکھتا اسے جو بڑا بددیانت

اَثِيْمًا ۝ يَّسْتَخْفُوْنَ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُوْنَ

گنہگار ہو۔ وہ چھپاتے ہیں لوگوں سے اور نہیں چھپ سکتے

مِنَ اللّٰهِ وَھُوَ مَعَھُمْ اِذْ يُبَيِّتُوْنَ مَا لَا يَرْضٰى

اللہ تعالیٰ سے اور وہ تو ان کے ساتھ ہے جب وہ رات کو مشورے کرتے ہیں ایسی باتوں کا

مِنَ الْقَوْلِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطًا ۝

جو پسند نہیں اسے اور اللہ تعالیٰ جو کچھ وہ کرتے ہیں اسے گھیرے ہوئے ہے

ھٰٓاَنْتُمْ ھٰٓؤُلَاۗءِ جٰدَلْتُمْ عَنْھُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

سنتے ہو! تم وہ لوگ ہو کہ جھگڑتے ہو ان کی طرف سے دنیا کی زندگی میں

فَمَنْ يُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنْھُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَمْ مَّنْ

پس کون جھگڑے گا اللہ تعالیٰ کے ساتھ ان کی طرف سے قیامت کے دن! یا کون

[illegible]

[illegible]

# شیرِ اہلسنت مناظرِ اسلام مفتی محمد عنایت اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آف سانگلہ ہل کے جسٹس کرم شاہ ازہری کی تفسیر ضیاء القرآن پر حاشیے کا عکس



ثُمَّ كَفَرُوا ثُمَّ آمَنُوا ثُمَّ كَفَرُوا ثُمَّ ازْدَادُوا

پھر کافر ہو گئے پھر ایمان لائے پھر کافر ہو گئے پھر بڑھتے گئے

كُفْرًا لَّمْ يَكُنِ اللَّهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَلَا

کفر میں نہیں ہے سنت الٰہی ان کے متعلق کہ بخش دے انہیں اور نہ

لِيَهْدِيَهُمْ سَبِيلًا ۝ بَشِّرِ الْمُنَافِقِينَ بِأَنَّ

کہ پہنچائے انہیں راہ راست تک خوشخبری سنا دو منافقوں کو کہ بلاشبہ

لَهُمْ عَذَابًا أَلِيمًا ۝ الَّذِينَ يَتَّخِذُونَ الْكَافِرِينَ

ان کے لیے دردناک عذاب ہے وہ منافق جو بناتے ہیں کافروں کو اپنا

أَوْلِيَاءَ مِن دُونِ الْمُؤْمِنِينَ ۚ أَيَبْتَغُونَ

دوست مسلمانوں کو چھوڑ کر کیا وہ تلاش کرتے ہیں

عِندَهُمُ الْعِزَّةَ فَإِنَّ الْعِزَّةَ لِلَّهِ جَمِيعًا ۝ وَ

ان کے پاس عزت؟ تو وہ سن لیں عزت تو صرف اللہ کے لیے ہے ساری کی ساری۔ اور

قَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ فِي الْكِتَابِ أَنْ إِذَا سَمِعْتُمْ

تحقیق اتارا ہے اللہ تعالیٰ نے تم پر یہ حکم کتاب میں کہ جب تم سنو

آيَاتِ اللَّهِ يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَأُ بِهَا فَلَا

اللہ کی آیتوں کو کہ انکار کیا جا رہا ہے ان کا اور مذاق اڑایا جا رہا ہے ان کا تو مت

تَقْعُدُوا مَعَهُمْ حَتَّىٰ يَخُوضُوا فِي حَدِيثٍ

بیٹھو ان انکار و استہزاء کرنے والوں کے ساتھ یہاں تک کہ وہ مشغول ہو جائیں کسی دوسری

غَيْرِهِ ۚ إِنَّكُمْ إِذًا مِّثْلُهُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ جَامِعُ

بات میں۔ ورنہ تم بھی انہیں کی طرح ہو گے بے شک اللہ تعالیٰ اکٹھا کرنے والا ہے

---

ے جو لوگ ... [illegible] ... کامیابی دیکھی تو مسلمان ہو گئے ... پھر جب ... کفر اختیار کر لیا ... [illegible] ... کفر میں بڑھتے گئے ... [illegible]

ے بشارت کا عام استعمال تو خوشخبری کے معنی میں ہوتا ہے اور اس عذاب الیم کی خبر کو بشارت سے تعبیر ... [illegible] ... کے بعد اس کے اثرات چہرہ پر نمایاں ہو جاتے ہیں۔ البشیر لا یستعمل ... ما یظهر اثره علی البشرة (قرطبی)

ے منافقین کفار کے ساتھ دوستی کی پینگیں بڑھاتے تھے کہ وہ دیکھتے تھے کہ ان مسلمانوں کے پاس کیا رکھا ہے۔ نہ دولت نہ شوکت اور ہر لحظہ دشمن کے حملوں کے سیلاب میں بہہ جانے کا اندیشہ۔ اور کفار کے پاس دولت و ثروت کے علاوہ قوت و شوکت بھی ہے۔ ان سے رشتہ وداد پیدا کر کے ہم عزت حاصل کر سکتے ہیں۔ انہیں بتایا جا رہا ہے کہ یہ سب تمہارے خام خیالات ہیں۔ عزت عطا فرمانے والا اللہ تعالیٰ رب العزت ہے۔ ابھی چند دنوں میں تمہیں پتہ چل جائے گا کہ کس کا آفتاب اقبال ... [illegible] ... اور کن کے ... دولت ... [illegible]

ے ایسی مجالس میں جن میں کتاب الٰہی کا انکار کیا جائے اور اس کی آیتوں کا مذاق اڑایا جائے شرکت کرنے کی ممانعت کر دی گئی تھی۔ اسی حکم کی یاددہانی کرائی جا رہی ہے۔ کہ جو شخص ایسی مجالس میں شرکت کرتا ہے وہ بھی گناہ میں برابر کا شریک ہوتا ہے۔ تمام گمراہ فرقوں کی مجالس اور جلسوں میں جا کر بیٹھنے کا بھی یہی حکم ہے۔ کیونکہ صحبت کا اثر ہوئے بغیر نہیں رہتا۔

بلکہ اسی کفر کے ہے

# شیرِ اہلسنت مناظرِ اسلام مفتی محمد عنایت اللہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ آف سانگلہ ہل کے جسٹس کرم شاہ ازہری کی تفسیر ضیاء القرآن پر حاشیے کا عکس

دیا ہے۔ دین کے اصولی مسائل میں دونوں متفق ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی توحید ذاتی اور صفاتی، حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی رسالت اور ختم نبوت، قرآن کریم، قیامت اور دیگر ضروریات دین میں کلی موافقت ہے۔ لیکن بسا اوقات طرز تحریر میں بے احتیاطی اور انداز تقریر میں بے اعتدالی کے باعث غلط فہمیاں پیدا ہوتی ہیں اور باہمی سوء ظن ان غلط فہمیوں کو ایک ہیبت ناک شکل دے دیتا ہے۔ اگر تقریر و تحریر میں احتیاط و اعتدال کا مسلک اختیار کیا جائے اور اس بدظنی کا قلع قمع کر دیا جائے تو اکثر و بیشتر مسائل میں اختلاف ختم ہو جائے اور اگر چند امور میں اختلاف باقی رہ بھی جائے تو اس کی نوعیت ایسی نہیں ہو گی کہ دونوں فریق عصر حاضر کے سارے تقاضوں سے چشم پوشی کیے آستینیں چڑھائے لٹھ لیے ایک دوسرے کی تکفیر میں عمریں برباد کرتے رہیں۔

ملت اسلامیہ کا جسم پہلے ہی اغیار کے چرکوں سے چھلنی ہو چکا ہے۔ ہمارا کام تو ان زخموں پر مرہم رکھنا ہے۔ ان رستے ہوئے ناسوروں کو مندمل کرنا ہے۔ اس کی ضائع شدہ توانائیوں کو واپس لانا ہے۔ یہ کہاں کی دانشمندی اور عقیدت مندی ہے کہ ان زخموں پر نمک پاشی کرتے رہیں۔ ان ناسوروں کو چھیڑ کر اذیت ناک اور تکلیف دہ بناتے رہیں۔

میں نے پورے خلوص سے کوشش کی ہے کہ ایسے مقامات پر افراط و تفریط سے بچتے ہوئے اپنے مسلک کی صحیح ترجمانی کر دوں جو قرآن کریم کی آیات بینات، احادیث صحیحہ یا امت کے علماء حق کے ارشادات سے ماخوذ ہے تاکہ نادان دوستوں کی غلط آمیزیوں یا اہل غرض کی بہتان تراشیوں کے باعث حقیقت پر جو پردے پڑ گئے ہیں وہ اٹھ جائیں اور حقیقت آشکارا ہو جائے۔ بفضلہ تعالیٰ اس طرح بہت سے الزامات خود بخود زائل ہو جائیں گے۔ اور ان لوگوں کے دلوں سے یہ غلط فہمی دور ہو جائے گی جو غلط پروپیگنڈے سے متاثر ہو کر یہ خیال کرنے لگے ہیں کہ ملت کا ایک حصہ شرک سے آلودہ ہے یا ان کے اعمال اور مشرکین کے اعمال میں مماثلت پائی جاتی ہے العیاذ باللہ۔ خداوند کریم ہمارے حال زار پر رحم فرمائے اور دلوں کو حسد و نفرت کے جذبات سے پاک کر کے ان میں محبت و الفت پیدا فرمائے۔ وھو علی کل شیء قدیر۔

قرآن حکیم عربی زبان میں نازل ہوا۔ عربی کا اپنا ادب ہے۔ فصاحت و بلاغت کا اپنا معیار ہے۔ اس کے اپنے مجازات، استعارات اور امثال ہیں۔ مفردات کے اشتقاق اور جملوں کی ترتیب کے الگ قواعد ہیں۔ اس کا دامن الفاظ کی کثرت سے معمور ہے اور قواعد اشتقاق نے تو اس میں اتنی وسعت پیدا کر دی ہے کہ دنیا کی کوئی ترقی یافتہ زبان بھی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتی۔

اس کتاب مقدس کو صحیح طور پر سمجھنے کے لیے ضروری ہے کہ ہم عربی زبان سے ربط پیدا کریں۔ اس کے قواعد و ضوابط سے اچھی طرح واقفیت بہم پہنچائیں۔ اس کے ادب اور اسلوب انشاء کی خصوصیات کو سمجھیں تاکہ کلمات کے آبگینوں میں حقیقت کی جو شراب طہور جھلک رہی ہے اس سے لطف اندوز ہو سکیں۔

جہاں کہیں کوئی نحوی یا صرفی الجھن معلوم ہوئی یا لغوی پیچیدگی نظر آئی میں نے کوشش کی ہے کہ ائمہ فن کے مستند اقوال سے اس کا حل پیش کر دیا جائے تاکہ دل میں کوئی خلش باقی نہ رہے۔

ہر سورۃ سے پہلے میں نے اس کا تعارف لکھا ہے۔ جس میں سورۃ کا زمانہ نزول، اس کا ماحول، اس کے اہم اغراض و مطالب، اس کے مضامین کا خلاصہ اور اگر اس میں کسی سیاسی یا تاریخی واقعہ کا ذکر ہے تو اس کا پس منظر بیان کیا ہے تاکہ قارئین جب پہلے اس تعارف کو پڑھ لیں گے تو سورۃ کا مطالعہ کرتے وقت وہ ان امور خصوصی پر زیادہ توجہ مبذول کر سکیں گے۔

قرآن کریم کے اردو تراجم جو میری نظر سے گزرے ہیں وہ عموماً دو طرح کے ہیں۔ ایک قسم تحت اللفظ تراجم کی ہے لیکن ان میں وہ زور بیان مفقود ہے جو قرآن کریم کا طرۂ امتیاز اور اس کی روح رواں ہے۔ دوسری قسم بامحاورہ تراجم کی ہے ان میں دقت یہ ہے کہ لفظ کہیں ہوتا ہے اور اس کا ترجمہ دو سطر پہلے یا دو سطر بعد درج ہوتا ہے اور مطالعہ کرنے والا یہ معلوم نہیں کر سکتا کہ میں جو نیچے لکھا ہوا ترجمہ پڑھ رہا ہوں اس کا تعلق کس کلمہ یا جملے سے ہے۔

میں نے یہ سعی کی ہے کہ ان دونوں طرزوں کو اس طرح یکجا کر دوں کہ کلام کا تسلسل اور روانی بھی برقرار رہے، زور بیان میں بھی حتی الامکان فرق نہ آنے پائے اور ہر کلمہ کا ترجمہ اس کے نیچے بھی مرقوم ہو۔ میں اس میں کہاں تک کامیاب ہوا ہوں اس کا فیصلہ تو قارئین کرام ہی کریں گے۔

# چالیس سال سے پہلے نبوت مصطفےٰ ﷺ کا انکار

## حامیانِ کرم شاہ ازہری ذرا اپنے ممدوح کے موقف پر غور کریں۔



يَعْمَلُوْنَ ۝ وَاَمَّا الَّذِيْنَ فَسَقُوْا فَمَاْوٰىهُمُ النَّارُ ۭ كُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ

کیا کرتے تھے ۔ اور جنہوں نے نافرمانی کی تو ان کا ابدی ٹھکانا آگ ہے ۔ جتنی مرتبہ وہ ارادہ کریں گے کہ

يَّخْرُجُوْا مِنْهَآ اُعِيْدُوْا فِيْهَا وَقِيْلَ لَهُمْ ذُوْقُوْا عَذَابَ النَّارِ الَّذِيْ

(کسی طرح) یہاں سے نکل جائیں (تو ہر بار) انہیں لوٹا دیا جائے گا اس میں اور انہیں کہا جائے گا چکھو آگ کا عذاب جسے

كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ۝ وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْاَدْنٰى دُوْنَ

تم جھٹلایا کرتے تھے ۔ اور ہم ضرور چکھاتے رہیں گے انہیں تھوڑا تھوڑا عذاب

الْعَذَابِ الْاَكْبَرِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۝ وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ بِاٰيٰتِ

بڑے عذاب سے پہلے ۲۴ تاکہ وہ (فسق و فجور سے) باز آجائیں ۔ اور کون زیادہ ظالم ہے اس سے جسے نصیحت کی گئی

رَبِّهٖ ثُمَّ اَعْرَضَ عَنْهَا ۭ اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِيْنَ مُنْتَقِمُوْنَ ۝ وَلَقَدْ

اس کے رب کی آیتوں سے پھر اس نے روگردانی کی ان سے ۔ بیشک ہم مجرموں سے بدلہ لینے والے ہیں ۔ اور بیشک ہم نے

اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ فَلَا تَكُنْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَاۗىِٕهٖ وَجَعَلْنٰهُ

عطا فرمائی تھی موسیٰ (علیہ السلام) کو کتاب ۔ تو آپ شک میں مبتلا نہ ہوں اس کتاب کے ملنے سے ۲۵ اور ہم نے بنایا تھا

۲۴ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ابدی عذاب میں گرفتار ہونے سے پہلے ان نافرمانوں اور سرکشوں کو ہم طرح طرح کی مصیبتوں اور رنج و الم میں مبتلا کر دیتے ہیں تاکہ وہ خواب غفلت سے بیدار ہو کر اپنی اصلاح کر لیں، اور عذاب جہنم سے بچنے کی تدبیر سوچ لیں۔ یہ بھی اللہ تعالیٰ کی خاص مہربانی ہے کہ وہ کسی تکلیف اور مصیبت کو انسان کی اصلاح کا ذریعہ بنا دیتا ہے۔ وہ نعمت و راحت جو انسان کو غافل اور سرکش بنا دے اس سے وہ مصیبت ہزار درجہ بہتر ہے جو انسان کو گناہوں سے باز رکھنے کا سبب بن جائے۔ لعلھم یرجعون میں اسی بات کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔

۲۵ اعلانِ نبوت سے پہلے حضور کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دل میں نہ نبی بننے کی کبھی خواہش پیدا ہوئی تھی اور نہ آپ کو یہ توقع تھی کہ آپ پر وحی خداوندی نازل ہوگی۔ توقع کے خلاف یکایک جبرئیل امین کا وحی لے کر آنا حیرت و شک کا باعث بن سکتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اس کا ازالہ فرمایا کہ جبرئیل کے آنے اور وحی کے اترنے سے آپ کو کسی شک میں مبتلا ہونے کی ضرورت نہیں۔ یہ کوئی نیا

# حامیانِ کرم شاہ کا آخری سہارا بھی جاتا رہا

## صحیح العقیدہ سنی مسلمان کی تعریف

صحیح العقیدہ سنی مسلمان سے ایسا شخص مراد ہے جو توحید باری تعالیٰ اور نبی آخرالزماں حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ختم نبوت پر مکمل اور غیر مشروط ایمان رکھتا ہو۔ خلفائے راشدین، جملہ صحابہ کرام، اہل بیت عظام، آئمہ مذاہب اربعہ خصوصاً حضرت امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور متاخرین میں حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی، حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی، حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی، حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی، حضرت مولانا فضل حق خیر آبادی اور اعلیٰ حضرت امام اہلسنت احمد رضا خان فاضلِ بریلوی رحمہم اللہ تعالیٰ کے عقیدہ پر ہو۔

یہ تحریر مختلف علماء کی موجودگی میں 6 فروری 1994 میں لکھی گئی جس پر جسٹس کرم شاہ ازہری نے پہلے تو اعلیٰ حضرت امام اہلسنت احمد رضا خاں علیہ الرحمہ کے نام کو نکالنے کا مطالبہ کیا پھر علماء کے اصرار پر بدل نخواستہ دستخط کیے۔ حامیان کرم شاہ اس تحریر پر کئے گئے دستخط کو تحذیر الناس کی حمایت سے رجوع کا نام دیتے ہیں۔ حالانکہ یہ عبارت شرعی نقطہ نظر سے تحذیر الناس کے کفر کی حمایت سے کسی صورت میں رجوع نہیں بن سکتی۔ ملاحظہ فرمائیں؛

رجوع وتوبہ کا ضابطہ اعلیٰ حضرت امام اہلسنت علیہ الرحمہ فرماتے ہیں

"توبہ کے لیے بھی دو رخ ہیں۔ ایک جانب خدا، اس کا رکن اعظم بصدق دل اس گناہ سے ندامت ہے۔ فی الحال اس کا ترک اور اس کے آثار کو مٹانا اور آئندہ کبھی نہ کرنے کا صحیح عزم یہ سب باتیں سچی پشیمانی کو لازم ہیں۔ لہذا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا النّدم توبۃ" (مسند امام احمد بن حنبل، جلد ا، ص ۳۷۶)

یعنی وہی سچی صادقہ ندامت کے بقیہ ارکان توبہ کو خود مستلزم ہے اسی کا نام توبۃ السر ہے۔ دوسرا جانب خلق کہ جس طرح ان پر گناہ ظاہر ہوا ان کے قلوب میں اس کی طرف سے کشیدگی پیدا ہوئی اور معاملات میں اس کے ساتھ اس کے گناہ کے لائق انہیں احکام دیئے گئے اسی طرح اس کی توبہ ورجوع ظاہر ہو کہ ان کے دل اس سے صاف ہوں اور احکام حالت براءت کی طرف مراجعت کریں۔ یہ توبہ اعلانیہ ہے۔ توبہ سر سے تو کوئی گناہ خالی نہیں ہوسکتا۔ اور گناہ اعلانیہ کے لیے شرع نے توبہ اعلانیہ کا حکم دیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں **اذا عملت سیئۃ فاحدث عندھا توبۃ السر بالسر والاعلانیۃ بالاعلانیۃ** ( کنز العمال حدیث ۱۲۲۸، ج ۴، ص ۲۲۰ ) جب تو کوئی گناہ کرے اس وقت توبہ کر خفیہ کی خفیہ اور اعلانیہ کی اعلانیہ (ملخصاً فتاویٰ رضویہ جلد ۲۱، ص ۱۴۱)

ثانیاً : مفتی عبدالقیوم ہزاروی صاحب مہتمم جامعہ نظامیہ اپنے خط بنام مولانا حسن علی رضوی آف میلسی جو کہ جسٹس کرم شاہ کے فوت ہونے کے تین سال بعد لکھا گیا، میں کرم شاہ کی کتاب "تحذیر الناس میری نظر میں" پر رجوع کے حوالے سے عدم اعتماد کا اظہار کر رہے ہیں۔

ثالثاً : اگر یہ عبارت کرم شاہ ازہری کا رجوع ہے تو پھر "المھند" دیوبندیوں کا بڑا پکا رجوع ہے۔ اشرف علی تھانوی نے اپنی زندگی میں ہی اپنی کتاب حفظ الایمان کی عبارت کو بدل ڈالا۔ بسط البنان وتغیر العنوان جیسے رسائل لکھ کر اپنی صفائیاں پیش کرنے کی ناکام کوشش کی۔ یہ تو پھر کرم شاہ ازہری سے بڑھ کر رجوع ہوا؟

مولوی خلیل احمد انبیٹھوی نے براہین قاطعہ میں کفریہ عبارت لکھنے کے بعد "المھند" میں انکار کیا۔ تو کیا اسے رجوع کہیں گے۔

مولوی قاسم نانوتوی نے تحذیر الناس میں نبی کریم ﷺ کی ختم نبوت زمانی کا انکار کیا بعد

میں مناظرہ عجیبہ کی صورت میں تاویلیں کیں۔ تو کیا یہ مولوی قاسم نانوتوی کا رجوع تصور ہوگا۔

اگر حامیان کرم شاہ کا جواب "نہ" میں ہے تو پھر مذکورہ عبارت پر دستخط بھی جسٹس کرم شاہ کا تحذیر الناس کے کفر کی حمایت پر رجوع کسی صورت میں متصور نہیں ہوسکتا۔

## غزالی زماں سید احمد سعید کاظمی شاہ صاحب کا دو ٹوک فیصلہ

بعض حضرات توہین آمیز عبارات کے صریح مفہوم کو چھپانے کے لیے علماءِ دیوبند کی وہ عبارات پیش کر دیتے ہیں جن میں انہوں نے توہین و تنقیص سے اپنی براءت ظاہر کی ہے یا حضورﷺ کی تعریف وتوصیف کے ساتھ عظمت شان نبوت کا اقرار کیا ہے۔ اس کا مختصر جواب یہ ہے کہ وہ عبارات انہیں قطعاً مفید نہیں جب تک ان کی کوئی ایسی عبارت نہ دکھائی جائے کہ ہم نے فلاں مقام پر جو توہین کی تھی اب اس سے ہم رجوع کرتے ہیں۔ مثلاً مولوی محمد قاسم نانوتوی نے تحذیر الناس میں خاتم النبیین کے معنی منقول متواتر آخر النبیین کو عوام کا خیال بتایا ہے۔ اب اگر ان کی دس بیس عبارتیں بھی اس مضمون کی پیش کر دی جائیں کہ حضورﷺ آخری نبی ہیں، یا حضورﷺ کے بعد مدعی نبوت کافر ہے تو اس سے کچھ فائدہ نہ ہوگا تاوقتیکہ مولوی محمد قاسم صاحب کا یہ قول نہ دکھایا جائے کہ میں نے جو خاتم النبیین کے معنی منقول متواتر آخر النبیین کا انکار کیا تھا اب میں اس سے توبہ کر کے رجوع کرتا ہوں۔ دیکھئے مرزائی لوگ مرزا غلام احمد کی براءت میں جو عبارتیں مرزا صاحب کی کتابوں سے پیش کیا کرتے ہیں ان کے جواب میں مولوی مرتضیٰ صاحب دربھنگی ناظم تعلیمات مدرسہ دیوبند نے بھی یہی لکھا ہے۔ ملاحظہ فرمایئے اشد العذاب مطبوعہ مطبع مجتبائی جدید دہلی صفحہ ۱۵ سطر ۱۶، ۱۷

جو عبارات مرزا صاحب اور مرزائیوں کی لکھی جاتی ہیں جب تک ان مضامین سے صاف توبہ نہ دکھائیں یا توبہ نہ کریں تو ان کا کچھ اعتبار نہیں۔

**(الحق المبین مشمولہ مقالات کاظمی، ج۲، ص ۳۰۵)**

لہذا اسی ضابطے کو پیش نظر رکھ کر ہم بھی حامیانِ کرم شاہ سے یہی کہیں گے کہ جب تک جسٹس کرم شاہ ازہری تحذیر الناس کے کفریہ عقیدے کی حمایت سے صاف توبہ و رجوع نہیں کر لیتے مذکورہ عبارت رجوع نہیں بن سکتی۔ (مزید حوالہ ختماوی معطفویہ ص ۱۲۲)

آخری بات یہ ہے کہ آج بھی جسٹس کرم شاہ ازہری کے صاحبزدگان و مریدین و تلامذہ کوئی بھی اس بات کو تسلیم نہیں کرتا کہ جسٹس کرم شاہ ازہری نے اپنے اس موقف سے رجوع یا توبہ کر لی تھی۔ بلکہ جسٹس کرم شاہ ازہری کے تحذیر الناس کی حمایت کو مبنی بر حق جانتے ہیں۔ سال 2012 کے جسٹس کرم شاہ کے عرس کے موقع پر اس بات کو علی الاعلان بیان کیا گیا۔ عرس کی نشستوں کے بیانات دیکھے جا سکتے ہیں۔

اختتام: ہم نے کتاب کی صورت میں یہ کاوش فقط اللہ جل جلالہ و رسول اللہ ﷺ کی رضا و خوشنودی حاصل کرنے اور ناموس رسالت اور حضور خاتم الانبیاء ﷺ کے تاج نبوت کی حفاظت اور مخالفین پر اتمام حجت کرنے کے لیے کی ہے۔ کسی سے کوئی ذاتی رنجش و عداوت نہیں۔ اللہ تعالیٰ قبول حق کی توفیق عطا فرمائے۔

**آمین بجاہ النبیی الامین و صلی اللہ تعالیٰ علی سید المرسلین و علی الہ و اصحبہ اجمعین۔**

**وَمَا عَلَینَا اِلَّا البَلَاغ۔**

# ہمارا مسلک اور شخصیت پرستی کی تردید

☆ مسئلہ تکفیر میں ہمارا مسلک ہمیشہ سے یہی رہا ہے کہ جو شخص بھی کلمۂ کفر بول کر اپنے قول یا فعل سے التزام کفر کرے گا تو ہم اس کی تکفیر میں تامل نہیں کریں گے خواہ وہ دیو بندی ہو یا بریلوی، لیگی ہو یا کانگریسی، نیچری ہو یا ندوی۔ اس بارے میں اپنے پرائے کا امتیاز کرنا اہل حق کا شیوہ نہیں۔ (الحق المبین مشمولہ مقالاتِ کاظمی جلد دوم صفحہ ۲۸۹)

☆ میں نے اپنی آنکھوں سے متعدد بار متعدد شہروں میں وہ دیکھے ہیں کہ ان عبارات کی نسبت ان سے سوال ہوا، صاف صاف حکم کفر وضلال لکھ دیا۔ جب کہا گیا کہ یہ قول فلاں شخص یا فلاں کتاب کا ہے، فوراً پلٹ گئے کہ ان کو تو ہرگز نہ کہوں گا۔ مولانا آج کل تو یہ حالتِ ایمان رہ گئی ہے، اللہ ورسول کو گالی دینا ضرور کفر ہے مگر زید گالی دے تو معاف ہے، انّا للّٰہ و انّا الیہ راجعون۔ (فتاوٰی رضویہ جلد ۲۹ صفحہ ۶۰۹)

☆ علماء کی یہ حالت ہے کہ رئیسوں سے بڑھ کر آرام طلب ہیں، حمایتِ مذہب کے نام سے گھبراتے ہیں، جو بندۂ خدا اپنی جان اس پر وقف کرے اُسے احمق بلکہ مفسد سمجھتے ہیں۔ مداہنت ان کے دلوں میں پیری ہوئی ہے۔ ایام ندوہ میں ہندوستان بھر کا تجربہ ہوا۔ عباراتِ ندوہ سُن کر ضلالت ضلالت کی رٹ لگا دیں۔ اور جب کہئے حضرت لکھ دیجئے، بھائی لکھواؤ نہیں، ہمارے فلاں دوست بُرا مانیں گے، ہمارے فلاں استاد کو بُرا لگے گا، بہت کو یہ خیال کہ مفت میں اوکھلی میں سر دے کر مُوسل کون کھائے، بد مذہب دشمن ہو جائیں گے، دانتوں پر رکھ لیں گے۔ گالیاں، پھبتیاں اخباروں اشتہاروں میں چھاپیں گے۔ طرح طرح کے بہتان، افتراء اُچھالیں گے۔ اچھی بچھی جان کو کون جنجال میں ڈالے۔ بعض کو یہ کد کہ حمایتِ مذہب کی تو صلح کھلی نہ رہے گی۔ ہر دل عزیزی جا کر پلاؤ، قورمے، نذرانہ میں فرق آئے گا، یا کم از کم آؤ بھگت تو عام نہ رہے گی۔ (فتاوٰی رضویہ جلد ۲۹ صفحہ ۵۹۸،۵۹۷)

☆ بھائیو! علم اُس وقت نفع دیتا ہے کہ دین کے ساتھ ہو ورنہ پنڈت یا پادری کیا اپنے یہاں کے عالم نہیں، ابلیس کتنا بڑا عالم تھا پھر کیا کوئی مسلمان اس کی تعظیم کرے گا۔ اُسے معلم الملکوت کہتے ہیں یعنی فرشتوں کو علم سکھاتا۔ کروڑ افسوس ہے اُس ادعائے مسلمانی پر کہ اللہ واحد قہار اور محمد رسول اللہ سید الابرار ﷺ سے زیادہ استاد کی وقت ہو۔ اے رب ہمیں سچا ایمان دے، صدقہ اپنے حبیب کی سچی عظمت، سچی رحمت کا ﷺ آمین (فتاوی ۳۰/۳۲۶)